دار العلوم دیوبند و اکابر علماء کرام سے تصدیق شدہ

# ربط و خلاصہ تفسیر

## امام لاہوری و امام شاہ منصوری

☆ سورتوں، رکوعات اور آیات مبارکہ کے درمیان ربط
☆ ہر سورت کی بسم اللہ کا ترجمہ سورت کی مناسبت سے
☆ ہر سورت کی وجہ تسمیہ
☆ ہر سورت اور رکوع کا موضوع و خلاصہ
☆ ہر سورت کی فضیلت احادیث کی روشنی میں
☆ ہر سورت کی ترتیب نزولی و عثمانی
☆ ہر سورت میں تعداد کلمات، حروف و اعراب
☆ چہل حدیث بابت فضائل سورۃ اخلاص
☆ ہر سورت کو خواب میں پڑھنے کی تعبیر

افادات
اقوال امام الاولیاء شیخ الحدیث والتفسیر
حضرت علامہ احمد علی لاہوری
واقوال زینت المحدثین والمفسرین حضرت علامہ
عبد الہادی المعروف شاہ منصور باباجی

تالیف و ترتیب
ابو محمد مفتی عبد الحمید حقانی
بن مولانا عبد الرحیم حقانی بن عبد الحکیم


مکتبہ عمر فاروق رضی اللہ عنہ
بالمقابل صف ڈپلازہ اردو بازار
محلہ جنگی قصہ خوانی پشاور
091-2580103 | 0311-8845717

دار العلوم دیوبند و اکابر علماء کرام سے تصدیق شدہ

# ربط و خلاصۂ تفسیر

## امام لاہوریؒ و امام شاہ منصوریؒ

☆ سورتوں، رکوعات اور آیات مبارکہ کے درمیان ربط
☆ ہر سورت کی بسم اللہ کا ترجمہ سورت کی مناسبت سے
☆ ہر سورت کی وجہ تسمیہ
☆ ہر سورت اور رکوع کا موضوع و خلاصہ
☆ ہر سورت کی فضیلت احادیث کی روشنی میں
☆ ہر سورت کی ترتیب نزولی و عثمانی
☆ ہر سورت میں تعداد کلمات، حروف و اعراب
☆ چہل حدیث بابت فضائل سورۃ اخلاص
☆ ہر سورت کو خواب میں پڑھنے کی تعبیر


افادات

اقوال امام الاولیاء شیخ الحدیث والتفسیر
حضرت علامہ احمد علی لاہوری

واقوال زینت المحدثین والمفسرین حضرت علامہ
عبد الہادی المعروف شاہ منصور باباجی

تالیف و ترتیب
ابو محمد مفتی عبد الحمید حقانی
بن مولانا عبد الرحیم حقانی بن عبد الحکیم



مکتبہ عمر فاروق رضی اللہ عنہ
بالمقابل صرف ڈیلازہ اردو بازار
محلہ جنگی قصہ خوانی پشاور
091-2580103 | 0311-8845717

حضرات اہل علم،عزیز طلبہ اور معزز قارئین السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ ۔ عزیزان محترم الحمد للہ مذکورہ کتاب

# ربط وخلاصہ تفسیر

امام لاہوریؒ وامام شاہ منصوریؒ

کی تصحیح کی حتی الوسع کوشش کی گئی ہے۔ اس کے باوجود اگر کوئی غلطی نظر آئے یا کوئی مفید تجویز ہو تو براہ کرم ہمیں ضرور مطلع فرمائیں تاکہ آئندہ اشاعت بہتر اور غلطی سے پاک ہوسکے۔ جزاکم اللہ تعالی فی الدارین

مکتبہ عمر فاروقؓ پشاور


| | |
|---|---|
| نام کتاب | ربط وخلاصہ تفسیر امام لاہوریؒ وامام شاہ منصوریؒ |
| افادات | شیخ الحدیث والتفسیر علامہ احمد علی لاہوریؒ وشیخ الحدیث والتفسیر علامہ عبد الہادیؒ |
| تالیف وترتیب | ابو محمد مفتی عبد الحمید حقانی بن مولانا عبد الرحیمؒ حقانی بن عبد الحکیمؒ بن عالم خانؒ |
| کمپوزنگ | آصف رضا، عزیر علی، محمد طیب تائب |
| نظر ثانی | حضرت مولانا قاری حبیب محمد حقانی۔ حضرت مولانا قاری نصیر الحق حقانی |
| معاون | حضرت مولانا قاری عطاء اللہ شاہ حقانی |
| ناشر | جامعہ احیاء العلوم جلبئی۔ فقیر آباد 0302-5774346 |
| تعداد | (۱۱۰۰) گیارہ سو |
| اشاعت اول | جنوری، 2017ء |
| اشاعت دوم | جون 2017ء |

پرنٹنگ




# یا اللہ!

اس کتاب کو میری زندگی کی ہر سانس کا کفارہ بنا دے ! آمین یارب العالمین!

گر تو می خواہی مسلمان زیستن نیست ممکن جز بہ قرآن زیستن

وہ زمانے میں معزز تھے مسلماں ہو کر اور تم خوار ہوئے تارک قرآں ہو کر

## ﴿ضروری گزارش﴾

راقم الاثیم اور اس کے ساتھ معاونین حضرات پروف ریڈنگ اور تصحیح کا بھرپور اہتمام کرتے ہیں مگر پھر بھی ﴿بندے کی کتاب ہو اور بندے کا کام﴾ تو غلطی کا احتمال تو باقی رہتا ہے۔

لہٰذا قارئین کی خدمت میں گزارش ہے۔ کہ قرآنی آیات، زیر، زبر، پیش، شدومد، اردو الفاظ، جملے کی ترکیب یا حوالہ جات میں کوئی غلطی نظر سے گزرے تو مہربانی فرما کر اللہ تعالیٰ کی رضا کے لئے اس کی نشاندہی کر کے ارسال فرمائیں تا کہ آئندہ ایڈیشن میں اس کی اصلاح کی جاسکے۔

واجرکم علی اللہ

عبدالحمید حقانی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

اللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ
وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ
عَلٰٓی اِبْرَاهِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاهِیْمَ
اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۝

اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی
اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰٓی
اِبْرَاهِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاهِیْمَ
اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۝

آں کتاب زندہ قرآن حکیم حکمت او لایزال است و قدیم

عنوانات — صفحہ نمبر

عنوانات | صفحہ نمبر

عنوانات — صفحہ نمبر

عنوانات　　　　　　　　　　　　　　　　　　　　　　　　　　　　　　　　　　صفحہ نمبر

عنوانات | صفحہ نمبر

عنوانات صفحہ نمبر

عنوانات صفحہ نمبر

عنوانات صفحہ نمبر

عنوانات　　　　　　　　　　　　　　　　　　　　　　　　　　　　　　　　صفحہ نمبر

عنوانات صفحہ نمبر

عنوانات صفحہ نمبر

عنوانات صفحہ نمبر

عنوانات | صفحہ نمبر

عنوانات　　　　　　　　　　　　　　　　　　　　　　　　　　　　　صفحہ نمبر

عنوانات صفحہ نمبر

عنوانات صفحہ نمبر

عنوانات صفحہ نمبر

عنوانات | صفحہ نمبر

عنوانات صفحہ نمبر

عنوانات | صفحہ نمبر

عنوانات | صفحہ نمبر

عنوانات — صفحہ نمبر








# تقریظ

شیخ الحدیث والتفسیر مفتی اعظم ہند حضرت مولانا مفتی حبیب الرحمٰن خیر آبادی دامت برکاتہم

(رئیس مفتی دارالافتاء دارالعلوم دیوبند)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

**الحمد للہ رب العلمین والصلوۃ والسلام علی سید الانبیآء والمرسلین وعلی آلہ وصحبہ اجمعین وعلی من تبعھم باحسان الی یوم الدین اما بعد:**

اس میں کوئی شک نہیں کہ قرآن کریم علوم ومعارف کا ناپیدا کنارہ سمندر ہے اس کے علوم ومعارف رموز وغوامض اسرار ومطالب احکام ومسائل معانی وتفسیر کو سمجھنے کیلئے ابتک لاکھوں کتابیں لکھی جاچکی ہیں اور انشاءاللہ قیامت تک اس کا سلسلہ جاری رہیگا، اس کی ایک کڑی زیر نظر کتاب ربط وخلاصہ تفسیر امام لاہوریؒ وامام شاہ منصوریؒ ہے۔ عالم بے بدل عالی جناب مفتی عبدالحمید حقانی دامت برکاتہم نے مرتب فرمائی ہے۔ اس کتاب میں علم تفسیر کی نابغہ روزگار شخصیت ولی کامل شیخ التفسیر حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ کی تفسیر سے ہر سورت کا موضوع تحریر کیا گیا ہے۔ اور ہر رکوع اور ہر سورت کا خلاصہ اور ہر آیت کا باہم ربط نہایت سلیقے کے ساتھ بیان کیا گیا ہے۔

نیز علوم تفسیر کے آفتاب وماہتاب شیخ الحدیث والتفسیر امام الاولیاء حضرت مولانا عبدالہادی شاہ منصوریؒ جو خیبر پختونخواہ میں شاہ منصور باباجیؒ کے نام سے معروف ومشہور ہوئے۔ اور ہند دارالعلوم دیوبند کے عظیم ثبوت ثابت ہوئے۔ انکے افادات، نوادرات اور تفسیری خصوصیات کو تحریر فرمایا ہے۔ اور ہر سورت کی بسم اللہ کا ترجمہ اسی سورت کے مناسبت سے کیا ہے، سورتوں کے درمیان ربط بھی تحریر فرمایا ہے۔ دو رکوع کے درمیان مختصر اور جامع انداز سے ربط بھی تحریر فرمایا ہے۔ اس کے علاوہ مرتب موصوف نے خود کتب احادیث وتفاسیر کا مطالعہ کر کے نادر رموز واسرار تحریر فرمائے ہیں جن سے اس کتاب کی افادیت میں دوبالا اضافہ ہوگیا ہے۔ اس کتاب کا مطالعہ کرنے سے قارئین کرام کو صحیح اندازہ ہوگا کہ محترم شیخ ابومحمد مفتی عبدالحمید حقانی علم تفسیر میں کس قدر غیر معمولی مناسبت رکھتے ہیں۔ خاص کر امام لاہوریؒ اور امام شاہ منصوریؒ کی تفاسیر پر کتنی گہری نظر رکھتے ہیں اور ان دونوں حضرات کے علوم ومعارف اور رموز واسرار کے سمجھنے میں کس درجہ بصیرت رکھتے ہیں جو ان دونوں کے تفسیری خصوصیات اور رموز واسرار کو پوری طرح سمجھے ہے وہ بلاشبہ ان دونوں اماموں کی جانشینی کا حق رکھتا ہے۔

علاوہ ازیں مسلک میں اس درجہ اعتدال کا نمایاں ہے کہ اہل سنت و جماعت کے آپ صحیح ترجمان ہیں اور امت مسلمہ کیلئے ایک مخلص رہبر ہیں۔

اللہ تعالیٰ حضرت مفتی صاحب موصوف کے اس عظیم الشان اور بے مثال کارنامہ کو عالم انسانیت کیلئے مشعل راہ بنائے۔ اس کی شعاعوں سے امت مسلمہ کے قلوب کو روشنی فرمائے۔ اور امت مسلمہ کی رہنمائی فرما کر انہیں دونوں جہاں میں کامیابیوں سے ہمکنار فرمائیں اور مفتی صاحب کی اس عظیم علمی کاوش کو قبولیت سے نوازے اور ان کے لئے ذخیرۂ آخرت بنائے آمین ثم آمین۔ فقط

حبیب الرحمٰن خیرآبادی عفا اللہ عنہ

مفتی دارالعلوم دیوبند

۲۵ شوال ۱۴۳۷ھ



# تقریظ

## شیخ الحدیث والتفسیر حضرت مولانا سمیع الحق حقانی مدظلہ
(مہتمم دارالعلوم حقانیہ اکوڑہ خٹک)

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد لحضرة الجلالہ والصلوۃ والسلام علی خاتم الرسالة

برصغیر میں قرآن فہمی کا سلسلہ عرصہ دراز سے جاری ہے۔ مختلف اکابر نے متنوع مناہج واسالیب میں تفسیر قرآن کی خدمت کی ہے۔ لیکن ان میں سب سے زیادہ مقبول، دیرپا، مختصر، مگر جامع اور طویل دور پر مشتمل سلسلہ امام اولیاء حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ بانی خدام الدین لاہور کا ہے۔ جسے اپنے استاد اور شیخ مجاہد کبیر، امام کبیر، امام انقلاب مولانا عبیداللہ سندھیؒ کی از بر پڑھایا کرتے تھے حضرت لاہوریؒ کے دورہ تفسیر کو برصغیر پاک وہند میں بڑی اہمیت حاصل تھی بڑے بڑے اجلہ علماء واکابر یہاں دورہ تفسیر پڑھنے کے لئے تشریف لاتے تھے۔

برصغیر کے نامور مفکر داعی اسلام، عظیم مصنف، ہمارے مخدوم مولانا سید ابوالحسن علی ندوی نے بھی تفسیر میں یہاں سے کسب فیض حاصل کیا ہے اور یہاں صوبہ خیبر پختونخواہ کے مردم خیز خطہ صوابی میں زینت المفسرین حضرت مولانا عبدالہادی شاہ منصوریؒ کے تفسیری خدمات بھی قابل صد ستائش ہیں۔ انہوں نے علوم نبوت برصغیر کے عظیم دینی درسگاہ اور علمی دانشگاہ جامعہ دارالعلوم دیوبند سے حاصل کر کے مشرف ہوئے اور خیبر پختونخواہ میں دورہ تفسیر کا سب سے پہلے ابتداء کرنے والے پشتو زبان کے عظیم مفسر کے نام سے یاد کئے جاتے ہیں۔ جن کا اوڑھنا بچھونا قرآن ہی تھا جنھوں نے قرآن کریم اور علوم نبوت کے ان گنت معارف وحکم، رموز واسرار، مصادر ومرجع کو اس صوبہ پر بالخصوص اور پورے پاکستان اور افغانستان پر بالعموم بارش کی سی صورت میں برسائے اور شیخ التفسیر کے عظیم لقب سے ملقب ہوئے اور ساتھ طریقت میں بھی روحانی منازل طے کر کے شیخ طریقت کے لقب سے نوازے گئے۔

زیر نظر مجموعہ ان شیخین کریمین (مولانا احمد علی لاہوریؒ، مولانا عبدالہادی شاہ منصوریؒ) کے تفسیری نکات

وافادات پر مشتمل ہیں جسے جامعہ حقانیہ کے قدیم فاضل مولانا عبدالرحیم مرحوم کے صاحبزادے لائق فاضل عالم دین مولانا مفتی عبدالحمید حقانی نے انتہائی جانفشانی اور عرقریزی کے ساتھ مرتب کیا ہے، کتاب کی ترتیب موصوف مرتب کے علمی و تحقیقی ذوق کا آئینہ دار ہے۔ اسفار وقلت وقت کی بہتات کی وجہ سے بعض اوراق پر طائرانہ نظر ڈالنے سے معلوم ہوا کہ موصوف مرتب نے ان افادات، خلاصہ جات اور ربط الرکوع والسور میں ان دو ہی نامی گرامی مفسرین کا اسلوب تفسیر اختیار کیا گیا ہے۔ یقیناً یہ طالبان علوم تفسیر کے لئے ایک گوہر نایاب اور گراں قدر تحفہ سے کم نہیں۔

دل سے دعا گو ہوں کہ اللہ تعالیٰ اس کو قبولیت عطاء فرمائے اور عوام اور خواص کے لئے فلاح دارین کا ذریعہ بنائے

آمین۔

(شیخ الحدیث حضرت مولانا) سمیع الحق حقانی

مہتمم دار العلوم حقانیہ اکوڑہ خٹک

تاریخ 11-04-2016



# تقریظ

## شیخ الحدیث والتفسیر حضرت مولانا نور الہادی دامت برکاتہم
(مہتمم دار العلوم تعلیم القرآن شاہ منصور)

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد لله الذى خص من شاء من عباده بالعلوم اللدينية فاستخرجوا الاسرار والغوامض من الايات القرآنية والصلوة والسلام على سيدنا محمد بن عبد الله خير البرية وعلى آله واصحابه وازواجه نجوم الهدية .

قرآن مجید اللہ تعالیٰ کا شاہانہ کلام اور ایک معجز کتاب ہے۔ جس کی حفاظت کی ذمہ داری اللہ تعالیٰ نے خود اپنے ذمہ لی ہے۔ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے: انا نحن نزلنا ذکر وانا له لحافظون ۔قرآن مجید کی جن جہتوں سے خدمت کی گئی ہے۔ اس میں ایک اہم جہت تفسیر ہے۔

جس میں قرآن کے معانی اور مطالب کا صحیح وضاحت ہوتی ہے اس نہج پر علماء کرام نے لاکھوں تفاسیر ہر زبان میں لکھی ہیں۔

ان میں سے میرے خصوصی شاگرد نوجوان عالم دین حضرت مولانا مفتی عبدالحمید حقانی بن حضرت مولانا عبدالرحیم حقانی کی مایا ناز تالیف (ربط وخلاصہ تفسیر امام لاہوریؒ وامام شاہ منصوریؒ) اس سلسلے کی ایک کڑی ہے۔ جس میں انھوں نے قرآن وتفسیر کے معنی وتعریف، تفسیر وتاویل میں فرق، حروف مقطعات پر اکابرین کی آراء، مکی ومدنی سورتوں میں فرق، ان کی علامات۔ سورتوں کی موضوعات اور ان کے ماخذ، سورتوں کے درمیان ربط، رکوعات کے درمیان ربط، ہر رکوع کا خلاصہ، ربط آیات، ہر سورت کی بسم اللہ کا ترجمہ علی نہج قبلہ گاہ، وجہ تسمیہ سورۃ ایک عجیب انداز میں، فضیلت سورۃ، ہر سورت کو خواب میں پڑھنے کی تعبیر، سورتوں کے درمیان ترتیب نزولی وعثمانی، تعداد آیات وحروف واعراب کو مکمل ضبط وتنسیق کے ساتھ قلمبند فرما کر اور اس پر مستزاد سورۃ الاخلاص کے بارے میں مکمل حدیث جمع فرما کر مزین کر کے اس میں چار چاند لگا دیے ہیں۔

اللہ تعالیٰ حضرت مفتی عبدالحمید حقانی صاحب کی اس کاوش کو قبول فرمائے اور دل کی گہرائی سے دعا گو ہوں کہ اللہ تعالیٰ اس کتاب کو امت مسلمہ کے لئے مفید اور نفع بخش وقبولیت عامہ عطا فرمائیں اور مفتی صاحب اور ان کے والد محترم مولانا عبدالرحیمؒ و دادا عبدالحکیمؒ کے لئے ذخیرہ آخرت بنائے۔

آمین ثم آمین

وصلی اللّٰہ تعالیٰ علی خیر خلقه محمد و اله و اهل بیته و اصحابه اجمعین

شیخ الحدیث والقرآن حضرت مولانا نور الہادی عفی عنہ
استاذ الحدیث والتفسیر و مہتمم دار العلوم تعلیم القرآن شاہ منصور
02-04-2016



## تقریظ

## شیخ الحدیث والتفسیر حضرت مولانا حافظ انوار الحق حقانی دامت برکاتہم

(نائب مہتمم دار العلوم حقانیہ اکوڑہ خٹک و نائب صدر وفاق المدارس العربیہ پاکستان)

بسم اللہ الرحمن الرحیم

**الحمدللّٰہ وحدہ والصلوۃ والسلام علی من لا نبی بعدہ**

اما بعد!

قرآن مجید رب کائنات کی آخری، مکمل ترین، محفوظ ترین اور سب سے بہترین کتاب ہے۔ جو اللہ تعالیٰ کے آخری، افضل ترین، اعلیٰ ترین اور امام النبیین ﷺ پر نازل ہوئی۔ جو حقائق و دقائق، عجائب و غرائب، احکام و مسائل پر مشتمل ایک انمول خزینہ ہے اور یہ وہی کتاب ہے جس نے کائنات میں وہ انقلاب برپا کیا جس کی مثال تا قیامت کوئی پیش نہیں کر سکتا۔ اور ایسی محفوظ ترین کتاب جس کی حفاظت خود رب لایزال نے اپنے ذمے لے کر اعلان فرمایا: انا نحن نزلنا الذکر وانا لہ لحافظون بہرحال اس عظیم کتاب کی خدمت میں کروڑوں علماء کرام اور مفسرین نے لیل و نہار صرف کئے لیکن اس کے باوجود آج تک کوئی شخص یہ دعویٰ نہیں کر سکتا کہ میں نے قرآن مجید کا حق ادا کر دیا ہے۔

حق تو یہ ہے کہ حق ادا نہ ہوا

اس سلسلے میں اکابرین دیوبند نے بھی امت محمدیہ ﷺ کا دامن قرآن کے علوم، معارف، حقائق، مسائل اور ہمہ جہتی علوم و فنون کے خزانوں سے بھر دیا ہے اور لاکھوں کی تعداد میں تفاسیر و تراجم کی کتابیں لکھیں ہیں پاکستان میں بھی اکابرین دیوبند نے اس عظیم کتاب کی خدمت اور عوام الناس تک اس کے علوم و معارف پہنچانے میں استطاعت انسانی کے مطابق کوششیں کیں اور تقریر و تحریر کے ذریعے قرآن مجید کے علوم کو عام کیا۔ ان عظیم ہستیوں میں شیخ الحدیث والتفسیر حضرت العلامہ مولانا احمد علی لاہوریؒ سرفہرست ہیں جنہوں نے لاہور کی ایک چھوٹی سی مسجد میں ترجمہ قرآن شروع فرمایا اور پھر وہ مسجد قرآن کے علوم کی عظیم الشان درسگاہ بنتی گئی اور لاکھوں کی تعداد میں علماء، طلباء اور عوام الناس نے قرآن مجید کے اسرار و رموز سیکھے۔ اسی طرح صوبہ سرحد کے عظیم مفسر حضرت العلامہ مولانا عبدالہادی (شاہ منصور باباجیؒ) نے پشتون قوم کو ان کی زبان میں قرآن مجید کے انمول موتی فراہم کئے اور آج تک طلباء کرام اس سے استفادہ کر رہے ہیں۔

بہر حال ہمارے انتہائی محسن اور عزیز، زمانہ طالب علمی کے دوست حضرت مولانا عبدالرحیم حقانیؒ کے لائق وفائق فرزند حضرت مولانا مفتی عبدالحمید حقانی مدظلہ نے حضرت لاہوریؒ اور حضرت شاہ منصور باباجیؒ کے نادر ونایاب اقوال، ربط سورت وآیات، خلاصہ سورت وآیات، سورتوں کے اسرار ورموز، لطائف ونکات اور اس کے علاوہ بہت ہی نادر ونایاب معلومات پر مشتمل ایک عظیم تحفہ (ربط وخلاصہ امام لاہوریؒ وامام شاہ منصوریؒ) کے نام پر امت کو پیش کیا ہے۔ چیدہ چیدہ مقامات دیکھنے کا موقع ملا۔ رب کائنات سے دست بدعا ہوں کہ موصوف کی یہ بہترین کاوش اپنے دربار عالیہ میں شرف قبولیت سے نواز کر والد محترم حضرت مولانا عبدالرحیمؒ کے درجات عالیہ کا سبب بنائے۔

(شیخ الحدیث والتفسیر حضرت مولانا حافظ) انوار الحق حقانی دامت برکاتہم
نائب مہتمم دارالعلوم حقانیہ اکوڑہ خٹک
01-04-2016






## شیخ الحدیث والتفسیر حضرت علامہ مغفور اللہ دامت برکاتہم

(شیخ الحدیث دارالعلوم حقانیہ اکوڑہ خٹک)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الحمدللّٰہ و کفی و سلام علی عبادہ الذین اصطفیٰ

اما بعد:

اللہ تبارک وتعالیٰ اپنی کتاب قرآن مقدس کی حفاظت کے لئے ہر دور میں ایسے افراد کا انتخاب کرتا ہے جو علم وعمل اور ورع وتقویٰ میں اپنی مثال آپ ہوتے ہیں۔ان برگزیدہ ہستیوں میں شاہ منصور سے تعلق رکھنے والی ہستی جو تفسیر میں شاہ ولی اللہ KPK تھے۔

بندہ کے تفسیر کے اساتذہ میں حضرت العلامہ عبدالہادی شاہ منصوری نور اللہ مرقدہ بھی تھے۔دوسری ہستی امام لاہوری ہیں۔ ان قدسی صفات شخصیات کے تفسیری نکات میں سے ربط بین السور والایات اور خلاصہ جات رکوع و سور وغیرہ محترم حضرت مولانا مفتی عبدالحمید حقانی صاحب حفظہ اللہ نے جمع کی ہیں۔بندہ کثرت مشاغل اور ضعف وبیماری کے سبب اس کا بالاستیعاب مطالعہ نہ کرسکا۔

البتہ دست بدعا ہوں کہ اللہ تبارک وتعالیٰ مفتی صاحب کی اس کاوش کو قبول فرمائیں اور نجات آخرت کا ذریعہ بنائیں۔

(شیخ الحدیث) مغفور اللہ

مدرس جامعہ حقانیہ اکوڑہ خٹک

# تقریظ

## شیخ الحدیث والتفسیر استاذ العلماء حضرت مولانا عبدالقیوم حقانی دامت برکاتھم

(مہتمم جامعہ ابوھریرۃ خالق آباد نوشہرہ)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

**الحمد لحضرة الجلاله والصلوة السلام علی خاتم الرسالة**

قرآن کریم اپنے دامن میں اس قدر وسعت و تبحر لیے ہوئے ہے کہ اس کے ایک ایک لفظ میں سمندر کی گہرائی پنہاں ہے اور جس قدر اس میں غور وفکر سے کام لیا جائے۔ معانی ومفاہیم کے نئے نئے آفاق ظاہر ہوتے رہتے ہیں اور اس کے عدبھی لاتنقضی عجائبہ کا منظر رہتا ہے۔ قرآن خود جگہ جگہ اپنے اندر تدبر وتفکر کی دعوت دیتا ہے۔

قرآن کریم میں اگر حامل قرآن اور مہبط انوار وحی رسالت ﷺ کے فرمودات وتعلیمات اور آپ سے فیض یافتہ صحابہ وتلامذہ اور ان کے بعد ان کے متبعین اور پیروکاروں کی تفسیر وتشریح اور تعلیم وتفہیم کی روشنی میں غور وتدبر کیا جائے اور اس کے مطالب و معانی سمجھنے کی کوشش کی جائے تو سراپا سعادت اور عین فضل خداوندی اور ذریعہ عزت وسربلندی ہے لیکن اگر دماغی روز رابھی بہکی اور اپنے فہم اور سمجھ پر انحصار کیا گیا اور خدا اور رسول کی تعلیمات سے سرموانحراف اور صرف نظر کیا گیا۔ تو بجائے ہدایت و سعادت کے ذلت ورسوائی مقدر ہوجاتی ہے اور "این رہ کہ می روی بہ ترکستان است" کا مصداق ہوجاتی ہے۔

تفسیر قرآن کے حوالے سے پیش نظر کتاب جواں سال حقانی فاضل کے اشہب قلم کی یادگار ہے۔ جس سے موصوف نے اکابر مفسرین شیخ التفسیر مولانا احمد علی لاہوریؒ اور شیخ التفسیر مولانا بابا جی شاہ منصوریؒ کے درسی افادات کو محفوظ کیا ہے۔

جو اپنے موضوع، مواد اور محتویات کے لحاظ سے اردو زبان کی ایک منفرد تفسیری کاوش ہے دونوں اکابر کا تفاسیر قرآن کا مطالعہ کتنا تھا اور تفسیر پر ان کی کس قدر گہری نگاہ تھی۔ اس کا اندازہ بھی پیش نظر تفسیری کاوش سے لگایا جاسکتا ہے۔

حضرت مولانا مفتی عبدالحمید حقانی مدظلہ روز اول سے قلم وکتاب، مطالعہ، اخذ وانتخاب، ترتیب وتالیف اور قلمی کاوشوں میں لگے رہتے ہیں۔ فرق باطلہ کا تعاقب ان کا پسندیدہ موضوع ہے۔ اب کے بار جو انکی تفسیری کاوش دیکھی تو بے اختیار دل سے دعائیں نکلیں۔ ترتیب وتالیف اور اکابر کے افادات کی حفاظت کی مساعی لائق صد تحسین ہے۔ اس کیساتھ ساتھ قرآن کریم کے فہم وتدبر، اس سے استنتاج اور اخذ معانی کی غیر معمولی استعداد اور صلاحیت اور ذہن وفکر کی رسائی کا اندازہ بھی ہوتا ہے۔ ہمہ وقتی مشاغل، اسفار اور کثرت کار کیوجہ سے کتاب نہ دیکھ سکا۔ چند مقامات دیکھے تو بے اختیار مؤلف کو داد دینی پڑی۔

تاہم اردوادب تذکیر وتانیث، مفرد وجمع اور ادبی معیار کے حوالے سے کتاب پر نظر ثانی بلکہ نظر ثالث سے لیکر نظر عاشر تک محنت کی جائے تب بھی ناکافی ہے۔اس حوالے سے بھی مفتی صاحب اہل علم سے مشورہ اور بھر پور استفادہ کریں تو فائدہ ہوگا اور کتاب نور علی نور کی مصداق بن جائیگی۔

وصلی اللہ تعالیٰ علی خیر خلقہ محمد و الہ وصحبہ اجمعین

شیخ الحدیث والتفسیر علامہ عبدالقیوم حقانی

جامعہ ابوھریرہ خالق آباد نوشہرہ کے پی کے پاکستان۔

۲۶ جمادی الثانی ۱۴۳۷ھ



بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للّٰہ الذی خلق الانسان وعلمه البیان ورسم له منهاج الحق والایمان بکتابه العزیز الناسخ الفرقان. واعلی شأن المهتدی بالحجة والبرهان. والصلاة والسلام علی المبعوث النبی الامی للانس والجان الذی اوتی جوامع الکلم ومعجزة القرآن. وعلی آله وصحبه ومن تبع منهجه الی یوم الدین والاحسان. مادامت السموات واختلف الملوان.

رب کائنات نے بنی آدم کے وجود مسعود سے اس کائنات کو زینت بخشی اور پھر اس کائنات کی تمام تر شادابیاں اور صانع کی تمام تر گلکاریاں اس اولاد آدم کی خدمت پر مامور فرمادی ظاہری اصلاح کے ساتھ ساتھ جب بھی ضرورت پڑی تو باطنی اصلاح کیلئے بھی آفتاب عالمتاب کو کائنات پر طلوع فرمایا جسکی ضیا پاشیاں صحن عالم کو منور کر دیتی تھی اسی وجہ سے جب دنیا پر گمراہی وضلالت کے خطرناک ترین بادل چھا گئے اور اس کی کڑک اور شرک کے طوفانی ہواوں سے توحید کا چراغ بجھنے لگا خدا بزرگ وبرتر کے گھر میں ۳۶۰ بت رہنے لگے۔ امن وامان کی جگہ فتنہ وفساد قابض ہوگیا۔ حوا کی بیٹی صرف حوا کی بیٹی ہونے کے جرم میں زندہ درگور ہونے لگی۔ خون انسان پانی سے بھی زیادہ سستا ہونے لگا۔ دنیا حرص ومطامع کی آماجگاہ بن گئی۔ عدل وانصاف کے بجائے ظلم وجبر وبے انصافی عام ہوگئی حتی کہ آسمان وزمین، بحر وبر، حیوانات وجمادات گناہ دیکھ دیکھ کر تھک گئے تو اسی اثنا میں غار حرا سے ایک مشعل ہدایت کی شعاعیں بلند ہوئیں اور پھر قلیل عرصہ میں تمام حجاز کا ریگستان ان شعاعوں سے جگمگانے لگا رب ذوالجلال نے ایک ہاشمی، قریشی، اُمی نبی پیدا فرما کر ایک عظیم کتاب مرحمت فرمائی۔ جس نے عالم اسلام کے فلسفیوں کی زبان گنگ کردی۔ اور منطقیوں کا منطق پامال کردیا۔

بہرحال! وہ عظیم الشان اور بے مثال کتاب قرآن مجید جس کا لفظ لفظ معجزہ جس کا حرف حرف لاریب اور جس کی آیت آیت ،سورت سورت رب لایزال کا حقیقی کلام ہے جو علمی نایاب موتیوں کا مخزن، عالم انسانیت کیلئے شمع ہدایت اور تمام امراض ظاہرہ اور باطنہ کیلئے شفاء۔ جس نے ہر ہر زمانے میں بنی نوع انسان کی کما حقہ رہنمائی کر کے اس کو ''عہد الست'' یاد دلایا ہے اور اس عظیم سرمایہ کو اپنی ہی حفاظت میں لیکر ارشاد فرمایا: کہ انا نحن نزلنا الذکر وانا له لحافظون (ہم نے ہی قرآن مجید کو نازل فرمایا اور ہم ہی اسکے نگہبان ہیں) اس کتاب عظیم کے علوم ومعارف کو سمجھنے کیلئے آج تک کیلئے لاکھوں کتابیں (تفاسیر) لکھی جاچکی ہیں اور یہ سلسلہ تا قیامت جاری رہے گا عہد رسالت سے لیکر تا ہنوز صحابہ کرام، تبع تابعین، ائمہ کرام، علمائے کرام اور خصوصاً برصغیر پاک وہند پر اسلامی انقلاب برپا کرنے والے عظیم سپوت علمائے دیوبند نے قرآن مجید کے معانی وتفسیر ،اسرار ومطالب، احکام ومسائل اور اس عظیم سمندر سے نکات نکالنے کیلئے جو مساعی ومحنت کی ہے دنیا کی کوئی بھی قوم ومذہب

اسکی مثال پیش کرنے سے عاجز ہے۔ قرآن مجید کی لاکھوں کی تعداد میں تفاسیر لکھی جا چکی ہیں اور تا قیامت یہ سلسلہ جاری رہے گا۔ راقم اثیم نے بھی ان بحور العلوم والفنون ائمۃ المفسرین جوامع المعقول والمنقول شیوخ الکل فی الکل خصوصاً امام لاہوریؒ اور امام شاہ منصوریؒ سے مستفادہ روابط بین الرکوعین والسور اور ان کا خلاصہ انتہائی سہل اور عام فہم انداز میں یکجا کر کے مثل خریدار یوسف کالعجوزۃ قرآن حکیم فرقان حمید کی نشر واشاعت میں دین سے گہری دلچسپی رکھنے والوں کے لئے نایاب تحفے کی صورت تالیف کی۔ راقم اثیم نے معارف اور علوم کی اس خوبصورت لڑی میں درجہ ذیل خصوصیات کے پھول پرونے ہیں۔

(۱) حضرات اکابرین دیوبند کے ماتھے کا جھومر علم التفسیر کے امام ولی کامل صاحب کشف وکرامات قطب عالم شیخ التفسیر حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ کی بہترین تفسیر قرآنی عزیز سے ہر سورت کا موضوع تحریر کیا گیا ہے۔ اور ہر رکوع اور سورت کا خلاصہ اور آیتوں کا آپس میں ربط بھی مناسب انداز سے بیان کیا گیا ہے۔

(۲) خیبر پختونخواہ میں دورہ تفسیر کا سب سے پہلے ابتداء کرنے والے پشتو زبان کے عظیم مفسر، درس قرآن جن کا اوڑھنا بچھونا تھا جنہوں نے علم التفسیر کے ان گنت معارف ومصادر کو اس صوبے پر خصوصاً اور پورے پاکستان وافغانستان پر عموماً بارش کی صورت برسائے۔ شیخ الحدیث والتفسیر امام الاولیاء حضرت مولانا عبد الہادیؒ جو شاہ منصور باباجیؒ کے نام سے ملقب ہیں۔ جنہوں نے قرآن مجید ذعلوم نبوت برصغیر کی عظیم دینی علمی دانش گاہ دارالعلوم دیوبند سے حاصل کر کے مشرف ہوئے۔ احقر کا چونکہ شاہ منصور باباجیؒ سے علمی، تفسیری اعتقادی، مسلکی گہری نسبت اور تعلق ہے اس لئے باباجیؒ کے افادات میں سے بندہ نے چند نوادر خصوصیات کو اس لڑی میں پرو دیا۔

(۱) ہر سورت کی بسم اللہ کا ترجمہ اسی سورت سے ایک عجیب انداز اور مناسبت کے طریقے سے کیا گیا۔

(۲) سورتوں کے درمیان ربط۔

(۳) دو رکوع کے درمیان ربط احسن مختصر اور جامع انداز سے بیان کیا گیا ہے۔ اس کے علاوہ بندہ ناچیز نے اسی مصحف میں کتب احادیث اور تفاسیر سے استفادہ کر کے چیدہ نکات بھی ساتھ ساتھ بیان کر کے ہدیہ قارئین کئے۔ اللہ تعالیٰ میرے والدین اور دادا جان عبد الحکیمؒ کے لئے خصوصاً اور تمام امت مسلمہ مسلک اعتدال اہل السنۃ والجماعۃ علماء دیوبند کے لئے اسے صدقہ جاریہ اور ذخیرہ آخرت بنائے۔ (آمین ثم آمین) ولمن قال بہ آمین برحمتك یا ارحم الراحمین.

احقر الناس المفتقر الی غفران رب الناس

(مفتی، مولانا، حافظ) ابو محمد عبد الحمید حقانی

# ﴿قرآن کا معنی وتعریف موضوع اور غرض وغایۃ﴾

## قرآن کا معنی وتعریف:

شیخ الاسلام مفتی تقی عثمانی دامت برکاتہم علوم القرآن میں تحریر فرماتے ہیں:

''قرآن'' دراصل قَرَأَيَقْرَأُ سے نکلا ہے جس کے لغوی معنی ہیں جمع کرنا پھر یہ لفظ پڑھنے کے معنی میں استعمال ہونے لگا کہ ان میں حروف اور کلمات کو جمع کیا جاتا ہے قرأ یقرأ کا مصدر قراءۃ کے علاوہ قرآن بھی آجاتا ہے چنانچہ باری تعالیٰ کا ارشاد ہے (ان علینا جمعه و قرآنه) پھر عربی زبان میں کبھی کبھی مصدر کو اسم مفعول کے معنی میں استعمال کرلیا جاتا ہے کلام اللہ کو قرآن اسی معنی میں کہا جاتا ہے یعنی پڑھی ہوئی کتاب۔

علامہ صابونیؒ نے التبیان فی علوم القرآن میں یہ تعریف کی ہے:

هو كلام الله المعجز المنزل على خاتم الانبياء والمرسلين بواسطة الامين جبرائيلؑ المكتوب في المصاحف المنقول الينا بالتواتر المتعبد بتلاوته المبدء بسورة الفاتحة المختتم بسورة الناس.

یہ اللہ تعالیٰ کا معجزانہ کلام ہے جو خاتم الانبیاء والمرسلین حضرت محمد ﷺ تسلیما تسلیما کثیرا کثیرا پر حضرت جبرائیلؑ کے واسطے سے اترا ہے اس کی تلاوت عبادت ہے سورۃ الفاتحہ سے شروع اور سورت الناس پر ختم ہوتا ہے۔

محدث کبیر علامہ عبدالہادی المعروف شاہ منصور باباجیؒ نے قرآن کی یہ تعریف کی ہے:

الكتاب المنزل على الرسول نجما نجما المكتوب في المصاحف المنقول عنه ﷺ نقلا متواترا بلا شبهة یہ قرآن کہ جو رسول اللہ ﷺ تسلیما کثیرا کثیرا پر تھوڑا تھوڑا اترا ہے مصاحف میں لکھا ہوا ہے اور آپ ﷺ تسلیما کثیرا کثیرا سے تواتر کیساتھ بغیر کسی شک وشبہ کے نقل ہے اور اسی کے قریب قریب علامہ نسفی کے المنار اور نور الانوار التلویح علی التوضیح اور الحسامی میں بھی مذکور ہے۔

محدث کبیر امام الاولیاء استاذی استاذ العلماء علامہ عبدالحلیم المعروف دیر باباجی قرآن کی تعریف کچھ اس طرح فرماتے ہیں:

هو الكتاب المنزل على الرسول ﷺ المكتوب في المصاحف المحفوظ في الصدور المتلو بالالسنة المسموع بالاذن المنقول عنهم نقلا متواترا بلا شبهة.

موضوع قرآن:

محدث کبیر علامہ عبدالھادی المعروف شاہ منصور باباجیؒ موضوع کے متعلق تحریر فرماتے ہیں:

1)التوحید الماموربہ فی القرآن یا یھا الناس اعبدوا ربکم

2)انسان من حیث انہ مکلف اس کا موضوع انسان ہے جو مکلف بالشرائع ہے۔

غرض وغایۃ:

محدث کبیر زینت المفسرین علامہ عبدالہادی شاہ منصور باباجیؒ فرماتے ہیں:

الفوز فی الدارین بالسعادۃ الابدیۃ المشار الیہ بقولہ تعالی ان ھذا القرآن یھدی للتی ھی اقوم.

(۲)اصلاح العلم والعمل تمسک بالعروۃ الوثقی.

## ﴿تفسیر کا معنی اور مفہوم﴾

لفظ تفسیر باب تفعیل سے مصدر کا صیغہ ہے اور اس کا ماخذ ہے فسر. جس کے معنی کشف، کھولنا، واضح کرنا، یعنی کسی مجمل بات کی وضاحت کرنا۔ کسی مخفی چیز سے پردہ اٹھانا اس علم میں چونکہ قرآن مجید کے معانی اور مطالب ومفہوم کو کھول کر اسطرح بیان کیا جاتا ہے جس میں کوئی شک وشبہ باقی نہیں رہتا اس لئے اس کو علم تفسیر کہتے ہیں۔

علامہ مجدالدین فیروزآبادی القاموس المحیط، مادہ: فسر: ج ۱: ۱۱۰ پر لکھتے ہیں:

الفسر الابانۃ و کشف المغطی کالتفسیر والفعل کضرب و نصر

فسر کے معنی ہے ظاہر کرنا، واضح کرنا کسی مخفی چیز سے پردہ اٹھانا اور تفسیر کا بھی یہی معنی ہے۔ اس کا فعل ضرب یضرب اور نصر ینصر کے باب سے آتا ہے۔

## ﴿تفسیر کی اصطلاحی تعریف﴾

(ا)علامہ زرکشی نے تفسیر کی یہ تعریف کی ہے:

التفسیر علم یعرف بہ فھم کتاب اللہ المنزل علی نبیہ ﷺ و بیان معانیہ و استخراج احکامہ و حکمتہ.

(البرھان ۱:۱۳)

تفسیر وہ علم ہے جس سے قرآن مجید کا فہم حاصل ہوتا ہے جو اسکے نبی حضرت محمد ﷺ تسلیما کثیرا کثیرا پر نازل ہوئی ہے جس کے

ذریعے اس کے معانی کی وضاحت اوراس کے احکام اور حکمتیں معلوم کی جاتی ہیں۔

(۲)علامہ زرقانی علم تفسیر کی تعریف کچھ اس طرح کرتے ہیں:

والتفسير في الاصطلاح علم يبحث فيه عن القرآن الكريم من حيث دلالته على مراد الله تعالى بقدر الطاقة البشرية. (مناهل العرفان ج ۲:۳)

اصطلاح میں تفسیر وہ علم ہے جس میں قرآن مجید کے بارے میں بحث کی جاتی ہے اس حیثیت سے کہ یہ اللہ تعالیٰ کی مراد پر دلالت کرتا ہے انسانی طاقت کے مطابق۔

(۳)علامہ آلوسی نے علم تفسیر کی یہ تعریف کرتے ہوتے کہتے ہیں کہ:

هو علم يبحث فيه عن كيفية النطق بالفاظ القرآن ومدلولاتها و احكامها الافرادية و التركيبية و معانيها التى تحمل عليها حالة التركيب و تتمات لذلك. (روح المعانى ج ۱ :۴)

علم تفسیر وہ علم ہے جس میں الفاظ قرآن کی ادائیگی کے طریقوں اوران کے معانی اوران کے انفرادی وترکیبی احکام اوران معانی سے جن پر الفاظ ترکیب کی حالت میں دلالت کرتے ہیں اوراس علم کے تتموں سے بحث کی جاتی ہے۔

(۴)علامہ ابوحیان اندلسی نے علم تفسیر کی تعریف میں کچھ اس طرح رقمطراز ہیں:

التفسير علم يبحث فيه عن كيفية النطق بالفاظ القرآن ومدلولاتها و احكامها الافرادية و التركيبية و معانيها التى تحمل عليها حالة التركيب و تتمات لذلك . (تفسير البحر المحيط ج۱ :۱۳)

تفسیر وہ علم ہے جس میں قرآنی الفاظ کے تلفظ کی کیفیت، ان کے معانی ومفاہیم، ان کے انفرادی اور ترکیبی احکام اور معانی سے بحث کی جاتی ہے جن پر الفاظ ترکیبی اور تالیفی حالت میں محمول کئے جاتے ہیں اوراس علم کے تتموں سے بحث کی جاتی ہے۔

## ﴿تفسیر اور تاویل میں فرق﴾

لفظ تاویل باب تفعیل سے مصدر کا صیغہ ہے جس کا ماخذ "اوّل" ہے جو آل یول کے باب سے مصدر کا صیغہ ہے جس کے معنی ہے لوٹنا اور باب تفعیل چونکہ متعدی ہے اس لئے تاویل کے لغوی معنی ہے لوٹانا۔

امام راغب اصفہانی المفردات فی غریب القرآن :ص ۳۰: پر لکھتے ہیں:

التاويل من الاول اى الرجوع الى الاصل و منه الموئل للموضع الذى يرجع اليه و ذالك هو رد الشىء الى الغاية المرادة منه.

تاویل لفظ اول سے ماخذ ہے یعنی اپنی اصل کی طرف لوٹنا اس بنا پر موئل اس جگہ کو کہتے ہیں جس کی طرف رجوع کیا جاتا ہے اور تاویل کا معنی بھی کسی چیز کو اس کی اصل غرض وغایہ اور مقصد ومراد کی طرف لوٹاتا ہے۔

محدث کبیر فخر علماء دیوبند حضرت مولانا سلیم اللہ خان دامت برکاتہم تفسیر اور تاویل پر بحث کرتے ہوئے تحریر فرماتے ہیں:

متقدمین کے نزدیک تفسیر اور تاویل میں کوئی فرق نہیں۔ چنانچہ امام ابوعبیدہ نے تصریح کی ہے کہ یہ دونوں لفظ بالکل مترادف ہیں لیکن بعد کے علماء نے ان دونوں میں فرق کیا ہے اور وہ دونوں کے درمیان فرق بتانے میں مختلف آراء ظاہر کرتے ہیں مثلا چند اقوال یہ ہیں:

(۱) تفسیر نام ہے بیان المراد باللفظ کا اور تاویل نام ہے بیان المراد بالمعنی کا۔

(۲) تفسیر کا تعلق نقل وروایت سے ہے اور تاویل کا تعلق عقل اور روایت سے ہے۔

(۳) تفسیر اس لفظ کی تشریح کا نام ہے جس میں ایک سے زیادہ معنی کا احتمال نہ ہو اور تاویل کہتے ہیں لفظ میں جو مختلف معانی محتمل ہیں قرائن اور دلائل کے ذریعہ ان میں سے کسی ایک کو اختیار کرنا۔

(۴) تفسیر یقین کے ساتھ تشریح کرنے کو کہا جاتا ہے اور تاویل تردد کے ساتھ تشریح کرنے کو کہا جاتا ہے۔

(۵) تفسیر الفاظ کا مفہوم بیان کردینے کا نام ہے اور تاویل اس مفہوم سے نکلنے والے نتائج کی توضیح کا۔

(کشف الباری، کتاب التفسیر بحوالہ: الاتقان فی علوم القرآن: ۲:۲۲۱؛ روح المعانی ۱:۶؛ فتح الباری ۸:۱۵۵؛ علوم القرآن ۳۲۶)

## ﴿سند قرآن﴾

محدث کبیر فخر المفسرین علامہ عبدالھادیؒ فرماتے ہیں:

(۱) ایک سند ہے ایک متن ہے سند کا تعلق افراد سے ہے اور متن کا تعلق الفاظ سے ہے حدیث کی سند نیچے سے اوپر کی طرف لیکن قرآن مجید کی سند اوپر سے نیچے کی طرف وانه لتنزيل رب العالمين۔

(۲) ذالك الكتاب لاريب فيه لا برائے نفی جنس یعنی اتارنے والے میں کوئی شک نہیں جس پر اتارا گیا اس میں بھی شک نہیں نزل به الروح الامين یا نزل على محمد ﷺ یا ان كنتم فى ريب مما نزلنا على عبدنا لانے والے میں بھی کوئی شک نہیں انه لقول رسول كريم ذى قوة عند ذى العرش مكين مطاع ثم امين

## ﴿صداقت قرآن﴾

محدث کبیر زینت المفسرین علامہ عبدالہادیؒ فرماتے ہیں:

ماقبل تمام صحف و کتابوں کا مجموعہ قرآن مجید ہے سورۃ بقرۃ تمام قرآن کا مجموعہ ہے سورۃ بقرۃ کا مجموعہ سورۃ فاتحہ ہے سورۃ فاتحہ کا خلاصہ تسمیہ ہیں تسمیہ کا خلاصہ باء ہے۔

## ﴿اسماء القرآن و اوصاف القرآن﴾

(۱)القرآن: قال سفیان ابن عیینة: سمی القرآن قرآنا لان الحروف جمعت فصارت کلمات والکلمات جمعت فصارت آیات والایات جمعت فصارت سور والسور جمعت فصارت قرآنا ثم جمع فیه علوم الاولین و الاخرین: فالحاصل ان اشتقاق لفظ القرآن اما من التلاوة اومن الجمعیة

(التفسیر کبیر: ۱۴۰۲)

ترجمہ: سفیان ابن عیینہ فرماتے ہیں کہ قرآن کو قرآن اسلئے کہا گیا کہ حروف جمع ہوئے تو کلمات بن گئے کلمات جمع ہوئے تو آیات، آیات جمع ہوئے تو سورتیں اور سورتیں جمع ہوئی تو قرآن بن گیا پھر قرآن میں قدیم اور جدید (اول واخر) علوم جمع ہوگئے۔

اللہ تعالیٰ کا ارشاد: شهر رمضان الذی انزل فیه القرآن (البقره ۱۸۵)

اللہ تعالیٰ کا ارشاد: ان هذا القرآن یهدی للتی هی اقوم (الاسراء:۹)

اللہ تعالیٰ کا ارشاد: انا جعلنه قرانا عربیا لعلکم تعقلون (الزخرف :۳)

اللہ تعالیٰ کا ارشاد: انه لقران کریم (الواقعة :۷۷)

(۲)الفرقان: کل ما فرق به الحق والباطل فهو فرقان (لسان العرب: ۳۰۲،۱۰)

ترجمہ: ہر وہ چیز جو حق اور باطل کے درمیان فرق کرے پس وہ فرقان ہے۔

اللہ تعالیٰ کا ارشاد: و بینات من الهدی والفرقان (البقره ۱۸۵)

اللہ تعالیٰ کا ارشاد: تبارك الذی نزل الفرقان علی عبده (الفرقان :۱)

(۳)الکتاب: الکتاب المصدر یقال کتب یکتب کتابا وکتابة ، ثم سمی به المکتوب .(مفاتیح الغیب

:۲/۱٤)

ترجمہ: الکتاب مصدر ہے کہا جاتا ہے کتب یکتب کتابا و کتابۃ پھر کتاب کا لفظ مکتوب یعنی (لکھے ہوئے) پر بولا جانے لگا۔

اللہ تعالیٰ کا ارشاد: ذلك الكتاب لا ريب فيه هدى للمتقين (البقرہ ۲)

اللہ تعالیٰ کا ارشاد: والكتاب المبين (الدخان: ۲)

(۴)التنزیل:

ترجمہ: التنزیل فعل نزل کا مصدر ہے اسکا اطلاق نازل ہونے والی چیز جو کہ قرآن ہے پر ہونے لگا اس کو قرآن اسلئے کہا جانے لگا کہ یہ اللہ تعالیٰ کی جانب سے بزبان جبریل نازل ہوا۔

اللہ تعالیٰ کا ارشاد: وانه لتنزيل رب العالمين (الشعراء: ۱۹۲)

اللہ تعالیٰ کا ارشاد: تنزيل من الرحمن الرحيم (سورة فصلت: ۲)

اللہ تعالیٰ کا ارشاد: تنزيل الكتاب لاريب فيه من رب العلمين (السجده: ۲)

(۵) الذکر: الذكر مصدر ذكرت ذكرا وسمى القرآن ذكرا لما فيه من المواعظ و التحذير و اخبار الأمم الماضية و اخبار الانبياء (البرهان ۱:۲۷۹)

ترجمہ: الذکر ذکرت ذکرا کا مصدر ہے قرآن کو ذکر کا نام اس لئے دیا گیا کہ اس میں مواعظ تحذیر پچھلی امتوں اور انبیاء سابقہ کا ذکر ہے۔

اللہ تعالیٰ کا ارشاد: انا نحن نزلنا الذكر وانا له لحفظون (الحجر ۹)

اللہ تعالیٰ کا ارشاد: و هذا ذكر مبارك انزلنه افانتم له منكرون (الانبياء ۵۰)

اللہ تعالیٰ کا ارشاد: و انزلنا اليك الذكر لتبين للناس ما نزل اليهم (النحل ٤٤)

## ﴿اوصاف القرآن﴾

(۱)النور: لانه به تتبين الاحكام و يهتدى به من الضلالة فهو نور مبين اى بين واضح.

(الجامع لاحكام القرآن ٦:٥٧)

ترجمہ: قرآن کو نور بھی کہا جاتا ہے کیونکہ اس کے ذریعے احکام واضح وروشن ہوتے ہیں اور اس کے ذریعے گمراہی سے نکلنے

کا راستہ ملتا ہے پس قرآن مجید واضح روشنی ہے۔

اللہ تعالیٰ کا ارشاد: یایها الناس قد جائکم برهان من ربکم و انزلنا الیکم نورا مبینا (النساء: ۱۷۴)

اللہ تعالیٰ کا ارشاد: فامنوا باللّٰه ورسوله و النور الذی انزلنا (التغابن: ۸)

(۲)هدی: لان فیه دلالة بینة الی الحق و تفریق بینه و بین الباطل، (البرهان: ۱،۲۷۹)

ترجمہ: قرآن کو ھدی (ہدایت) بھی کہا گیا کیونکہ قرآن میں حق کی طرف واضح راہنمائی اور حق و باطل کے بیچ جدائی و تفریق ہے۔

اللہ تعالیٰ کا ارشاد: ذلك الکتاب لاریب فیه هدی للمتقین (البقرة ۲)

اللہ تعالیٰ کا ارشاد: هدی و بشری للمومنین (النمل ۲)

(۳)الرحمة: لان اللّٰه یرحم به من یشاء من خلقه فینقذه به من الضلالة الی الهدی و ینجیه من الهلاك و الردی وجعله تبارك وتعالی رحمة للمؤمنین. (جامع البیان للطبری ۶،۵۶۷)

ترجمہ: قرآن کی ایک صفت الرحمة بیان کی گئی ہے کیونکہ اللہ تعالیٰ اس کے ذریعے اپنی مخلوق میں سے جس پر چاہے مہربانی فرماتا ہے پس اس کتاب کے واسطے اس کو گمراہی سے ہدایت کی طرف لے جاتا ہے۔ اور ان کو ہلاکت وارتداد سے نجات دلاتا ہے۔

اللہ تعالیٰ کا ارشاد: یایها الناس قد جاء تکم موعظة من ربکم و شفاء لما فی الصدور و هدی و رحمة للمومنین (یونس: ۵۷)

اللہ تعالیٰ کا ارشاد: هدی و رحمة للمحسنین (لقمان: ۳)

(۴)شفاء: لانه من امن به کان له شفاء من سقم الکفر ومن علمه و عمل به کان له شفاء من سقم الجهل فهو داء لما فی صدور من الجهل (البرهان: ۱،۲۸۰)

ترجمہ: قرآن کو صفت شفاء کے ساتھ متصف کیا گیا کیونکہ جس نے قرآن پر ایمان لایا تو اس کو کفر کی بیماری سے شفا حاصل ہو گئی جس نے قرآن کو سیکھا اس پر عمل کیا تو اس کے لئے جہالت کی بیماری سے شفا مل گئی پس قرآن سینوں میں پھیلنے والی جہل کی بیماری کے لئے دوا ہے۔

اللہ تعالیٰ کا ارشاد: یایها الناس قد جاء تکم موعظة من ربکم و شفاء لما فی الصدور (یونس: ۵۷)

اللہ تعالیٰ کا ارشاد: وننزل من القرآن ما هو شفاء و رحمة المومنين (الاسراء: ۸۲)

(۵) موعظة: في القاموس :۹۰۳ :مادة (و ع ظ) وعظه يعظه وعظا و عظة وموعظة: ذكره ما يلين قلبه من الثواب و العقاب فاتعظ.

ترجمہ: قاموس میں موعظۃ کو وعظه يعظه وعظا و عظة وموعظة سے مشتق بتایا گیا ہے جو کسی وہ بات یاد دلائے جو ثواب وعذاب کی صورت میں دل کو نرم کردے پس نصیحت حاصل کرو۔

اللہ تعالیٰ کا ارشاد: يايها الناس قد جاء تكم موعظة من ربكم و شفاء لما في الصدور و هدى و رحمة للمومنين (یونس: ۵۷)

اللہ تعالیٰ کا ارشاد: ولقد انزلنا اليكم ايت مبينت و مثلا من الذين خلوا من قبلكم و موعظة للمتقين (النور: ۳۴)

(۶) كريم: الكريم النفيس الرفيع في نوعه وهذا تفصيل للقرآن على افراد نوعه من الكتب الالهية مثل التوراة والانجيل و الزبور. (التحرير و التنوير ۳۲۹،۲۷)

ترجمہ: کریم اپنے نوع میں عمدہ اوراعلیٰ کو کہتے ہیں یہ قرآن مجید کی فضیلت بیان کرتا ہے اس کی نوع کے تمام افراد پر جو کہ تورات زبور، انجیل جیسی کتابیں ہیں۔

وفضله عليها بانه فاقها في استيفاء اغراض الدين و احوال والمعاش ولمعاد و اثبات المعتقدات بدلائل التكوين.

اور قرآن کی فضیلت کی صورت یہ ہے کہ اغراض دنیاوی احوال معاش ومعاداور تکوین دلائل کے ذریعے عقائد کے اثبات میں ان پر بڑھا ہوا ہے۔

اللہ تعالیٰ کا ارشاد: انه لقرآن كريم في كتاب مكنون، (الواقعة: ۷۸،۷۷)

(۷) علي: لانه ذو علو و رفعة.

ترجمہ: قرآن کو علی کی صفت سے موصوف کیا گیا ہے کیونکہ قرآن مجید رفعت و بلندی والی کتاب ہے۔

اللہ تعالیٰ کا ارشاد: وانه في ام الكتب لدينا لعلي حكيم (الزخرف: ۴)

(۸)حکیم:لانہ الکتاب المحکم الذی احکمہ اللہ و بیّنہ لعبادہ فھو ذوالحکمۃ الفاصلۃ بین الحق و الباطل (تفسیر الطبری: ٦،٥٢٦)

ترجمہ:قرآن کریم کو حکیم کہنے کی وجہ یہ ہے کہ وہ مضبوط کتاب ہے جس کواللہ تعالیٰ نے باعتبار دلائل مضبوط بنایا اوراپنے بندوں کیلئے بیان فرمایا پس قرآن حق وباطل کے درمیان فیصلہ کرنے والی پر حکمت کتاب ہے۔

اللہ تعالیٰ کاارشاد: الر تلك ایت الکتاب الحکیم (یونس: ۱)

اللہ تعالیٰ کاارشاد: یٰس والقرآنِ الحکیم (یٰس: ۱،۲)

(۹)المھیمن: عن ابن عباسؓ: المھیمن الامین قال القرآن امین علی کل کتاب قبلہ......وقال ابن جریر: القرآن امین علی الکتب المقدمۃ قبلہ........ فھو امین و شاھد و حاکم.

(ابن کثیر ۱۰۲/۲)

ترجمہ: حضرت ابن عباس سے مروی ہے المھیمن بمعنی امین ہے فرمایا کہ قرآن پچھلی تمام کتابوں پر امین ہے....ابن جریر نے فرمایا کہ قرآن اپنے سے پہلے نازل شدہ تمام کتب پر امین...قرآن مجید اپنے پہلے تمام کتب پر امین گواہ اور حاکم ہے۔اللہ تعالیٰ نے اس عظیم کتاب کو کتابوں کے لئے مہر اور خاتمہ بنایا۔

اللہ تعالیٰ کاارشاد:وانزلنا الیك الکتاب بالحق مصدقا لما بین یدیہ من الکتب و مھیمنا علیہ

(المائدہ:۴۸)

(۱۰)مبارك :والمبارك ، المنبثۃ فیہ البرکۃ وھی الخیر الکثیر و کل ایات القرآن مبارك فیھا لانھا اما مرشدۃ الی خیر و اما صارفۃ عن شر و فساد و ذلك سبب الخیر فی العاجل و الاجل و لا برکۃ اعظم من ذلك (التحریر والتنویر:۲۳،۲۵۱)

ترجمہ:مبارک جس میں برکت رکھی گئی ہو۔اور برکت سے مراد خیر کثیر ہے۔قرآن کی تمام آیات بابرکت ہیں کیونکہ قرآن بھلائی کی طرف راہ دکھلانے والی یا برائی سے موڑنے والی ہے اور یہ جلدی اور بعد میں آنے والی خیر و بھلائی کے سبب ہے اور اس سے بڑی برکت کوئی نہیں۔

اللہ تعالیٰ کاارشاد: و ھذا کتب انزلنہ مبارك مصدق الذی بین یدیہ و لتنذر ام القری ومن حولھا.

(سورۃ الانعام: ۹۴)

اللہ تعالیٰ کا ارشاد: وهذا كتاب انزلنه مبارك فاتبعوه واتقوا لعلكم ترحمون (سورہ الانعام: ۱۵۵)

(۱۱) قیم: لانه مستقيم لا اختلاف فيه ولا تفاوت، بل بعضه يصدق بعضا و بعضه يشهد لبعض، لا اعوجاج فيه ولا ميل عن الحق كما انه قيم على هدى الامة و اصلاحها فكما له متعد بالنفع.

(تفسير الطبري ۸:۱۷۳)

ترجمہ: قرآن کی صفت قیم بھی ہے۔ کیونکہ وہ ایک سیدھی (راہ دکھانے والی) کتاب ہے۔ اس میں کوئی اختلاف وتفاوت نہیں بلکہ بعض مضامین دیگر بعض کی تائید وتصدیق کرتے ہیں اور بعض، بعض کی درستگی کی گواہی دیتے ہیں۔ اس میں نہ تو کوئی ٹیڑھا پن ہے اور نہ حق سے مڑنے کی کوئی بات۔ جیسا کہ وہ امت کی ہدایت واصلاح پر نگران ہے اور اسکا کمال یہ ہے کہ اس کا نفع متعدی ہے۔

اللہ تعالیٰ کا ارشاد: الحمد لله الذى انزل على عبده الكتب ولم يجعل له عوجا، قيما لينذر باسا شديدا.

(۱۲) فصل: لانه يفصل بين الحق والباطل، اى يبين الحق و يبطل الباطل.

ترجمہ: قرآن کو فصل کی صفت کے ساتھ متصف کیا گیا ہے، کیونکہ قرآن مجید حق و باطل کے درمیان فرق کرتا ہے یعنی حق کو واضح اور باطل کو ناحق (باطل) کردیتا ہے۔

اللہ تعالیٰ کا ارشاد: انه لقول فصل (سورة الطارق: ۱۳)

(۱۳) احسن الحديث: و احسن الحديث اى احسن الخبر، وسمى القرآن حديثا لان رسول الله ﷺ كان يحدث به اصحابه و قومه (القرطبى ۱۵:۲٤۸)

ترجمہ: قرآن کو احسن الحدیث یعنی عمدہ بات کہا گیا ہے، کیونکہ رسولؐ اپنے صحابہ کرامؓ اور قوم کے ساتھ اس کے ذریعے گفتگو کرتے تھے۔

اللہ تعالیٰ کا ارشاد: الله نزل احسن الحديث كتبا متشبها مثانى تقشعر منه جلود الذين يخشون ربهم

(سورة الزمر: ۲۳)

(۱۴) متشابها: قال اهل اللغة: معنى متشابها، يشبه بعضه بعضا فى الجودة والحسن و المتشابهات: المتماثلات. (اللسان ۱۳: ۵۰۳، مادة، ش ب ه)

ترجمہ: اہل لغت نے متشابہا کا معنی بتایا ہے کہ متشابہا اس شے کو کہتے ہیں جس کا بعض حصہ اپنے دوسرے بعض حصے کا حسن وعمدگی

میں ہم مثل ہو۔ تشابہات بمعنی ہم مثل۔

اللہ تعالیٰ کا ارشاد: اللّٰہ نزل احسن الحدیث کتبا متشبھا (سورۃ الزمر :۲۳)

(۱۵) المثانی: لان الایۃ تثنی بعد الایۃ، والسورۃ بعد السورۃ، و قیل : لانہ یثنی فی التلاوۃ فلا یمل لحسن سماعہ . وقیل لانہ تثنی فیہ قصص ا لانبیاء و قصص الامم الماضیۃ

(الطبری ۱۰:۶۲۸) الماوردی ۵:۱۲۳) قرطبی ۱۵:۲۴۹)

ترجمہ: قرآن کو المثانی یا تو اس لئے کہا جاتا ہے کہ اس میں ایک آیت کے بعد دوسری اور ایک سورت کے بعد دوسری سورت آتی ہے۔ یا اس لئے کہا جاتا ہے کہ یہ بار بار پڑھا جاتا ہے مگر حسن سماعت کی وجہ سے اس سے اکتاہٹ محسوس نہیں ہوتی۔ یا اس لئے قرآن کو مثانی کہتے ہیں کہ اس میں انبیاء اور پچھلی امتوں کے واقعات کا بار بار ذکر ہوتا ہے۔

اللہ تعالیٰ کا ارشاد: اللّٰہ نزل احسن الحدیث کتٰبا متشٰبھا مثانی (سورۃ الزمر :۲۳)

(۱۶) وحیا : لان فیھا الھاما بسرعۃ و خفیۃ (البرھان ۱:۲۸۰)

ترجمہ: قرآن کو وحی کی صفت سے موصوف کردیا گیا کیونکہ اس میں جلدی اور پوشیدہ طریقے سے الہام رکھا گیا ہے

اللہ تعالیٰ کا ارشاد: وما ینطق عن الھویٰ ان ھو الا وحی یوحیٰ ( سورۃ النجم : ۳،۴)

اللہ تعالیٰ کا ارشاد: قل انما انذرکم بالوحی ولا یسمع الصم الدعاء اذا ماینذرون (سورۃ الانبیاء :۴۵)

(۱۷) عربیا: لانہ انزل علی العرب ولسانھم و کلامھم عربی فانزل ھذاالکتاب بلسانھم لیعقلوہ و یفقھوہ. (تفسیر الطبری ۷:۱۴۷)

ترجمہ: قرآن مجید کو عربی کی صفت سے موصوف کیا گیا ہے کیونکہ یہ قوم عرب کی طرف نازل کیا گیا۔ قوم عرب کی زبان وکلام عربی ہے۔ اللہ تعالیٰ نے اس کتاب کو ان کی زبان عربی میں نازل فرمایا تا کہ وہ اسے جانے اور سمجھے۔

اللہ تعالیٰ کا ارشاد: انا انزلنہ قرء نا عربیا لعلکم تعقلون (سورۃ یوسف ۲)

اللہ تعالیٰ کا ارشاد: انا جعلنہ قرء نا عربیا لعلکم تعقلون (سورۃ الزخرف ۳)

(۱۸) بصائر: لانہ یبصر بہ الھدی من الضلال والایمان من الکفر، و یعرف بہ سبیل الرشاد

(تفسیر الطبری ۵:۲۹۹)

ترجمہ: قرآن کو بصیرت کی صفت سے موصوف کیا گیا کیونکہ اس کے ذریعے ہدایت گمراہی سے اور ایمان کفر سے مختلف اور الگ

ہو جاتا ہے اور اس کے ذریعے سیدھا راستہ پہچانا جاتا ہے۔

اللہ تعالیٰ کا ارشاد: قد جاء کم بصائر من ربکم فمن ابصر فلنفسه (سورۃ الانعام: ۱۰۴)

اللہ تعالیٰ کا ارشاد: هذا بصائر للناس و هدی و رحمة لقوم یوقنون (سورۃ الجاثیة ۲۰)

(۱۹) الحق: لانه حق و صدق من عند الله لاکذب فیه فهو الحق وما جاء به حق وما امر به و دعا الیه.

ترجمہ: قرآن کی صفت حق ہے کیونکہ وہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے حق اور سچ ہے اس میں کوئی جھوٹ نہیں اسلئے وہ سچ ہے جو اس کو لے آیا جس نے اسکا حکم دیا اور جس نے اس کی طرف بلایا وہ بھی حق گو اور سچا ہے۔

اللہ تعالیٰ کا ارشاد: وبالحق انزلنه و بالحق نزل وما ارسلنك الا مبشرا و نذیرا (سورۃ الاسراء ۱۰۵)

اللہ تعالیٰ کا ارشاد: ولیعلم الذی اوتوا العلم انه الحق من ربك فیومنو به (سورۃ الحج ۵۴)

(۲۰) الصدق: لانه من عند الله انزله مصدقا لما قبله من الکتب التی انزلت علی انبیاء الله قبل ان تغیر او تبدل (تفسیر الطبری ۶: ۵۶۹)

ترجمہ: قرآن کی صفت صدق بھی ہے کیونکہ وہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے ہے اللہ تعالیٰ نے اس کو پہلے انبیاء پر نازل ہونے والی کتب کی تصدیق کرنے کی حیثیت سے اتارا تغیر اور تبدل سے پہلے پہلے۔

اللہ تعالیٰ کا ارشاد: وتمت کلمت ربك صدقا و عدلا لا مبدل لکلمته (سورۃ الانعام ۱۱۵)

اللہ تعالیٰ کا ارشاد: والذی جاء بالصدق و صدق به اولئك هم المتقون (سورۃ الزمر ۳۳)

(۲۱) العدل: لانه العادل فی احکامه فکل ما امر به فهو عدل و کل ما نهی عنه فباطل فانه لا ینهی الا عن مفسدة (ابن کثیر ۲: ۲۶۸)

ترجمہ: قرآن کو عدل کے ساتھ موصوف کیا گیا کیونکہ وہ اپنے احکام میں انصاف کرنے والا ہے جس امر کا بھی قرآن حکم کرے وہ انصاف اور حق ہوگا اور جس کو بھی قرآن منع کریگا وہ باطل ہوگا۔ کیونکہ قرآن خرابی اور بگاڑ ہی سے روکتا ہے۔

اللہ تعالیٰ کا ارشاد: وتمت کلمت ربك صدقا و عدلا لا مبدل لکلمته وهو السمیع العلیم

(سورۃ الانعام ۱۱۵)

(۲۲) بشریٰ: بانه بشری لانه بشری للمومنین فقد اعلمهم بما اعدلهم من الکرامة عنده فی جناته ........ و ذلك هو البشری التی بشر الله بها المومنین فی کتابه (الطبری ۱: ۴۸۳)

ترجمہ: قرآن خوشخبری ہے کیونکہ یہ مومنوں کیلئے خوشخبری اور بشارت ہے کہ قرآن مومنوں کو ان کے واسطے اللہ کی جنتوں میں تیار کردہ عزت وشرافت کی خبر دی ہے..... یہ وہ خوشخبری ہے جس کی بشارت خدا نے اپنی کتاب میں مومنوں کو دی ہے۔

اللہ تعالیٰ کا ارشاد: قل من کان عدوا الجبریل ...... وھدی و بشری للمومنین (سورۃ البقرہ ۹۷)

اللہ تعالیٰ کا ارشاد: تلك ایت القرآن و کتاب مبین ھدی و بشری للمومنین (سورۃ النمل ۲۰۱)

(۲۳) المجید: لانہ من شرفہ اللہ حفظ عن التغیر و التبدیل و الزیادۃ والنقصان و جعلہ معجزا فی نفسہ عن ان یوتی بمثلہ (البرھان ۱: ۲۸۰)

ترجمہ: قرآن مجید کو مجید کی وصف کے ساتھ موصوف کیا گیا کیونکہ اس کی شرافت میں سے ایک بات یہ بھی ہے کہ یہ تغیرو تبدیلی، زیادت ونقصان سے محفوظ ہے اور قرآن کو اسی بناء پر معجزہ بنایا گیا ہے کہ اس جیسا لایا جائے۔

اللہ تعالیٰ کا ارشاد: ق والقرآن المجید (سورۃ ق ۱)

اللہ تعالیٰ کا ارشاد: بل ھو قرآن مجید (سورۃ البروج ۲۱)

(۲۴) المبین: لانہ اظھر الحق من الباطل (الاتقان ۱۳۷)

ترجمہ: قرآن کی صفت مبین ہے کیونکہ یہ حق کو باطل سے ظاہر اور الگ کر دیتی ہے۔

اللہ تعالیٰ کا ارشاد: الر تلك ایت الکتب المبین (سورۃ یوسف ۱)

اللہ تعالیٰ کا ارشاد: والکتب المبین (سورۃ الدخان ۲)

(۲۵) العزیز: باعزاز اللہ ایاہ وحفظہ من کل اراد لہ تبدیلا او تحریفا او تغیرا (الطبری ۱۱: ۱۱۶)

ترجمہ: قرآن کی صفت عزیز ہے کیونکہ اللہ نے اسے یہ اعزاز دیا ہے کہ یہ ہر اس شخص کی دسترس سے محفوظ ہے جو اس میں تبدیلی تحریف اور تغیر کرنا چاہتا ہے

اللہ تعالیٰ کا ارشاد: ان الذین کفروا بالذکر لما جاء ھم و انہ لکتب عزیز (سورۃ فصلت ٤١)

(۲۶) البلاغ: ھذا القرآن بلاغ للناس ابلغ اللہ بہ الیھم فی الحجۃ علیھم و اعذر الیھم بما انزل فیہ من مواعظہ وعبر (تفسیر الطبری: ٤٦٧/٧، ابن کثیر: ٢٤٤/٢)

ترجمہ: یہ قرآن لوگوں کیلئے خبر، اطلاع، اعلان، پیغام، نوٹس، اناؤنسمنٹ ہے (بلاغ بمعنی مقصد تک پہنچنے کا ذریعہ) اللہ تعالیٰ پیغمبر کے ذریعے لوگوں کو ثبوت پہنچاتا ہے

اللہ تعالیٰ کا ارشاد: ان فی هذا لبلٰغا لقوم عبدین (سورۃ الانبیاء ۱۰۶)

اللہ تعالیٰ کا ارشاد: هذا بلٰغ للناس و لینذروا به ... (سورۃ ابرٰهیم ۵۲)

## ﴿قرآنی مضامین﴾

محدث دہلوی حضرت علامہ شاہ ولی اللہ نور اللہ مرقدہ الفوز الکبیر الباب الاول میں تحریر فرماتے ہیں:

جاننا چاہئے کہ قرآن کریم کے صریح مضامین پانچ علوم سے باہر نہیں ہیں۔

**(۱) علم الاحکام:** احکام سے مراد یہ ہیں۔ واجب، مندوب، مباح، مکروہ اور حرام ہے۔ چاہے وہ احکام عبادتوں کے قبیل سے ہو یا معاملات کے قبیل سے، یا تدبیر منزل سے یا سیاست مدنی اور اس علم کی تفصیل کرنا فقیہ کی ذات سے وابستہ ہے۔

**(۲) علم الجدل:** علم المناظرہ: ان چار فرقوں کے ساتھ مباحثہ کرنا ہے۔ یعنی یہود، نصاریٰ، مشرکین و منافقین۔ اور اس علم کی وضاحت کرنا متکلم کی ذات کے ساتھ تعلق رکھتا ہے۔

**(۳) علم التذکیر بالاء اللہ:** اور وہ آسمانوں اور زمین کی پیدائش کا بیان، اور بندے جن باتوں کے محتاج ہیں ان کو دل میں ڈالنے کا بیان، اور اللہ تعالیٰ کے صفات کاملہ کی وضاحت ہے۔

**(۴) علم التذکیر بایام اللہ:** اور وہ ان واقعات کی وضاحت ہے جن کو اللہ تعالیٰ نے ایجاد فرمایا ہے۔ نیک بندوں کو نوازنے اور نافرمان لوگوں کو سزا دینے کی خاطر۔

**(۵) علم التذکیر بالموت وما بعد الموت:** یعنی عالم کائنات کے فناء ہونے کی کیفیت اور فنا ہونے کے بعد دوبارہ زندگی میں پیش آنے والے حالات (حشر و نشر، حساب، میزان اور جنت و جہنم)






## ﴿قرآنی سورتوں کے مختلف نام واقسام﴾

(۱) سبع طوال: سات بڑی سورتیں، (۱) سورۃ البقرہ (۲) سورۃ آل عمرآن (۳) سورۃ النساء (۴) سورۃ المائدہ (۵) سورۃ الانعام (۶) سورۃ الاعراف (۷) سورۃ الانفال مع توبہ تک۔

(۲) مئین: وہ سورتیں جن میں سو (۱۰۰) یا کسی قدر زیادہ آیتیں ہوں۔ سورۃ یونس سے سورۃ فاطر تک۔

(۳) المثانی: وہ سورتیں جن میں سو (۱۰۰) سے کم آیتیں ہوں سورۃ یٰسین سے سورۃ ق تک۔

(۴) مفصل یا محکم: چھوٹی چھوٹی سورتوں کا نام ہے۔ سورۃ ق سے آخر قرآن تک۔ یہ چھبیسویں (۲۶) پارہ کے ثلث کے بعد آخر قرآن تک ہے۔

## ﴿مفصل کی تین اقسام ہیں﴾

(۱) طوال مفصل: سورۃ ق یا سورۃ حجرات سے سورۃ بروج تک۔

(۲) اوساط مفصل: سورۃ بروج سے سورۃ لم یکن تک۔

(۳) قصار مفصل: سورۃ لم یکن سے سورۃ والناس تک۔

☆ اور بعض کے نزدیک ☆

(۱) طوال مفصل: سورۃ ق سے سورۃ مرسلات تک

(۲) اوساط مفصل: سورۃ نباء سے سورۃ الضحیٰ تک۔

(۳) قصار مفصل: سورۃ الم نشرح سے سورۃ الناس تک

(علوم القرآن، فصل ششم، ص، ۱۴۳)

## ﴿قرآنی آیات کے نام و معلومات﴾

(۱) طویلہ: جن کے کلمات دس سے زیادہ ہوں۔

(۲) متوسطہ: جن کے کلمات تین سے دس تک ہو۔

(۳) مختصرہ: یہ دو کلمات کی آیتیں ہوتی ہیں۔

(۴) قصیرہ: جو ایک کلمہ کی ہو۔ (تحفۃ حفاظ: ۱۰۶)

## ﴿مکی و مدنی سورتوں میں فرق﴾

محدث کبیر و زینت المفسرین علامہ عبدالہادی المعروف شاہ منصور باباجیؒ فرماتے ہیں:

کہ قرآن مجید کی سورتیں دو قسم کی ہیں، مکی اور مدنی اور کل سورتیں (۱۱۴) ہیں جن میں (۸۳) مکی اور (۳۱) مدنی ہیں۔

امام الاولیاء علامہ احمد علی لاہوریؒ صاحب فرماتے ہیں:

کہ تقسیم سور، ترتیب سور و تعین سور بھی حضور ﷺ (تسلیما کثیرا کثیرا) نے بیان فرمائی ہیں۔ جو سورتیں آنحضرت ﷺ (تسلیما کثیرا کثیرا) پر ہجرت سے پہلے نازل ہوئیں وہ مکی سورتیں شمار ہوتی ہیں اور جو ہجرت کے بعد نازل ہوئیں وہ مدنی سورتیں ہیں البتہ ترتیب سور میں علماء کا اختلاف ہے مگر محققین کے نزدیک جس طرح آیات کی ترتیب توفیقی ہے اسی طرح سورتوں کی ترتیب بھی آپ ﷺ کے زمانہ خیر و برکت میں ہوئی ہے۔

(اسرار الفرقان، مقدمہ: ۲۴: بحوالہ از زبدۃ القرآن ص: ۲۷، افادات: از حضرت لاہوری صاحبؒ)

مکی و مدنی سورتوں کی تعریف: مکی اور مدنی کے متعلق تین اصطلاحات ہیں۔

(۱) جو سورتیں ہجرت سے قبل نازل ہوئیں ہیں انہیں مکی کہا جاتا ہے اور جو سورتیں ہجرت کے بعد نازل ہوئیں ہیں انہیں مدنی کہا جاتا ہے۔ اس میں مکان کا اعتبار نہیں ہے چاہے جہاں بھی نازل ہوئی ہو۔

(۲) جو سورتیں مکہ مکرمہ میں نازل ہوئیں ہیں اس کو مکی کہتے ہیں، نزول چاہے ہجرت سے پہلے ہو یا بعد میں اور جو سورتیں مدینہ منورہ میں نازل ہوئیں اس کو مدنی کہتے ہیں اس صورت میں مکی اور مدنی سورتوں کے درمیان واسطہ ثابت ہوتا ہے اور وہ مکہ و مدینہ سے باہر والی سورتیں ہیں۔

عن ابی امامۃ: قال، قال رسول اللہ ﷺ انزل القرآن فی ثلاثۃ امکنۃ، مکۃ و المدینۃ و الشام

(الاتقان: ۳۶)

(۳) جن سورتوں میں خطاب اہل مکہ کے ساتھ ہو وہ مکی ہیں اور جن میں خطاب اہل مدینہ کو ہو وہ مدنی ہیں۔

(الاتقان فی علوم القرآن: النوع الاول فی معرفۃ المکی والمدنی، ص: ۳۵، ۳۶: البرھان فی علوم القرآن، النوع التاسع فی

معرفۃ المکی والمدنی، ج۱: ۸۷، ۱۹۰: علوم القرآن، فصل ششم، ۱۴۱ شاہ منصور باباجی کیسٹ: ۲)

## ﴿مکی اور مدنی سورتوں کی علامات﴾

### مکی سورتوں کی علامات:

(۱) جن سورتوں میں لفظ کلا کا ذکر ہو وہ مکی ہیں۔ لفظ کلا ۳۳ جگہ پندرہ سورتوں میں آیا ہے جو سب قرآن کے نصف آخیر میں ہے گویا نصف آخیرا کثر حصہ مکی ہے۔

(۲) جن سورتوں میں آیت سجدہ ہو وہ مکی ہوگی (آیت سجدہ حنفی مسلک کے مطابق)

(۳) جن سورتوں میں انبیاء کرامؑ اور امم سابقہ کے واقعات کا ذکر ہو وہ مکی ہونگی، سوائے سورۃ البقرۃ کے۔

(۴) جن سورتوں میں حضرت آدمؑ اور ابلیس کے واقعہ کا ذکر ہو وہ مکی ہونگی سوائے سورت البقرۃ کے۔

(۵) جن سورتوں میں یایھا الناس کے ساتھ خطاب ہو وہ مکی ہونگی۔

(٦) جن سورتوں کی ابتداء حروف تھجی سے ہو مکی ہونگی سوائے سورۃ البقرہ اور آل عمران کے۔

### مدنی سورتوں کی علامات:

(۱) جس سورت میں حدود اور فرائض کا بیان ہو اسکو مدنی کہتے ہیں۔

(۲) جس سورت میں جہاد اور احکام جہاد کا حکم ہو اسکو مدنی کہتے ہیں۔

(۳) جس سورت میں منافقین کا ذکر ہو وہ مدنی ہوگی سوائے سورت العنکبوت کے۔

(۴) جس سورت میں یا ایھا الذین امنوا کے ساتھ خطاب ہو اس کو مدنی کہتے ہیں۔

(البرھان فی علوم القرآن: النوع التاسع معرفۃ المکی والمدنی از: بدر الدین زرکشی ۱: ۱۸۸، ۱۹۱: مناھل العرفان: الطریق الموصلۃ الی معرفۃ المکی والمدنی ۱: ۱۹۰: علوم القرآن، فصل ششم: ۱۴۲، الاتقان فی علوم القرآن: ضوابط فی المکی والمدنی: ۵۵، ۵۷ شاہ منصور باباجی کیسٹ: ۲، معارف القرآن: ۱۰، ۲۷)

## ﴿مکی و مدنی سورتوں کی خصوصیات﴾

(۱) مکی سورتوں میں اثبات عقائد، رد علی المشرکین، قصص الانبیاءؑ، اور مدنی سورتوں میں احکام شرعیہ رد علی الیھود والنصاری، ذکر المنافقین والفتوی فی المسائل و ذکر غزوات ہوتا ہے، (باباجی)

(۲) مکی سورتوں میں زیادہ تر بیان توحید، رسالت، آخرت اور حشر و نشر کی نظر کشی آنحضرت ﷺ کو صبر و تسلی کی تلقین اور پچھلی

امتوں کے واقعات پر مشتمل ہیں، اس کے برعکس مدنی سورتوں میں خاندان کی تمدن قوانین جہاد، وقتال کے احکام وحدود و فرائض بیان کئے گئے ہیں۔

(۳) مکی سورتوں میں زیادہ تر مقابلہ بت پرستوں سے ہےاور مدنی سورتوں میں اہل کتاب اور منافقین سے۔

(۴) مکی سورتیں اور آیتیں عموماً چھوٹی چھوٹی اور مختصر اور مدنی سورتیں طویل اور مفصل ہیں۔

(۵) مکی سورتوں کا اسلوب زیادہ پرشکوہ ہے، اس میں استعارات وتشبیہات اور تمثیلیں زیادہ ہیں اور ذخیرہ الفاظ بہت وسیع ہے اس کے برخلاف مدنی سورتوں کا انداز نسبۃً سادہ ہے۔ (معارف القرآن:۱۔۱۷،۱۸)

## حروف مقطعات کے بارے میں اکابرین امت کا مؤقف:

قرآن مجید کی وہ سورتیں جن کی شروع حروف مقطعات سے ہے وہ ۲۹ ہیں۔ان حروف مقطعات کی کل تعداد چودہ (۱۴) ہے جن سے قرآن مجید کی انتیس ۲۹ سورتوں کا آغاز ہوا ہے۔

معروف محدث ومفسر امام بغویؒ تحریر فرماتے ہیں:

**قال الشعبی وجماعة:الم و سائر حروف الهجاء فی اوائل السور من المتشابه الذی استاثر اللّٰه تعالیٰ بعلمه ، وهی سرّ القرآن ، فنحن نومن بظاهرها، ونکل العلم فیها الی اللّٰه تعالیٰ، و فائدة ذکرها: طلب الایمان بها، قال ابو بکر الصدیقؓ : فی کل کتاب سر ، و سر اللّٰه تعالیٰ فی القرآن اوائل السور، وقال علیؓ : لکل کتاب صفوة، و صفوة هذاالکتاب حروف التهجی،وقال داء ود ابن ابی هند: کنت اسال الشعبی عن فاتح السور فقال : یاداء ود، ان لکل کتاب سراً و ان سرالقرآن فواتح السور، فدعها و سل عما سوی ذلك.**

امام شعبیؒ اور ایک جماعت نے کہا، کہ الم اور بعض سورتوں کے اوائل میں باقی حروف ہجاء متشابہات میں سے ہیں جن کا علم اللہ تعالی کے سوا کسی کو حاصل نہیں ہے۔ وھی سر القرآن اور یہ قرآن مجید کا ایک راز ہے ہم ان کے ظاہر پر ایمان لاتے ہیں (ان کے قرآن ہونے پر یقین رکھتے ہیں) اور ان کی حقیقت کا علم اللہ تعالیٰ کو حوالہ کرتے ہیں اور ان حروف کے ذکر کا مقصد ان پر ایمان لانے کا مطالبہ کرنا ہے، حضرت ابوبکر صدیقؓ اور حضرت علیؓ نے فرمایا ہے کہ ہر کتاب میں ایک راز ہوتا ہے اور قرآن مجید میں اللہ تعالیٰ کا راز بعض سورتوں کے اوائل میں یہ حروف مقطعات ہیں۔داؤد بن ابی ھند کہتے ہیں کہ میں ان حروف کے بارے میں امام شعبیؒ سے پوچھا کرتا تھا تو اس نے کہا اے داؤد ہر کتاب میں ایک راز بھی ہوتا ہے اور قرآن مجید کا

رازیہ حروف ہیں اسلئے ان کو چھوڑو اوران کے علاوہ جو چاہو پوچھو۔ (معالم التنزیل ص:۱۱۔ج۱)

علامہ ابوالليث سمرقندیؒ تحریر فرماتے ہیں:

وروى عن الشعبی انه قال ان لله سرا جعله فی كتبه و انّ سره فی القرآن هو الحروف المقطّعة وروی عن عمرؓ و عثمانؓ و ابن مسعودؓ انهم قالوا لحروف المقطّعة من المكتوم الذی لا يفسر.

امام شعبیؒ سے مروی ہے کہ اللہ نے اپنی کتابوں میں کوئی نہ کوئی راز رکھا ہے اور قرآن مجید میں اسکا راز حروف مقطعات ہیں اور حضرت عمرؓ، عثمانؓ اور ابن مسعودؓ سے مروی ہے کہ حروف مقطعات ایک پوشیدہ راز ہے جس کی تفسیر نہیں کی جاسکتی ہے۔

(تفسیر سمرقندی ص۸۷: ج۱)

علامہ قاضی محمد ثناء اللہ عثمانیؒ تحریر فرماتے ہیں:

قرآنی مقطعات میں میرے نزدیک (قطعی فیصلہ) اور حق بات یہ ہے کہ قرآن مجید کے متشابہات اوران مخفی رموز واسرار میں سے ہیں جو صرف حق تعالیٰ اور اس کے نبی کریم ﷺ (تسلیما کثیرا کثیرا) کے مابین دائر ہیں اور جنہیں عام لوگ سمجھنے کی لیاقت نہیں رکھتے بلکہ خود خدا کو منظور نہیں کہ عام لوگ ان سے مطلع ہو۔ خدا تعالیٰ نے اپنے رسول کریم ﷺ کو اور آپ کے کامل پیروں اور معتقدوں میں سے جسے چاہا اس کو سمجھا دیا۔۔۔۔۔ حضرت سجاوندیؒ کا قول ہے کہ حروف مقطعات کے بارہ میں صدر اول کے تمام لوگوں (علماء کرام) کے متفقہ الفاظ یہ ہیں انها سر بين الله و بين نبيه ﷺ۔

(تفسیر مظہری ص۱۹: ج۱)

رئیس المفسرین عبداللہ بن عباسؓ فرماتے ہیں:

اسم من اسماء الله تعالىٰ

اس تفسیر پرایک اشکال وارد ہوتا ہے کہ اللہ تعالیٰ کے کل ننانوے نام ہیں اوران میں سے الم نہیں ہے؟

جواب: محدث کبیر زینت المفسرین علامہ عبدالہادی (المعروف) شاہ منصور باباجیؒ فرماتے ہیں:

کہ یہاں یہ اشکال درست نہیں ہے اسلئے کہ هی من اسماء الله تعالىٰ کا مطلب ومقصد یہ ہے کہ ایک ایک حرف اللہ تعالیٰ کے اسم مبارک کی طرف مشیر ہے۔ الف سے مراد اللہ، لام سے مراد لطیف، میم سے مراد ملک ہے۔

رئیس المفسرین عبداللہ بن عباسؓ فرماتے ہیں:

کھیعص" الکاف سے مراد کافی، الھاء سے مراد ھادی، الیاء سے مراد حکیم، العین سے مراد علیم، الصاد سے مراد صادق ہے۔

(معالم التنزیل، ص ۱۱: ج ۱)

بعض حضرات نے یہ تفسیر کیا ہے کہ یہ حروف مقطعات ان سورتوں کے نام ہیں جن کے آغاز میں ان کا ذکر ہوا ہے۔

امام مجاہد، عبدالرحمٰن بن زید بن اسلم فرماتے ہیں۔

انما هی اسماء السور (تفسیر ابن کثیر: ۳۵: ج ۱ ، معالم التنزیل : ۱۲: ج ۱)

بعض نے یہ تفسیر بیان کی ہے کہ حروف مقطعات قرآن مجید کے اسماء ہیں۔

امام قتادہؒ فرماتے ہیں:

هذه الحروف اسماء القرآن (معالم التنزیل: ۱۲: ج ۱: زاد المسیر ۲۶: ج ۱)

بعض حضرات نے یہ تفسیر کی ہے هو رمز فیما بین الله و بین رسول الله

حروف مقطعات کی بحث کا خلاصہ یہ ہے جو مفتی اعظم پاکستان ۔ مفتی محمد شفیعؒ نے بیان فرمایا ہے جمہور صحابہ تابعینؒ اور علماء امت کے نزدیک راجح یہ ہے کہ یہ حروف رموز و اسرار ہیں جن کا علم خدا تعالیٰ کے سوا کسی کو نہیں اور ہوسکتا ہے کہ رسول ﷺ کو اس کا علم بطور ایک راز دیا گیا ہو جس کی تبلیغ امت کے لئے روک دی گئی ہو، اسلئے آنحضرت ﷺ (تسلیما کثیرا کثیرا) سے ان حروف کی تفسیر و تشریح میں کچھ منقول نہیں۔ (معارف القرآن ۱۰۷: ۲۷)

حروف مقطعات بعض سورتوں کی ابتداء میں ذکر کرنے میں کیا حکمت ہے؟

حروف مقطعات بعض سورتوں کی ابتداء میں ذکر کرنے کی حکمت قرآن مجید کا اعجاز بیان کرنے کے لئے ہوا ہے۔

اسلئے علامہ ابن جوزی تحریر فرماتے ہیں:

انـه نبـه بذلك على اعجازه ، فكانه قال: هو من هذا الحروف التى تؤلفون منها كلامكم، فما بالكم تعجزون عن معارضته؟ فاذا عجزتم فاعلمو انه ليس من قول محمد عليه السلام

(زاد المسیر : ۲۵

علامہ ابن کثیر تحریر فرماتے ہیں:

ماهی مع قطع النظر عن معانيها فى نفسها..... و قال آخرون بل انما ذكرت هذه الحروف فى اوئل

السور التی ذکرت فیھا بیانا لا عجاز القران وأن الخلق عاجزون عن معارضته بمثله ھذا مع أنه مرکب من ھذہ الحروف. المقطعة التی یتخاطبون بھا، وقد حکی ھذا المذھب الرازی فی تفسیرہ عن المبرد و جمع من المحققین، و حکی القرطبی عن الفراء و قطرب نحو ھذا: و قررہ الزمخشری فی کشافه و نصرہ اتم نصر، و الیه ذھب الشیخ الامام العلامة ابو العباس ابن تیمیة وشیخنا الحافظ المجتھد ابو الحجاج المزی و حکاہ عن ابن تیمیة.قال الزمخشری ولم ترد کلھا مجموعة فی اول القرآن و انما کررت لیکون ابلغ فی التحدی و لتبکیت......

قطع نظر اس کے کہ نفس الامر میں ان کے معنی کیا ہیں۔۔۔۔۔۔تو اس کے بارے میں بعض علماء کرام فرماتے ہیں کہ ان کا ذکر قرآن مجید کا اعجاز بیان کرنے کے لئے ہوا ہے۔یعنی اس بات کو ثابت کرنے کیلئے کہ لوگ اسکا مقابلہ کرنے سے عاجز ہیں باوجود اسکے کہ یہ قرآن مجید ان ہی حروف مقطعات سے مرکب ہے جن میں لوگ ایک دوسرے سے گفتگو کرتے ہیں یہ مسلک امام فخر الدین رازیؒ نے اپنی تفسیر میں مبرد اور محققین کی ایک جماعت سے نقل کیا ہے۔امام قرطبیؒ نے اس قول کو قطرب اور فراء سے نقل کیا ہے اور علامہ زمخشری نے کشاف میں اس کی تقریر و توجیہ کی ہے اور اس کی بڑی تائید کی ہے،اسی رائے کو شیخ ابو العباس ابن تیمیہ نے پسند کیا ہے اور ہمارے شیخ حافظ مجتہد ابوالحجاج مزی نے یہ قول میرے سامنے ابن تیمیہ سے نقل کیا تھا اور اسے پسند کیا تھا۔علامہ زمخشری نے فرمایا ہے ان تمام حروف کو یکجا طور قرآن کے آغاز میں ذکر نہیں کیا گیا بلکہ مختلف سورتوں کے آغاز میں دھرایا گیا ہے تا کہ بار بار چیلنج دیا جائے اور لا جواب کیا جائے۔ (تفسیر ابن کثیر:۳۸:ج۱)

علامہ ابن کثیرؒ فرماتے ہیں:

ولھذا کل سورة افتتحت بالحروف فلا بد ان یذکر فیھا الانتصار للقرآن و بیان اعجازہ و عظمته و ھذا معلوم بالاستقراء وھو الواقع فی تسع و عشرین سورة.

جس سورت کی آغاز ان حروف (مقطعات) سے ہوا ہے تو ضروری ہے کہ اس میں ان حروف کے بعد قرآن مجید کا اعجاز اور اس کی عظمت بیان ہوئی ہو اور استقراء سے ایسا معلوم ہوا ہے جن انتیس (۲۹) سورتوں میں ان حروف کا ذکر ہوا ہے ان میں ان حروف کے بعد قرآن مجید کی عظمت اور صداقت بیان ہوئی ہے۔ (تفسیر ابن کثیر ۳۸:ج۱)

حروف مقطعات کے خواص اور ان کی برکات:

علامہ حسن الھاشمیؒ فاضل دار العلوم دیو بند اعمال ناسوتی ۷۴ میں لکھتے ہیں:

## صحابہؓ اور بزرگوں کے معمولات:

(۱) حجۃ الاسلام حضرت امام غزالیؒ نے لکھا ہے کہ عبدالرحمٰن بن عوف حروف مقطعات کو لکھ کر اپنے مال و اسباب میں رکھ لیتے تھے تاکہ یہ سب مال ہر قسم کی آفات سے محفوظ رہے۔

(۲) حضرت امام کمالؒ جب دریائے دجلہ میں جاتے تو حروف مقطعات پڑھ لیا کرتے تھے کسی نے وجہ پوچھی تو فرمایا کہ جس چیز پر یہ کلمات پڑھے یا لکھے جائیں وہ تلف ہونے سے محفوظ رہے گی۔

(۳) حضرت امام غزالیؒ نے خواص القرآن میں لکھا ہے کہ بعض اکابرین جب بحری سفر میں جاتے تھے تو کاغذ یا کسی ٹھیکری پر یہ حروف مقطعات لکھ کر ساتھ رکھتے تھے۔ اگر دریا میں طوفان آتا تو یہ کاغذ دریا میں ڈال دیا کرتے تھے اور طوفان رک جایا کرتا تھا۔

(۴) حضرت علی کرم اللہ وجہہ جب دعا فرماتے تو اسطرح دعا کرتے تھے۔

**یا کھیعص یا حم عسق اغفرلی وارحمنی.**

## تعداد آیات قرآن مجید:

قرآن مجید کی آیات کی تعداد میں اہل کوفہ اور اہل شام اور اہل بصرہ اور اہل مکہ و اہل مدینہ کا اختلاف ہے۔ اختلاف کی وجہ یہ نہیں کہ ایک گروہ بعض کو آیات قرآنی کہتا ہے اور دوسرا ان کو قرآن میں داخل نہیں کرتا بلکہ اس وجہ سے کہ جس گروہ کے نزدیک نبی ﷺ (تسلیما کثیرا کثیرا) کا جس جگہ وقف کرنا پایا گیا انہوں نے اس کو ایک آیت شمار کیا اور جن کے نزدیک دونوں جگہوں میں وقف کرنا ثابت نہ ہوا ہو بلکہ وصل ثابت ہوا ہو تو انہوں نے دونوں کو ایک آیت سمجھا۔

(تفسیر حقانی، مقدمہ اسمائے سور قرآن، فصل ششم ۱/۱۷۱: الاتقان فی علوم القرآن: ۱۷۵)

قرآن مجید کی آیات چھ ہزار (۶۰۰۰) سے زائد ہیں اس پر سب علماء کرام کا اتفاق ہے یہاں چند علماء کے مشہور اقوال نقل کر رہا ہوں۔

(۱) محدث کبیر علامہ شمس الحق افغانیؒ نے ابن جوزیؒ کے حوالے سے نقل کیا ہے کہ بشمار ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہؓ کے آیات قرآن کریم کی کل تعداد ۶۶۶۶ ہے۔

(علوم القرآن تعداد آیات قرآن: ۱۴۳، الاتقان فی علوم القرآن: ۱۷۵)

(۲) اہل مدینہ سے اس کے بارے میں دو اقوال منقول ہیں پہلا قول جو حضرت نافعؒ کی طرف منسوب ہے قرآن کریم کی کل

آیات کی تعداد ۶۲۱۷ ہیں اور دوسرے قول کے مطابق ۶۲۱۴ ھ۔

(۳) اہل مکہ کے نزدیک کل آیات کی تعداد ۶۲۲۰ ہے اور یہ قول حضرت عبداللہ ابن عباسؓ کی طرف منسوب ہے۔

(۴) اہل کوفہ کے نزدیک کل آیات کی تعداد ۶۲۳۳ ہے۔

(۵) اہل بصرہ سے اس کے بارے میں دو اقوال منقول ہیں پہلے قول کے مطابق کل آیات کی تعداد: ۶۲۰۵ اور دوسرے قول کے مطابق ۶۲۱۹ ہیں۔

اہل شام سے اس کے بارے میں دو اقوال منقول ہیں پہلے قول کے مطابق کل آیات کی تعداد ۶۲۲۵ اور دوسرا قول کے مطابق ۶۲۲۶ کی روایات بھی مروی ہیں۔

(البرھان فی علوم القرآن، فصل فی عدد سور القرآن وآیاتہ وکلماتہ وحروفہ: ج۱، ۲۴۹: مناہل العرفان، عدد آیات القرآن: ج۱، ۳۳۶)

## ﴿تعداد حروف وکلمات قرآن مجید﴾

قرآن مجید کے حروف وکلمات کی تعداد کے بارے میں اکابرین امت کا اختلاف ہے اختلاف کا سبب یہ ہے کہ بعض اکابرین امت نے حروف مشددہ میں سے ایک کو دوگنا اور بعض اکابرین نے ایک ہی شمار کیا ہے۔

(تفسیر حقانی، فصل ہشتم، اسمائے سور قرآن: ۱، ۱۷۱

## ﴿تعداد حروف﴾

(۱) محدث کبیر علامہ شمس الحقؒ نے علامہ ابن جوزیؒ سے نقل کیا ہے کہ عبداللہ بن مسعودؓ کے حساب کے مطابق قرآن مجید کی تمام حروف کی تعداد: (۳۲۲۶۷۱ تین لاکھ بائیس ہزار چھ سو اکہتر)

دوسرا قول عبداللہ ابن مسعودؓ نیز اہل کوفہ اور ہشام بن عمار کا بھی یہی قول ہے۔ کہ (۳۲۱۲۵۰ تین لاکھ اکیس ہزار دو سو پچاس)

(۲) عطاء بن یسارؒ کے حساب کے مطابق قرآن مجید کے حروف کی تعداد: (۳۲۳۰۱۵، تین لاکھ تئیس ہزار پندرہ)

(۳) حروف قرآن مجید بقول امام مجاہد: (۳۲۱۱۸۰، تین لاکھ اکیس ہزار ایک سو اسی)

(۴) حجاج بن یوسف کے زمانے میں اس کے حکم سے قرآن مجید کے حروف کو شمار کیا گیا تو کل تعداد (۳۴۰۷۴۰، تین لاکھ چالیس ہزار سات سو چالیس)

(۵) رئیس المفسرین حضرت عبداللہ بن عباسؓ کے قول کے مطابق نیز حضرت سعید بن جبیر اور ابن جریج کا بھی یہی قول ہے کہ قرآن کے حروف کی تعداد: (۳۲۳۶۷۱، تین لاکھ تئیس ہزار چھ سو اکہتر)

## ﴿تعداد کلمات﴾

(۱) امام مجاہدؒ کے شمار کے مطابق قرآن مجید کی کلمات کی تعداد (۷۶۲۵۰ چھتر ہزار دو سو پچاس)

(۲) عطا ابن یسارؒ کے حساب کے مطابق قرآن مجید کے کلمات کی تعداد (۷۷۴۳۹، ستتر ہزار چار سو انتالیس)

(علوم القرآن، فصل ششم، ۱۴۳، البرھان فی علوم القرآن، فصل فی عدد سور القرآن و آیاتہ وکلماتہ وحروفہ: ج۱، ۲۴۹، احکام القرآن للقرطبی، باب ماجاء فی ترتیب سورۃ القرآن وآیاتہ: ۱، ۶۴، تفسیر ابن کثیر مقدمہ: ج۱، ۷، الاتقان فی علوم القرآن، طریق تحدید الآیۃ التوفیق: ۱۷۵، رواہ ابن الضریس فی فضائل القرآن، رقم: ۱۷، ص: ۳۳ تا ۳۵)





# بسم اللہ الرحمن الرحیم

# سورۃ الفاتحة

## سورۃ الفاتحۃ مکیہ، نزلت بعد سورۃ المدثر

**تسمیہ سورۃ فاتحہ:**

(۱) (بسم اللّٰہ) الذی جعل القرآن ناسخا للکتب السابقۃ (الرحمن) باعطاء النبوۃ للنبی ﷺ والبشارات بالوعد و التنذیرات بالوعید (الرحیم) علی المومن باعطاء الایمان.

ترجمہ: اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں، جس نے پچھلی آسمانی کتابوں کے لئے قرآن مجید کو منسوخ کرنے والا ٹھہرایا۔ جس نے نبی پاک ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) پر نبوت و رسالت کے عطیے کے ساتھ بڑی مہربانی فرمائی، (جنت) اخروی خوشیوں کے وعدوں کی خوش خبری کے ساتھ اور (جہنم) کی تہدیب کے خدشات سنانے کے ساتھ اسی ذات نے مومنوں پر اعطائے ایمان کے ساتھ رحم کیا۔

**اسماء سورت فاتحہ:**

**(ا) فاتحة الکتاب:**

وجہ التسمیة: لأنہ تفتح قراءۃ القرآن بھا لفظا، وتفتح بھا الکتابۃ فی المصحف خطّا فھی فواتح لھا یتلوھا من سور القرآن فی الکتابۃ والقرآ.

(تفسیر الطبری: ۷۴/۱)(قرطبی: ۱۱۱/۱)(الماوردی: ۴۵/۱)(معالم التنزیل: ۲۳/۱)

ترجمہ: سورۃ الفاتحہ کو فاتحہ اس وجہ سے کہتے ہیں کہ اس ہی کے ذریعے لفظی اعتبار سے قرآن کی تلاوت اور تحریری اعتبار سے مصحف میں قرآن کی کتابت شروع ہوئی ہے۔ پس یہ سورت ہائے قرآن کے لیے کتابت و قرأت ہر دو لحاظ سے دروازے جیسا ہے۔

عن عبادہ بن الصامتؓ أن رسول اللّٰہ ﷺ قال: لاصلوۃ لمن لم یقرأ بفاتحۃ الکتاب.

(بخاری شریف، کتاب التوحید و مسلم: ۲۹۵/۱، کتاب الصلوۃ)

ترجمہ: حضرت عبادہ بن صامتؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا اس شخص کی نماز نہ ہوئی

جس نے سورۃ الفاتحہ نہ پڑھی ہو۔

وعن ابی هريرةؓ قال :قال رسول اللهﷺ:من صلى صلاة لم يقرأ فيها بفاتحة الكتاب فهي خداج يقولهاثلاثا.

(مسلم،کتاب الصلوة:۱/۲۹۷)

ترجمہ:حضرت ابوھریرہؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ (تسليماً كثيراً كثيراً) نے فرمایا کہ جس نے نماز پڑھی مگر اس میں فاتحہ نہ پڑھی تو اس کی نماز ناقص ہے اور اس بات کو تین بار دہرایا۔

(۲) أم الكتاب۔(۳) وأم القرآن:

وجه التسمية:سميت أم القرآن وأم الكتاب لأنها أصل القرآن منها بدئ القرآن.

(معالم التنزيل:۱/۱٤۹)

ترجمہ:سورۃ الفاتحہ کو ام القرآن اور ام الکتاب کہتے ہیں کیونکہ یہ قرآن کی ابتداء اور بنیاد ہے اس سے قرآن کی ابتداء ہوئی۔

عن ابی هريرةؓ قال:قال رسول اللهﷺ اذا قرأتم الحمد لله فاقرء وابسم الله الرحمٰن الرحيم وانها أم القرآن وأم الكتاب والسبع المثانى وبسم الله الرحمٰن الرحيم احد ها.

(الدار قطنى فى سننه:۱/۳۱۲)(الجامع الصغير:۱/۲٦۱)(البيقهى فى سننه:۲/٤۷)

ترجمہ:حضرت ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ (تسليماً كثيراً كثيراً) نے فرمایا"جب تم الحمد لله پڑھنے لگو تو بسم الله الرحمٰن الرحيم پڑھو۔الحمد لله ام القرآن،ام الكتاب اور سبع مثانى ہے اور بسم الله اس کی ایک آیت ہے۔

عن ابی هريرةؓ قال:قال رسول اللهﷺ:الحمد لله رب العلمين أم القرآن،وأم الكتاب،والسبع المثانی. (ابو داؤد،كتاب الصلوة:۲/۷۱)(ترمذى شريف:كتاب التفسير،حديث رقم:۳۱۳۷)(واحمد فى مسنده:۲/۵۹۷)

حضرت ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ (تسليماً كثيراً كثيراً) نے فرمایا کہ"الحمد لله رب العا لمين" ام الكتاب،ام القرآن اور السبع المثانى جیسے ناموں والی سورت ہے۔

## (۴) السبع المثانی:

وجہ التسمیۃ: عن علیؓ حینما سئل عن السبع المثانی فقال: الحمد للہ، فقیل لہ: انما ھی ست آیات، فقال: بسم اللہ الرحمٰن الرحیم آیۃ.

(الدار قطنی: ۱/۳۱۳) (الاتقان فی علوم القرآن: ۲/۱۴۲)

ترجمہ: حضرت علیؓ سے روایت ہے کہ جب السبع المثانی کے (مطلب) کے متعلق پوچھا گیا تو کہا الحمد للہ۔ پھر اسے کہا گیا کہ یہ چھ آیات ہیں تو آپ ﷺ نے کہا کہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم آیت ہے۔

عن ابی ھریرۃؓ أن ابی قرأ علی النبی ﷺ أم القرآن فقال رسول اللہ والذی نفسی بیدہ ما نزل فی التورلۃ ولا فی الانجیل ولا فی الزبور ولا فی الفرقان مثلھا انھا السبع المثانی والقرآن العظیم الذی أعطیت.

(ترمذی شریف کتاب فضائل القرآن برقم حدیث: ۳۱۳۸) (النسائی: ۲/۱۳۹) (الحاکم فی مستدرک: ۱/۷۴۴)

ترجمہ: حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ ابیؓ نے نبی ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کو ام القرآن (سورۃ الفاتحہ) پڑھ کر سنائی۔ آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا کہ اس ذات کی قسم جس کے قبضے میں میری جان ہے کہ تورات، انجیل، زبور اور خود قرآن مجید میں بھی اس کے مثل نازل نہیں ہوا۔ وہ سبع مثانی (سورۃ الفاتحہ) اور وہ قرآن عظیم ہے جو مجھے دیا گیا۔

وعن ابی ھریرۃؓ عن رسول اللہ ﷺ قال: ھی أم القرآن وھی فاتحۃ الکتاب وھی السبع المثانی.

(اخرجہ الطبری فی تفسیرہ: ۱/۷۴) (الدر المنثور: ۱/۱۲)

ترجمہ: حضرت ابو ہریرہؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا کہ وہ ام القرآن اور فاتحۃ الکتاب اور سبع مثانی ہے۔

## (۵) القرآن العظیم:

وجہ التسمیۃ: لاشتمالھا علی المعانی التی فی القرآن. (الاتقان: ۱۴۲)

ترجمہ: سورہ فاتحہ میں قرآن کے تقریباً تمام معانی و مضامین کو شامل کیا ہے اس لیے اسے قرآن عظیم بھی کہتے ہیں۔

عن أبی ھریرۃؓ قال: قال رسول اللہ ﷺ انہ قال فی أم القرآن: ھی أم القرآن وھی السبع المثانی وھی

القرآن العظيم.

(أخرجه أحمد في مسنده: ۲/ ۹۷ ۵)(البيهقي: ۲/ ۳۷۶)

ترجمہ: حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے ام القرآن کے متعلق فرمایا کہ وہ سبع المثانی اور عظیم قرآن ہے۔

## (۶)سورة الحمد:

وجه التسمية: سميت سورة الفاتحة بسورة الحمد لأنه ذكر في أولها لفظ الحمد.

ترجمہ: سورۃ الفاتحہ کو سورۃ الحمد کہا گیا، کیونکہ اس کے شروع میں "حمد" کا لفظ مذکور ہے۔

عن أبي هريرةؓ قال: قال رسول الله ﷺ: الحمد لله رب العلمين سبع آيات بسم الله الرحمن الرحيم احداهن وهي السبع المثاني والقرآن العظيم، وهي أم الكتاب وفاتحة الكتاب.

(البيهقي في السنن الكبرى، كتاب الصلوة: ۲/ ۳۷۶)(ابن كثير: ۱/ ۱۶)

ترجمہ: حضرت ابو ہریرہؓ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا کہ الحمد لله رب العلمين سات آیات ہیں بسم الله الرحمن الرحيم ان میں سے ایک ہے۔ وہ سبع مثانی اور قرآن عظیم ہے وہ ام الکتاب اور فاتحہ الکتاب ہے۔

## (۷) سورة الصلاة:

وجه التسمية: لوجوب قرأتها فيها ولتوقف الصلاة عليها.

(تفسير أبو السعود: ۱/ ۸)

ترجمہ: نماز میں سورۃ فاتحہ کے واجب ہونے اور نماز کے فاتحہ پر موقوف ہونے کی وجہ اس کو "سورۃ الصلاۃ" کا نام دیا گیا ہے۔

لحديث الرسول ﷺ وهو ما رواه أبوهريرةؓ قال الله تعالىٰ: قسمت الصلاة بيني وبين عبدي نصفين ولعبدي ما سأل فاذا قال العبد: الحمد لله رب العلمين، قال الله تعالىٰ: حمدني عبدي، واذا قال: الرحمن الرحيم، قال الله تعالىٰ: أثنى على عبدي، واذا قال: مالك يوم الدين، قال: مجدني عبدي فاذا قال: اياك نعبد واياك نستعين، قال: هذا بيني وبين عبدي ولعبدي ما سأل، فاذا قال: اهدنا

الصراط المستقيم صراط الذين أنعمت عليهم غير المغضوب عليهم والضالين،قال:هذا لعبدى ولعبدى ماسأل.

(مسلم شريف: ١/٢٩٦)

ترجمہ:حضرت ابوہریرہؓ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) سے نقل کرتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا"میں نے نماز اپنے اور اپنے بندے کے بیچ آدھی آدھی تقسیم کی ہے۔اور بندے کو وہ ملے گا جو وہ مانگے گا۔پس جب بندہ کہے"الحمد لله رب العلمين"تو اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں میرے بندے نے میری تعریف کی۔اور جب بندہ کہے"الرحمن الرحيم"تو اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں میرے بندے نے میری ثناء بیان کی۔اور جب بندہ"مالك يوم الدين"کہے تو اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں میرے بندے نے میری بزرگی بیان کی۔اور جب بندہ"اياك نعبد ۔۔۔"تو اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں یہ میرے اور میرے بندے کے آپس کا معاملہ ہے اور میرے بندے کو اس کی مانگ مل کے رہے گی۔پھر جب بندہ"اهدنا الصراط المستقيم ۔۔۔الخ"کہے تو اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں کہ یہ میرے بندے کی مانگ ہے اور میرے بندے کی مانگ پوری ہوگی۔

## (٨،٩)سورة الشفاء والشافية:

وجه التسمية:(شفاء من كل داء)يشتمل على داء الجهل،والكفر والمعاصى والامراض الظاهرة.

(شرح الطيبى: ٤/٢٦٤)

ترجمہ:سورۃ الفاتحہ ہر بیماری سے شفاء ہے۔بیماری کا لفظ جہل،کفر،گناہوں اور ظاہری بیماریوں کو شامل ہے۔

عن جابر بن عبد اللهؓ أن رسول الله ﷺ قال:الاأخبرك بخير سورة نزلت فى القرآن؟قلت بلى يا رسول الله ﷺ قال:فاتحة الكتاب و أحسبه قال:فيها شفاء من كل داء.

(البيهقى فى الشعب،باب فى تعظيم القرآن: ٢/٤٥٠)

ترجمہ:حضرت جابر بن عبد اللہؓ سے روایت ہے فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا کہ میں تمہیں قرآن میں نازل ہونے والی ایک بہترین سورت کے متعلق نہ بتلاؤں۔ہم نے کہا یا رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کیوں نہیں۔آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا فاتحۃ الکتاب میرا خیال ہے آپ نے یہ کہا کہ یہ ہر بیماری سے شفاء ہے۔

## (١١)سورة الرقية:

وجه التسمية:أنها وردت فيها أحاديث صحيحة تدل على أنها يرقى به المريض.

سورۃ الفاتحہ کو سورۃ رُقیہ بھی کہتے ہیں، کیونکہ ایسی بہت سی احادیث وارد ہوئی ہیں جو اس بات پر دلالت کرتی ہے کہ اس سورت کے ذریعے مریض کو دم کیا جاتا تھا۔

عن أبی سعید الخدریؓ قال: کنا فی مسیر لنا، فنزلنا فجاء جاریة، فقالت: ان سید الحیّ سلیم، وان نفرنا غیب، فهل منکم راق؟ فقام معها رجل ما کنا نأبنه (قال النووی أی نظنه) برقیه، فرقاه فبرأ فامر له بثلاثین شاة وسقانا لبنا، فلما رجع قلنا له: أکنت تحسن رقیة أو کنت ترقی، قال: ما رقیت الا بأم الکتاب، قلنا: لاتحدثوا شیئا حتی نأتی أو نسأل النبیﷺ فلما قدمنا المدینة ذکرناه للنبیﷺ فقال: وما کان یدریه أنها رقیة؟ اقسموا واضربوا لی بسهم.

(بخاری، کتاب فضائل القرآن، برقم حدیث/۵۰۰۷)

ترجمہ: حضرت ابوسعید خدریؓ روایت کرتے ہیں کہ ہم ایک سفر میں تھے۔ ہم نے ایک جگہ پڑاؤ ڈالا۔ تو ایک چھوٹی لڑکی آئی اور کہا کہ محلے کے سردار کو سانپ نے ڈس لیا ہے یا بچھو نے ڈنک مار لیا ہے اور ہمارے مرد گھر پر نہیں ہیں۔ آپ میں سے کوئی دم پھونکنے والا ہے؟ پس اس کے ساتھ ایک آدمی کھڑا ہو گیا جس کے متعلق ہمیں معلوم نہیں تھا کہ دم کرنا جانتا ہے۔ اس نے اس ڈسے ہوئے کو دم کیا اور وہ ٹھیک ہو گیا۔ اس نے دم کرنے والے کے لئے تیس بکریوں کا حکم دیا اور ہمیں دودھ پلایا۔ پھر جب وہ لوٹ آیا تو ہم نے اس سے کہا کہ کیا تم دم کرنا اچھی طرح جانتے ہو، یا دم کرتے رہتے ہو۔ اس نے جواب دیا کہ میں نے تو صرف ام الکتاب (سورۃ الفاتحہ) پڑھ کر دم کیا۔ ہم نے آپس میں کہا کہ کچھ گفتگو نہ کرو۔ یہاں تک کہ ہم آئیں یا حضور ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) سے پوچھ لیں۔ پھر جب ہم مدینہ آئے تو حضور ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) سے اس کا تذکرہ کیا تو حضور ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے (خوش ہو کر) کہا کہ اسے کیسے پتہ چلا کہ یہ دم ہے۔ ان بکریوں کو تقسیم کر دو اور اس میں میرا حصہ رکھو۔

## (۱۲) سورۃ الاساس:

وجه التسمیة: لأنها اصل القرآن وأول سورة فیه.

(روح المعانی: ۱/۳۸) (تفسیر کبیر: ۱/۱۷۶) (الاتقان: ۱۴۳)

ترجمہ: سورۃ الفاتحہ۔ سورۃ الاساس ہے کیونکہ یہ قرآن کی بنیاد اور اس کی پہلی سورت ہے۔

عن الشعبی أن رجلا شکا الیه وجع الخاصرة فقال: علیك بأساس القرآن فاتحة الکتاب سمعت ابن عباس یقول: لکل شیء اساس وأساس الدنیا مکة لأنها منها دحیت وأساس السموات عریبا، وهی

السماء السابعة وأساس الأرض عجيبا وهي الارض السابعة السفلى، وأساس الجنان جنة عدن وهي سرة الجنان عليها أسست الدركات وأساس الخلق آدم و أساس النار جهنم، وهي الدركة السابعة السفلى عليها أسست الدركات وأساس الخلق آدم وأساس الانبياء نوح وأساس بني اسرائيل يعقوب وأساس الكتب القرآن وأساس القرآن الفاتحة وأساس الفاتحة بسم الله الرحمن الرحيم فاذا اعتللت أو اشتكيت فعليك بالفاتحة تشفى، (القرطبي: ۱/۱۱۳)

شعبی سے روایت ہے کہ ایک آدمی نے ان کو پہلو کے درد کی شکایت کی۔انہوں نے کہا: تم أساس القرآن یعنی فاتحۃ الکتاب پڑھتے رہو۔ میں نے حضرت ابن عباسؓ کو فرماتے ہوئے سنا کہ: ''کہ ہر چیز کی ایک بنیاد ہے اور دنیا کی بنیاد مکہ ہے، کیونکہ دنیا اسی سے پھیل گئی ہے۔آسمانوں کی اساس عربیا یعنی ساتواں آسمان ہے۔زمین کی اساس عجیبا ہے جو نچلی ساتویں زمین ہے۔جنتوں کی اساس جنت عدن ہے۔اور وہ عمدہ جنت ہے۔اسی پر جنت کی بنیاد رکھی گئی۔آگ کی اساس جہنم ہے وہ دوزخ کا نچلا ساتواں طبقہ ہے اسی پر طبقات قائم وکھڑے ہیں۔مخلوق کی اساس آدمؑ ہے اور انبیاء کی اساس نوحؑ، بنی اسرائیل کی اساس یعقوبؑ اور کتابوں کی اساس قرآن اور قرآن کی اساس سورۃ الفاتحہ ہے اور فاتحہ کی اساس بسم اللہ الرحمن الرحیم ہے۔جب تم بیمار ہو جاؤ یا کوئی شکایت ہو تو فاتحہ پڑھا کرو، شفایاب ہو جاؤ گے۔

## (۱۳) سورة الكنز:

وجه التسمية: اشتما لها على الجواهر المكنوزة فيه. (روح المعاني: ۱/۳۸)

ترجمہ: چھپے ہوئے بیش قیمت حکمتوں پر مشتمل ہونے کی وجہ سے سورۃ الفاتحہ، سورت الکنز بھی ہے۔

عن انسؓ عن النبي ﷺ قال: ان الله أعطاني فيما منّ به عليّ، أني أعطيتك فاتحة الكتاب وهي من كنوز عرشي، ثم قسمتها بيني وبين عبدى نصفين. (البيهقي: ۲/۶۴۸)

حضرت انسؓ سے روایت ہے رسول ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے مجھے ایک چیز دے کر مجھ پر احسان فرمایا میں نے تجھے فاتحۃ الکتاب دیا ہے وہ میرے عرش کے خزانوں میں سے ہے۔پھر میں نے اس کو اپنے اور اپنے بندے کے بیچ تقسیم کیا۔

## (۱۴) سورة الكافية:

وجه التسمية: لأنها تكفي عن غيرها وأما غيرها فلا يكفي عنها.

(تفسیر کبیر: ۱/۱۷۶)

ترجمہ: سورۃ کافیہ کہلانے کی وجہ یہ ہے کہ یہ اپنے غیر کی طرف سے کافی ہو جاتا ہے، مگر کوئی غیر سورت اس کی طرف سے کافی نہیں ہو سکتا۔

عن عبادہ بن صامتؓ قال: قال رسول اللہ ﷺ أم القرآن عوض من غیرھا ولیس غیرھا منھا بعوض.

(الدار قطنی فی سننہ: ۱/۳۲۲)(الحاکم فی مستدرک: ۱/۳۶۳)(تفسیر کبیر: ۱/۱۷۶)

حضرت عبادہ بن صامتؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا کہ ام القرآن غیر کا بدل بن سکتا ہے، مگر کوئی غیر اس کا بدل اور عوض نہیں بن سکتا۔

(۱۵) سورۃ النور:

وجہ التسمیۃ: النور لظھورھا بکثرۃ استعمالھا أو لتنویرھا القلوب لجلالۃ قدرھا.

زیادہ استعمال (پڑھنے کی) وجہ سے روشنی کی مانند ہے یا اپنی جلالت شان کی وجہ سے دلوں کو روشن کر دیتا ہے۔

عن ابن عباسؓ قال: بینما جبریلؑ قاعد عند النبی ﷺ سمع نقیضا (ای الصوت) من فوقہ فرفع رسول اللہ رأسہ فقال: ھذا باب من السماء فتح الیوم لم یفتح قط الا الیوم فنزل منہ ملك فقال: ھذا ملك نزل الی الأرض لم ینزل الا الیوم فسلم وقال أبشر بنورین أوتیتھما لم یؤتھما نبی قبلك: فاتحۃ الکتاب وخواتیم سورۃ البقرۃ لن تقرأ بحرف منھا الا أعطیتہ.

(مسلم، کتاب صلوۃ المسافرین وقصرھا رقم حدیث: ۸۰۶ باب فضل الفاتحۃ وخواتیم سورۃ البقرۃ)

حضرت ابن عباسؓ سے روایت ہے فرمایا کہ جبرائیلؑ نبی ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کے پاس بیٹھے تھے۔ اس نے ایک آواز سنی تو اپنا سر اٹھایا اور کہا کہ آسمانی دروازہ ہے جو آج تک کبھی نہیں کھلا، اس دروازے سے ایک فرشتہ اترا، اور کہا یہ فرشتہ جو زمین پر اترا ہے، آج تک کبھی نہیں اترا، اس نے سلام کیا، اور کہا دو ایسی روشنیوں کی خوشخبری اور جو روشنیاں میں نے آج تک کسی نبی کو نہیں دی۔ فاتحۃ الکتاب اور سورت البقرہ کی آخری آیات۔ تم اس میں سے جو بھی حرف پڑھو وہ تمہیں دیا جائے گا۔

(۱۶) الوافیۃ:

وجہ التسمیۃ: قال الثعلبی: أنھا لا تقبل التنصیف، الا تری أن کل سورۃ من قرآن لو قرئ نصفھا فی رکعۃ ونصف الثانی فی رکعۃ أخری لجاز وھذا التنصیف غیر جائز فی ھذہ السورۃ.

(تفسیر کبیر: ۱/۱۷۶)(قرطبی: ۱/۱۲۳)

ترجمہ: الوافیہ بھی سورۃ الفاتحہ کو کہتے ہیں، ثعلبی فرماتے ہیں کہ سورۃ الفاتحہ تجزی وتنصیف کو قبول نہیں کرتی۔ کیا تو نہیں دیکھتا کہ ہر کوئی سورت اگر آدھی ایک رکعت اور آدھی دوسری رکعت میں پڑھی جائے تو جائز ہے۔ لیکن اس سورت کے ساتھ یہ تنصیف ناجائز ہے۔

عن عبد الجبار بن العلاء قال: كان سفيان ابن عيينة يسمي فاتحة الكتاب بالوافية.

(الدر المنثور للسیوطی: ۱/۱۲)

عبدالجبار بن العلاء روایت کرتے ہیں کہ سفیان ابن عیینہ فاتحہ الکتاب کو وافیہ کہا کرتے تھے۔

## (۱۷)سورة السوال:

وجه التسمية: أنها اشتملت على الدعاء الذي هو السوال الله تعالى.

سورت فاتحہ ایسی دعا پر مشتمل ہے جو اللہ سے سوال اور مانگنا ہے۔

قال الأمام فخر الدين الرزى: روى أن رسول الله ﷺ حكى عن رب ربه العزة سبحانه وتعالى انه قال: من شغله ذكرى عن سؤالي أعطيته أفضل ما أعطى السائلين وقد فعل الخليل ذلك حيث قال: (الذى خلقني فهو يهدين) الى ان قال (رب هب لى حكما و الحقني بالصالحين) ففى هذه السورة أيضا وقعت البداء ة بالثناء عليه سبحانه وتعالى وهو قوله (الحمد لله رب العلمين. الي قوله مالك يوم الدين) ثم ذكر العبودية وهو قوله (اياك نعبد واياك نستعين) ثم وقع الختم على طلب الهداية وهو قوله تعالى (اهدنا الصراط المستقيم) وهذا يدل على أن أكمل المطالب هو الهداية في الدين.. الخ

(تفسیر کبیر: ۱/۱۷۷)

امام رازی فرماتے ہیں ہیں: روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) رب العزت سے حکایت کرتے ہیں کہ جس بندے کو میرا ذکر مجھ سے مانگنے سے مشغول کر دے میں اس کو مانگنے والوں سے زیادہ بہتر چیز عطا کرتا ہوں۔ بلا شبہ خلیل (ابراہیمؑ) نے یہ کیا، کیونکہ انہوں نے فرمایا "الذى خلقني فهو يهدين الى ان قال "" رب هب لى حكما والحقني بالصالحين "۔ اسی سورت میں بھی اللہ تعالیٰ کی ثناء کے ساتھ ابتداء ہوئی ہے اور اللہ تعالیٰ کا یہ فرمان ہے "الحمد لله رب العلمين. الرحمن الرحيم. مالك يوم الدين ۔ پھر عبودیت (بندگی) کا ذکر کیا اور وہ اللہ تعالیٰ کا یہ قول ہے "اياك نعبد واياك نستعين "پھر ہدایت مانگنے پر مہر واقع ہوئی۔ اور وہ اللہ تعالیٰ کا یہ قول ہے "اهد نا

الصراط المستقیم" اور نیز اس بات پر دلالت کرتا ہے کامل ترین مطالبہ اور demand وہ دین کی ہدایت ہے۔

## (۱۸)سورۃ الشکر:

وجه التسمية: قال الامام فخر الرازی: وذلك لانها ثناء على الله بالفضل والكرم والاحسان.

(تفسیر کبیر: ۱/۱۷۷)

سورۃ الفاتحہ سورۃ الشکر بھی ہے امام رازی نے فرمایا کہ کیونکہ یہ اللہ تعالیٰ کی مہربانی و احسان کی وجہ سے اس کی تعریف ہے۔

## (۱۹)سورۃ التفویض:

وجه التسمية: يحصل التفويض فى قوله تعالى: اياك نعبد واياك نستعين.

(روح المعانی: ۱/۳۸)

اللہ تعالیٰ کے اس ارشاد میں ایاک نعبد ۔۔میں اس کے ذریعے اللہ کی طرف سپردگی حاصل ہوتی ہے۔ کہ ہم تیری ہی عبادت اور تجھ ہی سے سوال کرتے ہیں۔

## (۲۰)سورۃ الدعاء:

وجه التسمية: لاشتمالها عليه على قوله تعالى: (اهدنا الصراط المستقيم)

(تفسیر کبیر: ۱/۱۷۷)(الاتقان فی علوم القرآن: ۱۴۴)

اللہ کے اس (تعلیم دعا) کے قول اهدنا الصراط المستقيم کو شامل ہونے کی وجہ سے یہ سورت، سورۃ الدعاء کہلاتی ہے۔

## موضوع وخلاصہ سورۃ الفاتحہ:

یہ سورۃ سارے قرآن حکیم کے مضامین کا اجمالی نقشہ ہے۔ ماخذ توحید آیت ۱۔۲، قیامت۔ آیت ۳ رسالت وغیرہ۔ آیت ۶ برگزیدگان۔ آیت ۶ مردودین آیت ۷۔

## فضیلت سورۃ الفاتحۃ:

عن ابی هريرةؓ ان رسول اللهﷺ قال لابی بن كعبؓ اتحب ان اعلمك سورة لم ينزل فى التوراة ولا فى الانجيل ولا فى الزبور ولا فى القران مثلها قال نعم يا رسول اللهﷺ فقال رسول اللهﷺ كيف تقرء فى الصلوة قال: فقرأ ام القران ،فقال رسول اللهﷺ والذى نفسى بيده ما أنزلت فى التوراة ولا فى الانجيل ولا فى الزبور ولا فى القرآن مثلها وانها سبع من المثانى والقران العظيم الذى اعطيته.

(رواہ الترمذی، باب ما جاء فی فضل فاتحۃ الکتاب: ۲/ ۱۳۰)

حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے حضرت ابی بن کعبؓ سے فرمایا کہ: کیا تمہاری خواہش ہے کہ میں تم کو قرآن مجید کی وہ سورت سکھاؤں جس کے مرتبہ کی کوئی سورت نہ توریت میں نازل ہوئی نہ انجیل میں، نہ زبور میں اور نہ قرآن ہی میں؟ حضرت ابی بن کعبؓ نے عرض کیا ہاں حضور ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) مجھے وہ سورت بتا دیں۔ آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا: نماز میں قرأت کس طرح کرتے ہو؟ حضرت ابی بن کعبؓ نے آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کو سورۃ فاتحہ پڑھ کر سنائی (کہ میں نماز میں یہ سورت پڑھتا ہوں، اور اس طرح پڑھتا ہوں) آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا: قسم ہے اس ذات پاک کی جس کے قبضے میں میری جان ہے۔ توریت، انجیل، زبور میں سے کسی میں اور خود قرآن میں بھی اس جیسی کوئی سورت نازل نہیں ہوئی وہ (سبع من المثانی والقرآن العظیم) ہے، جو مجھے اللہ تعالیٰ نے عطا فرمایا ہے۔

## خواب میں سورۃ الفاتحہ پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اس نے سورۃ الحمد شریف پڑھی ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عمر دراز ہو گی اور اس کا خاتمہ ایمان پر ہوگا۔ (تعبیر الرویا: ۳۴۹)

ترتیب جمعی (1) ترتیب نزولی (5) آیات (7) رکوعات (1) کلمات (27) حروف (140) زبر (38) زیر (26) پیش (6) دو زبر (0) دو زیر (0) دو پیش (0) کھڑا زبر (4) کھڑی زیر (0) الٹا پیش (0) جزم (27) شد (11) مد (1)

## خلاصہ مضامین سورۂ فاتحہ:

اور وہ سارے قرآن حکیم کے مضامین کا اجمالی نقشہ ہے۔ عقاید اسلامی کے اصل الاصول تین عقیدے ہیں۔ (۱) توحید یعنی خدائے تعالیٰ کو ذات وصفات میں وحدہ لاشریک لہ ماننا۔ (۲) رسالت: سید المرسلین خاتم النبیین علیہ الصلوٰۃ والسلام کو سچا رسول جاننا اور (۳) قیامت کا قائل ہونا۔ چنانچہ قبل از ہجرت تیرہ سالہ آپ کی مبارک زندگی جو مکہ معظمہ میں بسر ہوئی ہے۔ اس اثنا میں جتنا حصہ قرآن حکیم کا نازل ہوا ہے۔ اس میں زیادہ تر انہیں تین عقیدوں کا مخالفین کے ذہن نشین کرانا۔ انہیں کے متعلق شکوک وشبہات کا رفع کرنا۔ ان کے ماننے والوں کو جزائے خیر اور نہ ماننے والوں کی سزاؤں کا ذکر ہے۔ ان عقائد کے ذہن نشین کرانے کے بعد دوسرا مقصد قرآن حکیم کی تعلیم کا یہ معلوم ہوتا ہے کہ ہر مسلم کلمہ گو خدا کے برگزیدہ بندوں کے نقش قدم پر چلانا اور بارگا

ہ الٰہی سے مردود ہستیوں کے راستے سے ہٹانا۔ چنانچہ سورۂ فاتحہ کے اندر یہ دوسرا مقصد بھی نہایت عمدگی سے بیان فرمایا گیا ہے

## ربط آیات:

(۱) دنیا میں صفات الٰہیہ کے غیر متناہی مظاہر ہیں۔ سب سے پہلے ماں کے پیٹ سے پیدا ہوتے ہی جس مظہر الٰہی سے انسان کا تعارف ہوتا ہے وہ مظہر صفتِ ربوبیت ہے، مثلاً دنیا میں آتے ہی جب بچے کو بھوک لگتی ہے تو روتا ہے جب ماں کا پستان منہ میں لے لیتا ہے تو چپ ہو جاتا ہے۔ بلکہ اس مظہر ربوبیت سے یہاں تک مانوس ہوتا ہے کہ سخت رو رہا ہو اور ماں آ کر پاس لیٹ جائے تو چپ ہو جاتا ہے۔ گود میں فقط اٹھالے تو مطمئن نظر آتا ہے۔ اس آیت میں عاقل بالغ انسان کو یہ سمجھایا گیا ہے کہ اے انسان مظہر ربوبیت کے ایک ادنیٰ سے نمونے کے ساتھ جب تمہیں اتنا سخت انس ہے، تو تمہیں منبع ربوبیت کے ساتھ بطریق اولیٰ انس ہونا چاہیئے جو سارے جہان کا حقیقی مربی ہے بلکہ تمہیں مجاز سے نظر ہٹا کر ہر نعمت کے لئے حقیقی مربی کا شکر بجا لانا چاہیئے۔ (۲) صفت ربوبیت کے تین مظہر ہیں جن کے ساتھ ہر انسان کا تعلق ہے۔ (۱) باپ (۲) ماں اور (۳) بادشاہ پدری اور مادری رحمت میں فرق: باپ یہ چاہتا ہے کہ بیٹا صاحب فضل وکمال ہو جائے خواہ کتنی ہی محنت کرے مشقت اٹھائے مصیبتیں جھیلے مگر اس قابل ہو جائے کہ دنیا کی زندگی اپنے ہمعصروں میں عزت سے بسر کر سکے اسی جذبہ کے ماتحت بعض اوقات باپ بیٹے کو استاد کے سپرد کرتے وقت یہ کہہ دیتا ہے کہ اس کی ہڈیاں ہماری اور گوشت تمہارا۔ ماں کا دل یہ چاہتا ہے کہ بیٹے کو کھانا عمدہ نصیب ہو۔ اس کا لباس قیمتی ہو، کپڑے ستھرے ہوں، میٹھی نیند سوئے، مارنا تو بجائے خود رہا کوئی اسے گھورنے بھی نہ پائے۔ اگر استاد کبھی بچے کو تھپڑ مارے تو اسے کوستی ہے۔ بددعائیں دیتی ہے۔ رحمٰن اللہ تعالیٰ کی وہ صفت ہے جو باپ کی سی رحمت عمومی کا منبع ہے بلکہ باپ تو فقط اولاد کی دنیاوی سرفرازی کا متمنی تھا اور اللہ تعالیٰ یہ چاہتا ہے کہ انسان ایسے کمالات اپنے اندر پیدا کرے جن سے غیر متناہی زمانہ تک اپنے ہمعصروں میں معزز رہ سکے اور رحیم وہ صفت ہے جس کا تقاضہ یہ ہے کہ انسان اپنی سعادت کے باعث ایسا ہو جائے کہ دنیا میں آرام کی زندگی بسر کرے بلکہ ہمیشہ کے لئے مستحق آرام ہو جائے۔ گویا کہ صفت رحیم والدہ کی رحمت کا غیر متناہی منبع ہے۔ (۳) بچپن میں ہر انسان اپنے نفع پانے اور شر سے اپنے آپ کو بچانے کے لئے والدین کی طرف رجوع کرتا ہے لیکن جب بڑا ہو جائے اور کاروبار کا سلسلہ چلائے تو پھر اپنے حقوق کی نگہداشت کے لئے جس مظہر ربوبیت کی طرف رجوع کرتا ہے۔ وہ بادشاہ عادل ہے۔ اگر اس کی کوئی حق تلفی کرے تو بادشاہ کا دروازہ کھٹکھٹاتا ہے۔
(۴) جب ایک منصف مزاج انسان ان مذکورۃ الصدر مظاہر ربوبیت کی قدردانی اور عزت افزائی اپنا فرض منصبی خیال کرتا ہے تو ان کے منبع اصلی خدائے قدوس وحدہ لاشریک لہ کی اطاعت بطریق اولیٰ فرض ہو گی بلکہ حقیقت میں مستحق شکر یہ فقط وہی ہو گا۔

اس آیت میں اسی کا اعلان ہے اور جب زمین و آسمان کے چلانے والے مولیٰ حقیقی عزاسمہ سے انسان کا براہ راست تعلق ہے ۔تو دوسرے کسی کے سامنے ہاتھ پھیلانے کی بجائے کیوں نہ اس سے ہی مدد کی درخواست کی جائے ۔(۵) جب انسان نے خدا تعالیٰ کی غلامی کا حلقہ اپنے گلے میں ڈال لیا تو اسے ہر وقت ہر آن میں اپنے آقا سے احکام لینے کی ضرورت ہوگی۔ جب مجازی غلام پر مجازی آقا کا یہ حق ہے کہ اس کی اجازت کے بغیر ایک پیسے کی خرید و فروخت نہیں کر سکتا۔اس کی اجازت کے سوا عبادت کے لئے نہیں جا سکتا تو حقیقی غلام پر حقیقی آقا کے تو اور زیادہ مستحکم حقوق ہونگے اس لئے درخواست کی گئی ہے کہ مجھے اپنی غلامی کا حق ادا کرنے کے لئے احکام عطا فرما۔(۶) الذین انعمت علیھم کی تفسیر دوسری جگہ قرآن حکیم میں موجود ہے۔ ’’ ومن یطع اللہ والرسول فاولئك مع الذین انعم اللہ علیھم من النبیین والصدیقین والشھداء والصالحین وحسن اولئك رفیقا ‘‘(ترجمہ)اور جو لوگ اللہ اور اس کے رسول کی فرمانبرداری کریں گے وہ ان لوگوں کے ساتھ ہوں گے جن پر اللہ نے انعام کیا ہے اور وہ انبیاء اور صدیقین اور شہداء اور صالحین ہیں اور یہ لوگ بہتر رفیق ہیں۔ ایک خدا پرست ان حضرات کی نقش قدم پر چلنے کی توفیق چاہتا ہے اور انہی کا مسلک صراط مستقیم ہے۔(۷) راندۂ درگاہ الٰہی کے مسلک سے بچنے کے لئے اللہ تعالیٰ سے استدعا کرتے ہیں۔ مغضوب علیھم سے مراد یہود اور ضالین سے مراد نصاریٰ ہیں۔






# سورة البقره

سورة البقره مدنية،نزلت بعد سورة المطففين.

الربط بين الفاتحه و البقرة: باربعة اوجه.

الوجه الاول:

ان في الفاتحة سوال طريق المستقيم بقوله تعالىٰ: اهدنا الصراط المستقيم. وفي البقرة ان دعائك للصراط المستقيم مقبول و الصراط المستقيم هو ذٰلك الكتٰب لا ريب فيه.

والوجه الثاني:

في الفاتحة يذكر المدعىٰ وفي البقرة دلائل.

والوجه الثالث:

ان في الفاتحة قلتم اياك نعبد وفي البقرة ايضاً قولو الا نعبد البقرة كما عبدت اليهود.

والوجه الرابع:

ان في الفاتحة ثلاث حصص. الاول للّٰه تعالىٰ خاصةً. والثاني مشترك بين اللّٰه تعالىٰ وبين عباده. والثالث للعباد خاصةً وفي الفاتحة بيان فرق الثلثة اجمالاً وفي البقرة تفصيلاً وليس هذا التفصيل في غير سورة البقرة. الاول: من الفرق الثلاثة "انعمت عليهم" وتفصيل هذا من: الم الىٰ المفلحون. والثاني: مغضوب عليهم. مبين من "ان الذين كفروا .... الىٰ عذاب عظيم. والثالث: ضالين مبين "ومن الناس.... ان اللّٰه علىٰ كل شيء قدير".

## تسميه سورة البقرة :

(بسم اللّٰه ) الذى جعل حيات القلب بذبح بقرة النفس التى تسر الناظرين دا لة با لبعث بعد الموت و علامة يا لصانع الكامل (الرحمن) بارسال الكتاب الذى لا ريب فيه (الرحيم) بجعله هدى للمتقين.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جس نے گائے کے ذبح کے ذریعے جو دیکھنے والوں کو اچھی لگے ایک انسان کے زندہ ہونے کو موت کے بعد دوبارہ زندہ ہونے پر دلیل بنائی اور کامل کاریگر کی نشانی بنائی ہے۔ وہ بڑا مہربان ہے اسی کتاب کے بھیجنے کے ساتھ جس میں کوئی شک نہیں۔ بہت زیادہ مہربانی فرمائی کہ اس کتاب کو متقی لوگوں کے لئے ہدایت و رہنمائی کا

ذریعہ بنایا۔

وجہ تسمیہ سورۃ البقرۃ:

سورۃ بقرہ کے نام سے اس لیے موسوم کیا گیا کہ اس سورت میں ایک گائے کا ذکر کیا گیا ہے، جس کے ذبح کرنے کا اللہ تعالیٰ نے بنی اسرائیل کو حکم دیا تھا تا کہ یہ ایک نشانی ہو۔ واذ قال موسیٰ لقومہ ان اللہ یامرکم ان تذبحوا البقرۃ..... الخ

عن ابن مسعودؓ قال: قال النبی: من قرأ الآیتین من آخر سورۃ البقرۃ فی لیلۃ کفتاہ.

(اخرجہ البخاری فی کتاب الفضائل، رقم الحدیث: ٥٠٠٩)

ترجمہ: ابن مسعودؓ سے روایت ہے کہ نبی ﷺ تسلیما کثیرا نے فرمایا: جو سورت بقرہ کی آخری دو آیات رات کو پڑھے تو یہ اس کے لیے کافی ہو جاتی ہیں۔

دوسرا نام: سورۃ الزہراء

عن ابی أمامۃ الباھلیؓ قال: سمعت رسول اللہ ﷺ یقول: اقرء وا القرآن فانہ یأتی یوم القیامۃ شفیعاً لأصحابہ اقرء وا الزہراوین البقرۃ وسورۃ آل عمران فانھما تأتیان یوم القیامۃ کأنھما غمامتان أو کأنھما فرقان من طیر صواف تحاجان عن أصحابھما، اقرء وا سورۃ البقرۃ فان أخذھا برکۃ، وترکھا حسرۃ، ولا تستطیعھا البطلۃ (السحرۃ).

(أخرجہ مسلم فی کتاب صلاۃ المسافرین، رقم الحدیث: ٨٠٤)

ترجمہ: حضرت ابوامامہ باہلیؓ روایت کرتے ہیں: میں نے رسول اللہ ﷺ تسلیما کثیرا کو فرماتے ہوئے سنا کہ قرآن پڑھو؛ کیونکہ وہ اپنے پڑھنے والوں کے لیے روز قیامت شفاعت کرے گا۔ زہراوین یعنی سورۃ البقرۃ پڑھتے رہا کرو، گویا وہ بادل ہیں یا گویا یا قطار میں اڑنے والے پرندوں کی طرح جو اپنے پڑھنے والوں کے گرد گھومتی ہیں۔ سورت بقرہ پڑھتے رہا کرو۔ اس کا اپنانا باعثِ برکت اور چھوڑنا افسوس کا باعث ہے۔ اور سحر اس کے سامنے نہیں ٹک سکتی۔

تیسرا نام سنام القرآن:

سنام کل شیء اعلاہ، والجمع أسنمہ (النہایۃ: ٢/٤٠٩)

سورت بقرہ کا تیسرا نام سنام القرآن ہے۔ ہر چیز کے بلند حصے کو سنام (کوہان) کہتے ہیں۔ اس کی جمع اسمنہ ہے۔

**عن سهل بن الساعدیؓ قال :قال رسول الله ﷺ :ان لكل شيء سناما، وان سنام القرآن سورة البقرة .من قرأها في بيته نهارا لم يقرب بيته الشيطان ثلاثة أيام .ومن قرأها في بيته ليلا لم يدخل بيته الشيطان ثلاث ليالٍ** (أخرجه البيهقي في شعب الايمان ،باب تعظيم القرآن رقم الحديث:٢٣٧٨، ٢/٤٥٣).

ترجمہ: حضرت سہل بن ساعدیؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ تسلیما کثیرا نے فرمایا: ہر چیز کے واسطے کوہان (اونچائی) ہے اور قرآن کی بلند مقام سورت بقرہ ہے۔ جو اس کو اپنے گھر میں دن کے وقت پڑھے تو شیطان تین دن تک اس کے گھر کے قریب نہیں جاسکتا، اور جو اس کو اپنے گھر کے اندر رات کو پڑھے تو شیطان تین راتوں تک اس گھر میں داخل نہیں ہوسکتا۔

## چوتھا نام فسطاط القرآن:

**المدينة التي فيها مجتمع الناس و كل مدينة فسطاط** (النهاية: ج ٣، ص ٤٤٥)

**عن أبي سعيد الخدریؓ قال :قال رسول الله ﷺ :السورة التي يذكر فيها البقرة فسطاط القرآن، فتعلموها فان تعلمها بركة وتركها حسرة، ولا تستطيعها البطلة.**

(مسند الفردوس بمأثور الخطاب، رقم الحديث ٣٥٥٩، الاتقان: ١٤٤)

ترجمہ: حضرت ابو سعید خدریؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ تسلیما کثیرا نے فرمایا: وہ سورت جس میں بقرہ (کا لفظ) ذکر کیا گیا وہ فسطاط القرآن ہے۔ بس اس کو سیکھو کیونکہ اس کا سیکھنا باعث برکت، اس کا چھوڑنا باعث افسوس ہے اور سحر اس کے سامنے ڈٹنے کی طاقت نہیں رکھتا۔

## خلاصہ سورۂ بقرہ

رکوع ۱ تا ۱۸ مناظرہ بالیہود، رکوع ۱۹ تہذیب اخلاق، رکوع ۲۰ تا ۲۳ تدبیر منزل، رکوع ۲۴ تا ۳۱ سیاست مدینہ کے دو شعبے ملک گیری و ملک داری، رکوع ۳۲ تا ۴۰ خلافت کبریٰ۔

## فضیلت سورۃ البقرۃ:

**عن ابي هريرةؓ أن رسول الله ﷺ قال: لاتجعلوا بيوتكم مقابر ان الشيطان ينفر من البيت الذي تقرأ فيه سورة البقرة.** (اخرجه مسلم: ١/٥٣٩، والترمذي في فضائل القرآن: ٢/١٣٥)

ترجمہ:ابوھریرہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا:"اپنے گھروں کو مقبرے نہ بناؤ۔ بے شک شیطان ایسے گھر سے بھاگ نکلتا ہے جس گھر میں سورہ بقرہ کی تلاوت کی جاتی ہے۔"

**عن ابی هريرةؓ قال:قال رسول اللهﷺ أن لكل شيء سناما وأن سنام القرآن البقرة،وفيها آية هي سيدة اى القرآن،هي آية الكرسي.** (اخرجه الترمذي في فضائل القرآن:١٣٥/٢)

ترجمہ:ابوھریرہؓ سے روایت ہے فرماتے ہیں:رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے ارشاد فرمایا:"ہر چیز کے لئے کوہان بلند جگہ ہوتا ہے اور قرآن کا کوہان سورت بقرہ ہے۔اس سورت میں ایک آیت ہے جو قرآنی آیات کی سردار ہے۔وہ آیت الکرسی ہے۔"

**خواب میں سورۃ البقرۃ پڑھنے کی تعبیر:**

اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ البقرۃ پڑھی ہے۔تو بھی یہی تاویل ہے جو سورۃ الفاتحہ کی ہے۔اور دشمنوں کی شرارت سے امن میں رہے گا۔ (تعبیر الرؤیا:۳۴۹)

**ترتیب جمعی(2)ترتیب نزولی(87)آیات(286)رکوعات(40)کلمات(6121)حروف(25500)زبر(8135) زیر(3323) پیش (3099) دوزبر(190) دوزیر(134) دوپیش(224) کھڑا زبر (758) کھڑی زیر(83) الٹا پیش (94) جزم (4086) شد (1792) مد (368)**

**خلاصہ رکوع ۱:**

یہود کو دعوت الی الکتاب واوصاف متقین ۔ ماخذ آیت (۲،۳،۴)۔

**ربط آیات:**

(۲) اہل کتاب کو دعوت الی الکتاب (القرآن) (۳) ان متقین کے اوصاف جو تعلیم قرآن سے تیار ہوئے ہیں۔(۴) فقط عرب ہی نہیں بلکہ اہل کتاب بھی اس (قرآن) پر ایمان لائے ہیں۔جب ناقض تورات بھی اس پر ایمان لا چکے تو تمہیں کیا اعتراض ہے۔(۵) اوصاف سابقہ والے حضرات مہتدی ہیں اور یہی دنیا اور آخرت کے مصائب سے نجات پائیں گے۔
(۶۔۷) شامت اعمال سے فطرت انسانی کو مسخ کرنے والی ہستیاں قرآن سے ہرگز متاثر نہیں ہوسکتیں۔

## ربط بین الرکوعین (۱،۲)

ماقبل میں مؤمنین کاملین اور کفار کا بیان تھا اور اس میں منافقین کی تذبذب کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ۲ :

امراض المنافقین واقسامھم ۔ ماخذ آیت (۹۔۱۰۔۱۲۔۱۳۔۱۴۔۱۷۔۱۹)

## ربط آیات :

(۸) وہ منافق جن کے ظاہر پر قرآن کا پھیکا رنگ چڑھا اور دل میں اس تعلیم کے دشمن ہیں۔ (۹) کسی جماعت کو دھوکا دینا اس کے مقتدائے اعظم کو دھوکا دینے کا مترادف ہے۔ لہٰذا یہ منافق ظاہر داری سے اپنے زعم میں اللہ تعالیٰ اور مسلمانوں کو دھوکا دے رہے ہیں۔ (۱۰) ان کے دلوں میں عناد بالاسلام کا مرض ہے۔ (۱۱۔۱۲) ان کے دلوں میں دوسرا مرض فساد فی الارض کا ہے یعنی کفر کو اسلام کے مساوی رکھنا چاہتے ہیں تا کہ باغی اور وفادار برابر کے حقوق پائیں یہی انکے خیال میں اصلاح ہے حالانکہ حقیقۃً فساد فی الارض ہے۔ (۱۳) ظاہر اور باطن میں اسلام کی حمایت کرنے کو سفاہت (بیوقوفی) خیال کرتے ہیں۔ (۱۴) منافق ذو وجہین ہیں۔ مسلمانوں میں مسلمان بنتے ہیں اور اعدائے اسلام میں انکے ہی خواہ اور ہم مشرب کہلاتے ہیں۔ (۱۵) انکو عذاب بصورت استہزاء ہوگا۔ بالفعل انہیں مہلت ملی ہوئی ہے۔ (۱۶) سرور کائنات ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) فداہ ابی وامی کے دربار میں ان کا حصہ دراصل ہدایت تھی لیکن شامت اعمال کے باعث بجائے ہدایت کے انہوں نے گمراہی پائی۔ (۱۷) اول صدق دل سے ایمان لائے۔ نور ایمان چمکا پھر شامت اعمال کے باعث بجھ گیا۔ (۱۸) ایسا بجھا کہ دوبارہ اس کا روشن ہونا محال ہوگیا (یہ لوگ نا قابل اصلاح ہو چکے ہیں)۔ (۱۹) پہلے نمبر کے منافقین تو نا قابل اصلاح تھے۔ اب دوسرے نمبر کے منافقین کا تذکرہ ہے جن کی حالت قابل اصلاح ہے۔ (۲۰) ان کی حس سمع و بصر فنا نہیں ہوئی ان پر نور کی جھلک پڑ جائے تو راہ دیکھ کر چل سکتے ہیں۔

## ربط بین الرکوعین (۲،۳)

(۱) ماقبل میں تین گروہ مؤمنین کاملین، کفار اور منافقین کا بیان تھا۔ اس میں عام خطاب ہے۔ (۲) ماقبل میں اللہ تعالیٰ نے منافقین کا تذکرہ فرمایا۔ اب عمومی طور پر سب جن وانس کو خطاب ہے۔ اور توحید کا حکم دیا جا رہا ہے اور نعمتوں کا تذکرہ ہے۔

## خلاصہ رکوع ۳:

تذکیر بآلاء اللہ سے منافقین نمبر۲ کی اصلاح کا قانون۔ ماخذ آیت (۲۱۔۲۲)

### ربط آیات:

(۲۱) اگرچہ خطاب عام ہے لیکن ربط آیت کے لحاظ سے دوسرے نمبر کے منافقین کی اصلاح پیش نظر ہے اوراس آیت میں تذکیر بآلاء اللہ ہے۔ (۲۲) تذکیر بآلاء اللہ (۲۳) تذکیر بآلاء اللہ سے متاثر ہوکر اگر خداتعالیٰ سے رابطہ جوڑنا چاہتے ہوتو اتباع قرآن کرواور اگر قرآن کے منزل من اللہ ہونے میں شک ہوتو تم بھی اس جیسی سورت بنا کر لاؤ۔ (۲۴) اگر ساری قوت صرف کرکے بھی ایک چھوٹی سی سورت کا مقابلہ نہ کرسکو تو سمجھ لوکہ یہ انسانی طاقت سے نہیں بلکہ خدائی طاقت سے نازل ہورہی ہے پھراس کی مخالفت چھوڑ دو۔ تاکہ عذاب الٰہی سے بچ سکو۔ (۲۵) اتباع قرآن کرنے والوں کی جزائے خیر۔ (۲۶) عام فہم مثالوں سے مومنوں کے ایمان پختہ ہوتے ہیں اور پوشیدہ عداوت والوں کی عداوت ظاہر ہوجاتی ہے۔ (۲۷) قرآن حکیم کی تعلیم سے وہ لوگ فائدہ نہیں اٹھاسکتے جن کی تینوں قوتیں (ایمانی، طبعی، عقلی) بے کار ہوچکی ہوں۔ (۲۸) قرآن حکیم سے اعراض کرکے خدائے قدوس سے تعلقات بگاڑ رہے ہوں۔ حالانکہ تمہاری موت وحیات کی باگ بھی اسی کے قبضے میں ہیں۔ (۲۹) وہ تو تمہارا اتنا بڑا محسن ہے کہ اس نے زمین وآسمان کا نظام ہی تمہارے لئے بنایا ہے۔

### ربط بین الرکوعین (۳، ٤)

ماقبل میں عام اور خاص دونوں نعمتوں کا بیان تھا۔ اس میں عام نعمت یعنی حضرت آدمؑ کی تخلیق کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ٤:

ضرورت الہام۔ ماخذ آیت (۳۷)

### ربط آیات:

(۳۰) آدمؑ کی پیدائش کی اطلاع فرشتوں کو ملی تو انھوں نے اجزائے ترکیبی ارضی دیکھ کر اعتراض کیا کہ اس پتلے کے اندر حس وحرکت ہوگی لیکن یہ مآل اندیش نہیں ہوگا اس لئے نفع عاجل کے لئے لڑمرے گا۔ جواب ملاکہ میں اس کی حکمت خصوصی کو جانتا ہوں۔ (۳۱) فطری طور پر سکھائے نہ کہ بطریقہ تعلیم وتعلم۔ واللہ اعلم۔ (۳۲) ہمارے علم سے یہ چیز باہر ہے۔ (۳۳) آدمؑ نے استعداد جبلی سے بتلادیئے۔ اور ملائکہ عظام پر خلقت آدمؑ کی حکمت کا انکشاف ہوگیا۔ (۳۴) آدمؑ کو

تحیۃ کا سجدہ کرایا گیا۔ ممکن ہے سارے فرشتے وہی ہوں جو آدمؑ کی خدمت پر مامور ہونے والے تھے اور آدمؑ کی امارت اور اطاعت تسلیم کرانے کی لئے سجدہ کرایا گیا ہو۔ واللہ اعلم۔ (۳۵) دونوں حضرات قانون خلقت انسان کے خلاف پیدا ہوئے ہیں لہٰذا قوائی طبعیہ اس قابل نہیں تھے کہ فوراً دنیا میں کما کر کھائیں لہٰذا چندروز کے لئے جنت میں قیام کرایا گیا۔ (۳۶) جس شجرہ سے روکا گیا تھا شیطان نے جھوٹی قسم کھا کر وہی کھلایا اور ہر دو بزرگوں کو معتوب بنا کر جنت سے نکلوایا۔ (۳۷) ایک عرصہ تک سرگرداں و پریشان رہنے کے بعد اللہ تعالیٰ نے چند کلمات عطا فرمائے جن سے دوبارہ رضائے الٰہی نصیب ہوئی جب آدمؑ کے تعلق باللہ کی درستی بغیر الہام کے نہیں ہوئی تو نسل آدم کے لئے یہ چیز بطریق اولیٰ ضروری ہوگی۔ (۳۸۔۳۹) آدمؑ کو مع ان کی اولاد (جو صلب میں ہے) کے اخراج کے وقت مطلع کیا گیا کہ آئندہ تمہیں عزت تب ملے گی جب میری نازل کردہ ہدایات کی قدر کرو گے۔

## ربط بین الرکوعین (۴،۵)

ماقبل میں عام خطاب تھا اور اس میں خاص بنی اسرئیل کو خطاب ہے۔

## خلاصہ رکوع ۵:

نئی ملہم من اللہ جماعت کی ضرورت کیونکہ یہود بے کار ہو چکے ہیں۔ ماخذ آیت (۴۱۔۴۲۔۴۴)

## ربط آیات:

(۴۰۔۴۱) اہل کتاب کو تذکیر بالآء اللہ سے دعوت الی الکتاب دی گئی ہے۔ (۴۲) تلبیس الحق بالباطل اور کتمان الحق چھوڑ دو اور قرآن حکیم کے متبع بن جاؤ۔ (۴۳) اتباع قرآن حکیم کا عزم مصمم کر کے بدنی اور مالی قربانی شروع کر دو۔ (۴۴) لوگوں کو نیکی کی رغبت دلاتے ہو اور خود نیکی پر عمل کرنے سے جی چراتے ہو ورنہ اتباع قرآن سے اور کون سی چیز مانع ہے۔ (۴۵) اتباع قرآن میں مصائب کا خطرہ ہے تو صبر کرو اور اللہ تعالیٰ سے رفع تکلیف کی دعا کرو۔ (۴۶) سابقہ آیت والا مسلک خدا پرستوں کے لئے کوئی مشکل نہیں ہے۔

## ربط بین الرکوعین (۵،۶)

ماقبل میں بنی اسرائیل کو خطاب تھا اور اس میں بھی اسی طرح ان پر انعامات اور وعید کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ٦:

(١) تذکیر بالآء اللہ و بما بعد الموت سے یہود کو دعوت الی الکتاب۔(٢) اوران کا بدوی اور قروی زندگی میں فیل (نا کام) ہونا
۔ماخذ (١) آیت (٤٧تا٥٦)(٢) آیت (٥٧۔٥٨)

## ربط آیات:

(٤٧) تذکیر بالآء اللہ۔(٤٨) تذکیر بما بعد الموت ۔یعنی اس دن کا بچاؤ سوچو جس دن مجرم کی نجات کی چاروں راہیں بند ہوں گی۔یعنی ایک کے بدلے میں دوسرے کا گرفتار ہونا۔ناجائز سفارش یا بلا اجازت الٰہی سفارش کا ہونا۔جرمانہ دے کر چھوٹ جانا۔مددگاروں کا زبردستی سے مجرم کو چھڑا لینا۔(٤٩) تمہیں قومی نشوونما کے بدترین دشمن سے چھڑایا۔(٥٠) تمہیں ہلاکت کے مقام سے بچایا اور بدترین دشمن کی غرقابی کا منظر دکھایا۔(٥١۔٥٢) تمہاری دنیا اور آخرت کی بھلائیوں کے لیئے موسیٰ کو طور پر اللہ تعالیٰ سے قانون لینے کیلیے گئے تو تم نے سونے اور چاندی کا بچھڑا پوجنا شروع کردیا اس جرم کو اللہ تعالیٰ نے معاف کردیا۔معافی کی صورت آگے آرہی ہے۔(٥٣) اللہ تعالیٰ نے تمہارے لیئے فرقان اور کتاب نازل کیے ۔فرقان قوت فارقہ بین الحق والباطل ہے اور وہ انبیاءؑ کی بعثت سے پہلے نازل ہوتی ہے جس کو تشنگی طلب حق کہنا چاہیئے ۔اگر فرقان طبائع میں نہ ہو تو کتاب بے کار نظر آئے چنانچہ ارشاد واجب الاعتقاد نبوی ﷺ اس پر شاہد ہے ان الامانة نزلت فی جذر قلوب الرجال فعلموا من الکتب وعلموا من السنة۔ترجمہ بے شک لوگوں کے سویدائے قلب میں امانت کا نزول ہوا۔اس لئے انہوں نے کتاب وسنت کی تعلیم حاصل کی۔(٥٤) جتنے لوگوں نے گوسالہ پرستی کی تھی سب کے سب واجب القتل تھے۔لیکن چند افراد کو قتل کر کے باقی سے درگزر کیا یہ بھی اللہ تعالیٰ کی نعمت اور اس کا احسان تھا۔(٥٥۔٥٦) فرد جرم لگا کر سزا کے طور پر انہیں مار ڈالا پھر موسیٰ کی دعا سے اللہ تعالیٰ نے انہیں زندہ کیا۔(٥٧) یہود کا بدوی زندگی میں ناکام ہونا جب کبھی کوئی قوم ارتقائے قومی کے منازل طے کرتی ہے تو سب سے پہلے بدوی زندگی کا دور اس پر گزرتا ہے یعنی پرتکلف طرز معاشرت سے اسے سروکار نہیں ہوتا۔جنگل کے ساگ پات اناج پر گزر اوقات کرتی ہے اور نہایت ہی سادہ قسم کی جھونپڑیاں بنا کر رہتی ہے یہود نے جزیرہ نمائے سینا میں اس ابتدائی مرحلے کو طے کیا اس موقع پر بھی وہ عصیان امر الٰہی سے باز نہ آئے وما ظلمونا الآیہ اس پر شاہد ہے۔(٥٨۔٥٩) یہود کی ارتقائے طبعی کی منزل دوم یعنی قصبہ کی زندگی میں ناکام ہونا۔

## ربط بین الرکوعین (٦،٧)

ماقبل میں یہود پر انعامات اور ان کے اعمال بد کا ذکر تھا اور اس میں بھی وہی بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ۷:

یہود کا مصری زندگی میں ناکام ہونا۔ ماخذ آیت (۶۱)

### ربط آیات:

(۶۰) یہود کا قریہ سے نکل کر دوبارہ جنگل میں آنا اور موسیٰ کے معجزے سے پانی کا ملنا۔ (۶۱) علم مثال کی قوی سے پیدا شدہ پاکیزہ ترین لطیف غذا کی بجائے مادی اور کثیف غذا کا مطالبہ جو پہلی غذا سے بہت کم درجہ رکھتی ہے پھر شہری زندگی میں قدم رکھنا اور وہاں بھی ناکام رہنا۔ (۱) ذلت، مسکنت، غضب الٰہی (۲) کفر بآیات اللہ، قتل الانبیاء (۳) عصیان وعدوان، ان تینوں نمبروں میں سے جو چیز ذکر میں سب پر مقدم ہے وہ تحقق میں سب میں مؤخر ہے اور جو ذکر میں سب میں مؤخر ہے وہ تحقق میں سب پر مقدم ہے

### ربط بین الرکوعین (۷، ۸)

ماقبل میں یہود کی بداعمالیوں اور ان کی مذمت کا بیان تھا اور اس میں بھی وہی بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ۸:

یہود کے امراض ثلاثہ: تولی، حیلہ سازی، تعمق۔ ماخذ آیت (۶۴ تا ۶۵، ۶۷)

### ربط آیات:

(۶۲) تمام ملل و مذاہب کی نجات کا معیار۔ (۶۳۔۶۴) یہود کے مرض تولی کا ذکر۔ (۶۵۔۶۶) یہود کے مرض حیلہ سازی کا ذکر۔ (۶۷ تا ۷۱) یہود کے مرض تعمق کا ذکر۔

### ربط بین الرکوعین (۸، ۹)

ماقبل میں یہود کی مذمت، ان کا حق سے اعراض اور تعمق فی الدین کا بیان تھا اور اس میں بھی قتل نفس اور دلوں کی سخت ہونے کی مذمت کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ۹:

(۱) یہود مسلمانوں کے مساوی رہ کر بھی کام نہیں کر سکتے (۲) اور ان کی علمی کمزوریاں۔ ماخذ (۱) آیت ۷۵۔ (۲) ۷۸۔ ۷۹۔

ربط آیات:

(۷۲۔۷۳) نبی کے جس حکم کو تم بے معنی اور بے مصلحت سمجھتے تھے اسی میں مردہ کو زندہ کرنے کی تاثیر ظاہر ہوئی لہٰذا آئندہ کسی حکم پر اعتراض نہیں کرنا چاہیئے۔ بلکہ اسے حیات قومی کا پیغام سمجھنا چاہیئے۔(۷۴) خدا تعالیٰ کی نعمتوں سے مالا مال ہو کر بھی تمہاری ایمانی قوتوں نے نشو و نما نہ پائی اور اس قدر بے حسی اور مردگی طاری ہوئی کہ پتھروں سے بھی زیادہ بیکار ہو گئے۔(۷۵) دو جماعتوں کے مل کر کام کرنے کی عقلاً تین صورتیں ہو سکتی ہیں۔ مثلاً دو قومیں الف، ب ہیں اول الف کو متبوع اور ب کو تابع نہ مانا جائے دوم الف اور ب مساوی ہوں۔ سوم ب متبوع اور الف تابع ہو اس سے ماقبل ثابت ہو چکا ہے کہ یہود میں متبوع بننے کی قابلیت نہیں رہی ان آیت میں بتلایا جاتا ہے کہ ہمیں اس کی طمع بھی نہیں رکھنی چاہیئے کہ وہ ہماری بات مان جائیں گے اور ہمارے ساتھ مساوی رہ کر کام کریں گے۔ آیندہ وقالو قلوبنا غلف میں بتلایا جائے گا کہ وہ ہمارے ماتحت رہ کر بھی کام نہیں دے سکتے لہٰذا وہ ہر لحاظ سے بیکار ہیں۔ واللہ اعلم۔(۷۶) یہ ذو وجہین ہیں۔(۷۷) ان کی شرارت اللہ تعالیٰ سے چھپ نہیں سکتی۔(۷۸) جہال یہود کا مبلغ علم۔(۷۹) علمائے یہود کا علمی مذاق۔(۸۰) باوجود سابقہ کمزوریوں کے اپنی نجات کا وثوق۔(۸۱) اس ناگفتہ بہ حالت تک پہنچنے والوں کی ناکامی۔(۸۲) کامیابی کا اصل معیار۔

ربط بین الرکوعین(۹،۱۰)

ماقبل میں یہود کی مذمت کا بیان تھا اور اس میں بھی اسی طرح کا بیان ہے۔

**خلاصہ رکوع ۱۰:**

یہود کی عملی کمزوریاں۔ ماخذ آیت(۸۴۔۸۵)

ربط آیات:

(۸۳) حقوق اللہ و حقوق العباد کو پامال کرتے ہیں۔(۸۴۔۸۵) بدترین جرم یعنی خونریزی کا ارتکاب کرتے ہو حالانکہ اس سے بچنے کا اللہ تعالیٰ سے عہد کر چکے ہو۔(۸۶) معلوم ہوتا ہے کہ ان لوگوں نے دنیا کے مفاد پر آخرت کو قربان کر دیا ہے۔ ان کی سزا جہنم ہوگی۔

ربط بین الرکوعین(۱۰،۱۱)

ماقبل میں یہود کی مذمت اور ان کے اعمال بد کا بیان تھا اور اس میں ان پر بعثت موسیٰ کے انعام کا ذکر ہے۔

## خلاصہ رکوع ۱۱:

یہود کے امراض مستمرہ ہیں اور وہ مسلمانوں کے تحت رہ کر بھی کام نہیں کر سکتے۔ ماخذ آیت (۸۷۔۸۸)

### ربط آیات:

(۸۷) دعوت الی الحق دینے والوں سے عناد ان کی عادت مستمرہ ہے۔ (۸۸) ہمارے ماتحت رہ کر بھی کام نہیں کر سکتے کیونکہ اگر انھیں کوئی بات سمجھائی جائے تو ٹھٹھے کے طور پر کہتے ہیں کہ آپ کی بات ہماری سمجھ میں نہیں آتی۔ ماتحت کا کم از کم اتنا فرض ہے کہ جو بات سمجھائی جائے اسے سمجھ لے اور کام پورا کر دیں۔ (۸۹) جس کتاب کی تعلیم کو قلوبنا غلف کہہ کر ٹال رہے ہیں اس کے نزول سے پہلے اسی کی برکت سے دشمنوں پر فتح کی دعائیں مانگا کرتے تھے۔ (۹۰) قرآن مجید سے انکار محض اس لئے کر رہے ہیں کہ یہ نعمت بجائے بنی اسرائیل کے بنی اسمٰعیل کو کیوں عطا ہوئی۔ (۹۱) قرآن مجید پر ایمان کی دعوت دی جاتی ہے تو کہتے ہیں ہم فقط تورات کو مانتے ہیں۔ حالانکہ قرآن حکیم اور تورات اصولاً ایک ہیں۔ دراصل تورات پر عمل کرنے اور ماننے کا دعویٰ بھی غلط ہے۔ ورنہ وہ اپنے انبیاؑ کو قتل نہیں کرتے۔ (۹۲) دوسرے انبیاؑ تو بجائے خود رہے یہود نے خود حضرت موسیٰؑ کی مخالفت کی اور وہ بھی مسئلہ توحید میں (۹۳) تورات کی بھی توہین کی۔ اس مخالفت اور توہین کا باعث یہود کی زر پرستی تھی ۔(۹۴۔۹۵) بایں ہمہ قبائح اپنے آپ کو خدا تعالیٰ کے ہاں بلا شرکت غیرے عزت کا مستحق سمجھتے ہیں۔ اگر ان کا یہ دلی عقیدہ ہے تو ایسے مواقع میں قدم رکھیں جہاں جلد انھیں موت آ جائے لیکن یہ لوگ اپنی بد اعمالی کے باعث کبھی اس کا خیال بھی نہیں کر سکتے جانتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ کے ہاں ہمارے لئے عذاب ہی مقدر ہوگا۔ (۹۶) یہ تو دنیا کی زندگی کے لئے مشرکوں سے بھی زیادہ حریص ہیں۔

## ربط بین الرکوعین (۱۱،۱۲)

ماقبل میں یہود کی مذمت قولاً و فعلاً تھا اور اس میں ان کی صرف قولاً مذمت ہے۔

## خلاصہ رکوع ۱۲:

حالت انحطاط میں یہود کا مشغلہ۔ ماخذ آیت (۱۰۲)

### ربط آیات:

(۹۷) کہتے ہیں ہم قرآن حکیم کو اس لئے تسلیم نہیں کرتے کہ اس کا لانے والا (جبرائیلؑ) ہمارا دشمن ہے (۹۸) اگر جبرائیلؑ

بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ۱۷ :

موسیٰ علیہ السلام اپنی امت اجابت کے لئے قانون لینے کے واسطے کوہ طور پر تشریف لے گئے۔ ماخذ آیت (۱۴۲)

## ربط آیات:

(۱۴۲) حضرت موسیٰ علیہ السلام نے کوہ طور پر چالیس رات قیام فرمایا۔ تا کہ معاملات عالم ناسوت سے منقطع ہو کر فنا فی الملکیت ہو جائیں۔ اور اعلیٰ ترین استعداد ملکیہ حاصل ہونے پر ہدایات سماوی بلا واسطہ لینے کی صلاحیت پیدا ہو جائے۔ اس اثناء میں حضرت موسیٰ علیہ السلام اپنے بعد ہارون علیہ السلام کو جانشین مقرر کر گئے۔ (۱۴۳) انسانی فطرت کا قاعدہ ہے کہ جس طرف چل نکلے ادھر ہی اس کا قدم بڑھتا جاتا ہے موسیٰ علیہ السلام اپنی ملکیہ کی تکمیل پر یہ استدعا کرتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ کی تجلی کا براہ راست مشاہدہ فرمائیں۔ (۱۴۴) حکم ہوا کہ میرے احکام لیجا کر لوگوں کو پہنچا دو اور میں نے تمہیں سارے لوگوں پر فضیلت دی ہے۔ (۱۴۵) اور ان الواح توریت میں مفصل قانون تھا۔ (۱۴۶) البتہ متکبر کو تعلیم سے فائدہ نہیں اٹھائیں گے۔ (۱۴۷) اور ان احکام کو جھٹلانے والوں کی میرے ہاں کوئی عزت نہیں ہوگی بلکہ وہ اپنی بداعمالی کی سزا پائیں گے۔

## ربط بین الرکوعین (۱۷، ۱۸):

ماقبل میں حضرت موسیٰؑ کے کوہ طور پر جانے کا بیان ہے اور اس میں موسیٰؑ کے قوم کا حضرت موسیٰؑ کے جانے کے بعد بچھڑے کو عبادت کرنے کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ۱۸ :

موسیٰ علیہ السلام کے کوہ طور پر جانے کے بعد امت نے بت پرستی شروع کر دی۔ ماخذ آیت (۱۴۸)

## ربط آیات:

(۱۴۸) قوم میں زر پرستی کا مادہ فاسد موجود تھا وہ بت پرستی کی صورت میں ظاہر ہوتا ہے۔ (۱۴۹) جذبہ توحید جو مضمر تھا بعد کو غالب آیا اور اپنے کیے پر نادم ہوئے۔ (۱۵۰) موسیٰ علیہ السلام نے واپس آ کر قوم کو ڈانٹا اور اپنے جانشین حضرت ہارون علیہ السلام کو زیادہ سزا کا مستحق خیال کیا کیونکہ ان کو ذمہ دار بنا گئے تھے۔ انہوں نے اپنی مجبوری اور معذوری پیش کی۔ (۱۵۱) موسیٰ علیہ السلام نے ان کی معذوری سن کر اپنے اور ان کے لئے دعائے مغفرت فرمائی۔

## ربط بین الرکوعین(۱۸،۱۹)

ماقبل میں حضرت موسیٰ کے غصہ ہونے کے اسباب کا بیان تھا اور اس میں قوم کا حضرت موسیٰ کو غصہ ٹھنڈا ہونے کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ۱۹ :

(۱) گوسالہ پرستی پر نزول غضب وذلت ۔ (۲) موسیٰ علیہ السلام کی امت کی دائمی نصرت کے شرائط ماخذ آیت (۱۵۲۔۱۵۶۔۱۵۷)

### ربط آیات:

(۱۵۲) گوسالہ پرستی پر نزول غضب وذلت ۔ (۱۵۳) توبہ کرنے والوں پر نزول رحمت کا اعلان ۔ (۱۵۴) جب موسیٰ علیہ السلام کا غصہ ٹھنڈا ہوا تو توریت کو اٹھایا ۔ (۱۵۵) حضرت موسیٰ علیہ السلام ستر آدمی چیدہ اس لئے کوہ طور پر لے گئے تھے کہ وہ ساری قوم کی طرف سے پکا وعدہ کریں کہ آئندہ شرک جیسی غلطی ہم سے نہیں ہوگی لیکن وہاں جا کر بھی ان سے کچھ بدعنوانی ہوئی ۔ حتی نری اللّٰہ جھرۃ بول اٹھے ۔ ان پر غضب الٰہی نازل ہوا پھر موسیٰ علیہ السلام کی دعا سے نجات پائی ۔ (۱۵۶) موسیٰ علیہ السلام نے اپنے لئے اور اپنی امت کے لیے رحمت کی دعا کی اس پر نزول رحمت کے شرائط بتلائے گئے ۔ (۱۵۷) ان ہی شرائط میں سید المرسلین خاتم النبیین علیہ الصلوٰۃ والسلام کا اتباع بھی ہے اور ایمان بالقرآن بھی (عبرت) لہٰذا اگر یہود عزت پانا چاہیں تو ان شرائط کو پورا کر دکھائیں ۔ (جملہ معترضہ) ربط آیت کے لحاظ سے امت موسیٰ علیہ السلام سب سے نمبر اول مخاطب ہوگی ۔

## ربط بین الرکوعین(۱۹،۲۰)

ماقبل میں رسالت کے مضمون کا بیان تھا اور اس میں بھی رسالت کے مضمون کا بیان ہے ۔

## خلاصہ رکوع ۲۰ :

(۱) دعوت امت موسیٰ علیہ السلام اور (۲) اس کے نتائج ۔ ماخذ آیت (۱) ۱۵۸ ۔ (۲) ۱۵۹ ۔

### ربط آیات:

(۱۵۸) مذکورۃ الصدر واقعہ کی بنا پر میں دعوت الی الحق دیتا ہوں ۔ تمہارا فرض ہے کہ تم اس کو قبول کرو ۔ کیونکہ موسیٰ علیہ السلام

کے صحیح واقعات سے تمہیں بھی انکار نہیں ہوسکتا۔(۱۵۹) ایک جماعت حق پرست ان میں موجود ہے اور اکثر کی ناگفتہ بہ حالت کا ذکر آگے آتا ہے۔(۱۶۰) اکثر ان میں سے اللہ تعالیٰ کی نعمتوں کے قدر ناشناس ہیں نعمتیں استعمال کرتے ہیں اور نافرمانی سے بھی باز نہیں آتے۔(۱۶۱) پہلی بدوی زندگی (جس کا تفصیلی ذکر سورہ بقرہ میں ہوئی) میں فیل ہوئے تھے۔اب قریہ کی زندگی پیش آتی ہے۔(۱۶۲) قریہ کی زندگی میں فیل ہوئے اور عذاب الٰہی نازل ہو۔

## ربط بين الركوعين (۲۰،۲۱)

پہلی رکوع میں بنی اسرائیل کی نافرمانیوں کا ذکر تھا کہ بچھڑے کی پوجا کی اور اس رکوع کی ابتداء میں انکی ایک اور نافرمانی کا ذکر ہے۔

## خلاصه ركوع ۲۱ :

دعوت الی الحق کے بعد داعی بری الذمہ ہے ۔ماخذ آیت (۱۶۵)

**ربط آیات:**

(۱۶۳) سنیچر کے دن مچھلی کے شکار میں بنی اسرائیل کا امتحان لیا گیا۔ایک جماعت شکار سے باز نہ آئی۔ (۱۶۴) دوسری جماعت انہیں روکتی رہی۔تیسری جماعت روکنے والوں کو منع کرتی تھی کہ تمہارا روکنا فضول ہے۔کیونکہ وہ باز آنے والے نہیں اور انہوں نے اپنی جدوجہد کا سبب بتلایا کہ کم از کم ہم بری الذمہ ہو جائیں گے۔(۱۶۵) جب عذاب الٰہی آیا تو فقط نافرمانی سے روکنے والے بچائے گئے۔ چونکہ انہوں نے اپنا فرض منصبی ادا کیا تھا۔اس واسطے عنداللہ بری الذمہ ہو گئے۔(۱۶۶) دوسرے مسخ کر دیے گئے۔(۱۶۷) بنی اسرائیل کو کہہ دیا گیا تھا کہ تم نے نافرمانی اختیار کی تو اللہ تعالیٰ تمہیں ہمیشہ ذلیل ورسوا۔ غیر اقوام کا محکوم رکھا کرے گا اور اگر باز آجاؤ گے تو وہ غفور رحیم بھی ہے۔سابقہ غلطیاں معاف فرمائے گا۔ (۱۶۸) ہم نے بنی اسرائیل کو کئی طرح آزمایا۔لیکن ان میں ایک مختصر سی جماعت صالح اور با خدا نظر آئی۔(۱۶۹) اس کے بعد تو ان میں ایسے شتر بے مہار اور نالائق پیدا ہوئے جو دنیا پرست ہیں۔قانون الٰہی کو دانستہ توڑتے ہیں اور عقیدہ یہ رکھتے ہیں کہ یقیناً مغفرت نصیب ہوگی۔کیا ان سے حق پرستی کا عہد نہیں لیا گیا تھا نجات تو (متقین) اللہ تعالیٰ سے ڈرنے والوں کو ملے گی۔(۱۷۰) نجات تو ان لوگوں کا حق ہے جو قانون الٰہی کو معمول بہ بناتے ہیں۔عبادت الٰہی سے جی نہیں چراتے۔(۱۷۱) باوجودیکہ ہم نے ان کے اسلاف سے اتباع تورات کا موثق وعدہ لیا تھا لیکن یہ ناخلف اس وعدہ کی کوئی پروہ نہیں کرتے جو جی میں آتا ہے کرتے ہیں اور

نجات کے مستحق اور جنت کے وارث بھی بنتے ہیں۔

## ربط بین الرکوعین (۲۱، ۲۲)

ماقبل میں میثاق خاص (خاص وعدے) کا بیان تھا اس میں عام وعدے کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ۲۲:

(۱) کتاب اللہ کی طرف دعوت دینے کی ضرورت اس لیے محسوس ہو رہی ہے کہ تم میں سے ہر ایک براہ راست خدا تعالیٰ کی غلامی کا عہد کر آیا ہے۔ لہٰذا اس کے ایفاء کے لئے ہدایت کی ضرورت تھی تا کہ تم قیامت کے دن عدم اطلاع کا عذر نہ کرنے پاؤ۔ (۲) ایک دوسری وجہ بھی بہت زبردست موجود ہے کہ شیطان تمہیں گمراہ کرنے کے لئے کمر بستہ ہے۔ چنانچہ بلعم باعور کو اس نے بہکا ہی لیا۔ (۳) دعوت کتاب اللہ کو رد کرنے والے انعام سے بدتر ہیں۔ ماخذ آیت (۱) آیت ۱۷۲۔ (۲) آیت ۱۷۵۔ (۳) آیت ۱۷۹۔

### ربط آیات:

(۱۷۲) بنی آدم سے فرداً فرداً غلامی کا عہد لیا گیا ہے تا کہ اتمام حجت ہو جائے۔ (۱۷۳) یا یہ عذر نہ کرو کہ ہمیں توحید کی دعوت براہ راست ملی ہی نہیں۔ ماں باپ مشرک تھے۔ انہوں نے شرک ہی سکھلایا۔ (۱۷۴) ہم ان کو گزشتہ واقعات تفصیل کے ساتھ اس لئے سنا رہے ہیں کہ یہ سمجھ کر اپنا اصلاح کر لیں۔ (۱۷۵) اگر ہماری ہدایات پر متوجہ نہ ہوں گے تو خطرہ ہے کہ شیطان ان کو اپنا تابع بنا لے گا۔ جس طرح بلعم باعور کو اس نے گمراہ کر لیا تھا۔ (۱۷۶) اگر وہ سیدھا ہو کر چلتا اور ہم سے راضی ہو جاتے تو احکام الٰہی کی تعمیل کی برکت سے اسے بہت بڑے مرتبہ پر پہنچا دیتے لیکن وہ پستی کی طرف جا گرا۔ یعنی خواہشات نفسانی کے پیچھے لگ گیا۔ ایسے شخص کی مثال کتے کی سی ہے۔ الخ (۱۷۷) ان ظالموں کی کیسی بری مثال ہے۔ (۱۷۸) ہدایت فقط اللہ تعالیٰ کے دروازے اور اس کے راضی ہونے سے ہی مل سکتی ہے۔ (۱۷۹) جو لوگ آیات الٰہیہ کی طرف توجہ نہیں کرتے وہ حیوانات سے بھی بدتر ہیں (حیوانات اپنا فرض منصبی ادا کر رہے ہیں اور یہ لوگ اپنے فرض سے غافل ہیں) (۱۸۰) خدائی کے سارے درجے پورے کے پورے اللہ تعالیٰ ہی کے لئے رکھو۔ اور کسی کو بیٹا خدا کا بنانا مثلاً عیسیٰ علیہ السلام۔ کسی کو بیٹی بنانا (جیسے ملائکہ عظام کو) یہ حرکتیں چھوڑ دو (بلکہ ایسے لوگوں سے مخلصین کے لئے تعلق رکھنا ہی ناجائز ہے دوستی اور مودت ومحبت ہرگز ان سے نہ ہونے پائے۔ (۱۸۱) اللہ تعالیٰ کی مخلوقات میں سے ایک جماعت اس دین حق کو تسلیم کرنے والی بھی موجود

ہے۔

## ربط بین الرکوعین(۲۲،۲۳)

ماقبل میں منعمین، مصدقین، مکذبین اور ظالمین کا بیان تھا اور اس میں بھی اسی طرح جھٹلانے والوں اور گمراہوں کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ۲۳ :

مدعوین کو اعراض کی حالت میں استدراجاً مہلت کا ملنا سنت اللہ میں داخل ہے۔ ماخذ آیت (۱۸۲)

**ربط آیات:**

(۱۸۲) آیات الٰہی کے جھٹلانے والوں کو استدراجاً مہلت ملتی ہے۔(۱۸۳) اسباب خفیہ ان کی تباہی کے لئے بڑے پکے ہیں۔(۱۸۴) وہ تو رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کو نعوذ باللہ مجنون خیال کرتے ہیں حالانکہ آپ ان کے حالات حاضرہ سے جو نتائج قبیحہ برآمد ہونے والے ہیں وہ بتلاتے ہیں یہ دوررس عقل کی دلیل ہے۔ یا جنون ہے خود ہی غور کر کے فیصلہ کر لیں۔(۱۸۵) رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کو جانچ لیں کہ ان میں کوئی جنون نہیں ہے اور اپنے حالات کے گردوپیش کو اگر یہ لوگ خیال کریں تو سمجھ لیں کہ ہماری ہلاکت کے آثار ہر طرف سے پیدا ہو گئے ہیں۔(۱۸۶) اگر دروازہ الٰہی سے یہ لوگ ہدایت پانے کے لئے تیار نہیں ہیں تو اور کوئی شخص ان کی رہنمائی کر بھی نہیں سکتا۔ (۱۸۷) قانون الٰہی کا پابند اپنے آپ کو اس لئے نہیں بناتے کہ یہ لوگ محاسبہ الٰہی یعنی قیامت کے قائل نہیں ہیں۔ اسکا وقت بتلانا آپ کے فرائض میں داخل نہیں ہے۔ ہاں اس میں کامیابی کی راہ بتلانا یہ آپ کا کام ہے۔(۱۸۸) تم تو مجھ سے ایک بہت بڑے واقعہ کے متعلق سوال کرتے ہو کہ کب ہوگا۔ جس کا اثر سارے جہان پر پڑنے والا ہے۔ میرا سارے جہان کے متعلقہ واقعات کو جاننا دور رہا ہے۔ اپنے ذاتی حالات مستقبلہ کو بھی نہیں جانتا۔ میرا کام تو انذار و تبشیر ہے۔

## ربط بین الرکوعین(۲۳،۲٤)

ماقبل میں توحید کے بعض دلائل کا بیان تھا اور اس میں ابطال شرک کا بیان ہے۔ اور اسی طرح ماقبل میں دوبارہ زندہ ہو جانے کا بیان تھا اور اس میں توحید کا ذکر ہے اور یہ دونوں اصل ہیں۔

## خلاصہ رکوع ۲٤ :

کتاب اللہ کا اتباع چھوڑ کر احتراز عن الشرک مشکل بلکہ ناممکن ہے لہٰذا اتباع کتاب اللہ اشد ضروری ہے۔ ماخذ

آیت(۱۸۹-۱۹۰-۲۰۳)

ربط آیات:

(۱۸۹) تمام انسانوں کا باپ اور ماں ایک ہے۔دونوں بزرگوں نے ولد صالح کی دعا فرمائی (عبرت) ماں اور باپ ایک ہے ،لہٰذا جس طرح غفلت میں شیطان نے ان دونوں یا بقول بعض حضرات مفسرین حضرت حوا کا بہکا دیا تھا۔اسی طرح ہر بنی آدم کو غفلت کی حالت میں وہ لعین اپنے قابو میں لا سکتا ہے۔(۱۹۰) بعض حضرات مفسرین کا خیال ہے کہ بچے کا نام عبدالحارث حضرت حوا نے رکھا تھا۔لیکن چونکہ گھر میں ہر کام کی ذمہ دار مرد ہی ہوتا ہے۔اس لیے حضرت آدم علیہ السلام کو بھی اس عتاب میں شامل کیا گیا۔(۱۹۱) عاجز و بیکس محض اور مخلوق ہستیوں کو شریک خدا بناتے ہیں۔(۱۹۲) نہ وہ اپنی مدد کر سکتے ہیں اور نہ ان کی۔(۱۹۳) ان معبودوں کو خواہ کسی کام کے لئے بلاؤ نہ سن سکتے ہیں نہ کر سکتے ہیں۔(۱۹۴) بے شک بلا کر دیکھ لو کیا کچھ اثر ان پر ہو سکتا ہے۔(۱۹۵) چونکہ ان کا طریقہ اور مذہب توڑنا چاہتا ہوں۔اس لیے وہ میرے خلاف جتنی چاہیں کوشش کر لیں۔ جب وہ سارے مل کر ایک دشمن کو نہیں ہٹا سکتے تو پھر وہ دوستوں کی کیسی مدد کرینگے۔(۱۹۶) میرا دوست اور حامی و مددگار فقط ایک خدا تعالیٰ ہے۔جس نے قرآن نازل فرمایا ہے اور نیکوکاروں کی حمایت اس کا شیوہ ہے۔(۱۹۷) میرے معبود کے سوا جن کو تم بلاتے ہو وہ نہ تمہاری مدد کر سکیں نہ اپنی کریں۔(۱۹۸) اگر کسی نیکی کی راہ پر ان کو بلائیں تو سننے ہی نہ پائیں۔(۱۹۹) ان جاہلوں سے اعراض کیجئے اور ان کی پراوہ نہ کیجئے۔البتہ نیکی کا پیغام پہنچاتے رہو۔(۲۰۰) اور اگر شیطان کی طرف سے کوئی جوش طبیعت میں آ جائے مثلاً جاہلوں کے ساتھ جھگڑنے لگ جاؤ یا عفو کے خلاف کام کرنے لگو تو اللہ تعالیٰ سے پناہ لو۔(۲۰۱) ان لوگوں کی غلطی دیرپا نہیں رہتی۔(۲۰۲) اور شیطان کے دوستوں کا یہ حال ہے۔کہ ان کو ذرا سا شیطان نے چھیڑ دیا اور کوئی غلط بات ان کے خیال میں آ گئی تو پھر ساری دنیا ادھر کی ادھر ہو جائے تو بھی وہ ٹلنے والے نہیں ہوتے۔(۲۰۳) جیسا وہ حکم یا معجزہ چاہتے ہیں۔اگر ویسا نہ لایا جائے تو کہتے ہیں تم نے انتخاب کیوں نہیں کیا۔ہمیں تو اعلیٰ سے اعلیٰ معجزہ چاہیے انہیں کہہ دو کہ انتخاب میرا فرض نہیں ہے۔(۲۰۴) قرآن شریف اسکی قابل ہے کہ اس سے انتخاب نہ ہو بلکہ جب پڑھا جائے تو پوری توجہ سے سنو۔(۲۰۵) قرآن شریف کے پورے پورے کامیاب ہونے کے لئے دن رات خدا تعالیٰ سے دعا مانگو۔خدا تعالیٰ سے انسان غافل رہے اور خیال کرے کہ تبلیغ پوری پوری ہو جائے گی یہ ناممکن ہے۔(۲۰۶) اللہ تعالیٰ کے ہاں قرب حاصل کرنے کا یہ طریقہ ہے کہ اس کی غلامی سے تکبر نہ کیا جائے اور کوئی بری بات اس کی طرف نسبت نہ کی جائے لہٰذا مبلغ کے لئے یہ باتیں پیدا کرنا ضروری ہیں۔

# سورۃ الانفال

## سورۃ الانفال مدنیۃ، نزلت بعد سورۃ البقرۃ

### سورۃ الاعراف اور سورۃ الانفال کے درمیان ربط:

سورۃ الاعراف کے آخر کا سورۃ الانفال کے شروع کے ساتھ مناسبت ہے کہ اعراف کے آخر میں فرائض کا بیان ہے۔ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے کہ: ''واذا قرئ القرآن فاستمعوا له وانصتوا لعلكم ترحمون ۔'' اور سورۃ الانفال کی ابتداء میں مؤمنوں کے فرائض کا بیان ہے۔ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے۔''واطيعوا الله ورسوله ان كنتم مؤمنين''۔

### تسمیہ سورۃ انفال:

(بسم الله) الناصر للمجاهدين على كل حال (الرحمن) بجعل الانفال للمؤمنين (الرحيم) علينا بتبليغ الرسول والارسال.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو ہر حال میں مجاہدین کی مدد کرنے والا ہے۔ جس نے مؤمنوں کے لئے مال غنیمت حلال کر کے بہت عنایت فرمائی۔ جس نے ہم پر رسول کی پرچار اور انبیاء بھیجوا کر احسان فرمایا۔

### وجہ تسمیہ سورت الانفال:

شروع میں انفال کا اسم وارد ہونے اور انفال (مال غنیمت) کے احکام ذکر ہونے کی وجہ سے اس سورت کو سورت انفال کہا جاتا ہے۔ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے۔ يسئلونك عن الانفال قل الا نفال لله والرسول......الخ

عن سعد بن أبي وقاص قال :لما كان يوم بدر قتل أخي عمير وقتلت سعيد بن العاص وأخذت سيفه وكان يسمى ذا الكتيفة، فأتيت به نبي الله صلى الله عليه وسلم قال :اذهب فاطرحه في القبض قال: فرجعت وبي ما لا يعلمه إلا الله من قتل اخي واخذ سلبي قال: فما جاوزت إلا يسيرا حتى نزلت سورة الأنفال، فقال لي رسول الله صلى الله عليه وسلم: اذهب فخذ سيفك : (مسند احمد الرسالة (3/ 129:)

ترجمہ: حضرت سعد بن ابی وقاص ؓ فرماتے ہیں کہ جنگ بدر کے دن میرا بھائی عمیر قتل کیا گیا اور میں نے سعید بن العاص کو قتل کیا اور اس کی تلوار (جس کا نام ذو الکتیفہ تھا) لے لی۔ میں تلوار حضور ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً کے پاس لے آیا۔ حضور ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً نے فرمایا: اس کو مال غنیمت میں پھینک دو۔ میں اس حال میں لوٹا کہ اپنے بھائی کی موت اور اپنا سامان

چھن جانے کی وجہ سے میرا غم والم صرف اللہ ہی کے علم میں تھا۔ میں تھوڑا ہی دور ہٹا تھا کہ سورت انفال نازل ہوئی۔ پس رسول اللہ ﷺ تسلیما کثیرا کثیرا نے مجھ سے فرمایا: کہ اپنی تلوار لے لو۔

دوسرا نام سورت بدر:

عن سعید بن جبیرؓ قال: قلت لابن عباسؓ: سورة الانفال؟ قال: تلك سورة بدر.

(أخرجه البخاری فی کتاب التفسیر رقم الحدیث(4882)

ترجمہ: حضرت سعید بن جبیرؓ سے روایت ہے کہتے ہیں: میں نے ابن عباسؓ سے سورت انفال کے متعلق پوچھا تو آپؓ نے جواب دیا کہ یہ سورت بدر ہے۔

## موضوع سورۃ الانفال:

تمہید: (تمام اقوام عالم کی تبلیغ) یہاں تک تمام اقوام عالم کو مسلمانوں نے تبلیغ کر دی۔ سورۃ بقرہ میں یہود کو سورۃ ال عمران میں نصاریٰ کو سورۃ النساء اور سورۃ مائدہ میں عرب کو سورۃ انعام میں مجوس کو سورۃ اعراف میں بقیہ اقوام عالم کو۔

جامعیت قانون۔ قانون وہ جامع ہوتا ہے جو اپنے متبعین کو جلب نفع اور دفع ضرر کے راستے بتلائے۔ لہٰذا تبلیغ کے ذریعے سے غیر مسلموں کو مسلمان بنانے کا طریقہ بتلا دیا گیا ہے۔ مسلمان اگرچہ کتنی ہی حکمت عملی سے کام لے گا اور موعظہ حسنہ سے سمجھائے گا۔ بالآخر نتیجہ یہی ہوگا کہ غیر مسلم اپنے مذہب سے علیحدہ ہو کر اسلام میں داخل ہو جائے گا اور قاعدہ یہ ہے کہ مذہب خواہ کتنا ہی غلط اور غیر معقول ہو، انسان اس پر جان دینا اپنی سعادت خیال کرتا ہے اس لئے چنداں بعید نہیں کہ مسلمانوں کو ایسے واقعات پیش آئیں کہ غیر مسلم اپنے مذہب کی حفاظت کیلئے مسلمانوں پر حملہ کرنے کے لئے تیار ہو جائے۔ اس وقت مسلمان کے سامنے تین صورتیں ہوگی (۱) بھاگ کر جان بچھائے (۲) بعض ہندوؤں کے اصول کے مطابق ستیاگرہ کر دے یعنی خاموش ہو کر مار کھائے یہاں تک کہ مارنے والا تھک جائے اور مارنا چھوڑ دے (۳) یا ڈٹ کر مقابلہ کرے اگر باطل پرست اپنے جھوٹے مذہب پر جان دینے کے لئے تیار ہو سکتے ہیں تو مسلمان کو اپنے سچے آسمانی یعنی خدائی مذہب پر بطریق اولیٰ جان دینے کے لئے سر بکف رہنا چاہیے۔ پہلی دو صورتیں حریت غیرت اور شجاعت کے خلاف ہیں لہٰذا مسلمان کے لئے فقط تیسری راہ عمل ہے کیونکہ مذہب خدمات حریت وغیرت کا مربی ہے نہ کہ ان کا فنا کرنے والا۔ قانون جنگ کی دفعات: سورۃ انفال قانون جنگ کے اس حصہ پر مشتمل ہے جو دفع ضرر سے تعلق رکھتا ہے یعنی اس سورت میں بتایا گیا ہے کہ اگر دشمن مقابلہ کرنا چاہے تو مسلمانوں کے اصول جنگ کیا ہوں گے۔ ان اصول کو تیرہ دفعات میں بیان کیا گیا ہے اور دنیا کا کوئی قانون جنگ

ان تیرہ دفعات سے باہر نہیں جاسکتا۔ابتداءِ دفعات: دفعات قانون کی ابتداء دوسے رکوع کی آیات یا یھا الذین آمنو اذا لقیتم الآیۃ سے ہوگی۔اس سے پہلے ڈیڑھ رکوع میں تمہید ہے جس میں بیان کیا گیا ہے کہ صحابہ کرام کو مال غنیمت میں اختلاف نہیں کرنا چاہیئے ۔اس کی تقسیم اللہ تعالیٰ کی مرضی کے مطابق رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کریں گے۔جتنا مال ملے اسی پر قناعت کرو۔اوراپنے حقوق کو نہ جتلاؤ۔

## فضیلت سورۃ الانفال:

عن ابی بن کعبؓ عن رسول اللہ ﷺ:من قرأ سورة الأنفال و براة فانا شفیع و شاهد یوم القیامة أنه برئ من النفاق ، واعطى من الأجز بعدد کل منافق ومنافقة فی دار الدنیا عشر حسنات،ومحی عنه عشر سیئات ،ورفع له عشر درجات،وکان العرش وحملته یصلون علیه أیام حیاته فی الدنیا.

(أخرجه الثعلبی فی الکشف والبیان: ٦/ ٧٢)

حضرت ابی بن کعبؓ حضور ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا:"جو شخص سورت انفال اور سورت برأت پڑھے تو بروز قیامت میں اس کا شفیع اور گواہ ہوں گا کہ وہ منافقت (دوغلے پن) سے بیزاز اور پاک ہے۔دنیا میں موجود ہر منافق مرد وعورت کی تعداد کے بعد بقدر اس کو دس نیکیاں دی جاتی ہیں:اس کے دس گناہ مٹ جاتے ہیں۔اوردس درجے بلند ہوتے ہیں۔عرش اور حملۃ العرش (عرش اٹھانے والے) فرشتے دنیا میں اس کے لئے تاحیات مغفرت طلب کرتے ہیں۔

## خواب میں سورۃ الانفال پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الانفال پڑھتا ہے۔دلیل ہے کہ خیر اور صلاح پائے گا۔

(تعبیر الرؤیا:۳۵۰)

ترتیب جمعی (8) ترتیب نزولی (88) آیات (75) رکوعات (10) کلمات (1631) حروف (5294) زبر (1736) زیر (701) پیش (518) دوزبر (40) دوزیر (22) دوپیش (51) کھڑا زبر (144) کھڑی زیر (6) الٹا پیش (21) جزم (1028) شد (450) مد (83)

## خلاصہ رکوع ۱:

رفع اختلاف متعلق غنیمت بدر۔ماخذ آیت (۱تا۴)

## ربط آیات:

(۱) انفال جمع نفل کی ہے۔ نفل کے معنیٰ زیادہ ہے اور اس سے مراد مال غنیمت ہے غنیمت کو مال زائد اس لئے کہا گیا ہے کہ مجاہد کی اصل غرض میدان جنگ میں جانے کی یہ ہے کہ حق چونکہ کچلا جارہا ہے اس لئے اگر میں نے سر دے دیا تو حق بچ جائیگا۔ اب جو مال اسے دیا جائیگا۔ تو وہ مقصود سے زائد ہے۔ جنگ بدر کے مال غنیمت میں صحابہ کرام میں اختلاف رائے ہو گیا تھا۔ نوجوان کہتے تھے کہ ہم نے تیغ زنی کی ہے۔ لہٰذا ہمیں زیادہ ملنا چاہیئے۔ جو جماعت سن رسیدہ حضرات کی ان کی پشت وپناہ تھی۔ وہ کہتے تھے تمہیں ہم سے زائد لینے کا کوئی حق نہیں ہے اگر ہم تمہاری پشت پر جم کر کھڑے نہ رہتے تو تم کیونکر جوہر شجاعت دکھاتے اور اللہ تعالیٰ نے فیصلہ فرمایا کہ تمہیں جھگڑنے کی کوئی ضرورت نہیں ہے۔ یہ مال تم میں سے کسی کا بھی نہیں۔ یہ تو اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کا ہے۔ وہ جس طرح چاہیں تقسیم کریں۔ تمہارا فرض ہے کہ ان کے فیصلہ پر سر تسلیم خم کر دو۔ (۲) مومن کی شان ہی یہی ہے کہ جب اللہ تعالیٰ کا فیصلہ ان کے سامنے آجائے تو ڈر جائے اور اس کو مان لے۔ (۳) مومن کا شیوہ یہ ہے کہ اطاعت الٰہی کو مقصد بنائے اور مال راہ خدا میں خرچ کرے۔ (۴) مذکورۃ الصدر خوبیوں والے سچے مومن ہیں ان کے لئے رزق کریم ہے۔ کیونکہ بحث اور جھگڑا کر کے لینا ذلت ہے۔ (۵) کما میں کاف امض کے متعلق ہے تقدیر یوں ہوگی۔ امض لا مرا اللّٰہ تعالیٰ فی انفال وان کرھو کما امضیت امر اللّٰہ فی الخروج من البیت جس طرح ایک گروہ لڑنے کو نا پسند کرتا تھا لیکن آپ نے ان کی پرواہ نہ کی اور اللہ تعالیٰ کا فریضہ بجا لائے۔ اسی طرح اب تقسیم مال غنیمت میں بھی ان کی پرواہ نہ کیجئے۔ (۶) لڑائی سے تو اتنے متنفر تھے اور اب مال غنیمت میں اپنا حق جتلاتے ہیں۔ (۷) خدا تعالیٰ کا یہ وعدہ تھا کہ یا تو قافلے کو پالو گے یا کفار کے جنگی لشکر سے مڈبھیڑ ہوگی۔ تم چاہتے تھے کہ قافلہ ہی ہاتھ آئے اور اللہ تعالیٰ چاہتا تھا کہ کفار کی ہمت توڑ دے۔ (۸) تاکہ حق سر بلند ہو اور باطل برباد ہو جائے۔ (۹) اپنی کمزوری کے باعث اللہ تعالیٰ سے فریاد کر رہے تھے کہ مدد پہنچائے۔ (۱۰) ہزار فرشتوں کا وعدہ تمہاری تشفی کیلئے تھا ورنہ کفار کی تباہی کے لئے اس کا ارادہ ہی کافی ہو سکتا تھا۔

## ربط بین الرکوعین (۱،۲)

ماقبل میں غزوہ بدر کے وقت انعامات کا ذکر تھا اور اس میں بھی اسی طرح التزام تقویٰ کے ساتھ حصول فرقان کے لئے جہاد کے قواعد کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ۲ :

قانون جنگ کی دفعہ اول (صف قتال میں استقامت)۔ ماخذ آیت (۱۵)

### ربط آیات:

(۱۱) باوجود اس قدر خطرناک مقام جنگ ہونے کے تمہیں اونگھ آرہی تھی۔ جو اطمینان قلب کی دلیل ہے اور تمہارے پاس پانی نہیں تھا۔ کیونکہ بدر کے پانی پر کفار قابض تھے اللہ تعالیٰ نے آسمان سے مینہ برسایا اور مسلمانوں کی ساری ضرورتیں پوری ہو گئیں۔ پیا، نہائے، وضو کیے، جانوروں کو پلایا، مشکیزے پر کیے، ریتلا میدان جم گیا۔ (۱۲) فرشتوں کو اللہ تعالیٰ نے اس خدمت پر مامور کیا۔ (۱۳) کفار کو یہ سزا اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کی مخالفت کے باعث ملی۔ جو شخص بھی یہ جرم کریگا۔ سخت سزا پائیگا۔ (۱۴) یہ مزہ دنیا میں چکھ لو اور آخرت کی سزا ابھی باقی ہے (الحاصل) حاصل یہ نکلا۔ غزوہ بدر کا مال غنیمت تمہاری جدوجہد کا نتیجہ نہیں ہے۔ بلکہ یہ سب کچھ اللہ تعالیٰ کے فضل کی وجہ سے ملا۔ اس موقعہ پر تو محض غیبی قوی کی مدد سے فتح ملی۔ آئندہ ہمیشہ ہمیشہ کے لئے تمہیں قانون جنگ بتلا دیا جاتا ہے اس پر عمل کرو گے تو اللہ تعالیٰ آئندہ بھی فتح نصیب کریگا۔ دفعات قانون جنگ آگے آرہی ہیں۔ **دفعات قانون جنگ (دفعہ اول) صف قتال میں استقامت** (۱۵) میدان جنگ میں جاؤ تو پیٹھ نہ پھرنے پائے۔ (۱۶) اگر کوئی ان دو صورتوں کے علاوہ پیٹھ پھیرے گا تو غضب الٰہی اور جہنم کا مستحق ہوگا۔ (۱۷) تم فقط جم کر کھڑے رہو اور اپنی وسعت کے مطابق کام کرتے جاؤ۔ فتح تو اللہ تعالیٰ کے حکم سے ہوگی۔ (۱۸) اللہ تعالیٰ کا فیصلہ یہ ہے کہ اعدائے اسلام کی قوت پامال ہو جائے۔ (۱۹) کفار سے کہہ دو کہ اگر تم اسلام کے حق میں تائید الٰہی دیکھنا چاہتے تھے تو دیکھ چکے۔ اگر پھر سر اٹھاؤ گے تو اسی طرح کچلے جاؤ گے۔ تمہاری مادی طاقت اللہ تعالیٰ کی طاقتوں کے مقابلہ میں بیکار ہے۔ اللہ تعالیٰ مومنوں کی حمایت میں ہے۔

## ربط بین الرکوعین (۲،۳)

ماقبل میں جہاد اور اس کے احکامات کا بیان تھا اور اس میں اللہ تعالیٰ اور رسول ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کی جہاد میں اطاعت کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ۳ :

دفعہ (۲): میدان جنگ میں اللہ تعالیٰ اور اسکے رسول (صلی اللہ علیہ وسلم) کے مطیع رہو۔ دفعہ (۳): اسکی اطاعت کو زندگی سمجھو۔

دفعہ (۴): ادائے فرض میں خیانت نہ کرو۔

ماخذ (۱) آیت ۲۰۔ (۲) آیت ۲۴۔ (۳) آیت ۲۷۔

**ربط آیات:**

(۲۰) میدان جنگ میں قانون الٰہی کو دستور العمل بناؤ اور اس پر رسول ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کے اسوہ مبارکہ کے کار بند رہو۔ (۲۱) اطاعت میں زبانی جمع خرچ ہی نہ ہو بلکہ عمل کر کے دکھاؤ۔ (۲۲) سننے کے بعد سمجھ کر عمل نہ کرنا انسانیت نہیں ہے۔ یہ حیوانیت ہے بلکہ حیوانوں سے بھی بدتر۔ کیونکہ وہ بھی کچھ نہ کچھ تو حکم کی تعمیل کر ہی دیتے ہیں یہ معاندین حق تو اندھے اور بہرے ہیں۔ (۲۳) ان مخالفین میں اللہ تعالیٰ صلاحیت کے آثار پاتا تو انہیں کلمۂ حق ذہن نشین کراتا لیکن شامت اعمال کے باعث یہ اس قدر گر چکے ہیں کہ اگر انکو کوئی بات سمجھادی جائے تو بھی منہ پھیر کر چل دیں گے۔ (۲۴) اے مسلمانو! اللہ تعالیٰ اور اسکے رسول ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کی آواز پر لبیک کہو اور اس آواز کو پیغام حیات خیال کرو (واعلموا ان اللہ یحول بین المرء) الآیہ۔ اللہ تعالیٰ انسان اور اس کے ارادہ میں حائل ہو جاتا ہے کہ انسان کو اپنے ارادہ پر مضبوطی نہیں رہتی۔ حاصل یہ ہوگا کہ اگر تم نے رسول ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کی تعلیم کی طرف توجہ نہ کی تو اس کی پہلی سزا یہ ہوگی۔ کہ ہمتیں پست ہو جائیں گی۔ (دوسرا نتیجہ آئندہ آیت میں آتا ہے۔ (۲۵) دوسری یہ سزا ہوگی کہ مثلاً ایک غلطی کرے تو ساری قوم پکڑی جائے۔ (۲۶) ان لوگوں پر اس نعمت کا باعث یہی چیز تھی کہ وہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کے ارشادات کو باعث زندگی خیال کرتے تھے۔ آئندہ جب تک تم بھی ویسے رہو گے۔ نعمتیں تم پر ہی نازل ہوتی رہیں گی۔ (۲۷) جو فرض رسول اللہ ﷺ (تسلیما کثیراً کثیراً) (یا مسلمانوں کی کسی جماعت) کی طرف سے تم پر عائد کیا گیا ہے۔ اس میں خیانت نہ کرو۔ یہ دوسری چیز ہے جس کے باعث تم پر برکات نازل ہوگی۔ (۲۸) یہ قانون سابق کا تتمہ ہے یعنی یہ کہ مال اور اولاد کی محبت کے باعث خیانت ہونے نہ پائے کیونکہ یہ چیزیں فتنہ ہیں لہٰذا ان عارضی، ناپائدار اور امتحانی چیزوں میں پھنس کر اللہ تعالیٰ کے اجر عظیم کو ضائع نہ کر دیا جائے۔

## ربط بین الرکوعین (۳، ٤)

ماقبل میں جہاد کے قوانین وضوابط کا بیان تھا اور اس میں بھی اسی طرح جہاد کے دفعات کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ٤ :

دفعہ پنجم حصول فرقان کے لئے التزام تقویٰ۔ ماخذ (۲۹)

ربط آیات:

(۲۹) اگر تقویٰ اختیار کرو گے تو اللہ تعالیٰ ایسی تمیز عطاء فرمائے گا جس سے تم ہر معاملہ میں مفید اور مضر کو سمجھ سکو گے۔ (۳۰) چنانچہ تقویٰ ہی کی برکت تھی۔ کہ جب کفار نے رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کو ان مصیبتوں میں مبتلا کرنا چاہا تو اللہ تعالیٰ نے ایسی تدبیر بتلائی۔ جس سے آپ ان کی زد سے بچ نکلے۔ (۳۱) کفار کو ترک تقویٰ ہی کی یہ سزا مل رہی ہے کہ آیات ربانی کو پہچان نہیں سکتے اور ان کو پرانے قصے سمجھتے ہیں۔ (۳۲) فرقان کے حاصل نہ ہونے کا نتیجہ ہے۔ کہ عذاب الٰہی کی دعائیں بھی کر بیٹھتے ہیں۔ (۳۳) رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کی موجودگی میں اللہ تعالیٰ کا غضب اس بستی (مکہ معظمہ) پر کیسے نازل ہو سکتا ہے۔ (۳۴) آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کی برکت سے عذاب الٰہی رکا ہوا ہے ورنہ خانہ خدا سے بندگان خدا کو روکنے کے باعث وہ تو عذاب کے مستحق ہو ہی چکے ہیں۔ (۳۵) پرہیزگاروں کو مسجد میں آنے نہیں دیتے۔ اور خود وہاں یہ لغو حرکتیں کرتے ہیں اور ان کو عبادت سمجھتے ہیں یہ بھی فرقان کے نہ ہونے کا نتیجہ ہے۔ (۳۶) فرقان کے نہ ہونے کا ہی نتیجہ ہے کہ اپنے مالوں کو بے جا صرف کر رہے ہیں اور یہی چیز آئندہ ان کے لئے باعث حسرت و ندامت ہوگی۔ (۳۷) اب تو انہیں فرقان نہ ہونے کے باعث خبیث اور طیب میں تمیز نہیں ہے۔ قیامت کے دن تمیز کر کے ان کو جہنم میں پھینکا جائیگا۔

## ربط بین الرکوعین (۴، ۵)

ماقبل میں جہاد کے دفع خامس کا بیان تھا اور اس میں بھی اسی طرح جہاد کے دفعات کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ۵ :

دفعہ ششم و ہفتم۔ غایۃ قتال، قانون تقسیم غنائم۔ ماخذ آیت (۱۱۱)

ربط آیات:

(۳۸) معاندین حق سے کہہ دیں کہ اگر اب بھی عناد سے باز آجائیں تو ان کی سابقہ غلطیاں معاف ہو سکتی ہیں اور اگر باز نہ آئیں تو پہلی امتوں کی طرح ان پر عذاب آئے گا۔ (۳۹) وفاداران مملکت الٰہی (مومنین) اس وقت تلوار نیام میں نہیں ڈالیں گے جب تک باغیوں (کفار) کی قوت کو پاش پاش نہ کر دیں علم شرک کو علم توحید کے سامنے کو سرنگوں نہ کر لیں اور توحید کا پھریرا ساری دنیا میں لہرانے نہ لگ جائے۔ (۴۰) اگر وہ اپنی شرارت بغاوت سے باز نہ آئیں۔ تو تم (مومنین) پیچھے نہ ہٹو۔ خدا

تعالیٰ تمہارا حامی و مددگار ہے۔(۴۱)اور کفار سے جو مال غنیمت وصول ہو اس کو یوں تقسیم کرو۔(۴۲) مال غنیمت فرمان الٰہی کے مطابق صرف ہوگا تو آپس میں اختلاف پیدا نہیں ہوگا۔اور اللہ تعالیٰ کی مدد اسی طرح پہنچتی رہے گی جس طرح غزوۂ بدر میں پہنچی تھی۔اور اللہ تعالیٰ ہمیشہ حق کو باطل پر غالب کرے گا۔ (۴۳۔۴۴) میدان بدر میں یہی قصہ رہا۔مسلمان یہ خیال کرتے رہے کہ کفار تھوڑے ہے اور کفار یہ خیال کرتے رہے کہ مسلمان تھوڑے ہیں۔اس طرح لڑائی بھی ہوئی مقصد بھی ادا ہو گیا کہ مسلمان ہمت نہ ہاریں اور اللہ تعالیٰ نے حق کو باطل پر فتح بھی دے دی۔

## ربط بین الرکوعین(۵،۶)

ماقبل میں جہاد کے دفع سادس اور سابع کا ذکر تھا اور اس میں بھی اسی طرح اللہ تعالیٰ کے ذکر کے التزام اور اپنے درمیان نزاعات کو ترک کرنے کے ساتھ جہاد کے دفعات کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ۶ :

دفعۂ ہشتم و نہم۔(۱) میدان جنگ میں ذکر الٰہی کا تحفظ رہے۔(۲) تلقین ترک منازعت۔ماخذ آیت (۴۵۔۴۶)

### ربط آیات:

(۴۵) میدان جنگ میں ثابت قدم رہو اور اللہ تعالیٰ کی یاد میں شاغل رہو تا کہ رحمت الٰہی نازل ہوتی رہے (علاوہ اس کی اپنی قوت پر گھمنڈ پیدا نہ ہو جائے)۔(۴۶) اور آپس میں نہ جھگڑو تا کہ رحمت الٰہی رک نہ جائے۔اور ہر مصیبت کا صبر سے مقابلہ کرو۔خدا تعالیٰ تمہارا پشت پناہ ہے۔(۴۷) اگر ذکر الٰہی ترک کر دیا اور آپس میں منازعت پیدا کر لی تو پھر کفار کی طرح تم میں بھی سرکشی اور ریا پیدا ہو جائے گی اور یہ تباہی کا پیش خیمہ ہے۔(۴۸) سرکشی اور ریا کرنے والوں کا تعلق باللہ ٹوٹ جاتا ہے۔رحمت الٰہی رک جاتی ہے۔شیطان پہلے انہیں سبز باغ دکھاتا ہے لیکن آخر میں انہیں ناکامی کی منہ دیکھنا پڑتا ہے۔

## ربط بین الرکوعین(۶،۷)

پہلی رکوع میں غزوۂ بدر کا واقعہ ہے اور یہ آیات بھی غزوۂ بدر کے متعلق ہیں۔مدینہ منورہ سے جب تین سو تیرا (۳۱۳) صحابہ کرام تھوڑے سامان کے ساتھ کفار سے لڑنے کے لئے جا رہے تھے تو منافقین اور ضعیف الاعتقاد لوگوں نے کہا کہ ان کو اپنے دین نے دھوکے میں ڈالا کیوں کہ ظاہری اسباب کمزور تھے۔

## خلاصہ رکوع ۷ :

منافقین کو اس دین کی صداقت پر اعتماد نہیں اور کفار کا تعلق باللہ درست نہیں ۔اس لئے تم ہی جیتو گے۔وہ تم سے جیت نہیں سکتے۔ماخذ آیت (۴۹۔۵۱)

## ربط آیات:

(۴۹) منافق کہتے ہیں مسلمان اس خبط میں مبتلا ہے کہ اپنے دین کی برکت سے سب پر فاتح ہو جائیں گے (ان کے خیال میں گویا یہ کامیابی ناممکن ہے ) انہیں یہ معلوم نہیں کہ جو شخص خدا تعالیٰ پر اعتماد کرے اور اس کا ہو جائے اللہ تعالیٰ کی مدد سے وہ یقیناً غالب ہوگا۔(۵۰۔۵۱) جو کافر بدر کے موقع پر مسلمانوں کو تباہ کرنے کے لئے آئے تھے انہیں فرشتے یہ سزا دے کر کہتے تھے کہ یہ تمہاری سابقہ بداعمالی کا نتیجہ ہے۔رضائے الٰہی کے خلاف زندگی بسر کرنے کا نتیجہ ایسا ہی ہوتا ہے۔(۵۲) جس طرح فرعون وغیرہ کفار کو احکام الٰہی سے انکار کے باعث سزا ملی ۔(۵۳) اللہ تعالیٰ تو کسی قوم کی حالت نہیں بدلتا جب تک وہ خود اپنی حالت نہ بدلے لہٰذا ان لوگوں پر رحمت کے بعد زحمت کا نزول ان کے اپنے اعمال کے باعث ہوا۔ (۵۴) جس طرح فرعون اور دوسرے کفار اپنے ظلم کے باعث برباد ہو گئے ۔(۵۵) جو انسان ہو کر اپنے مولیٰ سے منہ موڑے وہ حیوانات سے بھی بدتر ہے۔(۵۶۔۵۷) جو شریر الطبع کفار عہد شکنی سے باز نہیں آتے۔اگر میدان جنگ میں آئیں۔تو ان کو خوب ناک چنے چبوایئے تاکہ ان کی سخت سزا کے باعث دوسرے کافروں کی کمر ہمت ٹوٹ جائے۔(۵۸) اگر کسی قوم سے خیانت کا ڈر ہو کہ وہ بظاہر دوست بنی رہے گی اور پوری تیاری کر کے مسلمانوں پر حملہ آور ہوگی ۔تو ایسے خطرہ کے وقت آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) ان کو معاہدہ واپس کر دیجئے۔تاکہ آپ کھلم کھلا اپنی حفاظت کی تدابیر کرسکیں۔

## ربط بین الرکوعین (۷،۸)

پہلی رکوع میں بھی جہاد کا تذکرہ تھا اور اسی رکوع کی شروع میں اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے کہ کافر اگر کسی موقع پر چھوٹ یا بچ جائیں تو یہ نہ سمجھیں کہ چھوٹ گئے بلکہ اگلی دفعہ ہاتھ میں آئیں گے جو غزوہ بدر میں رہ گئے ہو۔

## خلاصہ رکوع ۸ :

دفعہ دہم ویازدہم۔آلات جنگ کی تیاری اسلام مصالحت کے لئے ہر وقت تیار ہے۔ ماخذ آیت (۶۰۔۶۱)

## ربط آیات:

(۵۹) معاندین حق اللہ تعالیٰ کی گرفت سے کب بچ سکتے ہیں۔ (۶۰) اے وفاداران الٰہی تم ہر وقت اعدائے اسلام کی قوت کو پاش پاش کرنے کے لئے فوجی طاقت تیار رکھو۔ (۶۱۔۶۲) اگر وہ صلح کے لئے ہاتھ بڑھائیں تو صلح کرلو۔ اگر اس صلح میں کوئی شرط ہوگی تو اللہ تعالیٰ پر اعتماد کرو۔ خدا تعالیٰ تمہارا حامی و مددگار ہوگا پہلے بھی تو اللہ تعالیٰ نے مدد کی تھی جس کی برکت سے مخلصین کی ایک جماعت آپ کے گرد پیش جمع ہوگئی۔ (۶۳) اوران مخلصین کے قلوب میں باہمدگر محبت کی گرہ خدا تعالیٰ نے باندھی ہے۔ (۶۴) آپ کو اور اللہ والی جماعت کو اللہ تعالیٰ ہی کافی ہے (کفار کی مخالفت کی پرواہ نہ کیجئے۔

## ربط بین الرکوعین (۸،۹)

ماقبل میں جہاد کے دفعات کا بیان تھا اور اس میں جہاد پر ابھارنے کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ۹ :

دفعہ دوازدہم۔ حکم تحریض علی القتال۔ ماخذ آیت (۶۵)

## ربط آیات:

(۶۵) فوجی بھرتی جاری ہے تاکہ فوجی قوت میں ضعف اور کمی نہ آنے پائے۔ ابتدائے اسلام میں اپنے سے دس گنا لشکر کے ساتھ مقابلہ لازمی تھا۔ (۶۶) بعد کو دگنے لشکر کا مقابلہ لازمی قرار دیا گیا۔ (۶۷) لڑائی کا مقصد یہ ہے کہ کفار کی قوت پوری طرح توڑ دی جائے اور جو لوگ اسلام میں داخل ہونا چاہیں ان کے لئے روک نہ ہو یا تو کفار کے ساتھ لڑائی شروع نہ ہو اور اگر شروع ہو جائے تو پھر جب تک فیصلہ صاف نہ ہو جائے تب تک آرام جائز نہیں ہے (تریدون عرض الدنیا) تمہارا منشاء یہ ہے کہ روپیہ لیا جائے۔ اور اللہ تعالیٰ چاہتا ہے کہ لوگوں کو سرمایہ آخرت (ایمان واخلاق) نصیب ہو۔ (۶۸) بدر کے قیدیوں سے بھی فدیہ لینا اسی حکمت کے لحاظ سے مناسب نہیں تھا جو گزشتہ آیت میں بیان ہوئی اگر ان ستر قیدیوں کو بھی قتل کر دیا جاتا تو عرب میں سکون پیدا ہو جاتا۔ (۶۹) اس مال غنیمت کا لینا بھی چونکہ نیک نیتی پر مبنی تھا لہٰذا اس کی استعمال کی اجازت ہے۔ حسن نیت کے باعث اللہ تعالیٰ معاف فرمادے گا۔

## ربط بین الرکوعین (۹،۱۰)

پہلی رکوع میں غزوۂ بدر کے قیدیوں کا تذکرہ تھا اور اسی رکوع کی ابتداء میں ان قیدیوں کے متعلق حکم ہے۔

## خلاصہ رکوع ۱۰ :

دفعہ سیزدہم۔مقاصد سیاسیہ میں مسلمانوں میں سے فقط ان قوموں اور جماعتوں کا خیال رکھا جائے گا جو مرکز سے وابستہ ہیں۔ماخذ آیت (۷۲)

ربط آیات:

(۷۰)بدر کے بعض قیدیوں نے کہا تھا کہ ہم مجبور کر کے لائے گئے تھے۔ہمارا ارادہ مسلمانوں سے لڑنے کا نہیں تھا۔انہیں کہا جاتا ہے کہ اگر تمہارے دلوں میں بہتری ہے تو اس کے عوض میں جو کچھ تم سے لیا گیا ہے۔جب تم مسلمان ہو جاؤ گے تمہیں اس سے زیادہ دیا جائے گا۔(۷۱)"(۱) آمنو اوھا جروا" (اور) "(۲)والذین اووا ونصروا" یہ دونوں جماعتیں متحد ہیں۔"والذین آمنو اولم یھا جروا" اس جماعت کی حفاظت کی پہلی دو جماعتیں ذمہ دار نہیں ہیں اور ان کی مدد مشروط ہو گی۔(۷۳)مخالفین اسلام ایک دوسرے کے معین و مددگار ہونگے۔"الا تفعلوہ تکن فتنہ" قرآن شریف پر عمل کرنا اسی صورت میں آسان ہے جبکہ قرآن شریف کے ماننے والے ایک جماعت ہوں۔اور نہ ماننے والے دوسری جماعت ہو جائیں۔حاصل رکوع ۱۰۔مسلمانوں کی تین قسمیں ہیں (۱) مرکز اسلام میں رہنے والے (۲) مرکز اسلام میں ہجرت کر کے بسنے والے (۳) مرکز اسلام سے دور رہنے والے جن کا مرکز سے کوئی تعلق نہیں ہے۔مقاصد سیاسیہ میں فقط پہلی اور دوسری جماعتیں متحد ہوں گی۔غیر مسلم جماعت جو مرکز اسلام سے معاہد ہے اس پر دشمن حملہ آور ہوگا۔تو جماعت مرکز اس کی مدد کرے گا۔مسلم جماعت غیر متعلقہ مرکز پر کوئی دشمن حملہ آور ہو اور اس دشمن کا مرکز اسلام سے معاہدہ ہو تو مرکز والوں کے لئے اس جماعت مسلمہ کی امداد جائز نہیں ہے لہذا ثابت ہوا کہ جماعت مسلمہ غیر متعلقہ مرکز سے وہ جماعت غیر مسلمہ جو مرکز اسلام سے متعلق ہو مقاصد سیاسیہ میں اللہ تعالیٰ کے ہاں زیادہ قابل قدر ہے۔(۷۴)صحیح معنوں میں مسلمان کہلانے والی جماعتیں فقط یہی دو ہیں۔(۷۵)بعد کو جو اس مسلک پر چلنے والے ہوں گے۔وہ بھی اس مقبول جماعت میں شمار ہوں گے۔اتحاد سابق مقاصد اسلامی کے لحاظ سے تھا ورنہ تقسیم میراث میں اہل قرابت ہی ایک دوسرے کی میراث کے وارث ہوں گے۔









# سورة التوبة

## سورة التوبة مدنية، نزلت بعد سورة المائدة

### سورۃ الانفال اور سورۃ التوبہ کے درمیان ربط:

سورۂ انفال میں جہاد کا بیان تھا اور اس میں بھی اسی طرح کا بیان ہے۔ سورۂ انفال میں غنیمتوں کے تقسیم کا بیان تھا اور اس میں صدقات کے تقسیم کا بیان ہے۔ سورۂ انفال میں وعدوں کا بیان تھا اور مابعد میں ان وعدوں کو توڑنے کا بیان ہے۔

### وجہ تسمیہ سورت التوبہ:

لفظ توبہ کے نو مرتبہ ذکر ہونے کی وجہ سے یہ سورت، سورت توبہ کہلائی۔ قال تعالیٰ فان تبتم فهو خير لكم.

عن حذيفةؓ قال: التي تسمون سورة التوبة هي سورة العذاب، والله ما تركت أحداً الا نالت منه، ولاتقرؤن منها مما كنا نقرأ الا ربعها.

(أخرجه الحاكم في المستدرك في كتاب التفسير (361/2)

### دوسرا نام سورت براءت:

ابتدائے سورت میں لفظ براءت کے آنے کی وجہ سے اس سورت کو سورت براءت کہا جاتا ہے اور اس سورت میں کفار سے براءت (بیزاری) کا اعلان و اظہار نازل ہوا ہے۔ قال تعالیٰ: براءة من الله ورسوله.....الخ

عن أبي هريرة في قصة حج أبي بكرؓ بالناس قال أبوهريرة: فأذن معنا عليؓ يوم النحر في أهل منى ببراءة.

(أخرجه البخاري: رقم الحديث (4655)

ترجمہ: حضرت ابوبکرؓ کے (زیر امارت ادا کیے جانے والے) حج کا قصہ لوگوں کو سناتے ہوئے ابوہریرہؓ نے فرمایا: حضرت علیؓ نے یوم النحر (قربانی) کے دن ہمارے ساتھ اہل منٰی کے درمیان (کفار سے) براءت کا اعلان کیا۔

### تیسرا نام سورت الفاضحہ:

(النسفي 144/2: وابن الجوزي 389/3:، آلوسي 45/6:، الرازي (72/15)

عن سعيد بن جبيرؓ قال: قلت لابن عباس: سورة التوبة؟ قال: التوبة هي الفاضحة ما زالت تنزل ومنهم حتى ظنوا أنها لم تبق أحد منهم إلا ذكر فيها....

(أخرجه البخاري رقم الحديث 4882 :، الإتقان 145:)

ترجمہ: حضرت سعید بن جبیرؒ فرماتے ہیں: کہ میں نے ابن عباسؓ سے سورت فاضحہ کے متعلق دریافت کیا۔آپؓ نے فرمایا: سورت توبہ عیب کشائی کرنے والی اور رسوا کرنے والی سورت ہے۔وہ نازل ہوتی رہی فلاں فلاں کے متعلق، یہاں تک کہ انہوں نے سمجھ لیا کہ یہ سورت ہرگز ان میں سے کسی کو نہیں چھوڑے گی، مگر اس کا ذکر اس سورت میں ضرور ہوگا۔

چوتھا نام سورۃ العذاب:

(ابن الجوزی 389/3: الرازی 172/15: الخازن (332/2)

عن حذيفةؓ قال :التي يسمونه سورة التوبةهي سورة العذاب ،والله ما تركت أحداً إلا نالت منه ولا تقرء ون منها مما كنا نقرأ إلا ربعها.

(رواه الحاكم في المستدرك ،رقم الحديث 3274: الإتقان(145)

ترجمہ: حضرت حذیفہؓ روایت کرتے ہیں کہ لوگ جس سورت کو سورت توبہ کہتے ہیں وہ سورت عذاب ہے۔بخدا اس سورت نے کسی (منافق) کو نہیں چھوڑا، مگر اس کی عیب کشائی کی۔

پانچواں نام سورت مقشقشہ:

اس سورت کو سورت مقشقشہ بمعنی مبرئہ بھی کہتے ہیں۔یہ فعل تقشقش سے مشتق ہے۔جب مریض تندرست ہوجائے اس وقت کہا جاتا ہے۔قد تقشقش المريض، یعنی مریض تندرست ہوگیا۔

عن زيد بن أسلمَ أن رجلاً قال لأبن عمر :سورةالتوبة؟فقال:وأيتهن سورةالتوبة؟فقال :براء ة.فقال:وهل فعل بالناس الأفاعيل إلا هي .ما كنا ندعوها إلا المقشقشة،أي المبرئة من النفاق

(الإتقان 45: الدر المنثور(121/4:

ترجمہ: حضرت زید بن اسلم سے روایت ہے کہ ایک آدمی نے عبداللہ بن عمرؓ سے سورت توبہ کے متعلق بات کی۔عبداللہ بن عمرؓ نے پوچھا کہ سورت توبہ کون سی سورت ہے؟ اس آدمی نے کہا: براءت۔پس ابن عمرؓ نے فرمایا: لوگوں کے ساتھ ــــــــــ صرف اسی سورت نے کیا۔ہم اسے مقشقشہ یعنی منافقت سے بری کرنے والی سورت کہا کرتے تھے۔

چھٹا نام سورت البحوث:

البحث ان تسئل عن شيء وتستخبر،وتبحثت عن شيء ،أي فتشت عنه والبحوث جمع بحث.

(اللسان(115/2)

ترجمہ: اس سورت کو سورت البحوث بھی کہتے ہیں۔ بحوث، بحث کی جمع ہے۔ بحث کسی چیز کے متعلق پوچھنے اور خبر معلوم کرنے کو کہتے ہیں۔

عن المقداد أنه قيل له لو قعدت العام عن الغزو؟ قال: أتت علينا البحوث، يعني براءة. قال الله تعالى: انفروا خفافا وثقالا، ولا أجدني إلا خفيفا.

(رواه الحاكم في المستدرك :رقم الحديث 3282: الإتقان في علوم القران(146:

ترجمہ : حضرت مقدادؓ سے روایت کرتے ہیں کہا کہ اگر عام لوگ جنگ جہاد پر نہ جاتے تو ہم پر بحوث، یعنی سورت براءت (کی وعید) آجاتی۔ اللہ کا ارشاد ہے : انفروا خفافا وثقالا اور میں اس کو ہلکا ہی سمجھتا ہوں۔

ساتواں نام: سورت المنقرہ :

(تفسیر کبیر 172/15: آلوسی 45/9: بیضاوی (394/1)

المنقرة بكسر القاف المشددة من نقر الطائر الشيء، ينقره إذا خربه (اللسان (227/5)

قاف مشدد اور مکسور کے ساتھ بمعنی پرندے نے چیز کو سوراخ دار بنایا۔

عن عبدالله بن عبيد بن عمير قال: كانت براءة تسمى المنقرة، نقرت عما في قلوب المشركين.

(الدر المنثور 121/4: الإتقان(145).

ترجمہ: حضرت عبداللہ بن عبید بن عمیر روایت کرتے ہیں کہ سورت براءت کو سورت منقرہ کہا جاتا ہے۔ یہ منافقین کے دلوں میں پوشیدہ ارادوں کی چھان بین کیا کرتی تھی۔

آٹھواں نام: سورت الحافرة:

(ابن الجوزی 389/3: امام رازی 172/15: النسفی 114/2: بیضاوی 394/3)

ذكره ابن الفرس، لأنها حفرت عن قلوب المنافقين (الإتقان(146).

یہ نام ابن فارس نے ذکر کیا ہے؛ کیونکہ یہ سورت منافقین کے دلوں کو کرید تی ہے۔

نواں نام سورت المثیرہ:

(امام رازی 172/15: ابن الجوزی 389/3: ابی سعود 39/3: آلوسی (45/9)

عن قتادہ کانت ھذہ السورۃ تسمی الفاضحۃ ،فضحۃ المنافقین و کان یقال لھا المثیرۃ أنبات بمثالبھم و عوراتھم. (الإتقان فی علوم القران(146)

ترجمہ: قتادہ سے روایت ہے کہ اس سورت کو فاضحہ یعنی منافقین کو رسوا کرنے والی کہتے ہیں ،اور اس کو مثیرہ بھی کہا گیا کہ یہ منافقین کے عیوب اور چھپے امور کی خبر دیتی تھی۔

دسواں نام سورت المبعثرہ:

(ابن الجوزی 389/3،رازی 172/15،قرطبی 61/8،نسفی 114/2،آلوسی (45/6)

قال ابن العربی :یقال :بعثرت المتاع إذا جعلت أعلاہ أسفلہ،وقلبت جمیعہ وقلبتہ ومنہ قولہ تعالیٰ واذا القبور بعثرت: (أحکام القران(891/2)

ترجمہ: ابن العربی کہتے ہیں: کہا جاتا ہے کہ بعثرت المتاع یعنی سامان الٹ پلٹ کیا گیا، میں نے الٹا کیا۔ اور اس سے خدا کا قول ہے واذا القبور بعثرت:

عن ثابت بن الحارث الأنصاری أنہ قال :ما کانوا یدعون سورۃ التوبۃ إلا المبعثرۃ فإنھا تبعثر أخبار المنافقین. (أحکام القران(891/2)

ترجمہ: حضرت ثابت بن حارث انصاریؓ فرماتے ہیں :سورت توبہ کو لوگ سورت مبعثرہ ہی کہتے تھے؛ کیونکہ یہ منافقوں کے خبروں کو ٹٹولتی ہے۔

گیارہواں نام سورت المخزیہ:

(نسفی 114/2،آلوسی 45/6،خازن 332/2،رازی 172/15،الاتقان(146)

سمیت بذالك ؛لأنھا فیھا خزیا للمنافقین،وأن اللہ مخزی الکافرین .

ترجمہ: اس سورت کو مخزیہ اس لیے کہتے ہیں کہ اس سورت میں منافقین کی رسوائی (کا ذکر) ہے، اور اللہ کفار کو رسوا کرنے والے ہیں۔

موضوع سورۂ توبہ:

اعلان جنگ

فضیلت سورة التوبہ:

عن عائشةؓ عن رسول اللهﷺ قال: مانزل من القرآن الا آية آية وحرف حرف، ماخلا سورة برأة وقل هو الله أحد، فانها أنزلت عليّ ومعهما سبعون ألف صف من الملائكة.

(اخرجه الثعلبي في الكشف والبيان: ٦/١٥٢)

حضرت عائشہؓ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) سے روایت کرتی ہے کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا: کہ قرآن کا ہر حصہ ایک ایک آیت اور ایک ایک حرف کی صورت میں اکیلے ہی نازل ہوا، سوائے سور برأت اور سورۃ اخلاص کے۔ کیونکہ یہ دونوں سورتیں مجھ پر اس حالت میں نازل ہوئیں کہ ان کے ساتھ ستر ہزار فرشتوں کی قطار بھی تھی۔

خواب میں سورۃ التوبہ پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ التوبہ پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ گناہ سے توبہ کرے گا۔

(تعبیر الرؤیا: ۳۵۰)

ترتیب جمعی (9) ترتیب نزولی (133) آیات (129) رکوعات (16) کلمات (2467)

حروف (10000) زبر (3356) زیر (1508) پیش (1334) دو زبر (40) دو زیر (27)

دو پیش (194) کھڑا زبر (196) کھڑی زیر (110) الٹا پیش (20) جزم (1550) شد (790) مد (40)

## خلاصہ رکوع ۱ :

مسائل اربعہ: (۱) اعلان جنگ (۲) مہلت غور (۳) مدت معینہ کے معاہد کفار۔ (۴) مدت غیر معینہ کے معاہد۔ (۱) ماخذ آیت ۱ (۲) آیت ۲۔ (۳) آیت ۳۔ (۴) آیت ۴۔

ربط آیات:

(۱) کفار سے اعلان جنگ اللہ تعالیٰ اور اس کا رسول ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کفار کی ہر قسم کی حفاظت سے بیزار ہیں۔ (۲) اعلان جنگ کے بعد چار مہینے غور کی مہلت دی جاتی ہے اسلام کی مخالفت سے باز آجاؤ۔ ورنہ تمہارا ستیاناس کر دیا جائیگا۔ (۳) عمرہ حج اصغر ہے۔ حج میں چونکہ قوموں کے نمائندے جمع ہوتے ہیں۔ اس لئے یہ اطلاع اس موقعہ پر شائع کی گئی ہے۔ (۴) جن کا عہد مبہم ہے ان کو چار ماہ گزرنے کے بعد جہاں پاؤ قتل کر دو اور جن کے عہد کی مدت معین ہے اگر انہوں نے خود نہیں توڑا

توتم بھی اس میعاد تک پورا کرو۔ (۵) دس ذی الحجہ سے لے کر چار مہینے جو مہلت دی گئی ہے جب وہ پوری ہو جائے تو پھر جہاں پاؤ انہیں تباہ کر دو۔ ہاں اسلام کے حلقہ بگوش ہو جائیں تو چھوڑ دو۔ (٦) اگر کوئی مشرک رفع شکوک کے لئے آئے تو بڑی خوشی سے اجازت دی جائیگی۔

## ربط بین الرکوعین (۱،۲)

ماقبل میں مشرکین سے برأت کا بیان تھا اور اس میں بھی اسی طرح کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ۲ :

وجہ مخاصمت۔ ماخذ آیت (۷۔۸)

**ربط آیات:**

(۷) خدا تعالیٰ کے دشمنوں سے کیسے دوستی ہو سکتی ہے۔ ہاں جن سے معاہدہ ہے اگر وہ نباہیں تو مسلمان بھی نباہتے جائیں۔ (۸) ان سے دوستی کس طرح ہو سکتی ہے۔ اگر ان کا بس چلے تو پھر نہ رشتہ داری کا لحاظ کریں نہ عہد کی پابندی کو ملحوظ رکھیں (یعنی ہر ممکن طریقہ سے تمہیں ایذا دیں) (۹) ان نالائقوں نے خواہشات نفسانی کے پیچھے پڑ کر ایمان جیسی محبوب چیز کو چھوڑ دیا ہے (بھلا ان سے کیسی دوستی ہو!) (۱۰) ان کو نہ کسی کے ایمان کی پرواہ ہے۔ نہ رشتہ داری کا لحاظ ہے نہ عہد کا پاس ہے۔ یہ تو حدودِ انسانیت سے گزر چکے ہیں۔ (۱۱) ان شرارتوں سے تائب ہو کر حلقہ بگوشِ اسلام ہو جائیں تو پھر تمہارے بھائی کہلائیں اور مساوی حقوق پائیں۔ (۱۲) اگر معاہدہ توڑ دیں اور اسلام پر طعن کریں تو پھر ان کے سرغنوں کے سر کچل دو۔ تاکہ فتنہ کا دروازہ بند ہو جائے۔ (۱۳) اسباب مخاصمت میں سے ایک یہ بھی ہے کہ وہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کے دشمن ہیں۔ علاوہ ان کی خباثت کی ایک دلیل یہ بھی ہے کہ وہ اپنی قسموں کا کوئی لحاظ نہیں کرتے۔ جب چاہتے ہیں توڑ ڈالتے ہیں۔ (۱۴) انہیں قتل کرو اللہ تعالیٰ انہیں تمہارے ہاتھوں سے سزا دینا چاہتا ہے تاکہ تمہارے سینے ٹھنڈے ہوں۔ جس طرح انہوں نے تمہیں ایذا دی تھی تم بھی بدلہ لے لو۔ (۱۵) اللہ تعالیٰ مومنوں کے دل کا غصہ نکلوائے گا۔ ہاں ان کافروں میں سے جس کو چاہے گا ایمان دے دے گا۔ چنانچہ ابو سفیان اور عکرمہ بن ابی جہل کو اسلام نصیب ہوا۔ (۱٦) کفار کی سرکوبی اور تباہی تمہارے ہاتھوں سے ہوگی۔ تمہیں میدان جنگ میں اترنا پڑے گا اور اس میں کھرے اور کھوٹے کی تمیز بھی ہو جائے گی۔ (جملہ معترضہ) پانچ عذر جو مانع جہاد ہو سکتے ہیں ان کا رفع کرنا مقصود ہے۔ جن میں سے تین اس رکوع میں ہیں۔ اور دو

دوسرے رکوع میں ہیں۔

## ربط بین الرکوعین(۲،۳)

اوپر آیت نمبر "۱۲" میں ذکر تھا کہ ائمہ کفر کو قتل کرو تو بعض مشرکین نے کہا کہ ہم مساجد آباد کرتے ہیں، لوگوں کو پانی پلاتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے اس کا جواب دیا "اجعلتم سقاية الحاج وعمارة المسجد الحرام." ۔۔۔۔الخ۔

## خلاصہ رکوع ۳ :

رفع اعذار ثلاثہ۔ ماخذ (۱) آیت ۱۷۔ (۲) آیت ۱۹۔ (۳) آیت ۲۳۔

### ربط آیات:

(۱۷) مشرکین اگر بعض اعمال صالحہ کے پابند ہوں تو ان کے خلاف جہاد ترک نہیں جائے گا۔ لہٰذا قریش مکہ کے خلاف جہاد اس وجہ سے ترک نہیں کیا جا سکتا۔ کہ وہ مسجد حرام کے مجاور ہیں۔ (۱۸) مساجد الٰہیہ کے مجاور بننے کے اہل فقط مومن ہیں۔ (۱۹) مسلمان مسجد میں بیٹھ کر ذکر و فکر کرنے اور ان کے آباد رکھنے کو ترک جہاد کا عذر نہیں بنا سکتے۔ (۲۰) ایمان و ہجرت کے بعد جانی اور مالی جہاد کرنے والوں کا درجہ بہت بلند ہے۔ (۲۱) ایسے لوگوں کو رحمت رضوان اور جنت کی مبارکبادیاں مل رہی ہیں۔ (۲۲) ان نعمتوں سے کبھی علیحدہ نہیں کیے جائیں گے۔ (۲۳) کوئی دنیاوی تعلق اور کوئی نسلی وخونی رشتہ جہاد سے مانع نہیں ہو سکتا۔ (۲۴) اگر یہ تعلقات زیادہ عزیز ہیں تو پھر اللہ تعالیٰ کے عذاب کا انتظار کرو۔

## ربط بین الرکوعین(۳،۴)

ماقبل میں کفار سے برأت کا بیان ہے اگر چہ وہ رشتہ داروں میں سے کیوں نہ ہو اور اس میں ان لوگوں سے نفرت کا بیان ہے۔ اور اسی طرح دونوں میں جہاد کا بحث ہے۔

## خلاصہ رکوع ٤ :

بقیہ دو عذر (۱) قلت تعداد اور (۲) ضروریات زندگی کا فقدان مانع جہاد نہیں ہو سکتا اور (۳) کس سے لڑا جائے۔ ماخذ (۱) آیت ۲۵۔ (۲) آیت ۲۸۔ (۳) آیت ۲۹۔

**ربط آیات:**

(۲۵) قلت تعداد مانع جہاد نہیں ہو سکتی۔ فتح خدا تعالیٰ کے ارادہ سے ہوتی ہے خواہ فوج اسلامی تھوڑی ہی ہو۔ بلکہ بعض اوقات کثرت فوج کے گھمنڈ نے مسلمانوں کو نیچا دکھایا۔ (۲۶) غزوہ حنین میں کثرت فوج کے گھمنڈ پہلے پسپائی ہوئی۔ پھر اللہ تعالیٰ کی مدد سے فتح ہوگئی۔ (۲۷) اللہ تعالیٰ جس کو چاہے کفار میں سے اسلام کی توفیق دے دے۔ (۲۸) مشرکین کے ساتھ جہاد کرنے میں اگر بعض دنیاوی ضروریات کے میسر نہ آنے کا خطرہ لاحق ہو تو یہ عذر بھی مانع جہاد نہیں ہو سکتا۔ اگر وہ ضرورت واقعی ہے تو اللہ تعالیٰ کسی دسری جگہ سے پوری کر دے گا حاصل یہ ہے کہ اقتصادی خطرات بھی مانع جہاد نہیں ہو سکتے۔ (۲۹) ہر ایسی جماعت سے لڑنا پڑے گا جو ان امراض کا شکار ہو یہاں تک کہ وہ لوگ اسلام کے جھنڈے کے سامنے سر نہ جھکائے۔

**ربط بین الرکوعین (۵،٤)**

ماقبل میں اہل کتاب اور مشرکین کا بیان تھا اور اس میں ان کے عقائد کی تفصیل ہے۔

**خلاصہ رکوع ۵ :**

مسلمانوں کو تمام اقوامِ عالم سے لڑنا ہوگا۔ اس لئے سال میں چار مہینے مہلت اور آرام کے ہیں۔ ماخذ آیت (۳۰-۳۶)

**ربط آیات:**

(۳۰) یہود اور نصاریٰ کے انبیاءؑ ہمارے قریب تر زمانہ کے ہیں۔ لیکن جب یہ لوگ توحید کو چھوڑ کر شرک میں مبتلا ہو چکے ہیں اور ان سے لڑنا لازم ہے تو باقی قومیں، جن کے انبیاء علیہم السلام ان سے بھی پرانے ہیں، وہ بطریق اولیٰ راہ راست سے زیادہ دور ہو چکی لہٰذا مسلمانوں کا فرض ہے کہ وہ ساری قوموں کو درست کر لیں۔ (۳۱) خدا تعالیٰ اور اس کے انبیاء علیہم السلام کا اتباع چھوڑ کر علماءِ سوء اور بناوٹی صوفیوں کے پیچھے لگ گئے اور ان سے وہی تعلقات قائم کر لئے ہیں، جو صرف اللہ تعالیٰ کے لئے مخصوص تھے۔ (۳۲) مذاق تو ان کا اپنا بگڑا ہوا ہے۔ لیکن وہ دین حق اسلام کے نور کو بجھانا چاہتے ہیں اللہ تعالیٰ ان کی یہ خواہش کبھی پوری نہیں ہونے دے گا۔ (۳۳) اللہ تعالیٰ ان مشرکوں کے منشاء کے خلاف اسلام کو سارے دینوں پر غالب کر دے گا۔ اور یہ دین نازل ہی اسی لئے ہوا ہے۔ (۳۴) اے مسلمانو! تم علماءِ سوء اور بناوٹی صوفیوں سے بچتے رہو۔ کہیں تم میں بھی وہ امراض پیدا نہ ہو جائے۔ (۳۵) جو لوگ خلق خدا سے ناحق روپیہ بٹور لیتے ہیں اور اسے اللہ تعالیٰ کے راستے میں صرف نہیں کرتے ان کو قیامت کے دن یہ سزا ملے گی۔ لہٰذا ان علماءِ سوء اور تصنع کے صوفیوں کو ہوش سے کام لینا چاہیئے۔ (ہاں علمائے ربانی

اور اللہ والے صوفی مستثنیٰ ہیں۔ انہیں کی دم سے اسلام آج تک زندہ رہا ہے اور زندہ ہے اور قیامت تک زندہ رہے گا)۔ (۳۶) مسلمانوں کو چونکہ ساری دنیا سے لڑائی کرنی ہوگی۔ اس لئے فوجِ محمدی (علیٰ صاحبہ الصلوٰۃ والسلام) کو ہر سال میں چار ماہ آرام کے لئے دیئے جائیں گے ان مہینوں میں مسلمان خود لڑائی نہیں چھیڑیں گے۔ ہاں اگر کفار حملہ کر دیں گے تو مجبوراً لڑنا ہی پڑے گا۔ (۳۷) کفار کی طرح مہینوں کا تقدم و تاخر کرنا حرام ہے۔

## ربط بین الرکوعین (۵،۶)

ماقبل میں غلبہ الاسلام کا بیان تھا اور اس میں جہاد کی طرف ترغیب ہے کیونکہ غلبہ اسلام اللہ تعالیٰ کی راہ میں جہاد سے ہو سکتا ہے۔

## خلاصہ رکوع ۶:

تمام مسلمانوں کو لڑنا پڑے گا۔ ماخذ آیت (۳۸۔۴۱)

### ربط آیات:

(۳۸) جب تمہیں جہاد کے لئے کہا جاتا ہے تو میدان جنگ میں جانے سے سستی کیوں کرتے ہو۔ (۳۹) اگر نہ نکلو گے تو اللہ تعالیٰ کی طرف سے تم پر المناک عذاب نازل ہوگا اور خدمت اسلام کے لئے اللہ تعالیٰ دوسروں کو منتخب فرمالے گا۔ (۴۰) اللہ تعالیٰ کی مدد کا ایک نمونہ دیکھ چکے ہو جب کہ غار ثور میں رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کے ساتھ فقط ایک ہی آدمی (حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ) تھا۔ اللہ تعالیٰ نے دشمنوں کے نرغہ سے رسول کو بچایا۔ (۴۱) لہٰذا اگر نصرت دین متین کی سعادت چاہتے ہو تو جس وقت حکم ملے، فوراً نکل پڑو۔ خواہ ساز و سامان کی بہتات ہو یا نہ ہو۔ (۴۲) جو لوگ اسلام کی دعویٰ کرتے ہیں۔ اور اعلان جنگ کے بعد گھر سے نکلنے میں گھبراتے ہیں۔ وہ اپنے نفسوں کو ہلاکت میں ڈال رہے ہیں۔ (جملہ معترضہ) مستثنین کی پانچ قسمیں ہیں جن میں سے دو بعد میں آئیں گے۔

## ربط بین الرکوعین (۶،۷)

ماقبل میں منافقین کا اللہ تعالیٰ اور رسول ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کے حکم سے (جہاد کرنے سے) پیچھے رہ جانے کا ذکر تھا کہ اگر ہم طاقت رکھتے تو ہم تمہارے ساتھ نکلتے۔ اور حضور ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے اس کے بعد اجازت دی اور اس میں اجازت دینے پر رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کو توبیخ کا ذکر (بیان) ہے۔

## خلاصہ رکوع ۷ :

خود اپنے آپ کو جہاد سے (۱) مستثنٰی رکھنا علامت نفاق ہے اور (۲) اقسام ثلاثہ مستثنین ا تا ۳۔

ماخذ (۱) آیت ۴۵۔ (۲) آیت ۴۶۔ (۳) آیت ۴۹۔ (۴) آیت ۵۸۔

### ربط آیات:

(۴۳) آپ صلی اللہ علیہ وسلم (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے ان اجازت لینے والوں کو اجازت کیوں دی، امتحان میں پڑنے کے بعد کھرے اور کھوٹے کا پتہ تو لگ جاتا۔ (۴۴) ایماندار تو جہاد سے جی نہیں چراتے۔ (۴۵) ہاں منافق مزاج حیلے بہانے سے بچنا چاہتے ہیں۔ (۴۶) کوئی ناگہانی چیز ان کو سفر جہاد سے مانع نہیں۔ بلکہ ان لوگوں نے جہاد کا خیال کر کے کبھی تیاری کا ارادہ ہی نہیں کیا اور ایسے بے ایمانوں کو خدا تعالیٰ بھی اس مبارک سفر پر لے جانا نہیں چاہتا۔ (۴۷) اگر وہ بالفرض نکلتے تو لشکر اسلام میں کوئی فتنہ ہی ڈالتے۔ ان سے خیر کی امید نہیں ہے۔ اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم (تسلیماً کثیراً کثیراً) کی جماعت میں بعض آدمی ان باتوں سے متاثر ہونے والے بھی ہیں۔ (۴۸) پہلے بھی کئی دفعہ انہوں نے فتنہ پردازی کی لیکن حق ہمیشہ غالب رہا۔ (۴۹) مستثنین کی پہلی جماعت تو جانے کے لئے تیار نہیں تھی۔ دوسری جماعت کا ذکر اس آیت میں ہے یہ لوگ کہتے ہیں ہم اگر گئے تو وہاں کام نہیں کریں گے کیونکہ ہمیں کسی رومی عورت کے حسن پر مفتون ہو جانے کا خطرہ ہے۔ (۵۰) یہ بے ایمان مسلمانوں کی مصیبت پر خوش اور ان کی راحت پر مغموم ہوتے ہیں۔ (۵۱) انہیں کہہ دیجئے ہمارا اعتماد اللہ تعالیٰ پر ہے۔ ہمیں جو چیز پہنچے گی وہ اللہ تعالیٰ کے حکم سے پہنچے گی (اور اس میں ہمارے لئے کوئی نہ کوئی بہتری ہوگی)۔ (۵۲) اللہ تعالیٰ کی طرف سے آئی ہوئی راحت و رنج دونوں ہمیں محبوب ہیں اور ہم تو اس بات کے منتظر ہیں کہ تم پر کب عذاب نازل ہوتا ہے۔ یا ہمیں کب حکم دیا جاتا ہے کہ تمہیں سزا دیں۔ (۵۳) چونکہ تم میں قانون شکنی کے جذبات موجود ہیں۔ اس لئے بعد جہاد تمہارا چندہ قبول نہیں کیا جائے گا۔ (۵۴) سفر جہاد کے لئے جو حکم ملا ہے، اس میں انہوں نے نافرمانی کی ہے۔ اس لئے چندہ بھی منظور نہیں ہوگا۔ جہاد کی تیاری ایک طرح پر نماز میں کرائی جاتی ہے۔ اس میں بادل ناخواستہ شامل ہوتے ہیں۔ اور اگر کوئی پیسہ خرچ بھی کرتے ہیں، تو کبیدہ خاطر ہو کر خرچ کرتے ہیں۔ (۵۵) انہوں نے خدا تعالیٰ کو راضی نہیں کیا، اللہ تعالیٰ بھی ان کو دنیا میں چین نہیں دے گا۔ ان کا مال اور اولاد ایک طرح پر اللہ تعالیٰ کا عذاب ہے۔ یہ چیزیں ان کے لئے موجب راحت نہیں ہوں گی بلکہ باعث مصیبت ہوں گی۔ (۵۶) آڑے وقت تو اسلام کے کام نہیں آتے اور ویسے جھوٹی قسمیں کھاتے ہیں کہ ہم پکے مسلمان ہیں۔ (۵۷) اگر ان کو کوئی آڑل جائے تو اسلام کی طرف نسبت کرنا بھی چھوڑ دے۔ (۵۸) مستثنین کی یہ تیسری قسم

ہے کہ جن کو جہاد سے رضائے الٰہی اور اتباع رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) مطلوب نہیں، بلکہ روپیہ کمانا مقصود ہے۔ اگر روپیہ تھوڑا ملے تو وہ بگڑ جاتے ہیں۔ (۵۹) اگر ان کو روپیہ مطلوب نہ ہوتا جتنا ملتا اس پر اکتفا کرتے اور کہتے کہ ہمیں اللہ تعالیٰ کافی ہے جب ضرورت ہوگی پھر دے دے گا۔

## ربط بین الرکوعین (۷،۸)

ماقبل میں منافقین کا اللہ تعالیٰ کے رسول ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) پر صدقات کے تقسیم کرنے پر اعتراض کا بیان تھا اور اس میں منافقین کے قطع طمع اور صدقات کے اہلیت کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ۸ :

مستثنین کی قسم رابع۔ ماخذ آیت (۶۱)

**ربط آیات:**

(۶۰) ماقبل میں آچکا ہے کہ منافقین نے تقسیم صدقات پر اعتراض کیا تھا۔ اب مصارف مال زکوٰۃ کا اعلان کیا جاتا ہے تاکہ ان منافقین کو پتہ لگ جائے کہ صدقات میں حضور سراپا نور فداہ امی وابی کو کوئی ذاتی غرض نہیں ہے آپ تو اس سے ایک کوڑی لینے کے بھی روادار نہیں۔ (۶۱) مستثنین کی یہ چھوتھی قسم ہے۔ خدمت اسلام میں صحیح معنی میں یہ بھی پیغمبر ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کے ہم خیال نہیں ہیں کہتے ہیں کہ آپ کان کے کچے ہیں۔ جو بات کوئی کہہ دے اسی کے پیچھے لگ جاتے ہیں۔ اسی بدگمانی کے باعث یہ لوگ آپ کے ساتھ اشتراک عمل کو پسند نہیں کرتے۔ (۶۲) جھوٹی قسمیں کھا کر مسلمانوں کو راضی کرنا چاہتے ہیں۔ اگر اتنا ہی شوق ہے تو اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کو کیوں نہیں راضی کرتے۔ (۶۳) کیا انہیں معلوم نہیں کہ اللہ جل شانہ اور اس کے رسول ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کی مخالفت کی یہ سزا ہے۔ (۶۴) یہ بے ایمان ہمیشہ ڈرتے رہتے ہیں کہ ہمارے قلعی کھولنے والی کوئی آیت نہ آجائے۔ (۶۵) اگر ان منافقوں کو استہزاء پر ٹوکا جائے تو کہتے ہیں کہ ہم تو محض مذاق کر رہے تھے۔ ورنہ خدانخواستہ سچے دل سے اعتراض نہیں کر رہے تھے۔ ان سے کہہ دو کہ کیا مذاق کے لئے اللہ تعالیٰ اور اس کی آیتیں اور اس کا رسول ہی تمہیں نظر آیا۔ (۶۶) تم بہانے کیوں بناتے ہو۔ تم تو دل سے اسلام کو خیر باد کہہ چکے ہو۔ بعض بے سمجھ ممکن ہے، قابل معافی بھی ہو۔ لیکن دانستہ شرارت کرنے والوں کو یقیناً سزا ملے گی۔

(۱) اٹھنے کے بعد ایک کو خرید طعام کے لئے بھیجنا۔ (۲) لوگوں کو اطلاع پانا کہ اس پر قیاس کر کے قیامت کے قائل ہوں۔
ماخذ (۱) آیت (۱۹)۔ (۲) آیت (۲۱)۔

## ربط آیات:

(۱۸) اللہ تعالیٰ نے اپنے ان دوستوں کو اتنا بارعب بنایا ہے کہ کوئی ان کو دیکھنے کی جرأت نہیں کر سکتا۔ یہ شرف بھی جذبہ توحید ہی کی برکت ہے۔ (۱۹) تین سو نو برس سو کر اٹھتے ہیں اور خود انہیں پتہ نہیں تھا کہ کتنا عرصہ سوئے ہیں (اللہ تعالیٰ ہمیں بھی جذبہ توحید سے یہ مستی عطا فرمائے) آمین۔ (۲۰) اگر شہر والوں نے اطلاع پائی تو تمہیں مشرک بنانے میں کوئی دقیقہ اٹھا نہیں رکھیں گے۔ (۲۱) اس طریقہ سے ہم نے لوگوں کو ان پر مطلع کیا تا کہ بعث بعد الموت کا مسئلہ صاف ہو جائے۔ اطلاع کے بعد لوگوں کا آپس میں جھگڑا ہوا۔ اخیر یہ طے پایا کہ غار کے باہر ایک مسجد بنائی جائے۔ (۲۲) ان کے رعب کے باعث کوئی جا کر وہاں دیکھ نہیں سکتا اور نہ شمار کر سکتا۔ اس لیے ان کی صحیح تعداد عام لوگوں کو معلوم نہیں ہو سکتی۔

## ربط بین الرکوعین (۳، ٤):

ربط ظاہر ہے کہ دونوں رکوع میں اصحاب کہف کا واقعہ بیان ہو رہا ہے۔

## خلاصہ رکوع ٤ :

غار میں سو کر اٹھنے کی میعاد تین سو نو سال تھی۔ ماخذ آیت (۲۵)۔

## ربط آیات:

(۲۳۔۲۴) جذبہ توحید پر اس قدر پختہ ہونا چاہیے کہ اپنا ارادہ نظر ہی نہ آئے۔ فقط ارادۂ الٰہی کو کارفرما سمجھا جائے۔ (۲۵) اصحاب کہف غار میں تین سو نو سال رہے اور پھر بیدار ہوئے تھے۔ (۲۶) اس کا علم فقط اللہ تعالیٰ کو تھا کہ مفرور ہو کر کس وقت غار میں چھپے اور کوئی نہیں جانتا تھا۔ (۲۷) اے رسول صلی اللہ علیہ وسلم (تسلیماً کثیراً کثیراً) کتاب اللہ کو پڑھا کیجئے اور اس کے فیصلوں کو قطعی خیال کیجئے۔ اللہ تعالیٰ کے سوا اور کوئی جائے پناہ نہیں ہے۔ (۲۸) اپنی نشست و برخاست فقط اللہ والوں کے ساتھ رکھیے۔ (۲۹) اللہ تعالیٰ کی طرف سے صحیح فیصلہ یہی ہے جس کا جی چاہے مانے اور جس کا جی چاہے نہ مانے۔ نہ ماننے والوں کا ٹھکانہ دوزخ ہوگا۔ (۳۰) اللہ تعالیٰ کے فرمان برداروں کا اجر ضائع نہیں ہوگا۔ (۳۱) اللہ والوں کو یہ جزائے خیر ملے گی۔

## ربط بین الرکوعین(٤، ٥):

ماقبل میں عام مؤمنین کا بیان تھا جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا"انّ الذین آمنوا و عملوا الصلحت ۔"(الایۃ) اس رکوع میں خاص مؤمنین کا تذکرہ ہے جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے۔"واضرب لھم مثلاً رّجلین (الایۃ)۔

## خلاصہ رکوع ٥ :

(۱) توحید پرست کا دو باغوں والے مشرک ساتھی کو تبلیغ کرنا۔(۲) باغ کی تباہی کے بعد مشرک کی ندامت۔ ماخذ (۱) آیت (۳۷۔۳۸)۔ (۲) آیت (۴۲)۔

## ربط آیات:

(۳۲) دو آدمیوں کا ذکر کیا جاتا ہے۔ ایک توحید پرست اور دوسرا مشرک۔ مشرک کے دو بہترین باغ ہیں۔(۳۳) دونوں باغ پھل دینے والے اور ان میں نہریں جاری ہیں۔(۳۴) علاوہ دو باغوں کے اور بھی ہر قسم کا مال (مثلاً سونا، چاندی۔ حیوانات) اللہ تعالیٰ نے اسے دیا تھا اور وہ اس پر بڑا مغرور تھا (ثمر انواع المال۔ کمافی القاموس روح المعانی)۔(۳۵) باغ میں گیا اور کہنے لگا یہ کبھی فنا نہیں ہو سکتا۔(۳۶) میرے خیال میں تو قیامت کبھی نہیں آئے گی اور اگر بالفرض آئے گی تو مجھے اپنے رب کے ہاں اس سے بہتر باغ ملے گا۔(۳۷) اس مشرک کے مومن ہمنشین نے اسے نصیحت کی کہ جس خدا تعالیٰ نے تمہیں مٹی سے نطفہ بنا کر انسان بنایا۔ اس کی قدرت کا انکار کرتے ہو کہ مارنے کے بعد وہ دوبارہ زندہ نہیں کر سکتا یا کفر سے مراد یہاں شرک ہے۔ چنانچہ دوسری آیت اس مضمون کی تائید کرتی ہے۔(۳۸) لیکن میرا عقیدہ یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ میرا رب ہے۔ میں اس کے ساتھ کسی کو شریک نہیں کرتا۔(۳۹) تمہیں باغ میں داخل ہو کر اللہ تعالیٰ کا شکر بجالانا چاہیے تھا۔(۴۰) ہرگز بعید نہیں کہ اللہ تیرے باغ پر عذاب بھیج کر اسے بالکل تباہ کر دے اور مجھے تیرے باغ سے بھی بہتر عطا فرما دے۔(۴۱) یا اللہ تعالیٰ کے حکم سے اس کا پانی خشک ہو جائے۔(۴۲) اس کا باغ اور سارا مال تباہ ہو گیا۔ صبح کو دست حسرت مل کر کہہ رہا تھا کاش میں اپنے خدا کے ساتھ کسی کو شریک نہ کرتا تو یہ عذاب مجھ پر نازل نہ ہوتا۔(۴۳) کوئی جماعت اس کی مدد نہ کر سکی۔(۴۴) اور مدد کہاں سے آتی۔ مدد تو ساری اللہ تعالیٰ کے قبضہ میں تھی (نتیجہ یہ نکلا کہ اس شخص نے شرک کے باعث اپنا سب کچھ تباہ کر دیا)۔

## ربط بین الرکوعین(٥، ٦):

گزشتہ رکوع میں دنیا و آخرت میں ہلاک کردہ آدمی کا بیان تھا اور اس رکوع میں دنیا اور اس کی حقیقت کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ٦:

تتمہ مضمون سابق اعمال صالحہ کے مقابلہ میں متاع دنیا کی بے حقیقی۔ ماخذ آیت (۴۵۔۴۶)۔

### ربط آیات:

(۴۵) سازوسامان دنیا کی یہ مثال ہے۔ پہلے چہل پہل اخیر میں فنا۔ (۴۶) مال اور اولاد سب فنا ہونے والے ہیں۔ اعمال صالحہ اللہ تعالیٰ کے ہاں محفوظ رہیں گے۔ ان سے انسان نفع پائے گا۔ (۴۷) اعمال صالحہ کی خوبی کا پتہ انہیں اس دن لگے گا۔ جس دن ہر ایک کو ہم اپنے سامنے بلائیں گے۔ (۴۸) صف بستہ اللہ تعالیٰ کے روبرو کھڑا کیا جائے گا۔ (۴۹) اور ان کا اعمالنامہ سامنے لایا جائیگا مجرم اپنے نامہ اعمال کو دیکھ کر ڈر رہے ہوں گے اور تعجب سے کہیں گے کہ اس اعمال نامہ میں ہمارا ہر چھوٹا بڑا کام لکھا ہوا ہے۔ اپنے تمام اعمال حاضر پائیں گے۔ اللہ تعالیٰ کسی پر ظلم نہیں کریگا۔ لیکن ان زر پرستوں، دنیا کی زندگی کو محبوب سمجھنے والوں اور آخرت بھلانے والوں کے لئے ان کی بداعمالی سرچشمہ مصائب بن جائے گی اور انہیں نجات کا کوئی چارہ کار نظر نہیں آئیگا۔

## ربط بین الرکوعین (٦، ٧):

گزشتہ رکوع میں دنیا اور اس کی حقیقت کا بیان تھا اور اس رکوع میں حضرت آدمؑ کے قصے کا بیان ہے۔ جس سے گزشتہ مضمون کی تائید ہوتی ہے۔

## خلاصہ رکوع ٧:

تعلق باللہ توڑنے والے مشرک اپنے دشمن شیطان کے ساتھ رشتہ جوڑ رہے ہیں۔ ماخذ آیت (۵۰)۔

### ربط آیات:

(۵۰) اے دنیا کو دوست رکھنے والوں اللہ تعالیٰ سے تعلق توڑ کر اپنے دشمن شیطان کو دوست بنانا چاہتے ہو۔ یہ مبادلہ بہت ہی برا ہے۔ (۵۱) زمین وآسمان بنانے میں اللہ تعالیٰ نے ان شیطانوں کو شریک تھوڑا ہی کیا تھا۔ (۵۲) قیامت کے دن اللہ تعالیٰ مشرکوں س فرمائیگا میرے لیے جو شریک تم نے بنائے تھے انہیں بلاؤ وہ ہر طرف سے آواز دیں گے۔ لیکن کہیں سے جواب نہیں پائیں گے۔ (۵۳) اوران مشرکوں کے سامنے آگ ہوگی۔ جس میں جا گریں گے اور کسی صورت سے بچ نہیں سکیں گے

## ربط بین الرکوعین(۷،۸):

گزشتہ رکوع میں یہ ذکر تھا کہ شیطان کو دوست نہ بناؤ۔ اوراس رکوع میں بیان ہے کہ انسان بڑا جھگڑالو ہے حق جاننے کے بعد بھی شیطان کے پیچھے پڑا ہے۔

## خلاصہ رکوع ۸ :

رب کے بلانے پر بھی جو شخص اس کے ساتھ تعلق نہ جوڑے اس سے بڑھ کر اور کون بدنصیب ہے۔ ماخذ آیت (۵۷)۔

### ربط آیات:

(۵۴) ہم نے تو اس قرآن میں انسان کے لئے ہر ایک ضروری چیز کو مختلف طریقوں سے بیان کر دیا ہے لیکن انسان بڑا ہی جھگڑالو واقع ہوا ہے۔ (۵۵) یہ لوگ ہدایت آچکنے کے باوجود ایمان نہیں لاتے معلوم ہوتا ہے یہ پہلے لوگوں کی طرح عذاب کے خواہاں ہیں۔ (۵۶) انبیاء علیہم السلام کو ہدایت دے کر انذار و تبشیر ہی کے لئے بھیجا جاتا ہے لیکن کافر باطل کے ذریعہ سے پیغام حق کا مقابلہ کرتے ہیں اور ہماری بھیجی ہوئی چیزوں کا تمسخر اڑاتے ہیں۔ (۵۷) اس سے بڑھ کر اور کون سا ظلم ہو سکتا ہے ۔ (۵۸) بایں ہمہ عیوب و نقائص محض اللہ تعالیٰ کی رحمت و مغفرت سے ان کا وجود باقی ہے۔ (۵۹) پہلی بستیاں بھی اپنے ظلم کے باعث ہلاک ہوئی تھیں۔ ان کی ہلاک کا بھی (ان کی طرح) ایک وقت معین تھا۔

## ربط بین الرکوعین(۸،۹):

گزشتہ رکوع میں مجادلین کا بیان تھا اور اس رکوع میں حضرت موسیٰؑ کا قصہ بیان کیا گیا ہے جو غیر مجادل تھے۔

## خلاصہ رکوع ۹ :

(۱) موسیٰ علیہ السلام کا خضر علیہ السلام کی ملاقات کے لیے سفر کرنا۔ (۲) اور ملاقات کے بعد شرائط استفادہ کا طے پانا۔ ماخذ (۱) آیت (۶۰)۔ (۲) آیت (۶۶ تا ۷۰)۔

### ربط آیات:

(۶۰) موسیٰ علیہ السلام مع خادم کے ایک بندۂ خدا کی تلاش میں نکلے ۔ (۶۱) اس بندۂ خدا کے ملنے کا یہی مقام ہے۔ (۶۲) منزل مقصود تک تکان نہیں محسوس ہوئی تھی جب اس سے آگے نکلے۔ تو تکان محسوس ہوئی۔ (۶۳) خادم نے کہا کہ مچھلی

اس پتھر کے پاس سمندر میں عجیب طریقہ سے چلی گئی تھی۔ میں آپ سے ذکر کرنا بھول گیا۔(۶۴) موسیٰ علیہ السلام نے فرمایا۔ اسی جگہ کی تو تلاش تھی۔ چنانچہ پھر پیچھے لوٹے۔(۶۵) وہاں ایک بندۂ خدا کو پایا۔ جسے اللہ تعالیٰ نے اپنی رحمت سے خاص علم سکھایا ہوا تھا۔(کہا جاتا ہے کہ یہ خضر علیہ السلام تھے)۔(۶۶) موسیٰ علیہ السلام نے عرض کی۔ اگر آپ اپنے خداداد علم میں سے کچھ سکھائیں تو آپ کے ساتھ ہو جاؤں۔(۶۷) انہوں نے جواب دیا کہ آپ میرے ساتھ رہ کر صبر نہیں کر سکیں گے۔ (۶۸) یعنی جب آپ کو حقیقت حال کا علم نہیں ہوگا تو خواہ مخواہ آپ پوچھنے پر مجبور ہو جائیں گے۔(۶۹) موسیٰ علیہ السلام نے فرمایا۔ خدا کے فضل سے آپ مجھے صابر پائیں گے اور میں آپ کی مخالفت نہیں کروں گا۔(۷۰) خضر علیہ السلام نے فرمایا بہت اچھا جب تک میں نہ بتلاؤں آپ کچھ نہ پوچھیں۔

## ربط بین الرکوعین (۹، ۱۰):

ماقبل میں علم کے شرائط کا بیان تھا اور اس رکوع میں تعلیم اور متعلم اور معلم پر اعتراض کرنے کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ۱۰ :

(۱) موسیٰ علیہ السلام نے تین مرتبہ شرائط تلمذ کو توڑا۔(۲) اور جدا کر دیے گئے۔ ماخذ (۱) آیت (۷۱۔۷۴۔۷۷)۔ (۲) آیت (۷۸)۔

### ربط آیات:

(۷۱) کشتی پر سوار ہوئے حضرت خضر علیہ السلام نے کشتی توڑ ڈالی۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے فوراً اعتراض کیا۔ (۷۲) خضر علیہ السلام نے فرمایا۔ میں نے پہلے ہی کہا تھا کہ آپ صبر نہیں کر سکیں گے۔(۷۳) موسیٰ علیہ السلام نے معذرت کی کہ میں بھول گیا۔(۷۴) آگے گئے تو حضرت خضر علیہ السلام نے ایک بچہ کو قتل کر ڈالا۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے اعتراض کیا کہ آپ نے اس بے گناہ کو مار ڈالا۔ یہ بہت برا کام کیا۔

### ربط آیات:

(۷۵) خضر علیہ السلام نے پھر فرمایا میں پہلے کہہ چکا ہوں آپ میرے ساتھ خاموش ہو کر نہیں رہ سکتے۔

(۷۶) موسیٰ علیہ السلام نے فرمایا کہ اچھا اگر اب کے اعتراض کروں تو الگ کر دیجئے گا۔

(۷۷) آگے گئے وہاں بستی والوں سے کھانا مانگا۔ انہوں نے کھانا تو دیا نہیں مگر وہاں ایک دیوار گرنے والی تھی اس کو خضرؑ نے

درست کر دیا۔ اس پر موسیٰ نے اعتراض کیا۔ (۷۸) خضرؑ نے فرمایا آپ کے فیصلے کے مطابق آپ مجھ سے الگ ہو جائیں لیکن میں ان واقعات کی حقیقت بتلائے دیتا ہوں۔ (۷۹) کشتی کی بے کار کرنے کی وجہ یہ تھی۔
(۸۰) لڑکے کو قتل کرنے کا یہ باعث تھا۔ (۸۱) ہم نے چاہا کہ اللہ تعالیٰ اس کے والدین کو نعم البدل عطا فرمائے۔ (۸۲) اور دیوار کے درست کرنے کا یہ سبب تھا اور میں نے یہ سارے کام اللہ تعالیٰ کے حکم سے کئے تھے۔ ان واقعات کی اصلیت یہ ہے جن پر آپ صبر نہیں کر سکے۔ حضرت موسیٰ کو یہی سمجھانا منظور تھا کہ آپ ساری دنیا میں سب سے بڑے عالم نہیں ہیں۔
وہ سمجھا دیا۔ اس کے بعد وہاں ٹھہرنے کی ضرورت بھی نہ تھی۔ (۸۳) اس سورت میں یہ چوتھا قصہ ہے اس میں بتلایا گیا ہے کہ ایک زبردست طاقتور بادشاہ جس کا تعلق باللہ درست ہے دیکھئے اس کا ذکر خیر آج تک کس طرح باقی ہے۔ آج سطح دنیا پر چالیس کروڑ قرآن حکیم کی تصدیق کرنے والے انسان اس کی تعریف میں رطب اللسان ہیں اور قیامت تک یہ ذکر باقی رہے گا۔ یہ خدا پرستی کے نتائج حسنہ ہیں۔

## ربط بین الرکوعین (۱۰، ۱۱):

ماقبل میں نیک لوگوں کا تذکرہ تھا جیسا کہ موسیٰؑ اور خضرؑ اور اس رکوع میں نیک آدمی ذوالقرنین کا تذکرہ ہے۔ اور مغیبات میں سے ہے۔

## خلاصہ رکوع ۱۱:

(۱) ذوالقرنین کے پاس ہر طرح کا دنیاوی سازوسامان موجود تھا۔ (۲) لیکن اسکے باوجود باغی اور طاغی نہیں تھا۔ اس لئے اس کا ذکر خیر قرآن میں آیا۔ ماخذ (۱) آیت ۸۴۔ ۸۵۔ (۲)۔ آیت ۹۰۔

### ربط آیات:

(۸۴۔ ۸۵) ہم ہی نے اسے زمین میں قدرت اور طاقت عطا فرمائی تھی اور ہر کام کے لئے اسباب مہیا کر دیئے تھے۔ سب اسباب جمع کئے تا کہ مغرب کا سفر کرے۔
(۸۶) یہاں تک کہ بحر محیط غربی کے کنارے پر جا پہنچا جسے بحر اوقیانوس کہتے ہیں۔ وہاں دیکھا کہ سورج بحر اوقیانوس میں ایسی جگہ ڈوبتا ہے جہاں کی مٹی سیاہ ہے وہاں اس نے ایک قوم پائی۔ (۸۷، ۸۸) اس قوم کے نیک اور بد کے متعلق یہ فیصلہ کیا۔
(۸۹) پھر دوسری سفر کی تیاری کی اور اسباب جمع کئے۔ (۹۰، ۹۱) مشرق میں ایسی جگہ جا پہنچا جہاں ایک قوم آباد تھی جن پر براہ راست سورج کی کرنیں پڑتی تھیں۔ نہ ان کے پاس لباس تھا نہ مکان، نہ کوئی پہاڑ تھا جس کی آڑ میں پناہ لیں اور ہمیں اس کے

سارے ساز وسامان کا علم تھا۔

(۹۲) پھر مشرق اور مغرب کے درمیان ایک تیسرے سفر کے اسباب جمع کئے اور جانب شمال سفر کیا۔(۹۳) ان دونوں پہاڑوں کے پاس ایک ایسی قوم دیکھی جس کی زبان نہیں سمجھتے تھے۔ البتہ اشارے سے ایک دوسرے کو کچھ سمجھا لیتے تھے۔

(۹۴) اس قوم نے ذوالقرنین سے یہ درخواست کی۔

( ۹۵) ذوالقرنین نے کہا کہ مجھے روپیہ کی ضرورت نہیں ہے۔ البتہ کاروبار یا کسی سامان کی مدد سے اگر دے سکتے ہو تو دے دو۔ تمہارے دشمنوں کے سامنے مضبوط دیوار بنا دیتا ہوں۔

(۹۶) مثلاً لوہے کے تختے لا دو۔ اس کے بعد ذوالقرنین نے حسن تدبیر سے دیوار تیار کر دی۔(۹۷) دشمن نہ اس پر چڑھ سکتے تھے نہ اس میں سوراخ بنا سکتے تھے۔

(۹۸) یہ اس کی ایمانداری اور خدا ترسی کی دلیل ہے یہاں یہ بیان کر دینا ضروری ہے کہ سکندر یونانی کو ذوالقرنین سمجھنا صحیح نہیں۔ نواب صدیق خان مرحوم اپنی تفسیر فتح البیان میں لکھتے ہیں کہ ذوالقرنین سکندر یونانی سے تقریباً دو ہزار سال پہلے ہو گزرا ہے۔ ذوالقرنین حضرت ابراہیمؑ کا معاصر تھا۔ بیت اللہ کی تعمیر کے بعد اس نے حضرت ابراہیم علیہ السلام کے ہمراہ طواف کیا اور حضرت ابراہیم علیہ السلام پر ایمان لا چکا تھا۔ سکندر یونانی حضرت عیسیٰ علیہ السلام سے تقریباً سوا تین سو برس پہلے ہوا ہے۔ یونان کا مشہور فلاسفر ارسطو اس کا استاد تھا۔ سکندر مومن نہیں تھا بلکہ بت پرست تھا۔(۹۹) دجال کی موت کے بعد جب یاجوج ماجوج اس سد سے نکلیں گے تو سمندر کی طرح ٹھاٹھیں مارتے ہوئے آئیں گے۔

(۱۰۰) جہنم کافروں کے سامنے ہوگا۔(۱۰۱) جن پر غفلت کے پردے چڑھے ہوئے تھے اور کلمہ حق سننے سے کانوں کو بہرا بنا رکھا تھا۔

## ربط بین الرکوعین(۱۱، ۱۲):

ماقبل میں سے اعراض کرنے والوں اور اس کا انکار کرنے والوں اور فسادی لوگوں کا بیان تھا اور اس رکوع میں ایسے لوگوں کو آخرت میں جزا اور سزا کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ۱۲:

(۱) مشرک کی سزا جہنم ہے۔(۲:) اور اس کے سارے اعمال رائیگاں ہوں گے۔ ماخذ۔(۱)۔ آیت ۱۰۱۔(۲): آیت ۱۰۳ تا ۱۰۵۔

**ربط آیات:**

(۱۰۲)اس سورۃ میں چار قصے سنائے گئے ہیں اور مجموعی طور پر ثابت کیا گیا ہے کہ تعلق باللہ کی درستگی سے زندگی محمود اور قطع تعلق سے مذموم گزرتی ہے۔ پہلے تو تمثیلات بیان کی گئی تھیں اب معاندین اسلام کو براہ راست متنبہ کیا جاتا ہے کہ تعلق باللہ کو توڑنے کا نتیجہ جہنم کے سوا کچھ بھی نہیں۔ (۱۰۳) تم ہی بتلایئے کہ سب سے زیادہ گھاٹے میں کون ہے۔

(۱۰۴) جن کی کمائی تعلق باللہ توڑنے سے رائیگاں گئی۔ (۱۰۵) گھاٹا پانے والے وہی ہیں جو احکام الٰہی کی مخالفت کرتے ہیں۔ قیامت کے دن ان اعمال میں کوئی وزن نہیں ہوگا جو ان کی قبولیت کا ذریعہ بن سکے۔ (۱۰۶) آیات الٰہی اور پیغمبران الٰہی کے ساتھ استہزاء کی یہ سزا ہے۔ اگر ان کا تعلق اللہ تعالیٰ سے درست ہوتا تو ان چیزوں پر ٹھٹھا کیوں کرتے۔

(۱۰۷) جن لوگوں نے احکام الٰہی کو بسر و چشم تسلیم کیا اور عمل کر دکھایا ان کی مہمانی بہشت ہے۔ (۱۰۸) اس مہمان خانہ میں ہمیشہ رہیں گے۔ (۱۰۹) اللہ تعالیٰ کے کلمات تو بے انتہا ہیں۔ تمہاری طرف بقدر ضرورت نازل کئے گئے ہیں جس طرح بحر بے پایاں سے چڑیاں اپنے ضرورت کے مطابق چونچ بھر لیتی ہے بلکہ جتنا اس چونچ بھرنے سے سمندر میں کمی ہو جاتی ہے اللہ تعالیٰ کے کلمات میں نزول قرآن سے اتنی کمی بھی واقع نہیں ہوئی۔ (۱۱۰) ساری سورۃ کا نچوڑ یہ ہے کہ اس واحد لاشریک لہ کے سوا اور کوئی معبود نہیں ہے۔ جس شخص کو مرنے کے بعد بارگاہ الٰہی میں حاضری کی امید ہے اس کا فرض ہے کہ نیک عمل کرے اور شرک سے پرہیز کرے۔






# سورة مريم

## سورة مريم مكية، نزلت بعد سورة فاطر

### سورۃ مریم کا سورۃ کہف سے ربط:

سورۃ کہف میں عجائب مخلوقات کا بیان تھا ان میں سے حضرت موسیٰؑ اور سکندر ذوالقرنین کی دیوار کی بحث بھی تھی۔اس سورۃ میں حضرت عیسیٰؑ اور یحییٰؑ کا واقعہ مذکور ہے اوران کی پیدائش بھی عجائب مخلوقات میں سے ہے۔اسی طرح دونوں سورتوں میں توحید،رسالت اور وعداور وعید بیان کئے گئے ہیں۔

### تسمیہ سورۃ مریم:

(بسم الله)المتجلي بكمالاته في مظاهر انبيآءه و اوليآءه (الرحمن)عليهم بالذات وعلىٰ من سواهم بواسطتهم (الرحيم) على الخواص بخواص الرحمة التي يشير اليها.

ترجمہ:اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جوکہ اپنے انبیاءؑ اوراولیاء کے معجزات وکرامات میں اپنے کمالات کے ساتھ جلوہ نما ہے۔جوکہ ان انبیاءؑ اوراولیاء پر بلاواسطہ اوران کے علاوہ بالواسطہ مہربان ہے۔جوکہ اپنے خاص بندوں پر ان خاص رحمتوں کے ساتھ رحیم ہے جن کی طرف اللہ تعالیٰ سورۃ مریم میں اشارہ کرتا ہے ذكر رحمت ربك عبده زكريا.

### وجہ تسمیہ سورت مریم

حضرت مریم کے قصے پر مشتمل ہونے اور بناً اولاد کے انسان کی پیدائش کے خیران کن معجزے پر مشتمل ہونے کی وجہ سے اس سورت کو سورت مریم کہتے ہیں۔

عن أبي مريم الغساني قال:أتيت رسول اللهﷺفقلت :ولدت لي الليلة جارية فقال:والليلة أنزلت عليّ سورة مريم،سمّها مريم.

(الطبراني في الكبير برقم حديث: ٨٣٤)

ترجمہ:حضرت ابومریم غسانیؓ سے روایت ہے کہا کہ میں رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کے پاس آیا اور کہا کہ رات کو میرے ہاں بچی کی ولادت ہوئی ہے۔رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا کہ رات کو مجھ پر سورت مریم نازل ہوئی ہے بچی کا نام مریم رکھو۔

عن عائشة قالت:نزلت سورة مريم بمكة. (الدر المنثور: ٤٧٦/٥)

ترجمہ: حضرت عائشہؓ فرماتی ہے کہ سورۂ مریم مکہ میں نازل ہوئی۔

دوسرا نام: سورة كهيعص:

ترجمہ: کھیعص کے ساتھ شروع ہونے کی وجہ سے اس کو "کھیعص" کہتے ہیں۔

عن ابن عباسؓ قال: أنزلت بمكة سورة كهيعص. (الناسخ والمنسوخ: ٥٠١/٢)

ترجمہ: حضرت ابن عباسؓ فرماتے ہیں کہ سورۂ کھیعص مکہ میں نازل ہوئی۔

## خلاصه وموضوع سورة:

خیالات فاسدہ متعلقہ عیسٰی علیہ السلام کی اصلاح۔

فضیلت سورۂ مریم:

عن أم سلمةؓ أن النجاشي قال لجعفر بن أبي طالب: هل معك مما جاء به عن عبد اللّٰه من شيء؟ قالت: فقال له جعفرؓ: نعم فقال له النجاشي: فاقرأه عليّ فقرأ عليه صدرا من كهيعص، قالت: فبكى واللّٰه النجاشي حتى أخضل لحيته، وبكت أساقفته حتى أخضلوا مصاحفهم حين سمعوا ما تلا عليهم، ثم قال النجاشي: ان هذا والذي جاء به موسىٰؑ ليخرج من مشكاة واحدة.

(البيهقي في الدلائل: ٣٠١/٢)

حضرت ام سلمہؓ سے روایت ہے کہ شاہ حبشہ نجاشی نے جعفر بن ابی طالبؓ سے پوچھا: کیا تمہارے پاس اس کلام کا کچھ حصہ ہے جو تمہارا پیغمبر ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) اللہ کی طرف سے لایا ہے۔ ام سلمہؓ کہتی ہیں: کہ حضرت جعفرؓ نے اس سے کہا: ہاں۔ نجاشی نے ان سے پڑھنے کو کہا۔ جعفرؓ نے اس کے سامنے سورۂ کھیعص کی تلاوت فرمائی۔ کہتی ہے کہ بخدا نجاشی رونے لگے۔ یہاں تک کہ اس کی داڑھی تر ہوگئی۔ اس کے ماتحت پادری بھی رونے لگے یہاں تک کہ ان کی داڑھیاں بھی تر ہو گئیں جب انہوں نے تلاوت شدہ کلام سنا۔ پھر نجاشی نے کہا کہ یہ کلام اور حضرت موسیٰؑ کا لایا ہوا کلام دونوں ایک ہی چراغ سے نکلی ہوئی روشنیاں ہیں۔

خواب میں سورۂ مریم پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۂ مریم کو پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ قیامت کے دن عذاب سے خدائے تعالیٰ کی پناہ میں ہوگا۔ (تعبیر الرؤیا: ٣٥٢)

ترتیب جمعی (19) ترتیب نزولی (44) آیات (98) رکوعات (6) کلمات (962) حروف (3302)
زبر (1391) زیر (554) پیش (320) دو زبر (141) دو زیر (16) دو پیش (17) کھڑا زبر (150)
کھڑی زیر (7) الٹا پیش (23) جزم (644) شد (356) مد (37)

## خلاصہ رکوع: ۱:

ذکر پیدائش یحییٰ علیہ السلام جو معتاد قانون کے خلاف ہوئی تھی۔ ماخذ آیت ۷۔

**ربط آیات:**

(۱) حروف مقطعات میں سے ہے اس کی تفصیل سورۃ البقرہ میں ملاحظہ ہو۔ (۲) اصل مقصود تو حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی ولادت باسعادت کا ذکر خیر ہے لیکن اس سے پہلے تمہیداً حضرت یحییٰ علیہ السلام کی ولادت کا ذکر ہے۔ کیوں کہ دونوں کی ولادت خلاف معمول ہوئی ہے۔ یہ سمجھایا جائے گا کہ خلاف معمول پیدا ہونے سے انسان خدا نہیں بن جاتا۔ دیکھئے حضرت یحییٰ علیہ السلام کو کوئی خدا نہیں مانتا تو پھر حضرت عیسیٰ علیہ السلام کس طرح خدا یا خدا کے بیٹے بن گئے۔ حالانکہ وہ خود اللہ تعالیٰ کا بندہ ہونے کا اقرار کر چکے ہیں۔ اس آیت سے اللہ تعالیٰ کے بندہ حضرت زکریا علیہ السلام پر جو رحمت ہوئی ہے اس کا ذکر شروع ہوتا ہے۔ (۳) زکریا علیہ السلام نے در پردہ اپنے رب سے دعا کی۔ (۴) دعا دوسری آیت میں ہے یہ اس کی تمہید ہے۔ ۵: اصل دعا فھب لی من لدنك ولیا ھے۔ (۶) اس غرض کے لئے بیٹا چاہتا ہوں۔ اے اللہ اس بیٹے کو وارث انبیاء علیہم السلام اور پسندیدہ بنا۔ (۷) دعا قبول ہوئی اور بیٹے کی خوشخبری آئی۔ (۸) استبعاد عادی کا یہاں بیان ہے کہ عادتاً تو ایسے میاں بیوی سے اولاد نہیں ہو سکتی یہاں کس طرح ہوگی۔ (۹) اگرچہ عادتاً یوں نہیں ہوا کرتا لیکن اللہ تعالیٰ پر خلاف عادت ایک کام کرنا نہایت آسان ہے۔ (۱۰) اے اللہ مجھے کوئی علامت بتلا جس سے میں سمجھ جاؤں کہ اب بیٹا ماں کے پیٹ میں بننا شروع ہو گیا ہے۔ علامت یہ ہے کہ تین دن آپ بات نہیں کر سکیں گے۔ (۱۱) ایک دن حجرے سے باہر آئے اور بات نہ کر سکے اشارے سے انہیں سمجھایا کہ صبح اور شام اللہ کی تسبیح بیان کرو۔

(۱۲) حضرت یحییٰ علیہ السلام کو کتاب ملی اور قوت فیصلہ بچپن ہی میں عطا ہوئی تھی۔ (۱۳) اور ہم نے اسے رحیم اور پاک نفس بنایا۔ وہ اللہ تعالیٰ کے پرہیزگار بندہ تھے۔ (۱۴) والدین کا پورا مطیع بنایا۔ (۱۵) ان تینوں وقتوں میں اللہ کی طرف سے ان پر پیغام سلام نازل ہوا۔ اس لئے کہ پیدائش کے وقت شیطان نے انہیں نہیں چھوا اور مرنے کے وقت جس طرح دوسروں پر گبراہٹ ہوتی ہے ان پر نہیں ہوئی۔ اور قبر سے اٹھتے وقت میدان حشر کی دہشت سے وہ نہیں گھبرائیں گے۔

## ربط بین الرکوعین (۲،۱):

گزشتہ رکوع میں حضرت یحییٰؑ کی پیدائش کا واقعہ مذکور تھا اس رکوع میں حضرت عیسیٰؑ کی پیدائش کا واقعہ مذکور ہے اور دونوں کی پیدائش عجائب میں سے ہے۔

## خلاصہ رکوع: ۲:

(۱): واقعہ ولادت عیسیٰ علیہ السلام اور۔ (۲)۔ خلاصہ تعلیم عیسیٰ علیہ السلام۔ ماخذ (۱) آیت ۱۶ تا ۲۱۔ (۲)۔ آیت ۳۰ تا ۳۲۔

## ربط آیات:

(۱۶) اب اصل مقصود قصہ اس سورۃ کا شروع ہوتا ہے۔ واللہ اعلم بمرادہ اسرار کتابہ۔ حضرت مریمؑ ایک دفعہ اپنے مکان کے شرقی حصے میں گئیں۔ (۱۷) اور گھر والوں سے پردہ کیا۔ اس وقت حضرت جبرائیلؑ ایک مکمل انسان کی شکل میں ان پر ظاہر ہوئے۔ (۱۸) اپنی پاک دامنی کے باعث حضرت جبرائیلؑ کو انسان سمجھ کر اللہ تعالیٰ سے شر کی پناہ مانگی تاکہ اس انسان کے شر سے بچے۔ (۱۹) فرشتہ نے کہا کہ میں آپ کے رب کی طرف بھیجا ہوا ہوں تاکہ آپ کو ایک پاک بیٹا عطا کروں۔ (۲۰) بھلا مجھے بیٹا کیسے ہوسکتا ہے۔ (۲۱) فرشتے نے جواب دیا کہ اللہ تعالیٰ کا فیصلہ یہی ہے اسی طرح ہوگا اللہ تعالیٰ پر یہ کوئی مشکل بات نہیں۔ (۲۲) پہلے مریم علیہا السلام نو ماہ تک حاملہ رہیں۔ پھر وضع حمل کے وقت شرم کے مارے دور چلی گئیں۔ (۲۳) جب دردزہ نے تنگ کیا تو یہ لفظ نکلے۔ کاش اس سے پہلے میں مر مٹ چکی ہوتی۔ (۲۴) جہاں مریمؑ بیٹھی تھیں اس جگہ سے نیچے فرشتے نے کھڑے ہوکر یہ آواز دی۔

(۲۵) غم نہ کر۔ تیرے نیچے پانی کی نالی بہہ رہی ہے اور کھجور کے درخت کو ہلا اس سے تازہ کھجوریں گریں گی۔ (۲۶) کھجوریں کھاؤ۔ پانی پیؤ۔ آنکھیں ٹھنڈی کرو۔ اور آدمی دیکھو تو یہ کہہ دو۔ (۲۷) پھر عیسیٰؑ کو اٹھا کر اپنی قوم کے پاس لائیں۔ اور انہوں نے تعجب سے یہ کہا۔ (۲۸) اے مریم علیہا السلام تیرے ماں باپ تو اس عیب سے پاک تھے۔ (۲۹) مریمؑ نے جواب کے لئے بچے کی طرف اشارہ کیا کہ اس سے پوچھو۔ (۳۰) حضرت عیسیٰؑ نے یہ جواب دیا۔ (۳۱) یہ جواب کا ایک حصہ ہے۔ (۳۳،۳۲) یہاں تک عیسیٰؑ کا جواب ہے۔

(۳۴) عیسیٰؑ کے متعلق حالات یہ ہیں (بتلاؤ وہ خدا یا خدا کے بیٹے کس طرح بن گئے۔) (۳۵) اللہ تعالیٰ کو بیٹے کی ضرورت ہی کیا ہے۔ اسے اپنے کاموں میں کسی سے مدد لینے کی کوئی احتیاج نہیں ہے وہ اپنے ہر ارادے کی تکمیل کلمہ کن سے کر لیتا ہے۔ (۳۶) یہ حضرت عیسیٰؑ کے ارشاد کا بقیہ ہے۔ (۳۷) واقعات اصلیہ تو اتنے ہیں اس کے بعد اہل کتاب کے مختلف فرقوں

نے ان کے متعلق اختلاف پیدا کیا۔(۳۸) ان اختلاف کرنے والوں کے کان اور آنکھیں اس دن تو بہت تیز ہو جائیں گی جس دن ہمارے ہاں آئیں گے لیکن آج اندھے اور بہرے بنے ہوئے ہیں۔(۳۹) ان ظالموں کو حسرت وندامت کے دن سے ڈرائیے۔ آج وہ غفلت کا شکار ہو رہے ہیں اور ایمان نہیں لاتے۔(۴۰) وہ ہماری گرفت سے کس طرح بچ سکتے ہیں۔ ہم ہی تو ان کے وارث ہیں۔

## ربط بین الرکوعین(۲،۳):

گزشتہ رکوع میں انبیاءؑ کے واقعات بیان کئے گئے اس رکوع میں حضرت ابراہیمؑ، حضرت اسحاقؑ، اور حضرت یعقوبؑ کا ذکر ہے یہ انبیاءؑ تھے۔

## خلاصہ رکوع:۳:

بعض انبیاء علیہم السلام کی خصوصیات مختصہ کا ذکر۔ ماخذ آیت ۴۱۔۵۰۔

## ربط آیات:

(۴۱) تمام انبیاء کی خاص خاص خصوصیات تھیں۔ لیکن کوئی نبی اپنی کوئی خصوصیت کے باعث خدا نہیں بنا۔ پھر حضرت عیسیٰؑ کس طرح خدا بن گئے اس ضمن میں کئی انبیاء کا ذکر آ گیا جس کا آغاز حضرت ابراہیمؑ سے ہوا۔(۴۲) مغیبات الٰہیہ کے صدیق ہونے کی وجہ سے باپ کو بہترین تعلیم دے رہے ہیں۔(۴۳) اے ابا جان مجھے اسرار الٰہیہ کا علم ہے لہٰذا آپ میری بات مان جائیں۔(۴۴) اے ابا جان شیطان آپ سے غیر اللہ کی عبادت کرا رہا ہے اور وہ رحمان کا نافرمان ہے۔(۴۵) اے ابا جان مجھے خطرہ ہے کہ آپ پر خدا کا عذاب نہ آ جائے۔(۴۶) اس سارے وعظ کا باپ یہ جواب دیتا ہے۔۴۷: اگر آپ مجھے دکھ پہنچائیں میری طرف سے آپ پر کوئی زیادتی نہیں ہوگی۔ بلکہ میں آپ کے حق میں اللہ تعالیٰ سے معافی مانگوں گا۔(۴۷) میں تمہاری ان حرکات اور تمہارے معبودوں سے علیحدہ رہوں گا بلکہ تمہاری ہدایت کے لئے اپنے رب سے دعا کروں گا۔(۴۹) اعزہ واقرباء سے قطع تعلق کرنا ایک سخت مصیبت ہے جو ابراہیمؑ نے اللہ تعالیٰ کی رضا حاصل کرنے کے لئے برداشت کی اس پر اللہ تعالیٰ نے نعم البدل اعزہ عطا فرمائے۔(۵۰) ان دونوں کو بھی ہم نے اپنی رحمت سے حصہ عطا فرمایا اور پچھلی نسلوں میں ان کا ذکر خیر باقی چھوڑا۔

## ربط بین الرکوعین(۳،۴):

گزشتہ رکوع میں حضرت ابراہیمؑ کا واقعہ مذکور تھا اس رکوع میں حضرت موسیٰؑ کا واقعہ مذکور ہے۔

## خلاصہ رکوع: ۴:

بعض انبیاءؑ کی خصوصیات مختصہ کا ذکر۔ماخذ۔۵۱۔۴۵۔۵۶۔

### ربط آیات:

(۵۱)حضرت موسیٰؑ کے یہ القاب ہیں:مخلص،رسول،نبی۔تو کیا موسیٰؑ خصوصی لقب مخلص سے خدا بن گئے۔ حاشاوکلا۔حضرت موسیٰؑ کلیم اللہ بھی ہیں۔(۵۳)ان کی دعا سے ہارونؑ کو نبوت عطا ہوئی تھی۔(۵۴)حضرت اسماعیلؑ نبوت اور رسالت کے عہدہ جلیلہ کے ساتھ صادق الوعد کے لقب سے ملقب ہیں۔تو کیا آپ خدا بن گئے۔(۵۵)امر بالمعروف کے بڑے شائق تھے۔مرضی عندالرب کے لقب سے سرفراز کئے گئے ہیں۔(۵۶،۵۷)حضرت ادریسؑ صدیق نبی رفع علی المکان العلیٰ کے القاب سے ملقب ہیں۔

### ربط آیات:

(۵۸)مذکورالصدر حضرات ان مقربین الٰہی میں سے ہیں،جن پر اللہ تعالیٰ کا انعام ہوا ہے اور یہ وہ حضرات ہیں آیات رحمان سنتے ہیں حق عبودیت ادا کرنے کے لئے فوراً سربسجود ہو جاتے ہیں اور گریہ وزاری کرتے ہیں۔چنانچہ حضرت عیسیٰؑ بھی اس مقدس گروہ میں سے ایک بزرگ ہیں۔ان کو کیوں خدا مانا جائے۔(اللھم احفظنا من شرور انفسنا) (۵۹)بات یوں ہے کہ ان مقدسین کے بعد نالائق جانشین ہوئے اورانہوں نے یادالٰہی چھوڑ دی۔خواہشات نفسانی کے پیچھے پڑ گئے اور اس قسم کے غلط عقیدے گھڑ لئے۔وہ لوگ اس کی پاداش میں جہنم میں ڈالے جائیں گے۔(۶۰) جو شخص ان میں سے تائب ہو جائیگا وہ جنت میں داخل ہوگا۔(۶۱) وہاں ہمیشہ کے باغ جن کا دوسرے مقربین الٰہی کو وعدہ کیا گیا ہے انہی میں ان کا داخلہ ہوگا۔(۶۲)اس میں کوئی بیہودہ بات تک نہیں سن سکیں گے۔(۶۳) یہ فقط پرہیزگاروں کی قیام گاہ ہے۔

(۶۴) قرب حاصل کئے ہوئے انسان تو بجائے خود رہے۔ملائکہ عظام مقربین بھی اس کے حکم کے بغیر ایک قدم نہیں اٹھاتے۔(۶۵)سارے آسمانوں اور زمینوں کا مربی فقط وہی عبادت کا مستحق ہے۔کیا اس جیسا کوئی اور مل سکتا ہے ہرگز نہیں۔

### ربط بین الرکوعین(۴،۵):

گزشتہ رکوع میں توحید ورسالت کے مضمون کی تائید کے لئے انبیاءؑ کے قصے بیان کئے گئے اس رکوع میں میعاد کے منکر کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ۵:

ابتلافی الشرك یوم المجازاة کے نہ سمجھنے کا نتیجہ ہے۔ ماخذ آیت ٦٦۔٨١۔

### ربط آیات:

(٦٦) حق سے منہ موڑنے کا اصلی سبب قانون مجازاۃ سے انکار کے سوا کچھ نہیں۔(٦٧) اگر انسان اپنی پہلی خلقت پر غور کرے تو یہ مسئلہ بآسانی حل ہوسکتا ہے۔(٦٨) تیرے رب کی قسم انسانوں اور شیطانوں سب کو اکٹھا کیا جائے گا۔(٦٩) اکٹھا کرنے کے بعد نافرمانوں کو الگ کیا جائے گا۔(٧٠) دوزخ کے مستحقین کو ہم اچھی طرح جانتے ہیں۔(٧١) دوزخ کے اوپر سے تو کم از کم ہر ایک کو گزرنا ہی ہے۔ جو اس میں پڑنے کے مستحق ہوں گے وہ خود بخود گر جائیں گے اور کافر اور منافق تو دروازہ دوزخ سے داخل کیئے جائیں گے۔(٧٢) متقین صحیح سلامت بچ نکل جائیں گے۔(٧٣) آیات الٰہی سن کر کافر کہتے ہیں۔ اگر تم خدا تعالیٰ کا دوست ہوتے تو کیا تمہاری دنیاوی حالت ہم سے بہتر نہ ہوتی۔(٧٤) اگر حق و باطل کے تمیز کا یہی معیار ہے کہ مؤمن کی دنیاوی حالت اچھی ہو تو پھر پہلے تباہ ہونے والے کافر کیوں تباہ ہوئے حالانکہ ان کی دنیاوی حالت بہت اچھی تھی۔ اس سے معلوم ہوا کہ حق و باطل میں تمیز کا یہ معیار غلط ہے۔(٧٥) اس قسم کے دماغ اسی حالت میں درست ہوسکتے ہیں کہ یا عذاب الٰہی نازل ہو یا قیامت آئے۔(٧٦) جن لوگوں کو ہدایت نصیب ہوئی ہے انہیں اللہ تعالیٰ ہدایت میں بڑھاتا ہے اور انہیں اعمال صالحہ کی جزائے خیر بھی اللہ تعالیٰ کے ہاں ملے گی۔(٧٧) کافر استہزاء اور تمسخر کے طور پر یہ کہتے ہیں کہ اگر اللہ تعالیٰ نے اٹھایا تو مال اور اولاد میں اور ترقی ہوگی۔(٧٨) کیا یہ لوح محفوظ سے دیکھ کر کہہ رہے ہیں یا خدا تعالیٰ کے ہاں سے انہوں نے وعدہ لے رکھا ہے۔

(٧٩) یہ خیال غلط ہے۔ اس جھوٹ کو بھی ہم ان کے اعمال نامہ میں لکھ رکھیں گے اور بجائے مال اور اولاد دینے کے عذاب کو بڑھائیں گے۔(٨٠) بلکہ دنیا میں دیئے ہوئے مال اور اولاد کو بھی چھین لیں گے اور سب ہمارے پاس آئیں گے۔ (٨١) کفار نے اللہ تعالیٰ سے تعلق توڑ کر اور معبود بنا رکھے ہیں۔ ان کی غرض یہ ہے کہ یہ معبود ان کے لئے قوت اور طاقت کا سامان بنیں۔

### ربط بین الرکوعین (٥،٦):

گزشتہ رکوع میں گمراہوں اور ان کی گمراہی کا بیان تھا اس رکوع میں اس گمراہی کی سزا کے وقت کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع:٦:

ذکر نتیجہ سورۃ مریم۔ماخذ آیت ۸۲تا۹۱۔

## ربط آیات:

(۸۲) حالانکہ معبود خود ان کفار کی عبادت سے انکار کردیں گے اور ان کے مخالف ہو جائیں گے۔(۸۳) باوجود اس قدر سعی تام کے یہ لوگ توحید کی طرف متوجہ نہیں ہوتے کہ شیطان انہیں کفر وشرک کی طرف مائل کرتے رہتے ہیں۔(۸۴) ان کے متعلق جلدی نہ کیجئے ہم ان کے اعمال خوب شمار کررہے ہیں اور انہیں پوری سزا مل جائے گی۔(۸۵) متقی تو رحمٰن کے دربار میں جائیں گے۔(۸۶) اور اس قسم کے مجرم جہنم رسید کیے جائیں گے۔(۸۷) کوئی شخص وہاں سفارش نہیں کرسکے گا۔سوائے ان مقربین کے جنہیں شفاعت کی اجازت مل چکی ہے۔(۸۸) ایسی واضح تعلیم کے باوجود یہ لوگ اسی باطل عقیدے پر اڑے ہوئے ہیں۔(۸۹) یہ تو بہت ہی بری بات کہہ رہے ہو۔(۹۰) ایسی بری بات ہے کہ اسے سن کر آسمانوں کا شق ہوجانا یا زمین کا پھٹ پڑنا یا پہاڑوں کا ریزہ ریزہ ہوجانا قطعاً بعید نہیں۔(۹۱) کہ رحمٰن کے لئے بیٹا بناتے ہیں۔(۹۲) حالانکہ یہ بات اللہ کے شایان شان نہیں ہے۔

(۹۳) آسمان وزمین والے سب اس کے غلام ہیں۔(۹۴) اللہ تعالیٰ کو اپنے غلاموں کی پوری گنتی معلوم ہے۔(۹۵) جس طرح ہر شخص تنہا پیدا ہوا ہے اسی طرح تنہا آئے گا۔

(۹۶) ایمانداروں کے لئے اللہ تعالیٰ اپنی خلقت کے دل میں محبت کا بیج بوئے گا۔(۹۷) ہم نے قرآن عربی میں اس لئے اتارا ہے کہ آپ ﷺ (تسلیما کثیرا کثیرا) متقین کو خوشخبری سنائے اور جھگڑا کرنے والوں کو ڈرائیں۔(۹۸) ان سے پہلے ہم نے کئی نسلیں ہلاک کیں۔کیا ان کا کوئی نشان دکھائی دیتا ہے یا ان کے متعلق کوئی مدہم سی آواز بھی کان میں پڑتی ہے۔یعنی اگر ان کے اعمال نیک ہوتے تو یقیناً ان کا ذکر خیر باقی رہتا۔






# سورۃ طٰہٰ

## سورۃ طه مكية، نزلت بعد سورۃ مريم

### سورۃ طٰہٰ کا سورۃ مریم سے ربط:

سورہ مریم کے آخر میں قرآن کا بیان تھا اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے۔"فانما یسرنه بلسانك. "(الآیۃ) اور سورہ طہ کے شروع میں بھی قرآن کا بیان ہے اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں۔"طٰه ما انزلنا علیك القرآن لتشقیٰ."

### تسمية سورة طه:

(بسم اللّٰه) المتجلي بجوامع كمالاته في نبيه و كتابه (الرحمن) بانزال ذالك الكتاب على ذالك النبي ﷺ (الرحيم) باسعاد من اتبعه فيه.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو کہ اپنے نبی ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) اور اپنی کتاب قرآن مجید میں اپنے جامع کمالات کے ساتھ جلوہ نما ہے۔ جس نے اُسی کتاب کو نبی پاک ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) پر اتار کر انتہائی مہربانی فرمائی، جس نے اس شخص کو نیک بخت بنا کر رحم فرمایا جو کہ اس کتاب میں اس نبی ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کی تابعداری کرتا ہے۔

### وجہ تسمیہ سورت طہ:

لفظ "طٰہٰ" کے ساتھ شروع ہونے کی وجہ سے اس سورت کو طٰہٰ کہا گیا۔ یہ حضور ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کے اسمائے مبارکہ میں سے ہے۔ قرآن میں صرف ایک سورۃ طٰہٰ میں لفظ "طٰہٰ" وارد ہوا ہے۔

عن أبي هريرةؓ عن النبي ﷺ قوله: ان اللّٰه تبارك وتعالى قرأ طه ويس قبل أن يخلق السموات والأرض بألف عام فلما سمعت الملائكة القرآن قالت: طوبى لأمة ينزل هذا عليها وطوبى لألسنة تتكلم بهذا (أخرجه الدارمي في سننه: ٥٤٨/٢)

ترجمہ: حضرت ابو ہریرہؓ نبی ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) سے یہ قول نقل کرتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے زمین و آسمانوں کی پیدائش سے ہزار سال پہلے سورۃ "طٰہٰ" اور سورۃ "یٰس" پڑھا۔ جب ملائکہ نے قرآن سنا تو کہا کہ خوش بختی و سعادت ہے اس امت کے لئے جس پر یہ نازل ہو اور خوش بختی ہے ان زبانوں کے لئے جو اس کو پڑھے۔

عنوان سورۃ:

دعوت الی التوحید۔

فضیلت سورۃ طٰہٰ:

عن القاسمؒ قال:اسم اللّٰہ الاعظم ،الذی اذا دعی بہ اجاب فی سور ثلاث:البقرۃ، وآل عمران ،وطٰہٰ.

(أخرجہ ابن ماجہ، کتاب الدعاء: ۱۲۶/۲)

حضرت قاسمؒ روایت کرتے ہیں فرمایا: اللہ کا وہ بڑا نام مبارک جس کے ساتھ جب دعا مانگی جائے تو قبول ہوتی ہیں تین سورتوں میں ہی متوقع ہو سکتا ہے: سورت بقرہ، آل عمران اور طٰہٰ۔

خواب میں سورۂ طٰہٰ پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۂ طٰہٰ پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن کو کوئی بات کہے گا اور اس کو مغلوب کرے گا۔ (تعبیر الرؤیا:۳۵۲)

ترتیب جمعی (20) ترتیب نزولی (45) آیات (135) رکوعات (8) کلمات (1301) حروف (5242) زبر (1957) زیر (682) پیش (469) دو زبر (85) دو زیر (24) دو پیش (16) کھڑا زبر (273) کھڑی زیر (13) الٹا پیش (30) جزم (980) شد (363) مد (85)

ربط آیات:

(۱) حروف مقطعات میں سے ہے۔ (۲) آپ کو مصیبت میں ڈالنے کے لئے تو قرآن نازل نہیں ہوا۔ (۳) بلکہ اللہ تعالیٰ سے ڈرنے والوں کے لئے نصیحت ہے۔

خلاصہ رکوع: ۱

رحمٰن کی رحمت کا تقاضا یہ ہے کہ انسان کہ رہنمائی کے لئے ہدایت بھیجی جائیں۔ لیکن مستفید فطرت سلیمہ والے ہی ہوں گے۔ ماخذ: آیت ۳ تا ۵۔

ربط آیات:

(۱) حروف مقطعات میں سے ہے۔ (۲) آپ کو مصیبت میں ڈالنے کے لئے تو قرآن نازل نہیں ہوا۔ (۳) بلکہ اللہ تعالیٰ

سے ڈرنے والوں کے لئے نصیحت ہے۔

(۴) خالق ارض و سماء نے اپنے بندوں کی طرف نازل فرمایا ہے۔(۵) عرش کی طرف سے غلبہ پانے والے رحمٰن ذات کی طرف سے نازل ہوا ہے۔(۶) چونکہ وہ سب مخلوق کا مالک ہے اس لئے اسے احکام دینے کا حق ہے۔(۷) وہ ظاہر اور پوشیدہ سب حالات کا جاننے والا ہے۔(۸) فقط وہی معبود ہے۔(۹) حضرت موسیٰ کا قصہ مخالفین قرآن کے لئے تذکیر بایام اللہ کے طور پر سنایا جاتا ہے کہ وہ اس آئینہ میں اپنے اعمال کے نتائج دیکھ لیں اور سید المرسلین خاتم النبیین ﷺ (تسلیما کثیرا کثیرا) کے لئے تسلی دی جاتی ہے کہ آپ کو انجام کار اسی طرح فتح و کامرانی نصیب ہوئی۔ جب صدائے حق بلند ہوتی ہے تو سلیم الفطرت انسانوں کی جماعت راسخ الایمان بن جاتی ہے۔ دوسری جماعت آخر وقت تک عداوت و مخاصمت پر جمی رہتی ہے اور انجام کار ذلت کی موت مرتی ہے۔ حضرت موسیٰ کے ذکر کی تقریب یہی ہے۔(۱۰) حضرت شعیبؑ سے رخصت ہو کر مدین سے واپس آ رہے ہیں اہلیہ محترمہ ساتھ ہے۔ رات کا وقت ہے۔ آگ کی ضرورت ہے۔ تجلی الٰہی بطور نار ظاہر ہوتی ہے۔ تاکہ موسیٰ اس کو دیکھ کر متوجہ ہو جائیں۔ اپنی اہلیہ سے فرماتے ہیں یا تو جلتی ہوئی لکڑی وہاں سے لے آتا ہوں یا کم از کم راستہ پوچھ آؤں گا۔(۱۱) وہاں حاضر ہونے پر یہ آواز آئی۔(۱۲) یہاں آگ نہیں تجلی الٰہی کا مظہر آگ بنی ہوئی ہے اس وادی مقدس میں جوتا اتار دیں۔(۱۳) میں نے بندوں میں سے آپ کو چن لیا ہے۔ لہٰذا جو کہتا ہوں اسے غور سے سنیئے۔(۱۴) میرے سوا اور کوئی معبود نہیں ہے میری عبادت کرو اور میری یاد کے لئے نماز پڑھا کرو۔

(۱۵) عقیدہ توحید پہلی آیت میں آچکا ہے۔ اب دوسرا عقیدہ قیامت کا بتلایا جا رہا ہے۔ اگر یہ دو عقیدے انسان کے ذہن میں راسخ ہو جائیں تو بقیہ سارا دین خود بخود سمجھ میں آ جاتا ہے۔ عقائد صحیحہ کے ساتھ اعمال صالحہ نماز کی بھی تلقین ہو گئی۔(۱۶) منکرین قیامت آپ کو اس عقیدے سے ہٹانے نہ پائیں۔(۱۷) عطیہ نبوت کے بعد عقائد صحیحہ اور اعمال صالحہ کی تلقین قبل ازیں ہو چکی ہے اب معجزات عطا ہوتے تاکہ مرسل الیہ قوم انہیں مرسل من اللہ خیال کر سکے۔(۱۸) موسیٰ فرماتے ہیں میرے ہاتھ میں میری لاٹھی ہے جس سے مجھے فلاں فلاں نفع حاصل ہوتا ہے۔(۱۹) اس لاٹھی کو پھینک دے۔(۲۰) پھینکی تو سانپ بن کر دوڑنے لگی۔۲۱: موسیٰ ڈر گئے۔ حکم ہوا کہ اس کو آپ پکڑ لیں تو پھر ویسی ہی لاٹھی بن جائیگی ایک معجزہ تو یہ ملا۔ آگے دوسرا معجزہ آتا ہے۔(۲۲) اپنا ہاتھ بغل میں ڈال کر نکالئے۔ بالکل سفید اور روشن ہو کر نکلے گا۔ لیکن وہ بیماری کے باعث نہیں ہوگا بلکہ خرق عادت کے طور پر ہو کر آئے گا۔ یہ دوسرا معجزہ ہے۔(۲۳) یہ معجزات ہم نے قدرت کے کرشمے آپ کو دکھائے ہیں۔(۲۴) نبوت بھی عطا ہو چکی۔ عقائد صحیحہ اور اعمال صالحہ کی تلقین بھی ہو چکی۔ معجزات بھی مل گئے۔ یہ معجزے قدرت الٰہی کے نشان تھے اب جائیے فرعون کو تبلیغ فرمایئے۔

## ربط بین الرکوعین (۱، ۲):

گزشتہ رکوع میں توحید و رسالت کا مضمون اور حضرت موسیٰؑ کا واقعہ مذکور تھا اس رکوع میں بھی توحید کے دلائل اور حضرت موسیٰؑ کا اپنے بھائی ہارونؑ کے لئے دعا کرنے کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع: ۲:

ہارونؑ کی نبوت کے لئے موسیٰؑ کی سفارش مع احسانات موسیٰؑ۔ ماخذ آیت ۲۹ تا ۳۱، ۳۷ تا ۴۱۔

ربط آیات:

(۲۵ تا ۲۸) یہ دعائیں حضرت موسیٰؑ نے کیں تا کہ فرض منصبی بآسانی ادا ہو سکے۔ (۲۹ تا ۳۱) یہ دعا حضرت ہارونؑ کے حق میں کی کہ میرے بھائی کو میرے ساتھ شامل کر کے میری کمر ہمت مضبوط کر دیجئے۔ (۳۲) انہیں بھی عہدہ نبوت عطاء فرمایئے۔ (۳۳، ۳۴) دونوں بھائی بحیثیت نبی ہونے کے تیری یاد بہت زیادہ کر سکیں گے۔ کیونکہ غیر نبی اتنی عبادت نہیں کر سکتا ہے لہٰذا دونوں ہم پلہ ہوں تو بہتر ہے۔ (۳۵) تجھے ہمارے سارے حالات پہلے بھی معلوم ہیں اور آئندہ بھی تیرے سامنے ہیں۔ (۳۶) اے موسیٰؑ تیری دعا ہم نے قبول کر لی۔ (۳۷) اور تجھ پر یہ پہلا انعام نہیں ہے بلکہ اس سے پہلے بھی ایک بہت بڑا احسان ہو چکا ہے اس کی تفصیل آگے آ رہی ہے۔ (۳۸) جب تیری جان خطرہ میں تھی تو ہم نے تیری والدہ کے دل میں یہ خیال ڈالا۔ (۳۹) کہ صندوق میں بند کر کے اس بچہ کو دریا میں ڈال دو۔ (۴۰) جب تم فرعون کے گھر جا پہنچے جو میرا اور تیرا دونوں کا دشمن تھا۔ وہاں ہم نے تمھیں کسی کا دودھ نہ پینے دیا۔ پھر تمہاری بہن نے انہیں تمہاری والدہ کا پتہ بتلایا۔ ہم نے وہاں سے واپس لوٹا کر تمہاری والدہ کی گود میں پرورش کرائی۔ اس کے علاوہ ایک اور احسان بھی سن لو۔ کہ تم نے بڑا ہونے کے بعد ایک آدمی کو مار ڈالا۔ ہم نے تمھیں وہاں سے بھی بچا لیا۔ پھر مدین میں پہنچایا۔ کچھ مدت وہاں رکھا۔ اس کے بعد تقدیر الٰہی کے مطابق تم عہدہ نبوت سے ممتاز ہوئے۔ (۴۱) میں نے تمھیں اپنے کام کے لئے بنایا ہے۔ (۴۲) احسانات کی فہرست تم سن چکے۔ اب جاؤ کام کرو۔ (۴۳) فرعون ہم سے باغی ہو گیا ہے۔ اسے جا کر سمجھاؤ۔ (۴۴) اس کے ساتھ سختی سے پیش نہ آنا۔ شاید اسے ہدایت ہو جائے۔ (۴۵) چونکہ وہ بہت بڑا سخت گیر ہے اس لئے خطرہ ہے کہ ہم پر بھی سختی کرے اور تبلیغ کرنے ہی نہ دے۔ (۴۶) ڈرو مت میں تمہارے ساتھ ہوں۔ (۴۷) اسے جا کر یہ پیغام دو کہ بنی اسرائیل کو ہمارے ساتھ روانہ کر دو۔ انہیں تکلیف نہ دو اور اسے کہہ دو بھلائی اسی کے لئے ہے جو اللہ تعالیٰ کے حکم کو مان جائے۔ (۴۸) سزا اسے ملتی ہے جو اللہ تعالیٰ کا حکم نہ مانے۔ (۴۹) فرعون نے کہا اے موسیٰؑ تمہارا رب کون سا ہے۔ (۵۰) ہمارا رب وہ ہے جس نے ہر

شے کو نعمت وجود عطا کی اور سب کو منزل کمال کی طرف چلنے کی راہ دکھائی۔

(۵۱) جب فرعون نے دیکھا کہ موسیٰؑ نے جواب تو معقول دیا جس کا جواب فرعون کے پاس کوئی نہ تھا تو اس نے بیہودہ سوالات شروع کر دیئے اور کہا کہ پہلے لوگوں کے حالات و واقعات بتایئے۔ (۵۲) ان کے حالات میرے رب کے پاس پورے پورے محفوظ ہیں۔ (۵۳) میرے اس رب کے پاس ان کے حالات محفوظ ہیں جس کی قدرت کے یہ کارنامے ہیں۔ (۵۴) رب کی پیدا کردہ نعمتوں کو خود استعمال کرو اور اپنے جانوروں کو استعمال کراؤ۔ عقلمندوں کے لئے رب کی شناخت کے لئے یہ دلائل کافی ہیں۔ (۵۵) اسی زمین سے اللہ تعالیٰ نے سب کو پیدا کیا۔ اسی میں سب کو لوٹائے گا اور اسی سے دوبارہ اٹھائے گا۔

## ربط بین الرکوعین (۲، ۳):

گزشتہ رکوع میں توحید کے دلائل تھے اس رکوع میں بھی توحید کے دلائل اور ساتھ ساتھ معاد کا بیان بھی ہے۔

## خلاصہ رکوع: ۳:

(۱) ممسوخ الفطرت کا تسلیم حق سے انکار کرنا۔ (۲) اور سلیم الفطرت والوں کا سر تسلیم خم کرنا۔ ماخذ (۱) آیت ۵۶۔ (۲) آیت ۷۰۔

### ربط آیات:

(۵۶) ہم نے فرعون کو ساری نشانیاں دکھائیں لیکن اس نے جھٹلایا اور ماننے سے انکار کیا۔ (۵۷) اخیر یہ جواب دیا کہ تو (اے موسیٰؑ) ہمیں نکال کر اس ملک پر قابض ہونا چاہتا ہے۔

(۵۸) ایک وقت مقرر کر دو تا کہ جادو کا مقابلہ کر کے دکھائیں۔ (۵۹) موسیٰؑ نے فرمایا جس دن تمہاری عید ہو اس دن چاشت کے وقت لوگوں کو جمع کر لیا جائے۔

(۶۰) اب فرعون نے حق کے مقابلہ میں باطل کی قوت جمع کی اور وقت معین پر آیا، اور جادوگروں کو مقابلہ کے لئے کھڑا کیا۔ (۶۱) حضرت موسیٰؑ نے جادوگروں کو پہلے تبلیغ حق فرمائی۔

(۶۲) ان جادوگروں کا آپس میں کچھ جھگڑا سا ہو گیا۔ موسیٰؑ اور ہارونؑ سے پوشیدہ باتیں کرتے رہے۔ (۶۳) انہوں نے یہی فیصلہ کیا کہ یہ لوگ اپنے جادو کے زور سے قبطیوں کو نکال کر ملک پر قابض ہونا چاہتے ہیں۔ لہٰذا اپنی ساری طاقت جمع کر کے ان کا مقابلہ کرو۔ (۶۵) اے موسیٰ علیہ السلام یا آپ پہلے جادو کا کھیل دکھائیں یا ہم پہل کرتے ہیں۔ (۶۶) موسیٰؑ نے

فرمایا کہ تم ہی شروع کرو۔ چنانچہ ان کی ساحری اور شعبدہ بازی کے باعث یہ معلوم ہونے لگا کہ ان کی رسیاں اور لاٹھیاں سانپ ہیں کہ دوڑنے لگے ہیں۔ (٦٧) موسیٰؑ دل میں ذرا ڈر سے گئے۔ (٦٨) ہم نے موسیٰؑ سے کہا۔ ڈرو مت۔ تم ہی جیتو گے۔ (٦٩) تمہارے دائیں ہاتھ میں لاٹھی ہے اسے پھینک دو۔ جو کچھ انہوں نے بنایا ہے، سب کو نگل جائے گی۔ بھلا جادوگر بھی کبھی حق کے مقابلہ میں جیت سکتے ہیں۔ (٧٠) جادوگروں نے یہ کیفیت دیکھی تو وہ سمجھ گئے کہ یہ جادو اور شعبدہ بازی نہیں بلکہ طاقت الٰہی کا کرشمہ ہے لہٰذا فوراً سجدے میں گر پڑے اور ایمان لے آئے۔ (٧١) جب جادوگر ایمان لے آئے تو فرعون نے کہا کہ میری اجازت کے بغیر تم کیوں مان گئے۔ معلوم ہوتا ہے تم موسیٰؑ کی اس سازش میں شریک تھے۔ اب تمہیں سخت سزا دیتا ہوں۔ (٧٢) انہوں نے جواب دیا کہ ہم پر دلائل واضحہ سے موسیٰؑ کی صداقت روشن ہو چکی ہے۔ لہٰذا اب تمہاری بات ہرگز نہیں مان سکتے جو چاہو کرلو۔ (٧٣) ہم اپنے رب پر ایمان لا چکے ہیں اور تم جادو کی شعبدہ بازی پر زور دیتے ہو۔ اللہ تعالیٰ کی ذات بہتر اور باقی رہنے والی ہے۔ لہٰذا اب تو ہم رب کے طرف دار رہیں گے۔ (٧٤) جو شخص رب کے ہاں مجرم (یعنی کافر یا مشرک) ہو کر جائے گا اس کا ٹھکانہ دوزخ ہے۔ (٧٥، ٧٦) اور ایمان والوں کی یہ جزا ہے۔ (٧٧) فرعون بارہا موسیٰؑ کی صداقت کو دیکھ چکا اور پھر بھی اپنی ضد پر قائم رہا۔ اتمام حجت کے بعد اب موسیٰؑ کو حکم ملتا ہے کہ بلا اجازت فرعون بنی اسرائیل کو لے کر نکل جاؤ اور اس سے ہرگز نہ ڈرو اس لئے کہ وہ پکڑ نہیں سکے گا۔ (٧٨) اس کے بعد فرعون بمع لشکر کے بنی اسرائیل کے پیچھے چل پڑا اور سمندر میں غرق ہوا۔

### ربط بین الرکوعین (٣، ٤):

گزشتہ رکوع میں حضرت موسیٰؑ کا واقعہ بیان ہوا اس رکوع میں بھی حضرت موسیٰؑ کا واقعہ بیان ہو رہا ہے۔

### خلاصہ رکوع: ٤:

اتمام حجت کے بعد موسیٰ علیہ السلام کا مصر سے خروج اور معاندین حق کا ان کے پیچھے پڑ کر تباہ ہو جانا۔ ماخذ۔ آیت ٧٧۔ ٨٧

**ربط آیات:**

(٧٩) فرعون نے اپنی ساری قوم کو گمراہ کیا۔ (٨٠) فرعون کا واقعہ تو ختم ہوگیا۔ اب بنی اسرائیل کا قصہ شروع ہوتا ہے۔ بنی اسرائیل کو فرعون کی ظلم سے نجات دلائی گئی تھی۔ لیکن قانون ان کے لئے بھی یہی تھا کہ ان میں سے جو شخص قانون الٰہی سے تجاوز کرے گا، غضب ایزدی کا مورد ٹھہرے گا یعنی اللہ تعالیٰ کے ہاں تسلیم حق پر عزت اور انکار حق پر ذلت مقرر ہے خواہ کوئی ہو۔

(۸۱) اے بنی اسرائیل اللہ تعالیٰ کی ستھری پیدا کی ہوئی چیزوں کا کھاؤ اور سرکشی نہ کرو ورنہ اللہ تعالیٰ کا غضب نازل ہو گا۔(۸۲) اور جو شخص اللہ تعالیٰ کی طرف رجوع کر کے آئے ایمان لائے نیک عمل کرے اس کے حق میں اللہ تعالیٰ غفار ہے۔(۸۳) موسیٰ ؑ اپنے قوم کے ستر آدمیوں سے پہلے کوہ طور پر پہنچ گئے اس لئے بارگاہ ایزدی میں یہ سوال ہوا۔(۸۴) وہ میرے پیچھے آ رہیں ہیں۔ میں اس لئے آ گے گیا کہ جلد سے جلد حضور میں سجدہ ریز ہو کر اپنے خالق و مالک کی خوشنودی حاصل کروں۔(۸۵) اللہ تعالیٰ نے موسیٰ ؑ کو بنی اسرائیل کے گمراہ ہونے کی اطلاع دی۔(۸۶) موسیٰؑ کوہ طور سے لوٹ کر غصہ میں بھرے ہوئے آئے اور آ کر بنی اسرائیل کو سخت ڈانٹا۔(۸۷) جو وعدہ ہم آپ سے لے گئے تھے کہ آپ کے واپس آنے تک اپنے دین پر پختہ رہیں گے اس سے ہم اپنے اختیار سے نہیں ہٹے بلکہ واقعات ہی ایسے ہوتے گئے جن سے ہم گمراہ ہو گئے۔ مثلاً ہم نے اور سامری نے تمام زیور آگ میں ڈالے۔(۸۸) پھر سامری نے ان سے ایک بچھڑا بنایا۔ جس سے بچھڑے کی سی آواز بھی نکلتی تھی۔ لوگوں نے خیال کیا کہ یہی خدا ہے اور موسیٰ ؑ بھول کر کوہ طور پر گئے ہیں۔

## ربط بین الرکوعین (٤، ٥):

دونوں رکوع میں ربط ظاہر ہے۔ کہ ماقبل میں حضرت موسیٰؑ کا واقعہ تھا اس رکوع میں اس کا تتمہ اور اختتام ہے۔

## خلاصہ رکوع: ٥:

(۱) ہارونؑ کا بنی اسرائیل کی اصلاح سے عاجز آ جانا۔(۲) اور موسیٰ ؑ کے آنے سے اصلاح ہونا۔ ماخذ۔(۱) آیت ۹۱۔(۲)۔ آیت ۹۷۔

### ربط آیات:

(۸۹) ان لوگوں کو اتنی تمیز نہ ہوئی کہ وہ تو کسی کا جواب تک نہیں دے سکتا اور نہ ان کے نفع و نقصان کا مالک ہو سکتا ہے۔(۹۰) حضرت ہارونؑ نے حضرت موسیٰ ؑ کی آمد سے پہلے بہتیرا سمجھایا لیکن وہ باز نہ آئے۔(۹۱) بنی اسرائیل نے کہا کہ موسیٰ ؑ کے تشریف لانے تک تو ہم اسی طرح رہیں گے۔(۹۲) موسیٰ ؑ نے واپس آ کر ہارونؑ کو ڈانٹنا شروع کیا۔(۹۳) کہ تو نے مجھے اطلاع کیوں نہ دی۔(۹۴) جوش میں آ کر موسیٰ ؑ نے بھائی کی داڑھی اور سر کے بال پکڑ لیے۔ ہارونؑ اپنی معذرت پیش کر کے چھڑا رہے تھے۔(۹۵) ہارونؑ کے بعد سامری کی طرف متوجہ ہوئے۔(۹۶) اس نے اپنے گمراہی کے اسباب بیان کئے۔(۹۷) موسیٰ ؑ نے اسے بددعا دی اور اس کے بنائے بچھڑے کو جلایا۔ اور پھر سمندر میں اڑا دیا۔(۹۸) تمہارا اصلی معبود تو یہ ہے۔(۹۹) سارا قصہ ختم ہو گیا۔ اب پھر رسول اللہ ﷺ (تسلیما کثیرا کثیرا) کی طرف مخاطب ہے، ارشاد ہوتا ہے

کہ ہم نے آپ کو پہلے واقعات سنائے اپنے پاس سے ذکر یعنی قرآن حکیم عطا کیا۔ (حاصل یہ ہے کہ اس کے ساتھ بھی وہی سلوک ہوگا جو پہلی کتابوں سے ہوا۔ (۱۰۰) جو اس سے اعراض کرے گا سزا پائے گا۔ (۱۰۱) اعراض کرنے والے ہمیشہ سزا پائیں گے۔ (۱۰۲) سزا اس دن ملے گی۔ (۱۰۳) آہستہ آہستہ آپس میں باتیں کریں گے کہ تم تو خیال کرتے تھے کہ قبروں سے کبھی نہیں اٹھیں گے۔ معلوم ہوتا ہے تم تو قبر میں صرف دس دن یا راتیں قیام کر کے چلے آئے ہو۔

## ربط بین الرکوعین (۵، ۶):

گزشتہ رکوع میں حضرت موسیٰؑ کا واقعہ بیان کیا گیا اور رکوع کے آخر میں قیامت کا بیان ہوا، اس رکوع میں قیامت کے مقدمات یعنی اس کی علامات کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع: ۶:

معترضین حق کے لئے شفاعت نہیں ہوگی۔ ماخذ آیت ۱۰۹۔

ربط آیات:

(۱۰۴) بلکہ ان میں سے زیادہ عقلمند تو یہ خیال کرے گا کہ قبر میں فقط ایک ہی دن ٹھہر کر آ گئے ہیں۔ (۱۰۵) منکرین قیامت پوچھتے ہیں کہ قیامت کے دن پہاڑوں کا کیا حال ہوگا۔ انہیں کہہ دیجئے پہاڑ اڑ جائیں گے۔ (۱۰۶) پہاڑوں کی جگہ چٹیل میدان ہو جائے گا۔ (۱۰۷) ان میں نہ کبھی باقی رہے گی اور نہ کوئی اونچی جگہ۔ (۱۰۸) بلانے والے کی آواز پر سب قبروں سے اٹھ کر حاضر ہو جائیں گے۔ (۱۰۹) اس دن اجازت الٰہی کے سوا کسی کو لب کشائی کی جرات نہ ہوگی۔ (۱۱۰) اس دن (بلکہ آج بھی) اللہ تعالیٰ سب کے حالات سے پورا پورا آگاہ ہوگا۔ (بلکہ ہے) اور اس کے علم کا کوئی احاطہ نہیں کر سکے گا۔ (۱۱۱) اللہ تعالیٰ کے سامنے اس دن سب عاجز ہوں گے اور نقصان صرف ظالم اٹھائیں گے۔ (۱۱۲) نیکوں کاروں کو کوئی ڈر نہیں ہوگا۔ (۱۱۳) ہم نے قرآن کو عربی میں نازل فرمایا اور واقعہ قیامت کو مختلف طریقوں سے بیان فرمایا تا کہ یہ سمجھ کر پرہیزگار ہو جائیں۔ (۱۱۴) اللہ تعالیٰ سچا بادشاہ ہے۔ اس کی شان اس کے لئے بلند ہے کہ خلاف واقعہ بیان کرے۔ (۱۱۵) ہم نے آدمؑ (ابوالانس) کے ارادہ میں مضبوطی نہیں پائی تھی (یہ تو بھلا اس کی اولاد ہیں) لہٰذا ان میں بھی وہی نقص موجود ہے کہ بندہ کہلاتے ہیں اور بندگی احکام بجالانے سے جی چراتے ہیں اور اگر واقعات اصلیہ پیش آنے والے بتلائے جاتے ہیں تو ان پر بھی توجہ نہیں کرتے۔ (۱۱۶) مخالفین توحید مجازات قرآن اپنے ازلی دشمن شیطان کے پنجے میں آئے ہیں چنانچہ ملائکہ عظام نے تو آدمؑ کو سجدہ کیا اور شیطان نے انکار کیا۔ (۱۱۷) اے آدم خبردار ہو شیطان تم دونوں کا دشمن ہے تمہیں کہیں جنت سے نکال نہ

دے۔(۱۱۸) یہاں نہ بھوک ستائے گی اور نہ ننگے ہوں گے۔(۱۱۹) نہ پیاس لگے گی نہ دھوپ ہوگی۔(۱۲۰) شیطان نے آکر یہ جال پھیلایا اور ان دونوں کو پھنسالیا۔(۱۲۱) جس درخت سے اللہ تعالیٰ نے منع فرمایا تھا وہی درخت شیطان نے کھلایا اور ان حضرات نے کھایا۔ جنت کا لباس چھن گیا اور نافرمانی کا فرد جرم لگ گیا۔

## ربط بین الرکوعین(۶،۷):

گزشتہ رکوع میں حضرت آدمؑ کے ساتھ (مختصراً) عہد کا بیان تھا کہ "ولقد عهدنا الى ادم" اس رکوع میں اس عہد کی تفصیل ہے۔

## خلاصہ رکوع:۷:

(۱) واقعہ عصیان آدمؑ۔(۲) عصیان کے ازالہ کے لئے تذکیر کی ضرورت ہے۔(۳) اور اعراض ذکر سے عمی کا باقی رہنا۔ ماخذ (۱) آیت ۱۲۱،(۲) آیت ۱۲۳،(۳) آیت ۱۲۵۔

### ربط آیات:

(۱۲۲) پھر اللہ تعالیٰ نے ان کی توبہ قبول فرمائی اور رہنمائی فرمائی۔(۱۲۳) توبہ قبول ہونے سے پہلے جنت سے اتارے گئے اور توبہ دنیا میں آکر قبول ہوئی۔ جنت سے نکالتے وقت نسل آدم کو یہ پیغام ملا۔(۱۲۴) جو میرے ذکر سے منہ موڑے گا اس کی یہ سزا ہے۔(۱۲۵) جب قیامت کے دن اپنے اندھے ہونے کی وجہ دریافت کرے گا۔(۱۲۶) تو یہ جواب ملے گا۔(۱۲۷) حدود عبودیت سے آگے بڑھنے والوں اور احکام الٰہی کے نہ ماننے والوں کی سزا یہی ہوتی ہے۔(۱۲۸) ان مخالفین کو پہلی تباہ شدہ بستیوں سے بھی عبرت حاصل نہیں ہوتی۔(۱۲۹) اگر تقدیر الٰہی میں عذاب کی تاخیر مقدر نہ ہوتی تو فوراً ان پر عذاب آجاتا۔

## ربط بین الرکوعین(۷،۸):

گزشتہ رکوع میں قیامت کے دن کے عذاب کا بیان تھا اس رکوع میں دنیا کے عذاب کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع:۸:

تلقین صبر اور توکل باللہ کی درستی کے لئے شب و روز سعی جاری رہے۔ ماخذ آیت ۱۳۰۔

### ربط آیات:

(۱۳۰) جو کچھ یہ لوگ کہیں آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) صبر سے برداشت کریں اور اپنا تعلق باللہ شب و روز مضبوط کرتے

رہیں۔(۱۳۱)اور دنیا کا ساز وسامان جو انہیں ملا ہوا ہے۔اس کا خیال نہ کریں اس میں بھی ان کے لئے فتنہ ہے۔مؤمنین کے لئے جو رزق اللہ تعالیٰ نے تیار کیا ہے وہ بدر جہا بہتر اور باقی رہنے والا ہے۔(۱۳۲)اور اپنے اہل عیال کو یاد الٰہی کی رغبت دلائیں اور ان کے رزق کی فکر نہ کریں۔اس کے ہم ضامن ہیں ۔بالآخر فتح تقوٰی کی ہو گی جس کے آپ حامل ہیں۔(۱۳۳)مخالف کہتے ہیں کہ کوئی معجزہ آپ کیوں نہیں دکھاتے کیا قرآن حکیم معجزہ نہیں ہے۔(۱۳۴)اگر رسول بھیجنے سے پہلے ہم انہیں عذاب دیتے تو یہ عذر پیش کرتے کہ ہدایت کے لئے ہماری طرف رسول کیوں نہ بھیجا اب رسول آیا ہے تو اس کے ساتھ یہ سلوک کر رہے ہیں۔(۱۳۵)اگر نہیں مانتے تو انتظار کرو۔خود بخود معلوم ہو جائے گا کہ کون حق پر ہے۔

# سورة انبياء

## سورة انبياء مكية، نزلت بعد سورة ابراهيم

سورۃ انبیاء کا سورۃ طٰہٰ سے ربط:

(۱)سورۃ طہ کی ابتداء میں قرآن کا ذکر تھا"ما انزلنا عليك القرآن لتشقى "۔اس سورت کی ابتداء میں بھی قرآن کا ذکر ہے"ماياتيهم من ذكر من ربهم"........الخ(الاية)اس میں ذکر سے مراد قرآن ہے۔

(۲)سورۃ طہ کے آخر میں تقوٰی کا بیان تھا"العاقبة للتقوىٰ."اور تقوٰی کا اثر قیامت میں ظاہر ہوگا اب اس سورت میں قیامت کا ذکر ہے"اقترب للناس حسابهم."(الاية).

(۳)دونوں سورتوں میں توحید، بعث بعد الموت اور بعض انبیاءؑ کے قصے مذکور ہیں۔

تسمیۃ سورۃ انبیاء:

(بسم اللّٰه)المتجلّي بجلاله الموجب حجاب الغفلة وجماله الموجب باتيان الذكر المحدث(الرحمن)بوضع الحساب(الرحيم)بانزال الذكر.

ترجمہ:اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو غفلت (لاپرواہی) کے باعث بننے والے اپنے جلال کے ساتھ اور نئی نئی آیات کے آجانے کے موجب بننے والے اپنے جمال کے ساتھ جلوہ نما ہے، جس نے یوم حساب مقرر کر کے بہت رحم کیا ہے۔

وجہ تسمیۃ سورت الأنبیاء

سورۃ الأنبیاء میں انبیاء کا ذکر کثرت سے کیا گیا ہے، کیونکہ اس میں سولہ انبیاء کا ذکر ہے اور اتنی زیادہ تعداد میں کسی اور سورت میں نہیں آئی سوائے سورۃ انعام کے۔

**عن أبي مسعود قال: في بني اسرائيل والكهف ومريم وطه والأنبياء انهن من العتاق الأول وهن من تلادي.** (أخرجه البخاری کتاب التفسير، سورة الأنبياء رقم حديث: ٤٧٣٩)

ترجمہ: حضرت ابن مسعودؓ بنی اسرائیل، کہف، مریم، طٰہٰ، انبیاء کے متعلق فرماتے ہیں کہ یہ پرانی اور قدیم (مضامین والی) سورتوں میں سے ہیں۔

## موضوع سورۃ:

دعوت الی الذکر اور انبیاءؑ کا آفاقی اور انفسی مصائب میں بامداد الٰہی نجات پانا۔

## فضیلت سورۃ الانبیاء:

**عن عبد اللّٰه بن مسعودؓ انه قال: في بني اسرائيل والكهف ومريم وطه والأنبياء انهن من العتاق الأول، وهن من تلادي** (أخرجه البخاری، کتاب التفسير، سورة الانبياء: ٢/٢٩٣)

حضرت عبداللہ بن مسعودؓ نے فرمایا: سورت بنی اسرائیل، کہف، مریم، طہ اور سورت انبیاء پہلی پرانی (مضامین والی) سورتوں میں سے ہیں۔

## خواب میں سورۃ الانبیاء پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھتا ہے کہ سورۃ الانبیاء پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ حق تعالیٰ اس کو انبیاءؑ کی خصلت عطا فرمائے گا۔ (تعبیر الرؤیا: ۳۵۳)

**ترتیب جمعی (21) ترتیب نزولی (73) آیات (112) رکوعات (7) کلمات (1138) حروف (4860) زبر (1727) زیر (637) پیش (545) دوزبر (54) دوزیر (31) دوپیش (23) کھڑا زبر (211) کھڑی زیر (14) الٹا پیش (30) جزم (1021) شد (319) مد (84)**

## خلاصہ رکوع:

دعوت الی الذکر۔ ماخذ آیت ۲۔

ربط آیات:

(۱) قیامت قریب آ گئی اور یہ مشرکین و کفار ابھی تک غفلت میں ہیں۔ اسی غفلت کے باعث اصول دین سے بے بہرہ ہیں اور حساب دینے کی تیاری نہیں کرتے۔ (۲) جو نیا ذکر آتا ہے اسے تماشا سمجھتے ہیں۔ (۳) ذکر الٰہی جو انہیں سنایا جاتا ہے، اس سے ان کے دلوں پر کوئی اثر نہیں ہوتا۔ ویسے کے ویسے غافل رہتے ہیں بلکہ ذکر سنانے والے پر الٹا یہ الزام لگاتے ہیں کہ یہ شخص جادوگر ہے۔ (۴) اس الزام کا جواب نبی کی طرف سے فقط یہ ہے۔ (۵) کبھی کہتے ہیں کہ یہ تعلیم اللہ تعالیٰ کی طرف سے نہیں ہے بلکہ پریشان خواب ہیں۔ افتراء ہے۔ شاعری ہے۔ اگر نبی سچا ہے تو پہلے نبیوں کی طرح کوئی معجزہ دکھائے۔

(۶) پہلے لوگ معجزات دیکھ کر ایمان نہیں لائے اور نہ یہ لائیں گے۔ (۷) الزامات سابقہ جو تم لگاتے ہو تمہارا کیا خیال ہے کہ اللہ تعالیٰ وحی نہیں بھیجا کرتے۔ پہلے انبیاءؑ کے متعلق دوسری امتوں سے پوچھ تو دیکھو کہ ان پر وحی نازل ہوئی یا نہیں ہوئی۔ (۸) کیا وہ انبیاءؑ کے لوازمات بشریہ سے معرا تھے۔ ہرگز نہیں۔ (۹) پھر ہم نے ہمیشہ انبیاءؑ سے اپنی مدد کا وعدہ پورا کیا۔ یہاں بھی یہی ہوگا۔

## ربط بین الرکوعین (۱۔۲):

گزشتہ رکوع میں اجمالاً مشرکین کا بیان تھا اللہ تعالیٰ نے فرمایا "واھلکنا المسرفین." اس رکوع میں بعض مسرفین مشرکین کی تفصیل بیان کی گئی ہے۔

## خلاصہ رکوع: ۲:

تذکیر بایام اللہ۔ ماخذ آیت ۱۱ تا ۱۵۔

ربط آیات:

(۱۰) اس کتاب یعنی قرآن حکیم میں تمہارے لئے نصیحت ہے۔ لہٰذا عقل سے کام لو اور اسے مان جاؤ اس میں تمہارا بھلا ہے۔ (۱۱) تم سے پہلے ہم نے کئی ظالم بستیوں کے ٹکڑے اڑا دیئے اور ان کی جگہ نئی بستیاں آباد کیں۔ (۱۲) عذاب الٰہی کو دیکھ کر وہ بھاگتے۔ (۱۳) بھاگتے کیوں ہو۔ آؤ اپنے ساز و سامان اور گھروں میں بیٹھو۔ (۱۴) اب اپنے ظلم کا اقرار کرتے ہیں۔ (۱۵) عذاب آنے کے بعد توبہ کس طرح قبول ہو سکتی ہے۔ (۱۶) آسمان اور زمین کی پیدائش کھیل اور تماشے کے طور پر تو نہیں ہوئی کہ بے نتیجہ ہی رہے۔ (۱۷) اگر کھیل بنانی ہوتی تو ہم بنا سکتے تھے نہ کہ تم ہمارے کام کو کھیل بناؤ۔ لیکن ہم نے اسے کھیل نہیں بنایا۔ کیونکہ یہ حکیم کی حکمت کے خلاف ہے۔ (۱۸) یاد رکھو ہم حق سے باطل کو پاش پاش کر دیں گے۔ (۱۹) آسمان و

ادبی سے مت بلاؤ۔ یا نبی اللہ یا رسول اللہ کہہ کر خطاب کیا کرو۔ (۶۴) زمین و آسمان میں فقط اللہ تعالیٰ کی سلطنت ہے۔ جو نیک عمل کر کے جاؤ گے اس کے ہاں اجر پاؤ گے۔ لہٰذا ہمارے تجویز کردہ دستور العمل کے مطابق عمل کرو۔ تا کہ دنیا میں عزت اور آخرت میں نجات پاؤ۔

# سورۃ الفرقان

## سورۃ الفرقان مکیۃ، نزلت بعد سورۃ یٰس

سورۂ فرقان کا سورۂ نور سے ربط:

سورۂ نور میں واقعہ افک بیان کیا گیا جو کہ نبی ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کے لئے حزن وغم کا سبب تھا جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا۔ ان الذین جاؤ بالافک۔" (الخ) سورۂ فرقان میں نزول قرآن کا بیان ہے جو کہ نبی کریم ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کے لئے خوشی اور سرور کا سبب ہے جیسا کہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں۔ "**تبرک الذی نزل الفرقان علی عبدہ لیکون للعلمین نذیرا۔**"

تسمیۂ سورۂ فرقان:

**(بسم اللّٰہ) المتجلی بتفاصیل ذاتہ واسمآء ہ فی القرآن (الرحمن) بتنزیلہ علیٰ عبدہ المبعوث رحمۃ للعالمین (الرحیم) بجعلہ نذیر اللعالمین اذا فاد بہ الرحمۃ الاخرویۃ الخاصۃ للمؤمنین.**

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو کہ قرآن مجید میں اپنی ذات وصفات کی تفصیلات کے ہمراہ جلوہ آفروز ہے۔ جس نے ساری جہانوں کی رحمت کے طور پر بھیجے گئے بندے پر اس قرآن مجید کو نازل کر کے بہت زیادہ مہربانی دکھائی۔ جس نے اُس قرآن مجید میں اہل جہان کے لئے تہدید اور خوف بنا کر خصوصی رحم کیا اس لئے کہ اس سے صرف مؤمنوں کے لئے اُخروی رحمت کا فائدہ ہوتا ہے۔

وجہ تسمیۂ سورت الفرقان:

اس سورت کو فرقان کا نام دینا اس سورت کے شروع میں لفظ فرقان کا آنا ہے، کیونکہ یہ سورت لفظ فرقان سے شروع ہوئی ہے۔ اللہ کا قول ہے "**تبارک الذی نزل الفرقان علی عبدہ لیکون للعلمین نذیرا**"۔

**وعن حمید بن عبد الرحمٰن بن عوف أن رسول اللہ ﷺ صلی الصبح، فقرأ سورۃ الفرقان فاسقط آیۃ**

فلما سلّم قال:هل في القوم أبيّ فقال:أبيّ :ها أنا يا رسول الله،فقال:ألم أسقط آية؟قال:بلى قال:فلم تفتحها علي؟قال: حسبتها آية نسخت،قال:لا ولكني أسقطتها.

(الدر المنثور:٦/٢٣٤)

ترجمہ:حضرت حمید بن عبد الرحمن بن عوفؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے صبح کی نماز پڑھی۔پس انہوں نے سورۃ فرقان پڑھی۔ایک آیت میں غلطی کی۔آپ ﷺ نے جب سلام پھیرا تو فرمایا:کیا لوگوں میں ابی (بن کعب) ہے؟ تو ابی نے جواب دیا" کیوں نہیں۔آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا تو پھر تم نے مجھے لقمہ کیوں نہیں دیا۔ابی بن کعب نے جواب دیا کہ میں نے اس آیت کو منسوخ سمجھا رگمان کیا۔آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا:نہیں بلکہ میں نے اس کو (سہواً) چھوڑا تھا۔

## موضوع سورۃ:

سورۂ نور دعوت الی النور تھی۔اتباع نور الٰہی میں جو موانع ہیں ان کا رفع سورۂ فرقان میں ہے۔مخالفین نور کو توحید قرآن حکیم اور رسالت میں شک ہے۔ان مسائل کے متعلق حجابات اٹھا دیئے جائیں گے اس کے بعد آدمی دو قسم کے ہو جائیں گے۔

### فضیلت سورۃ الفرقان:

عن ابن عباسؓ:من قرأ الفرقان،واتبع ما فيه،هداه الله من الضلالة و وقاه يوم القيامة سوء الحساب.

(البحر المديد في تفسير القرآن المجيد:٣/٤٢٩)

حضرت ابن عباسؓ سے روایت ہے:جو شخص سورت فرقان پڑھے اور اس میں مذکور امور کی تابعداری کرے تو اللہ تعالیٰ اس کو گمراہی سے ہدایت کی طرف لے جائیں گے اور روز قیامت سخت حساب بچائیں گے۔

### خواب میں سورۃ الفرقان پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الفرقان پڑھتا ہے۔دلیل ہے کہ حق کی راستی کے ساتھ باطل سے جدا ہوگا۔ (تعبیر الرؤیا:٣٥٣)

ترتیب جمعی (25) ترتیب نزولی (42) آیات (77) رکوعات (6) کلمات (392) حروف (3763) زبر (1421) زیر (425) پیش (357) دو زبر (148) دو زیر (16) دو پیش (12) کھڑا زبر (117) کھڑی زیر (13) الٹا پیش (13) جزم (672) شد (281) مد (51)

## خلاصہ رکوع: ۱:

(۱)۔جمال مسائل ثلثہ (توحید، قرآن حکیم، رسالت) ماخذ (۱) آیت ۲۔۳۔(۲) آیت ۴ تا ۶۔(۳) آیت ۷ تا ۹۔

ربط آیات:

(۱) وہ ذات بابرکت ہے جس نے ایسی کتاب نازل فرمائی جو حق اور باطل میں فارق ہے۔(۲) وہ اللہ تعالیٰ زمین و آسمان کا تنہا بلا شرکت غیر بادشاہ ہے لہٰذا اپنے بندوں کو قانون دینا فقط اس کا کام تھا۔(۳) ان کفار نے ایسے بے کسوں اور بے بسوں کو اپنا خدا مان لیا ہے۔حالانکہ ان کا خدا قادر مطلق موجود ہے۔اگر مخالفین مذکور الصدر صفات الوہیت اور اپنے معبودوں کی بے کسی پر غور کریں تو مسئلہ توحید ان کی سمجھ میں آجائے۔(۴،۵) کافر کہتے ہیں کہ قرآن خود ساختہ کتاب ہے۔مل جل کر بنائی گئی ہے اور اس میں سوائے پرانے قصوں کے اور کیا رکھا ہے۔(۶) غور کر کے دیکھو۔تو تمہیں معلوم ہو جائیگا کہ آسمان و زمین کے رازداں کی طرف سے یہ کتاب نازل ہوئی ہے۔(کیونکہ اس میں مخلوقات کی حالات خفیہ کو مدنظر رکھ کر احکام بعض اوقات دیئے جاتے ہیں۔لہٰذا اگر قرآن حکیم میں پورا غور کریں تو انہیں معلوم ہو جائے کہ سوائے اس رازدان حقیقی عزّ اسمہ و جل مجدہ کے اور کوئی اس کا نازل کرنے والا نہیں ہو سکتا۔(۷) توحید اور قرآن کے بعد رسول ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیرا) کی رسالت کے متعلق مخالفین کے شبہات کا ذکر اس آیت اور اس سے اگلی آیت میں ہے مخالفین کا شبہ یہ ہے کہ رسول ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیرا) عام آدمیوں کی طرح کھاتا پیتا اور بازاروں میں چلتا پھرتا ہے نہ ان کے ساتھ کوئی فرشتہ ہے جو اعلان کرتا جاتا کہ یہ رسول ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیرا) ہے اس رکوع کے آخر میں ان شبہات باطلہ کا جواب دیا گیا ہے کہ پہلے رسول ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیرا) بھی تو اسی طرح کھاتے پیتے تھے اور بازاروں میں چلتے پھرتے تھے اور ان میں سے کسی کے ساتھ کوئی فرشتہ منادی کے لئے موجود نہ تھا اور ہوتا بھی تو اس صورت میں نظر آسکتا تھا کہ شکل انسانی اختیار کرتا۔(۸) پھر مخالفین کہتے ہیں کہ رسول ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیرا) کے پاس کوئی خزانہ نہیں اس کے قبضے میں کوئی باغ نہیں۔یعنی وہ مال و دولت دنیوی میں کوئی اونچا پایہ نہیں رکھتا لہٰذا یہ پیغمبر نہیں بلکہ معاذ اللہ ایک سحر زدہ آدمی ہے جس کی لوگ پیروی کرتے چلے جارہے ہیں۔

(۹) دیکھئے کیسی مثالیں آپ کے متعلق دے کر گمراہ ہو گئے۔یہ بھی یاد رکھیں کہ انہیں پھر کوئی سیدھا راستہ بھی نہیں مل سکے گا۔

## ربط بین الرکوعین (۱،۲):

پہلے کفار کے اعتراضات کا ذکر تھا۔"وقالوا مال ھذا الرسول.....او تکون له جنة یا کل منها." کہ اس نبی کا باغ

ہوتا جس سے کھاتا اس رکوع میں اس اعتراض کا جواب ہے کہ برکت والی ذات اللہ تعالیٰ ہے اگر چاہے تو اس سے بہتر دے گا۔"تبرك الذی ان شاء جعل لك خیرا من ذلك جنت تجری من تحتها الانهر ۔(الایة).

## خلاصہ رکوع ۲ :

مسئلہ رسالت۔ماخذ آیت ۲۰۔

### ربط آیات:

(۱۰)اللہ تعالیٰ بابرکت ذات ہے ان کے خیال سے بہتر چیزیں عطا فرما سکتا ہے۔(لیکن اسکی مصلحت کے خلاف ہے کیونکہ اگر رسول ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیرا) کے ہاں مال ومتاع وخزائن سیم وزر بکثرت ہوتے تو جھوٹ مکار فریبی زر پرست آپ کے ہاں جمع ہوجاتے کھرے اور کھوٹے کی کوئی تمیز نہ ہوسکتی۔اسی واسطے آیا ہے۔(اشد البلاء علی الانبیاء ثم الامثل فالامثل) (۱۱)اگر یہ قیامت کے قائل ہوتے تو حضور انور ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیرا) کے وجود مسعود کو سراسر رحمت خیال کرتے جس طرح مریض کے لئے حکیم حاذق کا میسر آنا سراسر رحمت ہوتا ہے۔مکذبین قیامت کی سزا جہنم ہے۔(۱۲)انہیں دور سے دیکھ کر ہی جہنم جوش میں آئے گی۔(۱۳)جب اس میں جکڑ بند کر کے ڈالے جائیں گے تو ہلاکت کو بلائیں گے۔(۱۴)ارشاد ہوگا کہ ایک نہیں کئی ہلاکتیں بلالو۔(۱۵)یہ جہنم بہتر ہے یا اگر رسول ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیرا) کو سچا جان کر اتباع کرلو تو جنت کا داخلہ بہتر ہے۔(۱۶)بہشتی جو چاہیں گے ملے گا اور وہ ہمیشہ وہی رہیں گے۔(۱۷)قیامت کے دن اللہ تعالیٰ غیر اللہ معبودوں سے یہ سوال کریگا کیا تم نے میرے بندوں کو گمراہ کیا تھا۔(۱۸)وہ جواب دینگے ہم اس الزام سے بری ہیں۔بلکہ اس کا باعث دوسرا ہے جو اسی آیت میں مذکور ہے۔(۱۹)دیکھئے تم نے جن کی ساری عمر عبادت واطاعت کی۔آج وہی تمہیں جھٹلاتے ہیں۔(۲۰)رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیرا) کے کھانے پینے میں کون سا تعجب ہے کیا پہلے نبی کھاتے پیتے نہ تھے۔

### ربط بین الرکوعین(۲،۳):

گزشتہ رکوع میں منکرین رسالت کے متعلق اور ان کے شبہات کا جواب تھا اس رکوع میں بھی ان کے بے ہودہ شبہات کا جواب ہے۔

## خلاصہ رکوع ۳:

تصفیہ مسئلہ قرآن۔ماخذ آیت ۳۲۔

ربط آیات:

(۲۱) منکرین قیامت کہتے ہیں کہ فرشتے احکام الٰہی (قرآن) لے کر ہم پر کیوں نازل نہیں ہوتے۔(۲۲) جس دن فرشتے انہیں نظر آئیں گے وہ دن ان کے حق میں نامبارک ہوگا۔(۲۳) کفر کے ان کے سارے اعمال ضائع ہو چکے ہیں۔(۲۴) ایماندار توحید پرست رسالت و مجازات کو حق ماننے والوں کا ٹھکانہ اس دن بہتر ہوگا۔ ۲۵: جس دن آسمان پھٹے گا اور فرشتے نازل ہوں گے۔(یہ قیامت کا دن ہوگا)۲۶: بادشاہی اس دن رحمٰن کی ہوگی۔ رحمٰن کے باغیوں کے لئے وہ دن بڑا سخت ہوگا۔(۲۷) مخالفین رسول ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کی اس دن یہ حالت ہوگی۔(۲۹،۲۸) فلاں شخص نے مجھے ڈبویا۔(۳۰) خود بھی مجرم کو احساس ہوگا اور ادھر سے دعویٰ دائر ہو جائے گا۔(جب مجرم خود جرم کا اقرار کرلے تو پھر سمجھ لیجئے کیا ہوتا ہے۔(۳۱) آپ فکر نہ کریں۔ اس قسم کے مجرم ہر نبی کے دشمن ہوتے آئے ہیں۔ اللہ تعالیٰ آپ کا ہادی و مددگار ہے اور اس کی ہدایت اور مدد کے بعد کسی سہارے کی ضرورت نہیں۔(۳۲) اعتراض یہ ہے کہ قرآن حکیم بیک وقت نہیں نازل ہوا۔ اس میں حکمت ہے کہ تھوڑا تھوڑا نازل ہونے سے دل پر نقش بر سنگ کی طرح پختہ ہوتا جائے گا۔(۳۳) غرض باطل کی طرف سے جو اعتراض ہوگا اس کا معقول جواب آپ ہماری طرف سے پائیں گے۔(۳۴) یہ جہنمی بہت ہی برے اور سخت گمراہ ہیں۔

## ربط بین الرکوعین (۳،۴):

گزشتہ رکوع میں نبی ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کی کتاب یعنی قرآن کے نزول کا بیان تھا اور ساتھ ساتھ شبہات کا دفعیہ بھی بیان کیا گیا جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا۔ "لولا نزل علیه القرآن جملة واحدة." (الایة) اس رکوع میں بعض انبیاء اور ان کتابوں کا تذکرہ ہے۔

## خلاصہ رکوع ۴:

بقیہ مسئلہ کتاب اللہ (بضمن تذکیر بایام اللہ) ماخذ آیت ۳۵۔۳۶۔

ربط آیات:

(۳۵) ہم نے اس سے پہلے موسیٰؑ کو کتاب دی تھی اور ان کی معیت میں ہارونؑ کو بھی بھیجا۔(۳۶) نتیجہ یہ نکلا کہ کتاب الٰہی کو جھٹلانے والوں کو ہم نے ہلاک کر ڈالا۔(ایسا ہی یہاں بھی ہوگا)(۳۷ تا ۳۹) ان تمام قوموں نے انبیاءؑ کی دعوت کو ٹھکرایا اور ہلاک کی گئیں۔(۴۰) اور کیا انہوں نے قوم لوطؑ کی بستوں کو اپنے سفر شام میں نہیں دیکھا کہ ان کی چار بستیاں کس طرح تباہ شدہ ہیں اور پانچویں جو سب سے چھوٹی تھی اور اس عمل خبیث سے محفوظ تھی فقط وہ باقی رہی اور تباہ ہونے والے اپنے نبی کے

لائے ہوئے احکام کی مخالفت کے باعث تباہ ہوئے۔(۴۱) جب آپ کو دیکھتے ہیں تو تمسخر اڑاتے ہیں۔(۴۲) کہ یہ رسول بن کر ہمیں اپنے معبودوں سے ہٹانا چاہتا تھا۔لیکن ہم جوانمردی سے ڈٹے رہے۔عذاب الٰہی آنے پر ان کا یہ عقدہ حل ہو جائے گا۔(۴۳) ایسے نالائقوں کے آپ ذمہ دار نہیں ہیں۔(۴۴) یہ تو حیوانات سے بھی بدتر ہیں۔

## ربط بين الركوعين(٤، ٥):

گزشتہ رکوع میں توحید، رسالت اور بعث بعد الموت کے منکرین کا بیان تھا اس رکوع میں توحید کے دلائل بیان ہو رہے ہیں تاکہ منکرین پر حجت قائم ہو جائے۔

## خلاصہ رکوع ٥:

تصفیہ مسئلہ توحید۔ماخذ آیت ۴۵۔۴۷۔۴۸۔

ربط آیات:

(۴۵) چیزوں کو سایہ دار بنانے والا اور سورج بنانے والا خدا ہے۔(۴۶) پھر سایہ کو صبح کے بعد دوپہر تک آہستہ آہستہ ہم ہی گھٹا دیتے ہیں۔(۴۷، ۴۸) یہ سب اسی خدا تعالیٰ کی قدرت کے کرشمے ہیں جس کی طرف ہم تمہیں دعوت دیتے ہیں۔(۴۹) یہ بھی اللہ تعالیٰ ہی کا کام ہے۔(۵۰) اس بارش کو کبھی کہیں کبھی کہیں نازل فرماتے ہیں تاکہ یہ لوگ مالک الملک کا قبضہ دیکھ کر عبرت حاصل کریں۔لیکن اکثر ناشکر گزار واقع ہوئے ہیں۔(۵۱) ہم اس پر بھی قادر ہیں۔(۵۲) آپ ان مخالفین حق کی کوئی پرواہ نہ کریں بلکہ ان کے ساتھ سخت جہاد کریں۔(۵۳) سمندروں پر بھی اسی خدائے قدوس وحدہ لاشریک لہ کا قبضہ ہے۔کیا مجال ہے کہ اس کے حکم کے بغیر آپس میں ملیں اگرچہ اکٹھے بہتے ہیں۔(۵۴) اللہ تعالیٰ پانی کے قطرے سے انسان بنا دیتا ہے۔(۵۵) مذکور الصدر قادر مطلق کو چھوڑ کر یہ کافر ایسے بیکسوں کی عبادت کرتے ہیں۔(۵۶) آپکا کام انذار و تبشیر ہے۔(جبراً منوانا آپ کا کام نہیں)(۵۷) میں تم سے اس صحیح تعلیم پر کوئی اجرت تو نہیں چاہتا۔تم اپنی مرضی سے رضائے الٰہی حاصل کرنے کی خاطر خرچ کرو تو تمہارا اپنا کام ہے۔(۵۸) اپنی ضروریات معاشی میں فقط اللہ تعالیٰ پر بھروسہ کیجئے۔(۵۹) اللہ تعالیٰ وہ ذات ہے جس نے آسمان زمین اور باقی چیزیں چھ دن میں بنائیں اور ان اشیاء کی خلقت کا باعث سوائے اس کی کوئی چیز نہ تھی۔(۶۰) اور جب اسی رحمٰن کے سامنے حق عبودیت ادا کرنے کے لئے سربسجود ہونے کی دعوت دی جائے تو انکار کر جاتے ہیں۔بلکہ اس دعوت سے انہیں نفرت بڑھتی ہے۔

**ربط بین الرکوعین(۵،۶):**

گزشتہ رکوع میں توحید اور رسالت کا اثبات بیان کیا گیا اس رکوع میں توحید کے بعض دلائل کا بیان ہے۔

**خلاصہ رکوع ۶:**

اوصاف عباد الرحمان جن کے حجابات رفع ہو گئے ہیں۔ ماخذ آیت ۶۳ تا ۷۴۔

**ربط آیات:**

(۶۱،۶۲) رکوع سابق کے مسئلہ توحید کا بقیہ ہے۔ دراصل ان کارہائے نمایاں کے متعلق کفار کا بھی یہ عقیدہ تھا کہ یہ محض خدائے تعالیٰ کے ہیں۔ اس لئے یہ باتیں پیش کر کے انہیں سمجھا جاتا ہے کہ ایسے خدا کو چھوڑ کر کسی دوسرے سر جھکانے اور ہاتھ پھیلانے کی کیا ضرورت ہے۔ (۶۳ تا ۷۴) یہ اوصاف حمیدہ ان بندگان خدا کے ہیں جن کا توحید پر پورا ایمان ہے قرآن کو منزل من اللہ جانتے ہیں اور رسالت سید المرسلینؐ کا دامن پاک تھام چکے ہیں۔ (۷۵،۷۶) ان بندگان خدا کو مذکور الصدر اعمال صالحہ کی یہ جزائے خیر ملے گی اور ان نعمتوں میں ہمیشہ رہیں گے۔ (۷۷) اے مخالفین توحید و رسالت اگر تم نے اللہ تعالیٰ کی عبادت کا حق ادا نہ کیا تو اللہ تعالیٰ کو بھی تمہاری کوئی پرواہ نہیں ہے۔ بلکہ تم عبودیت سے انکار کر چکے ہو۔ لہٰذا عنقریب تم پر عذاب آنے والا ہے۔






# سورۃ الشعرآء

## سورۃ الشعرآء مکیۃ، نزلت بعد سورۃ الواقعۃ

### سورۃ الشعرآء کا سورۂ فرقان سے ربط:

(۱) پہلی سورۃ کی ابتداء میں بھی قرآن مجید کا ذکر ہے۔ تبرک الذی نزل الفرقان علی عبدہ لیکون للعلمین نذیرا۔ "اس سورت کی ابتداء میں بھی قرآن مجید کا ذکر ہے۔ "تلک ایات الکتاب المبین."

(۲) سورۂ فرقان کے آخر میں تھا۔ "فقد کذبتم۔" ان لوگوں نے آپ کی تکذیب کی ہے آپ کو اس سے پریشانی لاحق ہوئی اسی سورت میں اللہ تعالیٰ حضور ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کو تسلی دیتا ہے کہ یہ مکذبین تو پہلے سے چلے آرہے ہیں آپ پریشان نہ ہو۔

### تسمیہ سورۃ شعراء:

(بسم اللّٰہ) المتجلی بکمالات ذاتہ واسمآءہ وافعالہ فی آیات کتابہ حتی اتصفت بما یذکر (الرحمن) بانزالھا علی یکاد یجنع نفسہ لعدم عموم الایمان (الرحیم) بابقاء فائدۃ التکلیف علیھم بجلعھا غیر ملجئۃ الی الایمان.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو کہ اپنی کتاب کی آیتوں میں اپنے ذاتی کمالات، اپنے ناموں اور اپنے افعال کے ساتھ جلوہ نما ہے۔ یہاں تک کہ آئندہ مذکورہ ہونے والا، عمدہ صفات کے ساتھ موصوف ہو گیا۔ وہ (اللہ تعالیٰ) بہت مہربان ہے کہ اس نے ایسی ذات اقدس ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) پر آیات نازل کی جو کہ ایمان و اسلام عام نہ ہونے کی وجہ سے اپنے نفس ہلاک کر دینے کے قریب ہیں۔ وہ (اللہ تعالیٰ) بہت رحم والا ہے کہ اس نے لوگوں پر مکلف کرنے کا قاعدہ ہمیشہ باقی رکھا ایمان و اسلام کو قبول کرنے پر کسی کو مجبور نہیں کیا۔

### وجہ تسمیہ سورت الشعراء:

سورۃ شعراء کو شعراء کہنے کی وجہ یہ ہے کہ قرآن مجید کی صرف اسی سورت میں لفظ شعراء کی وجہ سے منفرد ہے۔ اللہ نے اس میں الشعراء، الضالین اور الشعراء المؤمنین کا ذکر کیا ہے۔ الشعراء کا لفظ قرآن مجید کے حرف اسی سورت میں وارد ہوا ہے۔ بقولہ تعالیٰ: والشعراء یتبعھم الغاؤن.

عن ابن عباسؓ قال: سورۃ الشعراء نزلت بمکۃ سوی خمس آیات من آخرھا نزلت بالمدینۃ

(والشعراء يتبعهم العاون)الى آخرها.

(الناسخ والمنسوخ: ٢٨٨/٢)

ترجمہ: حضرت ابن عباسؓ سے روایت ہے فرمایا "سورۃ الشعراء" آخری پانچ آیات کے علاوہ مکہ میں نازل ہوئی، کیونکہ وہ پانچ آیات مدینہ میں نازل ہوئی۔ والشعراء يتبعهم الغاون.....الى اخر السورة.

عن معدى كرب، قال اتينا عبد الله بن مسعود نسأله عن طسم الشعراء قال: ليست معى، ولكن عليكم...

عن عبد الله بن مسعودؓ انه سئل عن (طسم) الشعراء فقال: ليست معى ولكن عليكم ممن أخذها من رسول الله ﷺ عليكم بأبى عبد الله بن الأرت.

(اخرجه أبو نعيم فى الحلية: ١٤٣/١)

ترجمہ: حضرت عبداللہ بن مسعودؓ سے (طٰسٓمٓ) الشعراء کے متعلق پوچھا گیا آپ نے فرمایا کہ مجھے اس کا علم نہیں۔ لیکن آپ اس آدمی سے پوچھو جس نے اس کو رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) سے پوچھا۔ آپ میرے والد عبداللہ خباب بن الارت سے پوچھو۔

موضوع سورۃ:

سورۂ نور کے اخیر میں ذکر نور تھا۔ سورۂ فرقان میں مخالفین کے حجاب رفع کئے گئے تھے۔ سورۂ شعراء میں متبعین نور اور معاندین نور الٰہی کے ساتھ سلوک الٰہی بصفت عزیز و رحیم ہوگا۔ یعنی ہمیشہ متبعین کے ساتھ صفت رحیم کا سلوک رہا اور معاندین کے ساتھ صفت عزیز نے سلوک کیا۔ حاصل یہ ہے کہ اس سورۃ میں عزیز و رحیم کے مظاہر کا بیان ہوگا۔

فضیلت سورۃ الشعراء:

عن زيد بن أسلم عن ابيه أبى أمامة أبى بن كعب قال: قال لى رسول الله ﷺ من قرأ سورة الشعراء كان له من الاجر عشر حسنات بعدد من صدّق بنوح وكذب به وهود وشعيب وصالح وابراهيم، وبعدد من كذّب بعيسى وصدّق بمحمد ﷺ

(الكشف والبيان عن تفسير القرآن: ١٥٥/٧، الكشاف عن حقائق غوامض التنزيل: ٣٤٦/٣، انوار التنزيل وأسرار التاويل: ١٥٣/٤، اللباب فى علوم الكتاب: ١٠٢/١٥، السراج المنير فى الاعانة على معرفة بعض معانى كلام ربنا الحكيم الخبير: ٤١/٣ تفسير أبى السعود: ٢٧١/٦، تفسير حدائق الروح والريحان: ١٤٥/٢٠)

حضرت ابی بن کعب روایت کرتے ہیں کہ مجھے رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا: ''جو کوئی سورت شعراء کی تلاوت کرے تو اس کے لئے ہر اس شخص کے بدلے دس نیکیاں ہوں گی جس نے حضرت نوحؑ کی تصدیق کی اور ان سمیت حضرت ہودؑ، حضرت شعیبؑ، حضرت صالحؑ، حضرت ابراہیمؑ کی تکذیب کی۔ اور ان لوگوں میں سے ہر ایک ایک کے بدلے دس نیکیاں ہوں گی جنہوں نے حضرت عیسیٰؑ کی تکذیب کی اور محمد ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کی تصدیق کی۔

## خواب میں سورۃ الشعراء پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورت الشعراء پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ وہ حق تعالیٰ کی پناہ میں ہو گا۔ (تعبیر الرؤیا: ۳۵۳)

ترتیب جمعی (26) ترتیب نزولی (47) آیات (227) رکوعات (11) کلمات (1267) حروف (5542) زبر (1994) زیر (778) پیش (98) دو زبر (25) دو زیر (51) دو پیش (37) کھڑا زبر (158) کھڑی زیر (7) الٹا پیش (16) جزم (1137) شد (385) مد (83)

## خلاصہ رکوع ۱:

(۱) مخالفین کے قرآن پر ایمان نہ لانے سے آپ زیادہ مغموم نہ ہو۔ (۲) اگر ہم چاہیں تو فوراً ان کی گردنیں خم کر ادیں۔ (۳) جس چیز کی یہ تکذیب کرتے ہیں اس کے متعلق چند قوموں کے واقعات ان کے سامنے آجاتے ہیں۔ ماخذ: (۱) آیت ۳۔ (۲) آیت ۴۔ (۳) آیت ۶۔

## ربط آیات:

(۱) حروف مقطعات ہیں۔ ان کی تحقیق سورۃ البقرہ کے ابتداء میں ملاحظہ ہو۔ (۲) کتاب روشن کی یہ آیتیں ہیں۔ (۳) ان کے ایمان نہ لانے پر آپ اس قدر سخت مغموم ہیں۔ (۴) اگر ہم جبراً چاہیں تو ان کی گردنیں فوراً خم کرا لیں۔ (۵) جو نئی نصیحت کی جاتی ہے اس سے منہ موڑ لیتے ہیں۔ (۶) جس چیز پر یہ استہزاء کرتے ہیں اس کے متعلق کچھ حالات انہیں سنانے جائیں گے۔ (۷، ۸) جس طرح زمین میں ہر ایک جنس اچھی پائی جاتی ہے اور اچھی کے ساتھ ردی بھی نظر آتی ہے۔ اسی طرح انسانوں میں بعض کریم ہیں جو جنت میں جائیں گے۔ اور بعض لئیم ہیں جو جہنم کا ایندھن بنیں گے۔ (۹) اگر فرمانبردار ہو جاؤ تو اللہ تعالیٰ رحیم ہے اور اگر مقابلہ میں اڑ جاؤ تو پھر عزیز (غالب آنے والا) وہی ہے۔ اور تمہیں یقیناً ذلیل ہونا پڑے گا۔

## ربط بین الرکوعین (۱، ۲):

گزشتہ رکوع میں مکذبین، معترضین اور استہزاء کرنے والوں کا اجمالی بیان تھا اس رکوع میں ان کی تفصیل ہے۔

## خلاصہ رکوع ۲:

قصہ موسیٰ و فرعون (اس سورۃ میں امم سابقہ کے واقعات بلحاظ ان جرائم کے مذکور ہیں۔ چنانچہ فرعون اپنی خدائی کا دعویدار ہے۔ اس لئے اس کا قصہ سب سے پہلے آیا ہے۔) ماخذ آیت ۱۰۔

(۱۰،۱۱) موسیٰ کو فرعون کی طرف بھیجا جا رہا ہے۔ (۱۲) موسیٰ نے منصب رسالت کے ادا کرنے میں یہ عذر پیش فرمائے۔ پہلا عذر یہ ہے کہ وہ نہیں مانیں گے۔ (۱۳) یہ دوسرا عذر ہے۔ (۱۴) یہ تیسرا عذر ہے۔ (۱۵) وہ آپ کو ہرگز قتل نہیں کر سکتے ہم آپ کے ساتھ ہیں۔ ہر بات سننے والے ہیں۔ (۱۶،۱۷) فرعون سے جا کر کہہ دو۔ ہم رب العٰلمین کی طرف سے رسول ہو کر آئے ہیں اور اس کام کے لئے آئے ہیں۔ (۱۸،۱۹) فرعون نے اس پیغام کا کوئی جواب نہیں دیا۔ موسیٰؑ کو سابقہ واقعات یاد دلانا شروع کر دیئے۔ (۲۰) موسیٰ نے فرمایا۔ میں نے بے شک وہ کام کیا اور مجھ سے غلطی ہوگئی۔ (۲۱) اسی غلطی کی وجہ سے بھاگ گیا تھا۔ پھر اللہ تعالیٰ نے مجھے حکم عطا فرمایا اور نبی بنایا۔ (۲۲) موسیٰ نے فرمایا۔ میری ذات کے احسان کے بدلے میں تم بنی اسرائیل کو غلام رکھنا چاہتے ہو۔ (۲۳) فرعون نے کہا اچھا بتلاؤ جس رب العٰلمین کے تم رسول ہو وہ کیا چیز ہے۔ (۲۴) موسیٰؑ نے جواب دیا آسمان اور زمین اور ان کے درمیان کی اشیاء کا پالنے والا ہے۔ (۲۵) فرعون نے اپنے ہم نشینوں سے کہا۔ سن رہے ہو کیا کہتا ہے۔ (۲۶) لیکن موسیٰؑ نے صفات باری تعالیٰ کا بیان جاری رکھا اور فرمایا کہ خدا تمہارا اور تمہارے باپ دادا کا پالنے والا ہے۔ (۲۷) فرعون نے کہا یہ پاگل معلوم ہوتا ہے۔ (۲۸) موسیٰ نے دوسری دلیل سے زیادہ واضح تیسری دلیل پیش کی کہ خدا سورج کو دریچہ مشرق سے بلند کرتا ہے اور دریچہ مغرب میں چھپا دیتا ہے۔ (۲۹) فرعون ان دلائل کی تردید نہیں کر سکا۔ لیکن ہٹ دھرمی سے اپنا مدعا دہراتا ہے کہ اگر میرے سوا اور خدا بنایا تو قید کر دوں گا۔ (۳۰) موسیٰ نے فرمایا اگر چہ میرا دعویٰ بالکل واضح بھی ہو تو بھی قید کرو گے۔ (۳۱) اس نے کہا۔ اچھا کوئی دلیل ہے تو لاؤ۔ (۳۲) موسیٰ نے لاٹھی پھینکی تو وہ اژدھا بن گئی۔ (۳۳) گریبان سے ہاتھ نکالا تو وہ بالکل روشن ہو کر نکلا۔

## ربط بین الرکوعین (۲،۳):

ماقبل سے ربط ظاہر ہے کہ ادھر حضرت موسیٰ کے باقی ماندہ واقعے اور مؤمنین کی نجات اور باطل پر حق کے غلبہ کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ۳:

بقیہ واقعہ حضرت موسیٰ و فرعون۔ ماخذ آیت ۳۴۔

ربط آیات:

(۳۴) فرعون نے کہا کہ یہ بہت بڑا جادوگر ہے۔ (۳۵) تم سے ملک چھیننا چاہتا ہے بتلاؤ کیا رائے ہے۔ (۳۶) انہوں نے یہ رائے دی ان دونوں بھائیوں کو مہلت دو اور تمام شہروں میں جادوگروں کو جمع کرنے والے بھیج دو۔ (۳۷) جتنے بڑے بڑے جادوگر ملیں سب کو لے آئیں۔ (۳۸) سب جادوگر ایک دن اکھٹے ہو گئے۔ (۳۹) لوگوں کو تماشا دیکھنے کے لئے بلایا گیا۔ (۴۰) اگر ہمارے جادوگر غالب آ جائیں تو ہم ان کے فرمانبردار ہو جائیں گے۔ ان کے فرمانبردار کیا ہوں گے اصل بات یہ ہے کہ موسیٰ کے پنجے سے لوگوں کو بچا لیں گے۔ (۴۱) جادوگروں نے کہا اگر ہم نے میدان جیت لیا تو ہمیں کیا ملے گا (۴۲) فرعون نے کہا تمہیں اپنا مقرب بنا لوں گا۔ (۴۳) موسیٰ نے فرمایا ڈال دو جو ڈالنا چاہتے ہو۔ (۴۴) انہوں نے اپنی رسیاں اور لاٹھیاں بعزۃ فرعون کہہ کر ڈال دیں اور وہ سانپ بن گئیں۔ (۴۵) موسیٰ نے جو لاٹھی پھینکی تو اژدھا بن کر سب کو نگل گئی۔ (۴۶) جادوگر سمجھ گئے کہ جادوگر نہیں ہے ورنہ ہم سے بڑھ کر دنیا میں باکمال کوئی نہیں۔ (۴۷) وہ سجدے میں گرے اور رب العٰلمین پر ایمان لے آئے۔ (۴۸) ان دونوں نبیوں کے رب پر ایمان لاتے لے آئے۔ (۴۹) فرعون نے کہا میری اجازت کے بغیر کیوں ایمان لائے معلوم ہوتا ہے تمہاری سب کی سازش ہے۔ اب میں تمہیں پھانسی دونگا۔ (۵۰) جادوگروں نے کہا کوئی حرج نہیں جو جی میں آئے کر دو مر کر اپنے رب کے ہاں ہی جائیں گے۔ (۵۱) ہمارا اصلی مدعا تو اتنا ہے۔

## ربط بین الرکوعین (۳،۴):

ماقبل سے ربط ظاہر ہے کہ حضرت موسیٰ فرعون اور ان کی قوموں کا بیان مسلسل جاری ہے۔

## خلاصہ رکوع

بقیہ واقعہ حضرت موسیٰ وفرعون۔ ماخذ آیت ۵۲۔

ربط آیات:

(۵۲) موسیٰ کو بمع بنی اسرائیل کے ہجرت کا موقع ملا اور یہ بھی اطلاع دی گئی کہ فرعون تمہارے پیچھے آئے گا۔ (۵۳) فرعون کو جب ہجرت کی خبر ملی تو شہروں میں لوگوں کو جمع کرنے والے بھیجے۔ (۵۵،۵۴) فرعون نے کہا یہ چھوٹی سی جماعت ہمیں خوامخواہ غصہ دلا رہی ہے۔ (۵۶) حالانکہ ہم سب ہتھیار بند ہیں۔ (۵۸،۵۷) ہم نے فرعون والوں کو باغوں، چشموں، خزانوں اور عمدہ جگہوں سے نکالا۔ (۵۹) اور ان اشیاء کا ان کمزور بنی اسرائیل کو وارث بنایا۔ (۶۰) فرعون اپنی قوم سمیت بنی اسرائیل کے پاس سورج نکلتے وقت جا پہنچا۔ (۶۱) جب دونوں جماعتوں نے ایک دوسرے کو دیکھا تو موسیٰ کے ساتھیوں

نے کہا کہ اب پکڑے جائیں گے۔(۶۲) موسیٰ نے فرمایا ہرگز نہیں پکڑے جاؤ گے میرا رب میرے ساتھ ہے۔(۶۳) ہم نے موسیٰ کو یہ حکم دیا۔(۶۴) ہم نے فرعون والوں کو سمندر کے قریب کر دیا۔(۶۵) موسیٰ کو بمعہ ان کے ساتھیوں کے ہم نے بچالیا۔(۶۶) اور فرعون والوں کو غرق کر دیا۔(۶۷) اس سارے واقعہ میں عبرت ہے لیکن اکثر ان میں سے نہیں مانیں گے۔

## ربط بین الرکوعین (۴،۵):

گزشتہ رکوع میں حضرت موسیٰ کا فرعون سے مقابلہ بیان ہوا اس رکوع میں حضرت ابراہیمؑ کا اپنے باپ کے ساتھ مقابلے کا بیان ہو رہا ہے۔

## خلاصہ رکوع: ۵:

فرعون اپنی خدائی منواتا تھا (جس کا ذکر قصہ ماسبق میں ہے) ابراہیمؑ کی قوم مشرک ہے اور اجرام علویہ کو شریک خدا بناتی ہے۔ ماخذ آیت ۷۷۔

## ربط آیات:

(۶۹) ابراہیمؑ کا واقعہ انہیں سنایئے۔(۷۰) اپنے باپ اور قوم سے یہ کہا۔(۷۱) ہم بت پرست ہیں اور یہ ہرگز نہیں چھوڑیں گے۔(۷۲) پوچھا جب انہیں بلاتے ہو تمہاری کوئی بات نہیں سنتے ہیں۔(۷۳) یا تمہیں نفع ونقصان پہنچا سکتے ہیں۔(۷۴) سوائے اس کے ہمارے پاس کوئی دلیل نہیں ہے۔(۷۵ تا ۷۷) ابراہیمؑ نے فرمایا۔ دیکھو تمہارے اور تمہارے باپ دادا کے معبودوں سے مجھے دشمنی ہے۔ سوائے رب العٰلمین کے۔ (دیکھیں وہ میرا کیا بگاڑتے ہیں)۔(۷۸ تا ۸۱) میرا رب تو وہ ہے جس کے مجھ پر یہ احسانات ہیں۔(۸۲) اسی سے قیامت کے دن مغفرت کی امید رکھتا ہوں۔(۸۳) اے اللہ! مجھے حکم عطا فرما اور اپنے نیکوکار بندوں میں شامل فرما۔(۸۴) اور میرا ذکر خیر پچھلوں میں بھی ہوتا رہے۔(۸۵) اور مجھے جنت النعیم کا وارث بنا۔(۸۶) اور میرے گمراہ باپ کی مغفرت فرما۔(۸۷) اور قیامت کے دن مجھے خوار نہ کر۔(۸۸،۸۹) جس دن اموال اور اولاد سے قطعاً کوئی مدد نہیں مل سکے گی۔ ہاں احکام الٰہی کی خلاف ورزی سے محفوظ قلب نجات کا باعث ہوگا۔(۹۰) اس دن جنت متقین کے قریب ہوگی۔(۹۱) اور کافروں کے لئے جہنم بھڑکائی جائے گی۔(۹۲،۹۳) اور انہیں کہا جائیگا تمہارے معبود من دون اللہ کہاں ہیں۔(۹۴) ان کے معبود پتھروں یا لکڑی وغیرہ کے بنے ہوئے اور ان کے پجاری سب دوزخ میں ڈالے جائیں گے۔(۹۵) اور شیطان کا سارا لشکر ڈالا جائے گا۔(۹۶) وہاں آپس میں جھگڑیں گے۔(۹۷) واقعی ہم کھلم کھلا گمراہی میں تھے۔(۹۸) ہم نے تم کو رب العٰلمین کے برابر کیا۔(۹۹) ہمیں بھی پہلے

مجرموں نے گمراہ کیا۔(۱۰۰)اسی شرک کے باعث آج ہمیں کوئی شفیع بھی نہیں مل سکتا۔(۱۰۱)اور نہ کوئی آج قریبی دوست مل سکتا ہے۔(۱۰۲) کاش! اگر دنیا میں دوبارہ جانا ہوتا تو مؤمن ہوتے۔(۱۰۳)اس سارے واقعہ میں عبرت ہے لیکن اکثر نہیں مانیں گے۔۱۰۴: یہ صفت رحیم اور عزیز کے مظاہر ہیں. فاعتبروا یا اولی الابصار.

## ربط بین الرکوعین(۵،۶):

ماقبل میں درس ابراہیمی کا بیان تھا یہاں درس نوح کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ۶:

مظہر صفت عزیز و رحیم دکھانے کے لئے حضرت نوحؑ اور ان کی قوم کا واقعہ ذکر کیا گیا ہے۔ ماخذ آیت ۱۰۵۔

### ربط آیات:

(۱۰۵)نوحؑ کے قوم نے جھٹلایا۔(۱۰۶)جب نوحؑ نے یہ تلقین فرمائی۔(۱۰۷)میں تمہارے طرف امانتدار رسول ہوں۔(۱۰۸)اللہ تعالیٰ سے ڈرو۔(۱۰۹،۱۱۰)میں تم سے کوئی اجرت نہیں چاہتا تم اللہ تعالیٰ سے ڈرو اور میری پیروی کرو۔(۱۱۱)اتباع کرنے میں یہ عذر پیش کیا۔(۱۱۲)میں انھیں ذلیل کیسے سمجھوں میں اس سے زیادہ انہیں نہیں جانتا کہ وہ میرے پیرو ہیں۔(۱۱۳)اس سے زیادہ حساب و کتاب اللہ تعالیٰ کے ذمہ ہے۔(۱۱۴)میں انہیں ہرگز نہیں ہٹاؤں گا۔(۱۱۵)میرا کام ڈرانا ہے اور وہ لوگ مان چکے ہیں۔(۱۱۶)اے نوحؑ اگر باز نہ آؤ گے تو یہ سزا ملے گی۔(۱۱۷)حضرت نوحؑ نے بارگاہ الٰہی میں فریاد کی۔(۱۱۸)فیصلہ اور نجات کی درخواست کی۔(۱۱۹)انہیں اور ان کے ساتھیوں کو ہم نے نجات دی۔(۱۲۰)ان کے بعد دوسروں کو غرق کر دیا۔(۱۲۱)اس واقعہ میں عبرت ہے۔(۱۲۲)یہ واقعہ اللہ تعالیٰ کی صفت عزیز و رحیم کے سلوک کا پتہ بتلاتا ہے۔ فاعتبروا یا اولی الابصار.

## ربط بین الرکوعین(۶،۷):

ماقبل میں حضرت نوحؑ کا اپنی قوم کے ساتھ واقعہ بیان ہوا یہاں حضرت ہودؑ کا اپنی قوم کے ساتھ واقعہ کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ۷:

ہودؑ اور ان کی قوم عاد کا ذکر۔(بضمن تذکیر بایام اللہ) ماخذ آیت ۱۲۳۔۱۲۴۔

### ربط آیات:

(۱۲۳)قوم عاد نے رسولوں کو جھٹلایا۔(۱۲۴)ہودؑ نے انہیں یہ پیغام پہنچایا۔(۱۲۵)میں تمہاری طرف رسول

ہوں۔(۱۲۶) اللہ تعالیٰ سے ڈرو۔(۱۲۷) میں اس تعلیم کے لئے تم سے کوئی مزدوری نہیں چاہتا۔(۱۲۸) بلند جگہوں پر مکانات بنا کر گزرنے والوں کو دق کرتے ہو۔(۱۲۹) اور مکانات اس طرح پختہ بناتے ہو گویا یہاں ہی رہنا ہے۔(۱۳۰) اور جب کسی پر گرفت کرتے ہو تو جابرانہ کرتے ہو۔(۱۳۱) اللہ تعالیٰ سے ڈرو اور میرا کہا مان جاؤ۔(۱۳۲ تا ۱۳۴) اس خدا سے ڈرو جس نے تم پر یہ احسان کئے ہیں۔(۱۳۵) مجھے تم پر بڑے دن کے عذاب کا خطرہ ہے۔(۱۳۶) انہوں نے کہا ہم پر تمہارے وعظوں کا کچھ اثر نہیں ہوتا۔(۱۳۷): ہمارے ہاں ابتدا سے یونہی ہوتا آیا ہے۔(۱۳۸) ہمیں کوئی عذاب نہیں ہوگا۔(۱۳۹) اس تکذیب کے باعث ہم نے انہیں ہلاک کر دیا۔(۱۴۰) حضرت ہودؑ کو بچانے میں صفت رحیم نے کام کیا اور قوم کو غرق کرنے میں صفت عزیز نے بدلہ لیا۔ فاعتبروا یااولی الابصار .

## ربط بین الرکوعین(۷،۸):

ماقبل میں متعدد انبیاءؑ کے واقعات بیان کئے گئے یہاں حضرت صالحؑ کا واقعہ اور آپ کا اپنی قوم کو تبلیغ کرنے کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ۸:

صالحؑ اور قوم ثمود کا قصہ (یہ قصہ بھی صفت عزیز ورحیم کا مظہر ہے)۔ ماخذ آیت ۱۴۱ تا ۱۵۹۔

### ربط آیات:

(۱۴۱) قوم ثمود نے رسولوں کو جھٹلایا۔(۱۴۲،۱۴۳) جب صالحؑ نے یہ پیغام پہنچایا۔(۱۴۴) اللہ تعالیٰ سے ڈرو اور میری پیروی کرو۔(۱۴۵) میں اس تعلیم پر تم سے کوئی مزدوری نہیں مانگتا۔(۱۴۶) کیا اللہ تعالیٰ کے عذاب سے بچ کر ہمیشہ یہاں ہی رہو گے۔(۱۴۷،۱۴۸) انہی نعمتوں میں ہمیشہ ٹھہرے رہو گے۔(۱۴۹) اور پہاڑوں کو تراش کر پسندیدہ گھر بناتے ہو۔ اللہ تعالیٰ سے ڈرو اور میرا کہا مان جاؤ۔(۱۵۱) حدود عبودیت سے گزرنے والوں کا کہا مت مانو۔(۱۵۲) جو لوگ زمین میں فساد پھیلاتے ہیں ان کے پیچھے مت چلو۔(۱۵۳) معلوم ہوتا ہے تم پر کسی نے جادو کر دیا ہے۔(۱۵۴) تم کس طرح نبی بن گئے ورنہ کوئی نشانی لاؤ۔(۱۵۵) فرمایا یہ اونٹنی نشانی ہے۔(۱۵۶) اس سے کوئی برائی نہ کرنا ورنہ عذاب ہوگا۔(۱۵۷) اس کی کھونچیں انہوں نے کاٹ ڈالیں۔(۱۵۸) پھر ان پر عذاب آیا۔(۱۵۹) یہ واقعہ اللہ تعالیٰ کی صفت عزیز ورحیم کا مظہر ہے۔

## ربط بین الرکوعین(۸،۹):

ماقبل میں حضرت صالحؑ اور آپ کی قوم کی تکذیب بیان ہوئی اس رکوع میں حضرت لوطؑ اور آپؑ کی قوم کا واقعہ بیان ہو رہا ہے۔

## خلاصہ رکوع ۹:

لوطؑ اوران کی قوم کا واقعہ۔ماخذ آیت ۱۶۰ تا ۱۷۵۔

### ربط آیات:

(۱۶۰) قوم لوط نے اپنے نبی کو جھٹلایا۔(۱۶۱ تا ۱۶۴) انہوں نے لوطؑ کی کوئی بات نہ مانی۔(۱۶۵، ۱۶۶) لوطؑ نے انہیں خاص طور پر اس مرض کی طرف توجہ دلائی کہ عورتوں کو چھوڑ کر لڑکوں سے حاجت روائی کرتے رہو۔(۱۶۷) انہوں نے کہا کہ اگر آپ اس تبلیغ سے باز نہیں آئیں گے تو ہم آپ کو نکال دیں گے۔(۱۶۸) میں تمہارے اس کام کو سخت نفرت کی نگاہ سے دیکھتا ہوں۔(۱۶۹) اے اللہ مجھے اور میرے اہل کو نجات عطا فرما۔(۱۷۰، ۱۷۱) ہم نے سوائے ایک بڑھیا کے لوطؑ اور ان کے گھروں کو نجات دی۔(۱۷۲، ۱۷۳) پتھروں کی بارش سے دوسروں کو ہلاک کر دیا۔(۱۷۴) اس میں عبرت ہے۔(۱۷۵) یہ واقعہ بھی اللہ تعالیٰ کی صفت عزیز و رحیم کا مظہر ہے۔

## ربط بین الرکوعین (۹، ۱۰):

ماقبل میں حضرت لوطؑ کا واقعہ اور آپ کی قوم کو دنیا کے اندر عذاب دیئے جانے کا بیان تھا۔اس رکوع میں حضرت شعیبؑ اور آپ کی قوم کا بیان ہے اور صفت رحیمیت اور صفت عزیزیت کا بھی بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ۱۰:

حضرت شعیبؑ اوران کی قوم کا واقعہ۔(یہ بھی صفت عزیز و رحیم کا مظہر ہے) ماخذ آیت ۱۷۶ تا ۱۹۱

### ربط آیات:

(۱۷۶) بن کے رہنے والوں نے رسولوں کو جھٹلایا۔(۱۷۷ تا ۱۷۸) پہلے حضرت شعیبؑ نے مطلق تقویٰ اور اپنی پیروی کی تلقین فرما کر پھر خاص طور پر ایک مرض کی طرف توجہ دلائی جس کا ذکر آگے آ رہا ہے۔(۱۸۱ تا ۱۸۴) شعیبؑ نے فرمایا اللہ تعالیٰ سے ڈرو اور ناپ تول میں کمی کر کے لوگوں کو مت دو۔(۱۸۵) انہوں نے کہا معلوم ہوتا ہے تم پر کسی نے جادو کو دیا۔(۱۸۶) بھلا تم نبی کہاں سے بن گئے ہم تو تمہیں جھوٹا خیال کرتے ہیں۔(۱۸۷) اگر تم سچے نبی ہو تو اللہ تعالیٰ سے کہہ کر یہ کام کرا کے دکھا دو۔(۱۸۸) شعیبؑ نے جواب دیا۔میرا رب تمہارے اعمال سے خوب واقف ہے۔جب وہ چاہیگا عذاب کرے گا۔(۱۸۹) انہوں نے جھٹلایا۔پھر ان پر ایک بادل میں آگ لا کر برسائی گئی۔(۱۹۰) اس واقعہ میں عبرت ہے۔(۱۹۱) یہ واقعہ صفت عزیز و رحیم کا مظہر ہے۔

## ربط بین الرکوعین (۱۰، ۱۱):

ماقبل میں حضرت شعیبؑ کا واقعہ بیان ہوا اس رکوع میں حضرت محمد ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کے لئے اثبات رسالت اور حقانیت قرآن کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع: ۱۱:

مخالفین قرآن کو کہا جاتا ہے۔ اگر تم بھی رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیرا) کی دعوت کو تسلیم نہیں کرو گے تو تمہارے ساتھ بھی صفت عزیز اسی قسم کا سلوک کرے گی۔ ماخذ آیت ۲۱۶۔۲۱۷۔

ربط آیات:

(۱۹۲) قرآن حکیم رب العلمین کی طرف سے نازل شدہ ہے۔ (۱۹۳) جبرئیلؑ اسے لائے ہیں۔ (۱۹۴) تا کہ آپ اس کے ذریعہ سے لوگوں کو ڈرائیں۔ (۱۹۵): عربی میں نازل ہوا تا کہ اسے سمجھ سکیں۔ (۱۹۶) اور اس کا ذکر پہلی کتابوں میں بھی آچکا ہے۔ (۱۹۷) کیا یہ کافی نہیں ہے کہ بنی اسرائیل اس واقعہ کو جانتے ہیں۔ (۱۹۸) اگر اسے کسی عجمی پر ہم نازل فرماتے۔ (۱۹۹) اور وہ انہیں سناتا تو بھی نہ مانتے۔ (۲۰۰، ۲۰۲) یہ تکذیب مشرکوں کے دلوں میں آرہی ہے یہ لوگ عذاب الٰہی چکھے بغیر ہرگز نہیں مانیں گے اور وہ ان پر ناگہانی آئے گا۔ (۲۰۳) اس وقت کہیں گے آیا کچھ مہلت مل سکتی ہے۔ (۲۰۴) کیا ہمارے عذاب کے متعلق عجلت کرتے ہیں۔ (۲۰۵ تا ۲۰۷) اگر کچھ مدت مہلت ملنے کے بعد ان پر عذاب آیا تو ان کے ساز و سامان انہیں بچا نہیں سکیں گے۔ (۲۰۸، ۲۰۹) پہلے بھی ہمیشہ ہم نے ڈرانے والے بھیج کر بستیوں کو ہلاک کیا ہے۔ ہم نے ان پر ظلم نہیں کیا۔ (۲۱۰ تا ۲۱۲) اس قرآن کو شیطان تو نہیں لائے۔ وہ بولا کس طرح سکتے ہیں تو وہ آسمان سے کوئی بات سن ہی نہیں سکتے۔ (۲۱۳) لہٰذا اللہ تعالیٰ کے ساتھ کسی کو مت پکارو ورنہ تمہیں بھی عذاب ہوگا۔ (۲۱۴) اپنے اعزہ کو ڈرائیے۔ (۲۱۵) اپنے پیرووں کے ساتھ حسن سلوک سے زندگی بسر کیجئے۔ (۲۱۶) اگر یہ نہ مانیں تو ان کے اعمال سے براءۃ کا اعلان کر دیجئے۔ (۲۱۷) عزیز و رحیم پر بھروسہ کیجئے۔ صفت عزیز انہیں سزا دے گی اور صفت رحیم آپ پر رحم فرمائے گی۔ (۲۱۸، ۲۱۹) جو آپ کی ہر نقل و حرکت سے آگاہ ہے۔ (۲۲۰) وہ ہر آواز کو سننے والا اور ہر حالت کو جاننے والا ہے۔ (۲۲۱، ۲۲۲) شیاطین تو جھوٹے بدکاروں پر نازل ہوا کرتے ہیں۔ سید المرسلینؐ ایسے پاک سیرت سے انہیں کیا واسطہ۔ (۲۲۳) فرشتوں سے جو سنتے ہیں وہ اپنے دوستوں کو سنا دیتے ہیں۔ اور بہت سا جھوٹ بھی اپنی طرف سے ملا دیتے ہیں۔ (۲۲۴) رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیرا) پر شاعر ہونے کی تہمت لگاتے ہو۔ کیا شاعروں کے متبع ایسے باخدا

ہوتے ہیں۔جیسے آپ کے گردو پیش جمع ہیں۔(۲۲۵)شاعر تو جلب زر کے لئے نارے مارے پھرتے ہیں۔کیا حضور انور ﷺ (تسلیما کثیرا کثیرا) کی طرح اطمینان سے بیٹھ کر یادالٰہی سکھاتے ہیں۔(۲۲۶)اوران کے قول وفعل میں تطابق نہیں ہوتا۔بخلاف سرورکائنات ﷺ (تسلیما کثیرا کثیرا) کے۔پھرآپ کو شاعر کیوں کہتے ہو۔(۲۲۷) مگر ہاں شاعروں میں سے ایمانداران امراض مذکورۃ الصدر سے بری ہوئے ہیں۔ان ظالم کفار کو عنقریب پتہ لگ جائے گا کہ ان کا ٹھکانہ کونسا ہے۔

# سورۃ النمل

## سورۃ النمل مکیۃ، نزلت بعد سورۃ الشعراء

### سورۂ نمل کا سورۃ شعرآء سے ربط:

(۱) سورۂ شعراء کی ابتداء میں کتاب مبین کا ذکر تھا کہ "تلك اٰیٰت الکتب المبین." سورۂ نمل کی ابتداء میں بھی کتاب مبین کا بیان ہے کہ "تلك اٰیٰت القرآن و کتاب مبین."

(۲) سورۃ شعراء میں انبیاءؑ کا بیان تھا جیسے کہ حضرت موسیٰؑ، حضرت ہارونؑ، حضرت ابراہیمؑ، حضرت نوحؑ اور حضرت صالحؑ۔ اس سورت میں بھی انبیاءؑ کا بیان ہے جیسے حضرت موسیٰؑ، حضرت داؤدؑ، حضرت سلیمانؑ اور حضرت لوطؑ۔

### تسمیہ سورۃ نمل:

(بسم اللّٰہ) المتجلی بجمعیتہ فی کلامہ الازلی وبتفصیل ذاتہ و السمآء ہ و افعالہ فی الالفاظ الدالۃ علیہ (الرحمٰن) بجعلھا ھدی (الرحیم) بجعلھا بشریٰ للمؤمنین.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو کہ اپنے ازلی کلام میں پوری طرح اور وہ اس کلام پر دلالت کرنے والے الفاظ میں اپنی ذات، ناموں اور اپنے افعال کی تفصیل کے ساتھ جلوہ نما ہے، جس نے وہی الفاظ ہدایت بنا کر بہت زیادہ مہربانی کی، جس نے وہی الفاظ مؤمنوں کے لئے خوشخبری بنا کر رحم کرلیا۔

### وجہ تسمیہ سورت النمل:

سورت نمل (چیونٹی) کے قصے پر مشتمل ہونے کی وجہ سے یہ سورت سورۃ النمل کہلائی۔ جو باقی چیونٹیوں کو نصیحت کرتی ہے۔ قال اللّٰہ "حتیٰ اذا اتوا علی واد النمل. قالت نملۃ یا یھا النمل ادخلوا مساکنکم لا یحطمنکم سلیمٰن وجنودہ وھم لا یشعرون".

عن ابن عباسؓ قال: أنزلت سورة النمل بمكة.

(أخرجه ابن الضريس في فضائله رقم حديث: ١٧، ص ٣٣)(الدر المنثور: ٦/ ٣٤٠)

ترجمہ: حضرت ابن عباسؓ سے روایت ہے فرمایا سورۃ نمل مکہ میں نازل ہوئی۔

## موضوع سورۃ:

معاندین حق پر اتمام حجت ہونے کے بعد عذاب نازل ہوگا۔ جس طرح مادۂ فاسد جب تک پک نہ جائے جراح نشتر نہیں لگاتا۔ اسی طرح مصلح روحانی عذاب کی نشتر اس وقت لگائے گا جس وقت مادہ فساد پختہ ہو جائے گا۔ گویا معاندین کا کفر زہر یلے پھوڑے کی طرح ہے۔ اسی عضو کو کاٹ دیا جاتا ہے جس میں وہ پھوڑا ظاہر ہوتا کہ باقی جسم اس کے اثر بد سے بچ جائے۔ اسی طرح شرک و کفر میں مبتلا ہونے والوں کو ایک مدت تک علاج کرنے کے بعد کاٹ دیا جاتا ہے تاکہ بقیہ ملت کی روحانی زندگی بچ جائے۔

## فضیلت سورۃ النمل:

عن أبي بن كعبؓ عن النبي ﷺ من قرأ سورة طس كان له من الأجر عشر حسنات بعدد من صدق سليمان وكذب به هود وصالح وابراهيم وشعيبا، ويخرج من قبره وهو ينادي لا اله الا الله.

(انوار التنزيل وأسرار التاويل: ٤/ ١٧٠، تفسير أبي السعود: ٦/ ٣٠٧، تفسير الكشف والبيان: ٨/ ٢٣٩، تفسير الوسيط للواحدي: ٣/ ٣٦٨)

حضرت أبی بن کعبؓ سے نبی ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کا فرمان منقول ہے کہ جس نے طٰس پڑھی اس کے واسطے ان تمام افراد میں سے ہر ایک ایک کے عوض دس نیکیاں ہوں گی جس نے سلیمانؑ کی تصدیق کی اور ان کی سمیت ہودؑ، صالحؑ، ابراہیمؑ، اور شعیبؑ کی تکذیب کی۔ اور وہ اپنے قبروں سے لا اله الا الله کہتے ہوئے نکلے گا۔

## خواب میں سورۃ النمل پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ النمل پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ بزرگی پائے گا۔

(تعبیر الرؤیا: ۳۵۴)

ترتیب جمعی (27) ترتیب نزولی (48) آیات (93) رکوعات (7) کلمات (1194) حروف (4767)
زبر (1672) زیر (634) پیش (510) دو زبر (42) دو زیر (44) دو پیش (36) کھڑا زبر (192)

کمڑی زیر(14) الٹا پیش (22) جزم (957) شد(353) مد(76)

## خلاصہ رکوع ۱:

(۱): معاندین حق پر اتمام حجت ہونے کے بعد عذاب نازل ہوتا ہے۔(۲): چنانچہ موسیٰؑ کے مخالفین کو جب آپ کی صداقت کا یقین ہوگا (وجحدوا بہا۔۔۔الآیۃ) اور پھر بھی اصلاح نہ کی تو تباہ کر دیئے گئے۔ ماخذ (۱) ۴،۵ (۲) ۱۴۔

## ربط آیات:

(۱) یہ کتاب روشن کی آیات ہیں۔(۲،۳) یہ آیات دراصل ان مؤمنین کے حق میں ہادی اور خوشخبری دینے والی ہیں۔(۴،۵) منکرین قیامت کے لئے اعمال دنیا آراستہ کئے گئے ہیں لیکن ان کا نتیجہ بہت برا نکلنے والا ہے۔(۶) قرآن حکیم کے یہ فیصلے قطعی خیال فرمائیے کیونکہ اس کا نزول اعلیٰ درجہ کے دانشمند اور ہر چیز کے جاننے والے کی طرف ہے۔(۷) موسیٰؑ مدین سے واپس آتے ہوئے رات کے وقت آگ دیکھ کر ادھر گئے۔(۸) وہ آگ نہ تھی بلکہ تجلی الٰہی تھی۔(۹) اس آگ سے یہ ندا آئی۔(۱۰) نبوت کے ساتھ بارگاہ الٰہی سے یہ معجزہ عطا ہوا۔(۱۱) میرے ہاں ظالم ڈریں۔اے موسیٰؑ آپ ایسے پاکباز کیوں ڈریں اور ظالم بھی بعد کو توبہ کرے تو اس حق میں بھی مغفرت کا دروازہ کھلا ہے۔(۱۲) یہ دوسرا معجزہ ہے۔ ہمارا پیغام لے کر فرعون اور اس کی قوم کے ہاں جائیے۔(۱۳) روشن دلیلیں دیکھنے کے بعد انہوں نے ہٹ دھرمی سے یہ رائے قائم کی۔(۱۴) ظلم سے انہوں نے انکار کیا ورنہ دل میں انہیں حضرت موسیٰؑ کی صداقت کا یقین تھا۔ دیکھئے پھر کیا نتیجہ نکلا۔(لیکن عذاب پوری اتمام حجت کے بعد نازل ہوا۔ اگر اب بھی انہیں تباہ نہ کیا جاتا تو سب باغی بنا دیتے)

## ربط بین الرکوعین (۱،۲):

ماقبل میں حضرت موسیٰؑ، فرعون اور اس کی قوم کا واقعہ بیان ہوا۔ یہاں حضرت سلیمانؑ اور حضرت داؤدؑ کا واقعہ بیان ہو رہا ہے۔

## خلاصہ رکوع ۲:

حضرت سلیمانؑ بلقیس کو اسلام کی دعوت دیتے ہیں۔ ماخذ آیت ۳۱۔

## ربط آیات:

(۱۵) ہم نے داؤدؑ اور سلیمانؑ کو علم عطا فرمایا اور ان دونوں کو شکر گزار پایا۔(۱۶) سلیمانؑ نے لوگوں کے سامنے فضل الٰہی کا اظہار فرمایا۔(۱۷) سلیمانؑ کی روانگی کے وقت سارے لشکر مرتب کئے گئے۔(۱۸) وادی نمل پر یہ قصہ پیش آیا۔(۱۹) سلیمانؑ

کو چونکہ جانوروں کی بولی سکھائی گئی تھی۔اس لئے یہ اعلان سن کر ہنس پڑے۔(۲۰)اسی اثناء میں اپنے لشکر سے ہدہد کو غائب پایا۔

(۲۱)فرمایا اگر کوئی معقول دلیل اپنی غیر حاضری کی پیش نہ کی تو آج اسے سخت سزادی جائے گی۔(۲۲)تھوڑی دیر نہیں گزر نے پائی تھی کہ ہدہد نے حاضر ہو کر یہ عرض کی۔(۲۳)قوم سبا کی ایک عورت ملکہ ہے اور ہر طرح کا ساز وسامان دی گئی ہے اور اس کا تخت بھی بہت ہی بڑا ہے۔(۲۴)اور وہ سب سورج پرست ہیں۔شیطان نے انہیں گمراہ کر رکھا ہے۔(۲۵)گمراہ اس لئے ہیں کہ معبود حقیقی کے سامنے سربسجود نہیں ہوتے۔(۲۶)اصلی معبود تو ان کا یہ ہے۔(۲۷)سلیمانؑ نے فرمایا۔اچھا ہم اس بات کی تحقیق کرتے ہیں۔تمہارا سچ اور جھوٹ واضح ہو جائیگا۔(۲۸)اگر فی الواقعہ کوئی قوم ایسی ہے تو یہ میرا خط لے جاؤ اور دے کر چلے آؤ۔دیکھیں وہ کیا جواب دیتے ہیں۔(۲۹)بلقیس نے وہ خط اٹھا کر سرداران قوم کے سامنے پڑھ دیا۔(۳۰،۳۱)خط کا مضمون یہ تھا۔مملکت الٰہی میں تعلّی بے جا مت کرو اور فرمانبردار الٰہی ہو کر میرے پاس آجاؤ۔

### ربط بین الرکوعین(۲،۳):

ماقبل میں حضرت سلیمانؑ کا واقعہ تھا یہاں بھی حضرت سلیمانؑ اور بلقیس کا واقعہ ہے۔

### خلاصہ رکوع ۳:

(۱)بلقیس نے مشورہ کے بعد ہدیہ بھیجا۔(۲)سلیمانؑ نے ہدیہ واپس کیا۔اور اتمام حجت پر فاسد کے اخراج کی دھمکی دی۔(۳)دھمکی سے ان کی اصلاح ہو گئی اور بچ گئے۔ماخذ(۱)آیت ۳۲۔۳۵۔(۲)آیت ۳۷۔(۳)آیت ۴۲۔

### ربط آیات:

(۳۲)بلقیس نے مصاحبین سے کہا مجھے مشورہ دو۔تمہارے مشورے کے سوا کوئی فیصلہ نہیں کرونگی۔(۳۳)جو آپ کی رائے ہو۔اگر لڑنا ہو تو ہم تیار ہیں۔(۳۴)بلقیس نے کہا کہ لڑائی میں یہ نتیجہ نکلا کرتا ہے۔(۳۵)بلقیس نے کہا کہ میں سلیمانؑ کے ہاں ہدایہ بھیج کر تجربہ کرتی ہوں کہ کیا جواب لاتے ہیں۔(۳۶)سلیمانؑ ہدایا پر ناراض ہوئے۔(۳۷)ہدایا واپس لے جاؤ۔ہم انہیں سخت سزادینے کے لئے چڑھائی کریں گے۔(۳۸)بالآخر بلقیس خود حاضر ہونے کے لئے گھر سے چلی۔سلیمانؑ نے فرمایا۔کون شخص بلقیس کا تخت اس کے پہنچنے سے پہلے میرے ہاں لائے گا۔(۳۹)جنوں میں سے ایک بہت بڑی آفت جن تھا۔اس نے عرض کی کہ میں اتنی دیر میں لاسکتا ہوں۔(۴۰)ایک دوسرے صاحب بولے جنہیں کتاب اللہ کے راز کا علم تھا۔کہ میں آنکھ جھپکنے کی دیر میں لادونگا۔چنانچہ ایسا ہی کیا۔اس پر سلیمانؑ نے یہ کلمات فرمائے۔(۴۱)فرمایا اسے ذرا تبدیل

کردو۔یعنی اس کے رنگ بدل دو۔(۴۲)اس کے آنے پر یہ سوال و جواب ہوا۔(۴۳)حضرت سلیمانؑ نے اسے سورج پرستی سے روکا۔کیونکہ اس نے کفار میں پرورش پائی تھی۔(۴۴)حضرت سلیمانؑ ایک جگہ تشریف فرما تھے۔راستہ میں تالاب تھا جس پر شیشہ جڑا ہوا تھا۔جب بلقیس گزرنے لگی تو پنڈلی سے کپڑا اٹھایا تب اسے اطلاع دی گئی کہ یہاں شیشہ کا جڑاؤ ہے۔اس پر وہ کہتی ہے کہ رب انی ظلمت نفسی الآیۃ اس واقعہ میں ایک عجیب لطیفہ ہے۔بلقیس کا ذہن فوراً اس طرف منتقل ہوا کہ جس طرح میں نے یہاں مظہر پانی کو ذات پانی خیال کیا اور کپڑا اٹھانے لگ گئی اسی طرح میں مظاہر قدرت خدائے قدوس وحدہ لا شریک لہ کو عین خدا سمجھا ہوا تھا۔اور عبودیت کا حق جو اللہ تعالیٰ کے سامنے ادا کرنا چاہئے تھا وہ ان کے سامنے ادا کرتی تھی اور یہی میری گمراہی تھی۔

## ربط بین الرکوعین (۳،٤):

ماقبل میں حضرت سلیمانؑ اور بلقیس کا واقعہ مذکور ہوا۔اس رکوع میں حضرت صالحؑ اور آپ کی قوم کا واقعہ بیان ہو رہا ہے۔

## خلاصہ رکوع ٤:

(۱)صالحؑ کی قوم مادۂ فاسد پکنے کے بعد تباہ ہوتی ہے۔(۲)علیٰ ہذا القیاس لوطؑ کی قوم۔ماخذ (۱) آیت ۴۹۔(۲) آیت ۵٦۔

ربط آیات:

(۴۵)حضرت صالحؑ یہ پیغام لائے اور ان میں دو گروہ ہو گئے۔(۴٦)اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں استغفار کیوں نہیں کرتے۔عذاب میں جلدی کیوں کرتے ہو۔(۴۷)انہوں نے کہا کہ بارش کے بند ہونے میں ہم آپ کی اور آپؑ کے ساتھیوں کی نحوست سمجھتے ہیں۔صالحؑ نے فرمایا کہ یہ ہماری نحوست نہیں بلکہ تمہاری آزمائش ہے۔(۴۸)نو رئیس تھے جن میں سے ہر ایک کی علیحدہ علیحدہ جماعت تھی اور وہ سب کے سب صالحؑ کے مخالف تھے(۴۹)ان کو یہ فیصلہ بتلا رہا ہے کہ صالحؑ کی تعلیم کا کوئی جواب ان کے ہاں نہیں ہے۔اب یہ ہٹ دھرمی سے کام کرنا چاہتے ہیں۔(۵۱)نتیجہ ان کے حق میں تباہی نکلا۔(۵۲)دیکھ لو ان کے گھر پڑے ہیں۔عقلمندوں کے لئے اس واقعہ میں عبرت ہے۔(۵۳)ایمان دار نجات پا گئے۔(۵۴)لوطؑ کا واقعہ بھی سن لو۔انہوں نے اپنی قوم کو بدکاری سے روکا۔(۵۵)یہ حماقت کیوں کرتے ہو۔(۵٦)تعلیم صحیح کے مقابلے میں کوئی جواب نہیں ہے۔آخر یہ فیصلہ کرتے ہیں۔۵۷:لوطؑ اور ان کے گھر والے سوائے بڑھیا سب عذاب الٰہی سے بچ گئے۔(۵۸)اور بقیہ پر پتھروں کی بارش ہوئی۔

ربط بین الرکوعین(٤، ٥):

ماقبل میں توحید اور رسالت کا مضمون بیان کیا گیا اس رکوع میں توحید کے دلائل بیان ہو رہے ہیں۔

خلاصہ رکوع ٥:

تذکیر بایام اللہ(ماقبل سے ربط کیا اس درجہ کے منعم کے احسان فراموش کو مذکور الصدر سزاؤں کا ملنا خلاف انصاف ہے ہرگز نہیں)ماخذ آیت ٦٠۔٦١۔٦٢۔

ربط آیات:

(٥٩)اس عذاب میں اللہ تعالیٰ پر کوئی الزام عائد نہیں ہوسکتا وہ ہر حالت میں قابل تعریف ہے۔ جو اللہ تعالیٰ کے منتخب بندے ہوتے ہیں ان پر عذاب نہیں آتا۔ عذاب مخالفین کا حصہ ہے۔ اب یہ لوگ فیصلہ کریں کہ اللہ تعالیٰ کی پناہ میں آنا بہتر ہے یا شرک میں مبتلا رہنا اچھا ہے۔(٦٠) آیا ان احسانات میں اللہ تعالیٰ کے ساتھ کوئی اور بھی شریک ہے۔ واقعہ میں تو کوئی نہیں لیکن یہ شریک بنالیتے ہیں۔(٦١) کیا ان کاموں کے کرنے والا اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی اور ہے۔ تمہیں پہلے لوگوں کا جانشین بنانے والا کوئی اور ہے۔ ہے تو کوئی نہیں لیکن تم بہت ہی کم نصیب پاؤ گے اور شرک چھوڑو گے۔(٦٣) بحر و بر کے اندھیروں میں تمہاری رہنمائی کون کرتا ہے اور بارش سے پہلے خوشخبری دینے والی ہوائیں کون بھیجتا ہے۔ کیا اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی اور ہے۔ اللہ تعالیٰ مشرکوں کے شرک سے پاک ہے۔(٦٤) ابتداءً پیدا کرنے والا دوبارہ پیدا کرنے والا۔ آسمان اور زمین سے رزق دینے والا کوئی اور ہے۔ کوئی ہے تو دلیل لاؤ۔(٦٥) یاد رکھو اللہ تعالیٰ کے سوا اور کوئی غیب نہیں جانتا۔ انہیں اتنا بھی علم نہیں ہے کہ کب اٹھائے جائیں گے۔(٦٦) آخرت میں پہنچ کر ان کا سارا علم ٹھیک ہو جائے گا۔ اب تو انہیں شک ہے بلکہ آخرت کے متعلق اندھے ہیں۔

ربط بین الرکوعین(٥، ٦):

ماقبل میں توحید کے دلائل اور بعث بعد الموت کا بیان گزر گیا اب صرف بعث بعد الموت کا بیان ہے۔

خلاصہ رکوع ٦:

(١)معاندین حق کا انکار مجازاۃ۔(٢) اور اس کی تردید۔ ماخذ(١) آیت ٦٧۔(٢) آیت ٦٩۔

ربط آیات:

(٦٧)مرنے کے بعد جی اٹھنے کو بعید از قیاس خیال کرتے ہیں۔(٦٨) یہ وعدے ہمارے باپ دادا سے بھی کئے

گئے۔(۶۹) سزاء الٰہی کا تعین نہیں آتا تو سابقہ تباہ شدہ قوموں کے کھنڈر دیکھو اور سبق حاصل کرو۔(۷۰) آپ ان نالائقوں کا غم نہ کھائیں اور ان کی شرارتوں سے بھی تنگ دل نہ ہوں۔(۷۱) عذاب کا وقت پوچھتے ہیں۔(۷۲) ممکن ہے اس کا وقت ہی ہو۔(۷۳) اللہ تعالیٰ کا تو بڑا احسان ہے لیکن یہ لوگ ناقدر شناس ہیں۔(۷۴) اللہ تعالیٰ ان کے تمام حالات سے آگاہ ہے۔(۷۵) زمین وآسمان کی ہر چیز لوح محفوظ میں محفوظ ہے۔(۷۶) قرآن حکیم فقط مشرکین کا ہی مصلح نہیں ہے بلکہ بنی اسرائیل کے اختلافات کو بھی رفع کرنے والا ہے۔(۷۷) قرآن اپنے متبعین کے لئے ہدایت اور رحمت ہے۔(خواہ اہل کتاب ہوں یا مسلم)۔(۷۸) اگر اب قرآن حکیم کے فیصلہ کو نہیں مانتے تو قیامت کے دن اللہ تعالیٰ ان کے فیصلہ جات کو دکھائے گا۔(۷۹) اگر یہ نہ مانیں تو آپ اللہ تعالیٰ پر بھروسہ کیجئے۔(۸۰) آپ مردہ دلوں اور دل کے کانوں کے بہروں کو کس طرح آواز حق سنا سکتے ہیں۔(۸۱) اور دل کے اندھوں کو کس طرح دکھا سکتے ہیں۔آپ فقط قرآن پر ایمان لانے والوں کی اصلاح اس قرآن سے کر سکتے ہیں۔(۸۲) جب قیامت قریب آئے گی، تو ایک دابہ زمین سے نکلے گا۔لوگوں سے باتیں کرے گا۔مومن اور کافر میں امتیاز کردے گا۔اس دن ان کے ہوش وحواس ٹھکانے پر آئیں گے لیکن اس دن کا احساس کچھ نفع نہیں دے گا۔(۸۳) ہر امت کے مکذبین کو مرتب کر کے کھڑا کیا جائیگا۔(۸۴) یہ سوال ان سے ہوگا۔(۸۵) عناد بالحق کے باعث عذاب کا وقت آجائے گا اور وہ بول نہیں سکیں گے۔(۸۶) کیا ہمارے یہ احسانات ان پر تھوڑے ہیں لیکن ایمان ہو تو سمجھیں۔(۸۷) نفخہ ثانیہ کے بعد سب کے سب اللہ تعالیٰ کے ہاں ذلیل ہو کر آئیں گے۔(۸۸) اس دن تجلی جلالی کے باعث پہاڑوں کی یہ حالت ہوگی۔(۸۹) نیکوکار اس دن کی دہشت سے محفوظ ہوں گے۔(۹۰) بدکار دنیا کی بداعمالیوں کے باعث اوندھے دوزخ میں ڈالے جائیں گے۔(۹۱) مخالفین حق تم مانو یا نہ مانو۔مجھے تو اس بلدیہ طیبہ (مکہ معظمہ) کے رب کی عبادت کا حکم دیا گیا ہے اور یہ حکم ملا ہے کہ اس کا صحیح طور پر فرمانبردار ہوں۔(۹۲) اور قرآن پڑھوں۔جو ہدایت پائے گا اسکا نفع اسی پر عائد ہوگا اور جو گمراہ ہوتا میرا کام فقط اسے ڈرانا ہے۔(۹۳) اللہ تعالیٰ تو اپنا حق تبلیغ ادا کر چکا۔اگر نہیں مانتے تو عنقریب اللہ تعالیٰ کی نشانیاں تمہارے سامنے آئیں گی۔پھر تمھیں حق وباطل کا پتہ لگ جائے گا۔

## ربط بین الرکوعین(۶،۷):

ماقبل میں بعث بعد الموت کا بیان ہو چکا یہاں بھی بعث بعد الموت ہی کا مضمون ہے۔

## خلاصہ رکوع:۷

اعادہ دعویٰ (جس دن مادہ فاسد کے اخراج کا وقت آئیگا یہ بول نہیں سکیں گے۔ماخذ آیت،۸۵

# سورۃ القصص

## سورۃ القصص مکیة، نزلت بعد سورۃ النمل

### سورۂ قصص کا سورۂ نمل سے ربط:

(۱) سورۂ نمل کے آخر میں قرآن کا تذکرہ تھا اللہ تعالیٰ نے فرمایا۔ "ان هذا القرآن يقص على بنى اسرائيل اكثر الذى هم فيه مختلفون." اس سورۃ کی ابتداء میں بھی قرآن کا تذکرہ ہے اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں۔ "تلك ايٰت الكتاب المبين."

(۲) اسی طرح دونوں سورتوں میں توحید، رسالت اور قیامت کے اثبات کا بیان ہے۔

### تسمیۂ سورۃ قصص:

(بسم اللّٰه) المتجلى بجلاله وجماله فى آيات كتابه (الرحمن) بما تلافيه من انبآء الانبياء واعداء هم (الرحيم) بما افاد المؤمنين من خصوص اسرار ذالك.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو اپنی کتاب کی آیات میں اپنے جلال و جمال کے ساتھ جلوہ نما ہے۔ جس نے اس کتاب میں انبیاء کرامؑ اور ان کے دشمنوں کے واقعات اور قصے بیان کر کے عام مہربانی کی۔ جس نے ان واقعات کے رموز، اسرار کے علم کا فائدہ صرف مؤمنوں کو دے کر خصوصی مہربانی فرمائی۔

### وجہ تسمیۂ سورت القصص:

سورۃ القصص کو قصص اس لئے کہتے ہیں کہ اس میں حضرت موسیٰؑ نے اپنا قصہ شعیبؑ کو بیان کیا۔

**فى قوله تعالىٰ: فلما جآء ه وقصّ عليه القصص قال لا تخف نجوت من القوم الظلمين.**

**عن ابى بن كعبؓ قال: قال رسول اللّٰه ﷺ: من قرأ طسم القصص لم يبق ملك فى السموات والأرض، الا شهد له يوم القيامة انه كان صادقا أن كل شئ هالك الا وجهه له الحكم واليه ترجعون.**

(أخرجه الثعلبى فى الكشف والبيان: ۸/۲۷۹)

ترجمہ: حضرت ابی بن کعب سے روایت ہے فرمایا کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا کہ جس نے طسم القصص پڑھی تو زمینوں اور آسمانوں میں کوئی باقی نہیں رہتا مگر وہ گواہی دیتا ہے کہ وہ اس بات میں سچا ہے کہ ہر چیز ہلاک ہونے والی ہے سوائے اللہ تعالیٰ کی ذات کے۔ اللہ تعالیٰ ہی کے لئے حکم ہے اور اللہ تعالیٰ ہی کی طرف لوٹ جانا ہے۔

## موضوع سورۃ:

اس سورۃ میں رسول اللہ ﷺ (تسلیما کثیرا کثیرا) کے مستقبل کی پیش گوئی ہے۔ جس طرح فرعون پر موسیٰؑ اور بنی اسرائیل نے فتح پائی۔ اسی طرح کفار پر رسول اللہ ﷺ (تسلیما کثیرا کثیرا) اور مسلمان فاتح ہوں گے۔

## فضیلت سورۃ القصص:

**عن رسول اللّٰه ﷺ انه قال: من قرأ سورة القصص كان له من الأجر بعدد من صدق موسى و كذبه، ولم يبق ملك في السموات والأرض الا يشهد له يوم القيامة، أنه كان صادقا في قوله كل شئ هالك الاوجهه له الحكم واليه ترجعون، صدق اللّٰه جل ربنا، وهو أصدق الصادقين، وصدق رسله قوله صدق ووعده حق.** (تفسیر السمرقندی: ۶۲۳/۲)

رسول ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) سے منقول ہے فرمایا: جو کوئی شخص سورت قصص پڑھے تو اس کے واسطے ان لوگوں کی تعداد کے بقدر اجر ہوگا جنہوں نے حضرت موسیٰؑ کی تصدیق اور تکذیب کی۔ اور روز قیامت کوئی بھی فرشتہ ایسا نہ ہوگا جو اس کے حق میں گواہی نہ دے دیا ہو کہ یہ آدمی اپنے قول میں سچا ہے (كل شئ هالك الا وجهه.) الخ

## خواب میں سورۃ القصص پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ القصص پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ مال اور نعمت پائے گا اور ذکر حق میں مشغول ہوگا۔

(تعبیر الرّویا: ۳۵۴)

ترتیب جمعی (28) ترتیب نزولی (49) آیات (88) رکوعات (9) کلمات (1441) حروف (5800) زبر (2078) زیر (887) پیش (631) دوزبر (51) دوزیر (26) دوپیش (20) کھڑا زبر (200) کھڑی زیر (21) الٹا پیش (22) جزم (885) شد (386) مد (109)

## خلاصہ رکوع ۱:

موسیٰؑ اور فرعون کے واقعہ میں مسلمانوں کے لئے پیش گوئی ہے۔ ماخذ آیت ۳۔

## ربط آیات:

(۱) حروف مقطعات میں سے ہے۔ اس کی تفصیل ابتداء سورۃ بقرہ میں ملاحظہ ہو۔ (۲) یہ کتاب روشن کی آیتیں

ہیں۔(۳) موسیٰؑ اور فرعون کا واقعہ مسلمانوں کے لئے ٹھیک طور پور پر سناتے ہیں۔(فعل الحکیم لایخلو عن الحکمۃ) اس واقعہ کو اس پیرایہ میں سنانے کا ٹھیک طریقہ یہی ہوسکتا ہے کہ مسلمانوں کے حالات بالکل ٹھیک طور پر ایسے ہی ہوں گے .واللّٰہ اعلم بمرادہ واسرار کتابہ.(۴) فرعون نے بے جاتعلی اختیار کی اور ایک جماعت کو نہایت کمزور سمجھ کر اس کے بیٹوں کو ذبح کرنا شروع کر دیا۔(۵) اور ہمارا یہ فیصلہ تھا کہ ان ہی کمزوروں کو امام بنائیں اور ان کی مملوکہ اشیاء کا ان کو وارث بنائیں۔(۶) اور ان کمزوروں کو سرزمین مصر کا بادشاہ بنائیں۔(آئندہ قصہ میں اس منشاء الٰہی کی تکمیل کے لئے تدبیر ذکر کی جائے گی۔)(۷) موسیٰؑ کی والدہ کو ان کے بچانے کی یہ تدبیر ہم نے سمجھائی۔(۸) اس تدبیر سے موسیٰؑ فرعون کے گھر جا پہنچے اور اس معاملہ میں انہیں دھوکہ ہوا۔(۹) فرعون کی بیوی نے (اللہ تعالیٰ کے حکم سے) موسیٰؑ کو قتل سے بچایا۔(۱۰) ادھر بیٹے کو دریا میں ڈال کو موسیٰؑ کی والدہ پریشان تھی۔قریب تھا کہ اس راز کو ظاہر کر دیتی۔لیکن اللہ تعالیٰ نے محفوظ کر رکھا۔(۱۱) موسیٰؑ کی ہمشیرہ کو اس نے بھیجا کہ تم دور سے اسے دیکھتی جاؤ۔(۱۲) فرعون کے گھر جا کر موسیٰؑ کسی عورت کا دودھ نہیں پیتے۔پھر ان کی ہمشیرہ نے ان سے یہ کہا۔(۱۳) اس تدبیر سے ہم نے موسیٰؑ کو ماں کی گود میں لوٹایا۔

## ربط بین الرکوعین(۱،۲):

ماقبل میں حضرت موسیٰؑ کی ولادت اور صغرسنی اور فرعون کے گھر میں تربیت پانے کا بیان تھا اس رکوع میں حضرت موسیٰؑ کی جوانی کا بیان ہے۔جیسے کہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں۔"ولما بلغ اشدہ واستوی اتینٰہ حکما وعلما."

## خلاصہ رکوع ۲:

موسیٰؑ کا جوان ہونے کے بعد بلا اجازت فرعون مصر سے نکلنا۔(فرعون کے گھر محض تربیت کے لئے رکھے گئے تھے۔اب اگر باجازت جاتے تو شہزادگی کے طور پر سفر کرتے اور منظور یہ ہے کہ انہیں غلامی کی زندگی کا احساس ہوتا کہ بنی اسرائیل کی تکالیف کو سمجھیں۔) ماخذ آیت ۲۱۔

## ربط آیات:

(۱۴) جوان ہونے کے بعد ہم نے موسیٰؑ کو قوۃ محاکمہ اور علم عطا فرمایا۔(۱۵) تدبیر الٰہی مصر سے اخراج کے اسباب پیدا کر رہی ہے۔دولڑنے والوں میں سے ظالم کو مکا رسید کیا۔قتل کا ارادہ نہیں تھا لیکن وہ مر گیا۔(۱۶) عمل کا دارومدار نیت پر ہے اس لئے معافی مانگی تو معافی مل گئی۔۱۷: آپ نے بڑا کرم فرمایا کہ معافی دے دی۔آئندہ کسی لڑنے والے کی حمایت نہیں کرونگا۔(۱۸) دوسرے دن پھر شہر میں گئے تو اسی کل والے اسرائیلی نے ان سے فریادرسی کی۔موسیٰؑ نے اسے ڈانٹا۔(۱۹) اسرائیلی نے

سمجھا کہ غصہ مجھ پر ہوئے تھے شاید مجھے ہی پکڑیں گے۔ اس نے کل کا راز افشاں کر دیا کہ کل ایک کو قتل کیا آج مجھ کو کرنا چاہتا ہے۔(۲۰) قتل کا راز کھل چکا تھا۔ اس لئے فرعون کے ہاں یہ معاملہ پیش ہوا۔ مشورہ ہو ہی رہا تھا کہ ایک بندہ خدا نے آ کر موسیٰ کو اطلاع دی اور مصر سے بھاگنے کا مشورہ دیا۔(۲۱) موسیٰ مصر سے نکل گئے اور دعا فرمائی کہ اے اللہ! مجھے ظالموں کے پنجے سے بچا۔

## ربط بین الرکوعین (۲،۳):

ماقبل میں حضرت موسیٰ کا واقعہ تھا اس رکوع میں بھی حضرت موسیٰ کا واقعہ مذکور ہے۔

## خلاصہ رکوع ۳:

موسیٰ کا شعیبؑ کی خدمت میں جانا اور دس سال تک خدمت کرنا تا کہ محکومی کی زندگی کا انہیں پورا احساس ہو۔ ماخذ آیت ۲۵۔۲۷۔

## ربط آیات:

(۲۲) اللہ تعالیٰ پر بھروسہ کر کے مدین کی طرف چل نکلے۔(۲۳) مدین کے کنویں پر پہنچے تو یہ قصہ پیش آیا۔(۲۴) ان دو لڑکیوں کے مویشیوں کو پانی پلا کر سایہ میں جا بیٹھے اور یہ دعا فرمائی۔(۲۵) ان دو لڑکیوں میں سے ایک بلانے کے لئے آئی۔ وہاں جا کر موسیٰ نے سارا ماجرا سنایا۔ شعیبؑ نے فرمایا کوئی خوف نہ کریں۔ آپ ظالموں کے پنجہ سے بچ کر آ گئے ہیں۔(۲۶) ایک صاحبزادی نے عرض کی کہ انہیں بکریاں چرانے کے لئے اجرت پر رکھ لیجئے۔(۲۷) شعیبؑ نے فرمایا کہ میں اس شرط پر ایک لڑکی آپ کے نکاح میں دینے کے لئے تیار ہوں۔(۲۸) موسیٰ نے فرمایا یہی فیصلہ رہا۔ ان دو مدتوں میں سے جو میرا جی چاہے گا پوری کر دونگا۔

## ربط بین الرکوعین (۳،۴):

ماقبل میں حضرت موسیٰ کا واقعہ تھا اسی رکوع میں بھی حضرت موسیٰ کا واقعہ جاری ہے۔

## خلاصہ رکوع ۴:

محکومی کی دس سالہ زندگی بسر کرنے کے بعد موسیٰ کا مع اہلیہ کے مصر کی طرف جانا اور راستہ میں نبوت کا عطا ہونا۔ ماخذ آیت ۲۹،۳۲۔

ربط آیات:

(۲۹) موسیٰ اپنی معیاد پوری کر کے بمعہ اہلیہ کے مصر جا رہے تھے کہ راستہ میں یہ واقعہ پیش آیا۔ تجلی الٰہی کا مشاہدہ فرمایا۔ آگ سمجھ کر وہاں گئے۔ (۳۰) اس نار سے یہ آواز آئی۔ (۳۱) یہ ایک معجزہ عطا ہوا۔ (۳۲) یہ دوسرا معجزہ ملا یہ دونوں معجزے دے کر فرعون کی طرف جانے کا حکم فرمایا۔ ۳۳: موسیٰ نے فرعون کے ہاں جانے میں یہ عذر پیش کیا۔ (۳۴) اور ہارونؑ کی نبوت کے لئے درخواست کی۔ (۳۵) درخواست منظور فرمائی اور فرعون کی گرفت سے بچنے اور غلبہ پانے کی خوشخبری دی۔ (۳۶) فرعون اور اس کی قوم نے موسیٰ پر جادوگری کا الزام لگایا۔ (۳۷) موسیٰ نے فرمایا اللہ تعالیٰ خوب جانتا ہے جو اس کی طرف سے ہدایت لایا ہے اور نتیجہ کس کے حق میں اچھا نکلے گا۔ (۳۸) فرعون نے اپنی قوم میں الوہیت کا اعلان کیا اور موسیٰ کے خدا کو دیکھنے کی یہ تدبیر نکالی۔ (۳۹) فرعون اور اس کے لشکر نے خدا کی زمین میں رہ کر اس کی غلامی سے تکبر کیا اور خیال آیا کہ ہمارے ہاں لوٹ کر نہیں آئیں گے۔ (۴۰) ہم نے سب کو پکڑ کر سمندر میں پھینک دیا۔ (۴۱) اور انہیں دوزخ کا داعی بنایا۔ (۴۲) ان کے لئے دنیا میں لعنت اور قیامت میں دوزخ ہے۔

ربط بین الرکوعین (۴، ۵):

ماقبل سے ربط ظاہر ہے کہ وہاں حضرت موسیٰ کا ذکر تھا اور اس رکوع میں آپ کی کتاب کا ذکر ہے جیسے کہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں۔ "ولقد اتینا موسی الکتاب." الایۃ

خلاصہ رکوع: ۵:

(۱) غرق فرعون کے بعد موسیٰ کو توریت ملی۔ بنی اسرائیل کی طرف موسیٰ مبعوث ہوئے تو بنی اسمٰعیل کی طرف رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) مبعوث ہیں اور ان پر اتمام حجت ہو رہا ہے۔

ماخذ: (۱) آیت ۴۳۔ (۲) ۴۶۔ ۴۷۔

ربط آیات:

(۴۳) ان اوصاف حمیدہ سے متصف کتاب موسیٰ کو دی گئی۔ (۴۴) آپ وہاں موجود نہیں تھے بلکہ عہدۂ نبوت کے باعث آپ کو یہ اطلاعات صحیحہ مل رہی ہیں۔ (۴۵) اور آپ مدین میں بھی نہیں تھے۔ ان کے واقعات بھی بذریعہ وحی آپ کو معلوم ہو رہے ہیں۔ (۴۶) اور آپ کوہ طور پر بھی نہ تھے۔ لیکن یہ واقعات بذریعہ وحی القاء ہو رہے ہیں تاکہ آپ بنی اسرائیل کو ڈرائیں جن کے پاس پہلے کوئی نبی نہیں آیا۔ (۴۷) ان کے ہاں نبی بھیجنے کا اصلی باعث یہ ہے۔ (۴۸) اب تسلیم حق میں بہانے بنا...

رہے ہیں۔موسیٰ جیسے معجزات مانگتے ہیں۔کیا جب وہ معجزات موسیٰ نے پیش کیے تھے تو وہ لوگ مان گئے تھے۔(۴۹) اگر قرآن نہیں مانتے تو قرآن اور توریت سے کوئی اور بہتر کتاب منزل من اللہ ہے تو لاؤ۔میں اس کا اتباع کرنے کو تیار ہوں۔(۵۰) اگر نہ لائیں تو سمجھ لیجئے کہ ان کے پاس کوئی کتاب نہیں ہے۔محض اپنے ہوائی خیالات کے متبع ہیں۔

## ربط بین الرکوعین(۵،۶):

ماقبل میں خاص متبع الٰہی کا بیان تھا جو کہ موسیٰ ہے اس رکوع میں عام متبعین الٰہی کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ۶:

(۱)۔جس طرح موسیٰ کی تابعدار ایک جماعت پیدا ہوگئی تھی۔اسی طرح اب بھی ہوگا۔(۲)۔اور جس طرح موسیٰ کو ام القریٰ میں بھیج کر تعلّی اختیار کرنے والوں کو تباہ کیا گیا تھا۔اسی طرح رسول اللہ ﷺ (تسلیما کثیرا کثیرا) کو ام القریٰ (مکہ معظمہ) میں بھیجا گیا ہے اور تعلّی اختیار کرنے والوں کو تباہ کیا جائے گا۔ماخذ (۱) آیت ۵۲۔(۲) آیت ۵۹۔

### ربط آیات:

(۵۲) اہل کتاب اس کی تصدیق بھی کر چکے ہیں۔(۵۳) وہ اس پر ایمان بھی لاتے تھے۔(۵۴) انہیں دونوں (توراۃ اور قرآن) پر عمل کرنے کا بدلہ ملے گا۔(۵۵) یہ ان کے حق کا نمونہ ہے۔(۵۶) بنی اسرائیل مانیں اور جن کے گھر میں قرآن نازل ہو وہ نہ مانیں۔اس میں آپ کا کیا اختیار ہے۔(۵۷) قرآن نہ ماننے میں یہ عذر لنگ پیش کرتے ہیں۔(۵۸) تذکیر بایام اللہ ہے۔اے مخالفین قرآن ان کھنڈروں سے جا کر عبرت حاصل کرو۔(۵۹) اللہ تعالیٰ کا یہ دستور ہے اور وہ پورا ہو گیا۔(۶۰) جن دنیا کی چیزوں پر تم مغرور ہو وہ فانی ہیں اور اللہ تعالیٰ کے ہاں دائمی نعمتیں ہیں جو قرآن کے اتباع سے مل سکتی ہیں۔

## ربط بین الرکوعین(۶،۷):

ماقبل میں اطاعت گزاروں اور ان کے فضائل بیان ہوئے جیسے کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا۔"اولٰئك يؤتون اجرهم مرتين." الآیۃ۔اس رکوع میں ایمان جو کہ طاعات کا سبب ہے اس کی طرف ترغیب ہے اور ایام اللہ کو یاد دلا کر توحید پر دلائل قائم کیے گئے ہیں۔

## خلاصہ رکوع ۷:

معاندین حق جن معبودوں کی عبادت کر رہے ہیں قیامت کے دن وہ ان سے بیزار ہوں گے۔ماخذ آیت ۶۳۔

ربط آیات:

(٦١) کیا یہ دو شخص برابر ہو سکتے ہیں۔(٦٢) قیامت کے دن ان سے یہ سوال ہوگا۔(٦٣) جن کے دروازوں پر ساری عمر پڑے رہے آج وہ ان سے بیزار ہو گئے۔(٦٤) رؤساء تو پہلے بیزار ہو چکے ہیں۔اب معبودان باطل کو بلاتے ہیں۔وہ کوئی جواب نہیں دیتے۔اس وقت دست حسرت ملیں گے کاش کہ ہدایت پا لیتے۔(٦٥) جب یہ سوال ہوگا۔(٦٦) اس کا کوئی جواب ان کے پاس نہ ہوگا۔(٦٧) ہاں اگر ان میں سے کوئی تائب ہو جائیگا تو وہ یقیناً نجات پا جائیگا۔(٦٨) کفار نے جب یہ اعتراض کیا تھا کہ یہ قرآن مکہ معظمہ اور طائف کے کسی بڑے آدمی پر کیوں نہ نازل ہوا۔تب اللہ تعالیٰ نے فرمایا۔کہ اللہ جسے چاہے منصب نبوت کے لئے اختیار فرمائے اس میں کسی آدمی کا اختیار نہیں ہے۔(٦٩) اللہ تعالیٰ ہر شخص کی استعداد ظاہری اور باطنی کو جانتا ہے لہٰذا وہ جسے اہل سمجھتا ہے انتخاب فرماتا ہے۔(٧٠) اس کے سوا کوئی معبود نہیں اور تمام امور میں اسی کا فیصلہ حق بجانب ہے اور اسی کی طرف تمہیں لوٹایا جائیگا۔(٧١) اگر وہ اللہ تعالیٰ ہمیشہ رات بنا دیں تو کون دن لا سکتا ہے؟(٧٢) اگر ہمیشہ دن بنا دے تو آرام کے لئے رات کون لا سکتا ہے؟(٧٣) یہ اللہ تعالیٰ کی رحمت ہے کہ دونوں چیزیں اس نے بنا دی ہیں۔یکے بعد دیگرے آرہے ہیں اور جہان کا سلسلہ چلا جا رہا ہے۔(٧٤) قیامت کے دن اللہ تعالیٰ ان سے پوچھے گا۔(٧٥) ہر امت پر اس کا نبی گواہ ہوگا کہ اس نے تبلیغ احکام کر دی پھر ان سے شرک کی دلیل پوچھی جائے گی۔پھر انہیں علم ہوگا کہ حق اللہ تعالیٰ کے لئے ہے۔

## ربط بین الرکوعین(٧،٨):

ماقبل میں عام منکرین اور ان کو وعید سنانے کا مضمون بیان کیا گیا اس رکوع میں خاص منکر قارون کا تذکرہ ہے۔

## خلاصہ رکوع ٨:

کفار مکہ معظمہ کا گھمنڈ توڑنے کے لئے قارون کی مثال دی جاتی ہے۔ماخذ آیت ٧٣۔

ربط آیات:

(٧٦) اللہ نے اس قدر سے وسیع خزانہ عطا فرمایا تھا۔اس کی قوم نے اسے کہا کہ اکڑ مت۔اللہ تعالیٰ اکڑنے والوں کو پسند نہیں فرماتا۔(٧٧) اس دولت سے کچھ آخرت کے لئے بنا لو اور زمین میں رہ کر فساد نہ کرو۔(٧٨) اس نے کہا اللہ تعالیٰ نے کب دیا ہے یہ تو میرے علم کا نتیجہ ہے۔(٧٩) اپنے خدام کا ہار سنگار کر کے ایک دن نکلا۔اسے دیکھ کر بعض نیکو کاروں کے منہ بھی بھر آیا۔کاش کہ اللہ تعالیٰ ہمیں بھی قارون کی طرح دولت عطا کرتا۔(٨٠) سمجھداروں نے انہیں یوں سمجھایا۔(٨١) اسے

اوراس کے محلات کو ہم نے زمین میں غرق کر دیا۔(۸۲) کل جو لوگ ایسے مال و دولت کی تمنا کر رہے تھے خدا کا شکر بجالانے لگے کہ اگر ہمیں بھی ایسی دولت ملتی تو یہی حشر ہوتا۔ شکر ہے کہ ایسی دولت نہیں ملی تھی۔(۸۳) دار آخرت کی کامیابی سرکشوں کو نصیب نہیں ہوگی۔(۸۴) جو نیکی لائے گا اس سے بہتر اجر پائے گا۔(۸۵) اللہ تعالیٰ آپ کو بعد از ہجرت مکہ معظمہ پر فاتحانہ لائے گا۔(۸۶) آپ کو تو قرآن ملنے کی توقع نہیں تھی۔ یہ تو اللہ تعالیٰ کا فضل ہوا کہ آپ کو قرآن ملا اور عہدۂ نبوت عطا ہوا۔ لہٰذا آپ مخالفین قرآن کی ہرگز حمایت نہ کریں۔(۸۷) اور آیات قرآن پر عمل کرنے سے یہ لوگ آپ کو روکنے نہ پائیں۔(۸۸) اور آپ کے تعلق باللہ میں خلل نہ آنے پائے۔ ہر چیز اس کی ذات کے سوا فنا ہونے والی ہے۔ سب چیزوں کا فیصلہ اسی کے قبضہ میں ہے اور اسی کی طرف لوٹائے جاؤ گے۔

**خلاصہ رکوع: ۹**

عود الی المقصود (یعنی تعلّی والوں کی تباہی اور بے قصور کی سرفرازی اللہ تعالیٰ کے قبضہ میں ہے

ماخذ آیت (۸۳،۸۵) !!

# سورة العنكبوت

## سورة العنكبوت مكية، نزلت بعد سورة الروم

سورۂ عنکبوت کا سورۂ قصص سے ربط:

پہلی سورت میں نبی کریم ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کی ایذا کا بیان تھا اس سورت میں مؤمنین کی ایذا کا بیان ہے۔

تسمیۂ سورۂ عنکبوت:

**(بسم اللّٰه) المتجلی باللطف والقهر (الرحمن) بالتوفيق الايمان (الرحيم) بالتميز فيه بين الصادقين والكاذبين.**

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو نرمی مہربانی اور غصے قہر وغضب میں رونما ہے۔ جس نے ایمان کی توفیق میں بڑی مہربانی کی۔ جس نے ایمان میں سچے اور جھوٹے لوگوں کے درمیان فرق ظاہر کر کے خصوصی مہربانی کی۔

وجہ تسمیہ سورت العنکبوت:

سورۃ العنکبوت کو عنکبوت اس لئے کہتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے اس میں مکڑی کی مثال بیان فرمائی ان مشرکین کے لئے جنہوں نے اللہ تعالیٰ کے علاوہ کو دوست بنا رکھا ہے۔ اور وہ (ماسوائے اللہ تعالیٰ کے) بت اور مزعوم معبود ہیں۔ قال اللہ تعالیٰ "مثل الذین ......لو کانوا یعلمون".

عن عکرمۃ قال: کان المشرکون اذا سمعوا تسمیۃ: سورت البقرۃ وسورۃ العنکبوت یستھزون بھا فنزل قولہ تعالیٰ: انا کفیناک المستھزء ین.

موضوع سورۃ:

سورۂ عنکبوت سورۂ قصص کے مضمون کا تتمہ ہے۔ سورۂ قصص میں اس امت کی کامیابی اور سرفرازی کا جو وعدہ کیا گیا ہے وہ جہاد اور ہجرت سے پورا ہوگا۔ چونکہ بنی اسرائیل کے جذبات حریت وغیرت مدت ہائے مدیدہ کی غلامی سے مردہ ہو چکے تھے۔ اس لئے ان کی کامیابی قوائے غیبیہ سے ہوئی اور یہاں وہ قصہ نہیں ہے اس لئے بظاہر قوت بازوئے مسلم اور حقیقت میں اعانت الٰہی سے کامیابی ہوگی۔

فضیلت سورۃ العنکبوت:

عن أبی بن کعبؓ عن رسول اللہ ﷺ: من قرأ سورۃ العنکبوت کان لہ الأجر عشر حسنات بعدد کل من المؤمنین والمنافقین.

(الکشف والبیان عن تفسیر القرآن :۸/۹، ۳۰، ور مخشری :۳/۴۱۲، والواحدی:۳/۱۹۶)

حضرت ابی بن کعبؓ سے رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کا فرمان منقول ہے کہ جس نے سورت عنکبوت کی تلاوت کی تو اس کے لئے مؤمنوں اور منافقوں میں سے ہر ایک ایک کے مقابلے میں دس دس نیکیاں ہوں گی۔

خواب میں سورۃ العنکبوت پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۂ عنکبوت پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ موت کے وقت تک اللہ تعالیٰ کی پناہ میں ہوگا۔ (تعبیر الرؤیا: ۳۵۴)

ترتیب جمعی (29) ترتیب نزولی (85) آیات (69) رکوعات (7) کلمات (780) حروف (4145) زبر (1412) زیر (604) پیش (434) دو زبر (33) دو زیر (17) دو پیش (21) کھڑا زبر (175)

کمڑی زیر(14) الٹا پیش (12) جزم (782) شد(308) مد(63)

## خلاصہ رکوع ۱:

امت محمدیہ (علی صاحبہا الصلوٰۃ والسلام) کا افتتان جہاد سے ہوگا۔ ماخذ آیت ۲۔۶۔

### ربط آیات:

(۱) حروف مقطعات میں سے ہے اس کی تفصیل سورۂ بقرہ کے ابتداء میں ملاحظہ ہو۔ (۲) کیا مسلمان فقط دعویٰ سے چھوٹ جائیں گے اور ان کا امتحان نہیں لیا جائیگا۔ (۳) ہم نے پہلے لوگوں سے بھی امتحانات لئے۔ اللہ تعالیٰ ضرور سچے اور جھوٹے کو ممتاز کر کے چھوڑے گا۔ (۴) کیا بدکار ہمارے قبضے میں نہیں آئیں گے؟ کیسا برا فیصلہ کرتے ہیں۔ (۵) جو شخص ملاقات الٰہی کا امیدوار ہے تو وہ واقعی ہونے والی ہے لہٰذا اس کے لئے عسر و یسر میں پوری تیاری کرتا رہے۔ (۶) ہر کوشش کا نتیجہ کرنے والے کو ہی ملے گا۔ اللہ تعالیٰ کو تو کسی چیز کی ضرورت نہیں ہے۔ (۷) ایمانداروں کو یہ جزا ملے گی۔ (۸) اللہ تعالیٰ کی اطاعت کے بعد والدین کی پوری اطاعت کی جائے۔ مگر فقط شرک میں ان کا لحاظ نہ کیا جائے۔ (۹) ایمانداروں کو نیکوکاروں کی فہرست میں شامل کیا جائے گا۔ (۱۰) بعض آدمی آزمائش کے وقت فیل ہو جاتے ہیں۔ (۱۱) اللہ تعالیٰ بھی مؤمن اور منافق کا امتیاز کر کے چھوڑے گا۔ (۱۲) کفار نے مؤمنین کو گمراہ کرنے کے لئے یہ حیلہ تجویز کیا اور یہ حیلہ محض جھوٹا تھا۔ (۱۳) ہاں اس دلالت علی الشر کا گناہ بھی ان کے خود کردہ گناہوں کے ساتھ شامل ہوگا اور قیامت کے دن ان سے پوچھا جائے گا۔

## ربط بین الرکوعین (۱، ۲):

ماقبل میں بعث بعد الموت کا مضمون تھا اس رکوع میں رسالت کا مضمون ہے۔

## خلاصہ رکوع ۲:

تذکیر بایام اللہ اور شروع واقعہ ابراہیمؑ۔ ماخذ آیت ۱۴۔۱۶۔

### ربط آیات:

(۱۴) ساڑھے نوسو برس نوحؑ نے تبلیغ فرمائی۔ بالآخر ان کی قوم غرق ہوئی۔ (۱۵) ہم نے نوحؑ اور کشتی والوں کو بچا لیا۔ چونکہ یہ ایمان دار تھے۔ (۱۶) ابراہیمؑ بھی عبادت الٰہی کا پیغام لائے۔ (۱۷) ان بے حقیقت بتوں کی پرستش کرتے ہو۔ اللہ تعالیٰ کی عبادت کیوں نہیں کرتے۔ (۱۸) اگر نہیں مانتے تو یہ ان لوگوں کی عادت مستمرہ ہے۔ نبی کا کام فقط تبلیغ حق ہے۔ تکمیل حق نہیں ہے۔ (۱۹) کیا اللہ تعالیٰ کی ابتدائی آفرینش اور دوبارہ پیدا کرنے کی قدرت کو نہیں دیکھتے۔ اگر دیکھیں تو بت پرستی کی حقیقت

آشکارا ہو جائے۔(۲۰) زمین میں سیر کر کے عجائبات قدرت دیکھو تو تمہیں اللہ تعالیٰ کی طاقت معلوم ہو۔(۲۱) تمہیں لوٹ کر اسی کے ہاں جانا ہے۔رحمت و عذاب اسی کے قبضہ میں ہے۔(۲۲) اور تم کہیں بھی اللہ تعالیٰ کی گرفت سے نہیں بچ سکتے۔

## ربط بین الرکوعین(۲،۳):

ماقبل میں حضرت نوحؑ کا واقعہ بیان ہوا اور ساتھ ساتھ آپ کی قوم کی ہلاکت بیان ہوئی۔اس رکوع میں حضرت لوطؑ اور آپ کی قوم کا واقعہ مذکور ہے۔

## خلاصہ رکوع ۳:

تذکیر بایام اللہ بقیہ واقعہ ابراہیم علیہ السلام اور لوط علیہ السلام۔ماخذ آیت ۲۱،۲۲،۲۸

### ربط آیات:

(۲۳) کفار رحمت الٰہی سے محروم ہوں گے۔(۲۴) اس تبلیغ حق کے عوض میں انہوں نے یہ فیصلہ کیا کہ اسے قتل کر دو یا جلا دو لیکن اسے بچایا۔(۲۵) ابراہیمؑ نے فرمایا دنیا میں بت پرستی کر لو۔قیامت کے دن تم ایک دوسرے پر لعنت کرو گے۔(۲۶) ساری قوم میں سے ایک لوطؑ ان پر ایمان لائے۔ابراہیمؑ تنگ آکر ہجرت کر کے نکل گئے۔(۲۷) اللہ تعالیٰ نے انہیں نعم البدل اعزہ عطا فرمائے۔(۲۸) لوطؑ نے اپنی قوم کو یہ کلمہ حق پہنچایا۔(۲۹) لوطؑ کی تبلیغ کا یہ جواب دیا کہ عذاب لا دو۔(۳۰) لوطؑ نے بارگاہ الٰہی میں فریاد کی۔

## ربط بین الرکوعین(۳،۴):

ماقبل میں حضرت لوطؑ کا قصہ مذکور ہوا اس میں حضرت ابراہیمؑ، حضرت لوطؑ، حضرت شعیبؑ اور ان کی قوموں کی ہلاکت کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ٤:

تذکیر بایام اللہ (بقیہ واقعہ لوطؑ) اس کے بعد شعیبؑ کا واقعہ اور پھر تبصرہ۔ماخذ آیت ۳۱۔۳۲۔۳۶۔۴۰۔

### ربط آیات:

(۳۱) لوطؑ کی قوم کو تباہ کرنے سے پہلے وہ فرشتے ابراہیمؑ کے پاس بیٹے کی خوشخبری دینے کے لئے آئے۔کیونکہ لوطؑ ابراہیمؑ کی روحانی اولاد ہیں اور ان کی امت کو تباہ کرنے کے لئے جا رہے ہیں۔تو گویا کہ نسل روحانی ابراہیمؑ کی منقطع ہو رہی ہے اور ابراہیمؑ خلیل الرحمٰن ہیں اس لئے ان کی دلجوئی مقصود ہے۔لہٰذا ایک روحانی اولاد کے تباہ کرنے سے پہلے بہترین روحانی اور

جسمانی اولاد کی انہیں خوشخبری دی جارہی ہے۔ واللہ اعلم۔ (۳۲) اس میں (میرے روحانی بیٹے) لوطؑ ہیں۔ (۳۳) لوطؑ قوم کی بدکاری کی وجہ سے مہمانوں کو دیکھ کر پریشان ہوئے لیکن فرشتوں نے تشفی دی۔ (۳۴) ہم ان کی بدکاری کی وجہ سے عذاب کرنے کے لئے آئے ہیں۔ (۳۵) قوم لوطؑ کی بستیوں میں عقلمندوں کے لئے عبرت ہے۔ (۳۶) شعیبؑ نے اپنی قوم کو یہ پیغام حق پہنچایا۔ (۳۷) انہوں نے جھٹلایا اور یہ عذاب پایا۔ (۳۸) عاد اور ثمود کے مکانات کو بھی دیکھتے ہو انہیں بھی شیطان نے راہ راست سے روکا اس کا کہا مان لیا حالانکہ وہ عقلمند تھے۔ اس کے بعد عذاب الٰہی نے انہیں تباہ کر دیا۔ (۳۹) قارون، فرعون اور ہامان نے پیغام حق کی مخالفت کی جو موسیٰؑ کی معرفت پہنچایا تھا۔ (۴۰) ہر ایک قوم ان میں سے مختلف قسم کے عذاب الٰہی میں گرفتار ہوئی۔ اس میں اللہ تعالیٰ کا کوئی قصور نہیں بلکہ یہ ان کے اپنے اعمال کی شامت ہے۔ (۴۱) اب یہ لوگ مخالفین قرآن اللہ تعالیٰ سے ہٹ کر غیر اللہ کو معبود بنا رہے ہیں۔ یہ دین ان کا مکڑی کے جالے کی طرح کمزور ہے۔ (۴۲) ان کے معبودان باطل کا اللہ تعالیٰ کو سب علم ہے۔ (۴۳) امم سابقہ کے واقعات لوگوں کے نفع کے لئے ہم بیان کرتے ہیں۔ لیکن سمجھدار ہی انہیں سمجھ سکتے ہیں۔ (۴۴) آسمان و زمین بیکار تو نہیں بنائے گئے لیکن اس کے حکم و مصالح سے مؤمن ہی فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔

## ربط بین الرکوعین (۴، ۵):

ماقبل توحید کے دلائل اور اس کی مثالیں اور ایسے دلائل جو صراحۃً وحی کا پتہ دیتے ہیں ان جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا۔ "اتل ما اوحی الیك من الكتاب..." الایۃ

## خلاصہ رکوع ۵:

معاندین حق کی پرواہ نہ کریں اور تعلق باللہ کو بذریعہ قرآن مضبوط سے اضبط بنالیں۔ ماخذ آیت ۴۵۔

**ربط آیات:**

(۴۵) قرآن پڑھا کیجئے اور نماز ادا فرمایئے۔ نماز سے تمام نقائص دور ہو جائیں گے۔ (۴۶) اہل کتاب سے مناظرہ کی نوبت آئے تو خوش اسلوبی سے ہو اور اپنے مسلک سے انہیں اطلاع دیدی جائے۔ (۴۷) معاندین قرآن کے سوا باقی سب لوگ قرآن حکیم کی تصدیق کرتے ہیں۔ (۴۸) آپ کی رسالت کی تکذیب کا منشا تو ان کے پاس کوئی ہے نہیں۔ کیا آپ لکھا پڑھا کرتے تھے جس سے انہیں شبہ ہو رہا ہے۔ (۴۹) اہل علم تو ان واضح اور روشن آیات کو تسلیم کرتے ہیں فقط ظالم انکار کرتے ہیں۔ (۵۰) کہتے ہیں کہ اس قسم کے معجزات کیوں نہیں لاتے (جس سے ہماری تسلی ہو جائے) کہہ دیجئے معجزات بھیجنا اللہ

تعالیٰ کا کام ہے۔(۵۱) کیا یہ معجزہ نہیں ہے کہ اللہ تعالیٰ نے نبی امّی پر قرآن نازل کیا۔اس دلیل سے بھی ایماندار ہی فائدہ اٹھائیں گے۔

**ربط بین الرکوعین(۵،۶):**

ماقبل میں اہل کتاب سے مناظرہ کا بیان تھا جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا."ولا تجادلوا اهل الكتاب الا بالتی هی احسن."اس رکوع میں ان کا عذاب کو جلدی

طلب کرنے کا بیان ہے۔"ويستعجلونك با لعذاب."الاية.

**خلاصہ رکوع ٦:**

جہاد فی سبیل اللہ کے لئے اگر ہجرت کی ضرورت پیش آئے تو ہجرت کرنی ہوگی۔ماخذ آیت ۵٦۔

**ربط آیات:**

(۵۲)میرے صدق وکذب پر اللہ تعالیٰ کی شہادت کافی ہے۔وہ زمین وآسمان کی تمام چیزوں کا جاننے والا ہے۔جو باطل پر ہوگا وہی خائب و خاسر ہوگا۔(۵۳)اگر تمہارے عذاب کا وقت معین نہ ہوتا تو فوراً آجاتا۔یہ یاد رکھو۔ناگہاں عذاب آئیگا۔(۵۴)چند روز مہلت میں دنیا کی زندگی بسر کرلو۔آئندہ تمہارا ٹھکانہ جہنم ہے۔(۵۵)تمہاری بداعمالی کے باعث عذاب نیچے اور اوپر سے آئیگا۔(۵٦) کفار کو چونکہ چندروزہ مہلت ہے اس لئے اگر خدا پرستوں کو تنگ کریں تو خدا پرست کسی اور جگہ چلے جائینگے تاکہ مؤمنوں کے ایمان کا امتحان ہوجائے اور سرکشوں کی شرارت پر مہر تصدیق لگ جائے۔(۵۷)مرکر بھی سب چیزیں چھوڑنی تھیں۔اب زندگی میں اللہ تعالیٰ کے نام پر چھوڑ دو۔(۵۸،۵۹)ایماندار مصائب پر صبر کرنے والوں کی یہ جزائے خیر ہے۔(٦۰)ہجرت میں اگر رزق کا سوال پیش آئے تو یوں حل کرو کہ کتنے جاندار ایسے ہیں کہ روزانہ انہیں تازہ رزق ملتا ہے۔اسی طرح تمہارے لئے روزانہ رزق پہنچانے کا اللہ تعالیٰ کفیل ہوگا۔بلکہ یوں خیال کرو کہ جو یہاں دے رہا ہے وہ وہاں بھی دے گا۔(٦۱)تمام نظام عالم کا مالک اللہ تعالیٰ ہے۔جہاں جاؤ گے زمین وآسمان سورج چاند اسی کے ہونگے۔(٦۲)قبض وبسط رزق اسی کے قبضہ میں ہے۔(٦۳)خوردونوش کی تمام اشیاء پانی سے پیدا ہوتی ہیں اور پانی اللہ تعالیٰ نازل فرماتا ہے۔لہٰذا جو اس ملک میں بارش نازل کرتا ہے جہاں ہجرت کر کے جاؤ گے وہاں بھی نازل کرسکتا ہے۔

**ربط بین الرکوعین(٦،۷):**

ماقبل میں دنیا اور اس رکوع میں حقیقت دنیا بیان ہوئی اللہ تعالیٰ نے فرمایا۔"وما هذه الحيوة الدنيا الا لهو و لعب."

### خلاصہ رکوع ۷:

اعادہ دعوٰی بطور نتیجہ (یعنی مسلمان جہاد کریں گے اور جہاد سے کامیابی ہوگی)۔ ماخذ آیت ۶۹۔

### ربط آیات:

(۶۴) مہاجر اگر فانی زندگی کی نعمتیں قربان کریں گے تو حقیقی زندگی آخرت کا نفع پائیں گے۔ کاش کہ یہ بات ان مخالفین حق و صداقت کو بھی سمجھ میں آ جائے۔ (۶۵) اللہ تعالیٰ کی خالص عبادت کے مواقع انہیں بھی نصیب ہوتے ہیں۔ مثلاً سمندر میں غرق ہونے کا جب خطرہ ہو تو سوائے اس کے اور کوئی ان کے کام نہیں آتا۔ لیکن نجات پانے کے بعد پھر شرک کرنے لگ جاتے ہیں۔ (۶۶) اور اللہ تعالیٰ کے احسان کا انکار کر دیتے ہیں۔ جو سمندر میں اس نے کیا تھا۔ اب دنیا کی زندگی کا چند روزہ نفع اٹھا لیں۔ آخرت میں سوائے عذاب کے اور کوئی چیز ان کے لئے نہیں ہے۔ (۶۷) کیا کفار مکہ پر ہمارا یہ احسان نہیں ہے۔ (۶۸) ان مجرموں سے بڑھ کر اور کیا ہو سکتا ہے اور شومئی قسمت کہ یہ کفار اس جرم میں مبتلا ہیں۔ (۶۹) جو لوگ ہمارے دین کی حمایت کے لئے مشرکوں سے جہاد کریں گے۔ ہماری دستگیری اور اعانت حاصل ہوگی۔

# سورۃ الروم

## سورۃ الروم مکیۃ، نزلت بعد سورۃ الانشقاق

### سورۂ روم کا سورۂ عنکبوت سے ربط:

(۱) سورۂ عنکبوت میں جہاد کا بیان تھا اللہ تعالیٰ نے فرمایا۔ "والذین جاھدوا فینا لنھدینھم سبلنا۔" اس سورت میں مجاہدین کی نصرت اور ان کی کامیابی کا بیان ہے۔

(۲) اسی طرح ماقبل سورت میں ہجرت اور جہاد پر ثابت قدمی اختیار کرنے اور ثابت قدمی کے انجام یعنی کامیابی کا بیان تھا اس سورت میں مؤمنین کے غلبہ کا بیان ہے۔

### تسمیہ سورۃ روم:

(بسم اللّٰہ) الجامع بین اللطف والقھر (الرحمن) بتعمیم اللطف فی الجملۃ (الرحیم) بتعظیم اللطف للمؤمنین.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو نرمی خوشگواری اور غیظ و غضب کو جامع ہے۔ جس نے اپنی نرمی اور رحم دلی

میں سب کو عام کر کے عام مہربانی فرمائی۔ جس نے مؤمنوں کے لئے اپنی بڑی نرمی مقرر کر کے خصوصی رحم فرمایا۔

**وجہ تسمیہ سورت الروم:**

غلبہ روم کی پیش گوئی پر مشتمل ہونے کی وجہ سے یہ سورت الروم کہلائی۔ یہ لفظ قرآن مجید میں صرف ایک ہی مرتبہ وارد ہوا ہے۔

**وعن الأغر المزنیؓ أن رسول اللہ ﷺ قرأ فی صلاۃ الصبح بسورۃ الروم.**

(الدر المنثور: ٤٧٨/٦)

ترجمہ: حضرت مزنیؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے صبح کی نماز میں سورۃ روم پڑھائی۔

**موضوع سورۃ:**

غلبہ اسلام کا اعلان، اس کے بعد دلائل غلبہ اور اصول غلبہ بتلائے جائیں گے۔

**فضیلت سورۃ الروم:**

**عن أبی بن کعبؓ قال: قال لی رسول اللہ ﷺ من قرأ سورۃ الروم له من الأجر عشر حسنات بعدد کل ملك سبح للہ بین السماء والارض وأدرك ما ضیع فی یومه ولیله.**

(تفسیر الثعلبی: ٢٩١/٧، التفسیر الوسیط للواحدیٰ: ٤٢٧/٣، تفسیر الزمخشری: ٤٨٩/٣، تفسیر البیضاوی: ٢١١/٤، اللباب فی علوم الکتاب: ٤٣٤/٥، السراج المنیر: ١٧٩/٣، تفسیر أبی السعود: ٦٧/٧، درج الدرر فی تفسیر الآیٰ والسور: ١٣٨٠/٣، تفسیر حدائق الروح والریحان: ٧٣/٢٢)

حضرت ابی بن کعبؓ نے بیان کیا کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے مجھ سے فرمایا: جو سورت روم کی تلاوت کرے تو اس کے لئے ہر اس فرشتے کے بدلے دس نیکیاں ہوگی جو ارض و سماء کے بیچ میں اللہ تعالیٰ کی تسبیح خوانی کرتے ہو اور اس شخص کو اس عمل کا بھی ثواب ملے گا جو اس سے دن اور رات میں ضائع ہو گیا ہو۔

**خواب میں سورۃ الروم پڑھنے کی تعبیر:**

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الروم پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے ہاتھ پر کوئی روم کا شہر فتح ہوگا۔ (تعبیر الرؤیا: ٣٥٤)

**ترتیب جمعی (30) ترتیب نزولی (84) آیات (60) رکوعات (6) کلمات (819) حروف (3530) زبر (1086) زیر (501) پیش (379) دو زبر (36) دو زیر (29) دو پیش (5) کھڑا زبر (91) کھڑی زیر (7)**

الٓمّٓ پیش (7) جزم (435) شد (227) مد (45)

## خلاصہ رکوع ۱:

اعلان غلبہ اسلام۔ ماخذ آیت ۴ (جس دن رومیوں کو فتح ایرانیوں پر ہوئی اسی دن مسلمانوں کو جنگ بدر میں کفار مکہ پر فتح ہوئی۔)

### ربط آیات:

(۱) حروف مقطعات میں سے ہیں۔ اس کی تفصیل سورۂ بقرہ کی ابتداء میں ہے۔ (۲،۳) روم مغلوب تو ہو گئے ہیں لیکن وہ عنقریب غالب آ جائیں گے۔ (۴) دس سال سے پہلے غلبہ پالیں گے اور اس دن مسلمان بھی خوش ہونگے۔ غزوہ بدر میں ادھر مسلمانوں کو فتح نصیب ہوئی ادھر رومیوں کو ایرانیوں پر فتح ہوئی۔ (۵) یہ فتح اللہ تعالیٰ کی مدد سے ہوگی۔ (۶) یہ وعدہ الٰہی پورا ہو کر رہے گا۔ اگرچہ ظاہر میں کافر اسے نہ مانیں۔ (۷) کافروں کی نظر فقط دنیا کے اسباب پر ہے۔ خدائی طاقتوں کو یہ نہیں جانتے۔ (۸) جس اللہ تعالیٰ نے زمین و آسمان و مابینھما کو ٹھیک ضرورت کے مطابق بنایا ہے اسی طرح وہ حق کی حمایت بھی فرمائے گا۔ چونکہ یہ لوگ بعثت بعد الموت کے منکر ہیں۔ اس لئے ان تمام کاموں کو جو خرق عادت ہوں مشتبہ نظر سے دیکھتے ہیں۔ (۹) پہلی قوموں کے حالات کا مطالعہ کریں جو ان سے بھی زبردست تھیں۔ کس طرح اللہ تعالیٰ نے انہیں حق کی مخالفت کے باعث تباہ کیا۔ خدا تعالیٰ نے ان پر ظلم نہیں کیا۔ ان لوگوں نے اپنے اعمال کی سزا پائی۔ (۱۰) تکذیب آیات الٰہی اور استہزاء کے باعث ان پر تباہی آئی۔

### ربط بین الرکوعین (۱، ۲):

اوپر منکرین قیامت کا ذکر ہے اور اسی رکوع میں منکرین قیامت کی شرمندگی کا ذکر ہے۔

## خلاصہ رکوع: ۲

دلائل غلبہ۔ ماخذ آیت ۱۱۔۱۹۔

### ربط آیات:

(۱۱) ہر چیز کی ابتداء و انتہا اسی کے قبضہ میں ہے۔ لہٰذا جسے چاہے آگے بڑھائے۔ (۱۲) آخرت میں بھی جسے چاہے عزت دے جسے چاہے ذلیل کرے۔ (۱۳) ان کے شریک شفاعت بھی نہیں کر سکیں گے۔ (۱۴) قیامت کے دن جنت اور دوزخ والے علیحدہ علیحدہ کر دیئے جائیں گے۔ (۱۵) ایماندار باغ میں نعمتیں پائیں گے۔ (۱۶) کافر عذاب میں مبتلاء کئے جائیں

گے۔(۱۷،۱۸) تمنائے جنت کرنے والوں کو ان اوقات میں تسبیح وتقدیس بیان کرنی چاہئے۔(۱۹) شب وروز زندہ سے مردہ اور مردہ سے زندہ نکلنے کا مشاہدہ کرتے ہو۔ دوبارہ تمہاری پیدائش بھی یوں ہی ہوگی۔

## ربط بین الرکوعین(۲،۳):

ماقبل میں توحید کا مضمون اور اس رکوع میں توحید کے دلائل مذکور ہیں۔

## خلاصہ رکوع ۳:

دلائل غلبہ۔ماخذ آیت ۲۰ تا ۲۷۔

## ربط آیات:

(۲۰) جو خدا تعالیٰ مٹی سے انسان بنانے کی طاقت رکھتا ہے کیا وہ مغلوب انسان کو غالب نہیں کرسکتا۔(۲۱) جو خدا عورت مرد مختلف الخیال کو یک دل و یک جان بنا سکتا ہے کیا وہ خدا پرستوں کو کانھم بنیان مرصوص نہیں بنا سکتا تاکہ یک دل یک جان ہو کر فتح پائیں۔(۲۲) جس نے زمین وآسمان میں اتنی دوری بنائی اور ایک ماں اور ایک باپ کی اولاد ہونے کے باوجود ایسی مختلف زبانیں سکھائیں کہ ایک دوسرے کی زبان سمجھ ہی نہیں سکتے کیا وہ کفار کے شیرازہ کو منتشر نہیں کرسکتا۔(۲۳) جس طرح رات کی خوابیدہ قوتیں دن کو کام کرتی ہیں کیا وہ مسلمانوں کی خوابیدہ قوتوں کو بیدار کر کے کام نہیں لے سکتا۔(۲۴) جس طرح بجلی چمکنے کے بعد ماء حیات نازل ہوتا ہے اسی طرح مسلمانوں کی خوف ورجا کی حالت میں اللہ تعالیٰ کی رحمت ان کے شامل حال ہوگی اور میدان جنگ میں اللہ تعالیٰ کفار کے مقابلہ میں انہیں فاتح بنائے گا۔(۲۵) زمین وآسمان جب اس کے تابع فرمان ہیں۔لہٰذا جب چاہے ان کی قوتوں کو تائید حق میں صرف کرائے۔ ہر چیز اس قدر اس کے تابع فرمان ہے کہ مردوں کو حکم دے تو وہ بھی نکل آئیں۔(۲۶) زمین و آسمان والے سب اس کے غلام ہیں۔ ہر چیز اسی کی تابع فرمان ہے۔(۲۷) سب چیزوں کا مبدأ و معاد اسی کے قبضہ میں ہے بلکہ معاد اس پر آسان ہے۔

## ربط بین الرکوعین(۳،٤):

ماقبل میں دلائل توحید کا بیان تھا ادھر دلائل توحید اور رد شرک کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ٤:

اصول غلبہ اور وہ آٹھ ہیں جن کی تفصیل اس رکوع میں آئے گی۔ماخذ آیت ۳۰ تا ۳۸۔

ربط آیات:

(۲۸) جب تم اپنے غلاموں کو اپنا شریک نہیں بنا سکتے تو اللہ تعالیٰ کے بندوں کو اس کا شریک۔ س طرح بناتے ہو۔ (۲۹) یہ ظالم عقل کے تابع نہیں ہیں۔ اپنی خواہشات کا اتباع کرتے ہیں۔ (۳۰) آپ ان کی پرواہ نہ کریں ان اصول کے پابند رہیں تو غلبہ آپ کو حاصل ہوگا۔ پہلا اصل اقم وجہک للدین۔ (۳۱) دوسرا اصل (انابته الیٰ اللّٰه) منیبین الیه۔ تیسرا اصل واتقوه چوتھا اصل اقیموا الصلوٰة۔ پانچواں اصل ولا تکونوا من المشرکین۔ (۳۲) افتراق وانشقاق مشرکین کا شیوہ ہے۔ (۳۳) ویسے تو انابت الی اللہ اور تقویٰ سے جی چراتے ہیں لیکن مصیبت کے وقت اسی کے دروازہ پر آتے ہیں اور نجات پاکر پھر شرک میں مبتلاء ہو جاتے ہیں۔ (۳۴) خداداد نعمت کا انکار کر دیتے ہیں۔ (۳۵) کیا ان کے پاس شرک کی کوئی دلیل ہے۔ (۳۶) انسان غیر مستقل مزاج واقع ہوا ہے۔ (۳۷) قبض وبسط رزق کو ارادۂ الٰہی میں محدود خیال کرتے ہو تو اس کا دروازہ چھوڑ کر کہیں نہ جاتے۔ مؤمن ان باتوں سے نفع حاصل کر سکتے ہیں۔ (۳۸) چھٹا اصل آت ذالقربی۔ ساتواں اصل والمسکین۔ آٹھواں اصل وابن السبیل۔ ان اصولوں کی پابندی سے فلاح حاصل ہوگی۔ واللّٰه اعلم وعلمه اتم۔ (۳۹) انفاق فی سبیل اللہ سے برکت ہوگی اور سود خوری سے بے برکتی۔ لہٰذا جن مصارف میں روپیہ خرچ کرنے کا حکم دیا گیا ہے ان میں دل کھول کر خرچ کرو۔ (۴۰) اللہ تعالیٰ نے تمہیں پیدا کیا اور رزق دیا۔ علاوہ اس کے موت وحیات اسی کے قبضہ میں ہے کیا تمہارے معبودوں کو بھی اس قسم کی طاقت ہے۔ ہرگز نہیں۔

## ربط بین الرکوعین (۴، ۵):

ماقبل میں دلائل توحید اور اس رکوع میں بھی دلائل توحید ہیں۔ "ومن ایٰته ان یرسل الریاح مبشرات." الایة.

## خلاصہ رکوع ۵:

موجب فساد بر وبحر بداعمالی مخلوقات ہے۔ (لہٰذا مسلمان جب غلبہ پائیں گے تو اسے مٹائیں گے۔) ماخذ آیت ۴۱

ربط آیات:

(۴۱) فساد بر وبحر انسان کی بداعمالی کا نتیجہ ہے۔ (۴۲) زمین میں سیر کر کے دیکھ کر آؤ۔ آیا پہلے لوگوں کی بداعمالی سے زمین میں فساد برپا ہوا تھا یا نہ۔ (۴۳) آپ اپنی ذات کو اس دین قیم کے تابع رکھیے۔ ان کے فسادات کی پرواہ نہ کیجئے۔ (۴۴) نافرمان پر نافرمانی کا اثر بد پڑے گا اور نیکوکار اپنے لئے ٹھکانہ بنا رہے ہیں۔ (۴۵) ایمانداروں کو اللہ تعالیٰ اپنے فضل سے جزائے خیر عطا فرمائے گا۔ (۴۶) جس طرح بارش سے پہلے ہوائیں خوشخبری دینے والی آتی ہیں اسی طرح مومنین

کی جزائے خیر سے پہلے اللہ تعالیٰ کی طرف سے بشارت آرہی ہیں۔(۴۷) پہلے انبیاءؑ کے مخالفین سے بھی ہم نے بدلہ لیا۔مؤمنین کی مدد کرنا ہی ہمارا فرض ہے۔(۴۸،۴۹) بارش جس طرح زمین کے اب بخارات کا نتیجہ ہوتی ہے اسی طرح مومنین کی جزائے خیران کے اعمال کا نتیجہ ہوگی۔(۵۰) جس طرح باران رحمت مردہ زمینوں کو زندہ کردیتی ہے اسی طرح اللہ تعالیٰ کی رحمت مؤمنین کے غم سے مرجھائے ہوئے دلوں کو تروتازہ بنادیگی۔اور وہی ذات جسمانی احیائے موتی بھی اسی طرح کرنے گی۔(۵۱) اگر ایسی ہوا بھیجیں جس سے ان کی کھیتی زرد ہو جائے تو اللہ تعالیٰ کی سابقہ نعمتوں کا بھی انکار کر بیٹھیں گے۔(۵۲) آپ ان مردہ دلوں کو کس طرح سمجھا سکتے ہیں۔(۵۳) اوران اندھوں کو کس طرح کچھ دکھا سکتے ہیں۔آپ کی تبلیغ سے فقط ایماندار نفع اٹھا سکتے ہیں۔

## ربط بین الرکوعین(۵،۶):

ماقبل میں توحید کے دلائل اور قیامت کا اثبات تھا اس رکوع میں بھی توحید کے دلائل اور قیامت کا اثبات ہے۔اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں۔"الذی خلقکم." الخ.

## خلاصہ رکوع ۶:

وہ قادر مطلق جس کے قبضے میں ضعف اور قوت کی باگیں ہیں، وہ اس خدا پرست کمزور جماعت کو طاقتور اور دشمنان خدا کی طاقتور جماعت کو کمزور بنا سکتا ہے۔ماخذ آیت ۵۴

## ربط آیات:

(۵۴) ضعف اور قوت کی باگ فقط اللہ تعالیٰ کے قبضہ میں ہے۔(۵۵) ان مجرموں کو زندگی دنیا کا ضعف قیامت کے دن معلوم ہوگا، اسے ذرہ بے مقدار خیال کریں گے۔(۵۶) ایماندار کہیں گے تقدیر الٰہی کے مطابق تم پورا وقت صرف کر کے آئے ہو۔(۵۷) آج مجرموں کو کوئی معذرت نفع نہیں دے گی۔(۵۸) ہم نے انہیں اس قرآن میں ہر مسئلہ سمجھایا لیکن انہوں نے ہر ایک مسئلہ پر باطل کا الزام لگایا۔(۵۹) اللہ تعالیٰ کی طرف سے دلوں پر مہر لگنے کی یہ علامت ہے۔(۶۰) اللہ تعالیٰ کا وعدہ کامیابی یقیناً پورا ہونے والا ہے۔ان بے ایمانوں کی وجہ سے آپ عجلت نہ فرمائیں۔







# سورۃ لقمٰن

## سورة لقمٰن مكية، نزلت بعد سورة صٓفّٰت

### سورۂ لقمان کا سورۂ روم سے ربط:

سورۃ کے اختتام پر قرآن مجید کی مدح بیان کی گئی اللہ تعالیٰ نے فرمایا: "ولقد ضربنا للناس هٰذا القرآن من كل مثل." اس سورت کی ابتداء میں بھی قرآن کی مدح بیان کی گئی ہے اللہ تعالیٰ فرماتا ہیں۔ "تلك اٰيٰت الكتاب الحكيم هدى و رحمة للمحسنين."

### تسمیہ سورۃ لقمان:

(بسم اللّٰه) المتجلی بكمالاته فی آيات كتابه المشتمل علىٰ انواع الحكمة (الرحمن) بجعله هدى للكل (الرحيم) بجعله رحمة للمحسنين.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو اپنی اس کتاب کی آیات میں اپنے کمالات کے ساتھ جلوہ نما ہے۔ جس میں طرح طرح کی حکمتیں ہیں۔ جس نے سب کے لئے یہ (کتاب) ہدایت بنا کر عام مہربانی فرمائی۔ جس نے محسنین لوگوں کے لئے اس کتاب کو رحمت بنا کر خصوصی مہربانی فرمائی۔

### وجہ تسمیہ سورت لقمان:

اس سورت کا نام لقمان کی طرف اضافت کرنے کی وجہ سے یہ رکھا گیا ہے۔ یہ سورت لقمان کے ذکر اس کی حکمت بھری باتوں اور اپنے بیٹے کو سکھائے گئے آداب پر مشتمل ہے اور اس سورت کے علاوہ کسی اور سورت میں لقمان کا لفظ وارد نہیں ہوا ہے۔

عن البراءؓ قال: كان رسول اللّٰه ﷺ يصلى بنا الظهر فنسمع منه الأية بعد الآيات من سورة لقمان والذاريات. (صفوة التفاسير: ۴۸۶/۲)

ترجمہ: حضرت براءؓ سے روایت ہے کہا کہ رسول اللہ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے ہمیں ظہر کی نماز پڑھائی تو ہم نے ان سے سورۂ لقمان اور ذاریات کی آیات کے بعد آیت سنی۔

### موضوع سورۃ:

اس کتاب سے فقط محسنین فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔

## فضیلت سورۃ لقمان:

**عن البراء بن عازبؓ قال: کان رسول اللهﷺ یصلی بنا الظهر فنسمع منه الآية بعد الآيات،من سورة لقمان والذاريات.**

(أخرجه ابن ماجه في سننه، كتاب اقامة الصلاة والسنة فيها : ۱ / ۲۷۱)

حضرت براء بن عازبؓ نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے ہمیں ظہر کی نماز پڑھائی تو ہم نے ان سے سورت لقمان اور سورت ذاریات کے بعد آیت سنی۔

## خواب میں سورۃ لقمان پڑھنے کی تعبیر:

سورۃ لقمان: جو یہ سورۃ پڑھے یا اس کے سامنے پڑھی گئی ہو تو اللہ تعالیٰ اس کو کتاب وحکمت سکھائیں گے اور اس کو یقین خالص سے نوازیں گے۔ ص (۴۴۴) (خوابوں کی تعبیر کا انسائیکلوپیڈیا)

**ترتیب جمعی (31) ترتیب نزولی (57) آیات (34) رکوعات (4) کلمات (748) حروف (2110) زبر (694) زیر (326) پیش (207) دوزبر (19) دوزیر (32) دوپیش (20) کھڑا زبر (92) کھڑی زیر (17) الٹا پیش (5) جزم (343) شد (187) مد (18)**

## خلاصہ رکوع ۱:

نیکوکاروں کو اس کتاب سے ہدایت رحمت اور دانشمندی عطا ہو سکتی ہے۔ ماخذ آیت ۳،۲۔

## ربط آیات:

(۱) حروف مقطعات میں سے ہے۔ ان کی بحث ابتداء سورۂ بقرہ میں ملاحظہ ہو۔ (۲) حکمت ودانش والی کتاب کی یہ آیتیں ہیں۔ (۳) اس سے استفادہ فقط محسنین کر سکتے ہیں۔ (۴) یہ محسنین کے اوصاف حمیدہ ہیں۔ (۵) ان ہی اوصاف والے ہدایت یافتہ اور فلاح پانے والے ہیں۔ (۶) قرآن کے مقابلے میں بعض لوگ بیہودہ قصوں سے مشغلہ رکھتے ہیں۔ (۷) آیات الٰہی کے سننے سے تکبر کرتے ہیں۔ اس کی سزا دردناک عذاب ہے۔ (۸) ایمانداروں کی یہ جزائے خیر ہے۔ (۹) اللہ تعالیٰ کا سچا وعدہ ہے۔ ان نعمتوں میں ہمیشہ رہیں گے۔ (۱۰) اللہ تعالیٰ وہ قادر مطلق ہے جس نے ان سب چیزوں کو بنایا ہے۔ (۱۱) یہ تو اللہ تعالیٰ کی پیدائش ہے یہ مشرکین اپنے معبودوں کی بھی پیدائش دکھائیں۔

## ربط بین الرکوعین (۱، ۲):

ماقبل میں عام محسنین کا بیان تھا اس رکوع میں ایک خاص محسن حضرت لقمان کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ۲:

ایک حکیم دانشمند کا طرز عمل دکھایا جاتا ہے (کہ قرآن حکیم کو جو لوگ عملی جامہ پہنائیں گے وہ ایسے ہو جائینگے) ماخذ آیت ۱۲۔

### ربط آیات

(۱۲) ہم نے حضرت لقمان کو حکمت عطا فرمائی تھی۔ (۱۳) حکیم کا پہلا کام شرک سے نفرت ہے۔ (۱۴) دوسرا کام اللہ تعالیٰ کے بعد اطاعت والدین ہے۔ (۱۵) والدین کی اطاعت بشرطیکہ اللہ تعالیٰ کی نافرمانی نہ ہو۔ (۱۶) تیسرا کام عقیدۂ مجازات ہے۔ (۱۷) اقامت الصلوٰۃ. امر بالمعروف نہی عن المنکر. صبر علی المصائب حکیم کے خصوصیات ہیں۔ (۱۸) تکبر سے نفرت، غرور سے تنفر حکیم کا شیوہ ہے۔ (۱۹) اطمینان سے چلنا، پست آواز سے بولنا حکیم کے صفات حمیدہ ہیں۔

## ربط بین الرکوعین (۲، ۳):

ماقبل میں حضرت لقمان اور ان کے اپنے بیٹے کو نصیحت کرنے کا تذکرہ تھا اللہ تعالیٰ نے فرمایا۔ "یبنی اقم الصلوۃ وامر بالمعروف وانه عن المنکر." اس رکوع میں توحید اور ابطال شرک کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ۳:

تذکیر بالآء اللہ (جس محسن کے یہ احسانات ہوں کیا اس کے ارشاد کی تعمیل کرنا دانشمندی نہیں) ماخذ آیت ۲۰۔۲۱۔

### ربط آیات:

(۲۰) کیا یہ احسانات تم پر اللہ تعالیٰ کے نہیں ہیں۔ (۲۱) جب اس محسن کے احکام کی تعمیل کے لئے کہا جائے تو یہ غیر معقول جواب دیتے ہیں۔ (۲۲) جس شخص نے اپنے آپ کو سپرد خدا کیا اس نے مضبوط کڑے میں ہاتھ ڈالا۔ (۲۳) کفار کے کفر سے آپ مغموم نہ ہوں۔ ان کے تمام اعمال کا ہمیں علم ہے۔ (۲۴) چند روز دنیا میں نفع اٹھالیں پھر سخت عذاب کے لئے ہم انہیں مجبور کریں گے۔ (۲۵) خدا تعالیٰ کو زمین و آسمان کا خالق بھی مانتے ہیں۔ پھر بھی اس کی اطاعت سے جی چراتے ہیں۔ (۲۶) سب چیزیں زمین و آسمان میں اللہ تعالیٰ کی مملوک ہیں اور وہ سب سے مستغنی۔ (۲۷) اگر ساری دنیا کے درخت قلمیں بنادی جائیں اور سمندر سیاہی کے کام آئیں اور اس سمندر اسے سات سمندر اور بھی خرچ ہو جائیں تو بھی کلمات الٰہی ختم

نہ ہونے پائیں۔اس غیر متناہی خزانہ میں سے انسانوں کو چند کلمات عطا ہوئے ہیں کہ ان کی اطاعت کریں لیکن وہ اس سے بھی قاصر ہیں۔(۲۸) دوسری مرتبہ پیدا ہونے میں تمہیں کیوں تعجب ہے۔حالانکہ ساری دنیا کے آدمیوں کا پیدا کرنا اللہ تعالیٰ پر اتنا آسان ہے جس طرح ایک آدمی کا پیدا کرنا۔(۲۹) کیا اس خدا تعالیٰ کی اس طاقت کا اندازہ نہیں لگایا جس کے ماتحت یہ سارا نظام چل رہا ہے۔(۳۰) یہ سب حق کے تابع ہیں اور تمہارے معبود باطل ہیں۔لہٰذا ان کے تابع ایک ذرہ بھی نہیں ہے۔

## ربط بين الركوعين(۳،٤):

اوپر بھی اللہ تعالیٰ کی قدرت کی دلیلیں تھیں اللہ تعالیٰ نے فرمایا۔"الم تر ان اللّٰه یولج الیل فی النھار ویولج النھار فی الیل و سخر الشمس والقمر ."الایة ۔آگے بھی اللہ تعالیٰ کی قدرت کاملہ کے دلائل ہیں اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں۔الم تر ان الفلك تجری فی البحر."الایة.

## خلاصه ركوع ٤:

تذکیر بالآء اللہ ( کیا اس محسن کے احکام کی تعمیل کرنا جس کے یہ احسانات ہوں دانشمندی نہیں ہے۔ماخذ آیت (۳۱)۔

## ربط آیات:

(۳۱) اس کی نعمتوں کا فیضان فقط بر ہی میں نہیں، بلکہ بحر بھی لگا تار جاری ہے۔(۳۲) جب سمندر میں طوفان آگھیرتا ہے تو خالصتاً اسی کو پکارتے ہیں اور نجات پانے کے بعد بعض ان میں سے اس توحید پر پختہ رہتے ہیں۔(۳۳) اے لوگوں اس دن کے آنے سے پہلے اپنا تعلق اللہ تعالیٰ سے درست کرلو۔اللہ تعالیٰ کا یہ وعدہ سچا ہے۔تمہیں دنیا کی زندگی اور شیطان بہکا نہ دیں۔(۳۴) دراصل انسان ہر حالت میں اللہ تعالیٰ کا محتاج ہے۔اور اس کے قبضہ میں ہے۔یہ اس کی غلطی ہے کہ اپنے آپ کو آزاد سمجھ لیتا ہے ورنہ اس کا رزق، اس کے اعمال، اسکی موت وحیات پر اسی کا قبضہ ہے۔جب اس کی سب چیزیں اس کے ہاتھ میں ہیں۔تو اس کی دانشمندی اسی میں ہے کہ اس کا تابع فرمان ہو کر رہے تاکہ دنیا میں عزت اور آخرت میں نجات پائے۔






# سورة السجدة

## سورة السجدة مكية، نزلت بعد سورة المؤمنين

**سورۃ السجدہ کا سورۂ لقمان سے ربط:**

(۱) سورۂ لقمان میں قرآن کی مدح بیان ہوئی اللہ تعالیٰ نے فرمایا۔"هدى و رحمة للمحسنين." اس سورت میں بھی قرآن کی مدح ہے اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں۔"تنزيل الكتاب لاريب فيه من رب العلمين ."

(۲) سورۂ لقمان کے آخر میں توحید کا بیان تھا کہ صرف اللہ تعالیٰ غیب کو جانتا ہے وہ علیم وخبیر عذات ہے۔"ان الله عنده علم الساعة.....ان الله عليم خبير." آگے بھی دلائل توحید ذکر ہوتے ہیں۔"الذى خلق السمٰوات والارض." الخ.

**تسمیۃ سورۃ السجدۃ:**

(بسم الله)المتجلى بربوبيته الكلية فى كتابه (الرحمن)بتنزيله (الرحيم)بازالة الريب منه.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو اپنی کتاب میں اپنی پوری ربوبیت کے ساتھ عیاں ہے۔جو اس کتاب کے اتارنے میں مہربان ہے۔جو اس کتاب میں شک وشبہ ختم کرنے میں رحم کرنے والا ہے۔

**وجہ تسمیہ سورۃ السجدہ:**

اس سورت میں مومنوں کے اوصاف کا تذکرہ ہے جن میں سے ایک صفت یہ ہے کہ وہ مومنین جب قرآن مجید کی آیات سنتے ہیں تو سجدہ میں گر پڑتے ہیں آیت نمبر ۱۵

عن ابن عباس انه قال:نزلت سورة السجدة بمكة سوى ثلاث آيات (الناسخ والمنسوخ:ج۲ص ۵۸۰)

ابن عباس سے روایت ہے فرمایا: سورت سجدہ سوائے تین آیات کے مکہ میں نازل ہوئی۔

**دوسرا نام الم تنزیل:**

عن ابى هريرة قال :كان النبى ﷺ يقرأ فى الفجر يوم الجمعة (الٓمٓ تنزيل )السجده وهل أتىٰ عَلَى الْإِنْسَانِ (اخرجه البخارى كتاب الجمعة: ۲۶۷/۱)

حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہا کہ نبی ﷺ تسلیما کثیرا کثیرا بروز جمعہ صبح کی نماز میں الم سجدہ اور سورت دھر پڑھا کرتے

تھے۔

خلاصہ وموضوع سورۃ السجدہ:

دعوت الی الکتاب۔

فضیلت سورۃ السجدۃ:

عن ابن عباسؓ أن النبیﷺ کان یقرأ فی الصلاۃ الفجر یوم الجمعۃ: آلم تنزیل السجدۃ وھل أتی علی الانسان حین من الدھر، وأن النبیﷺ کان یقرأ فی صلاۃ الجمعۃ، سورۃ الجمعۃ والمنافقین.

(أخرجہ مسلم، کتاب الجمعۃ: ۱/۲۶۷)

حضرت ابن عباسؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) جمعہ کے دن نماز فجر میں سورت الٓم السجدہ اور ھل اتی علی الانسان کی تلاوت فرمایا کرتے تھے۔ اور نماز جمعہ میں سورۃ جمعہ اور سورت منافقین پڑھا کرتے تھے۔

خواب میں سورۃ السجدہ پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ السجدہ پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ سجدہ کرتا ہوا دنیا سے رحلت کرے گا۔ (تعبیر الرؤیا: ۳۵۴)

ترتیب جمعی (32) ترتیب نزولی (75) آیات (30) رکوعات (3) کلمات (330) حروف (1518) زبر (519) زیر (214) پیش (185) دو زبر (13) دو زیر (17) دو پیش (1) کھڑا زبر (15) کھڑی زیر (6) الٹا پیش (4) جزم (322) شد (109) مد (21)

خلاصہ رکوع ۱:

جس قادر مطلق نے مٹی سے مختلف تغیرات دے کر تمہیں ذی سمع و بصر و افئدہ انسان بنایا۔ کیا اس کی ربوبیت کا تقاضا یہ نہیں تھا کہ تمہاری روحانی تربیت کے لئے ہدایات بھیجے۔ ماخذ آیت (۲۔۷ تا ۹)۔

ربط آیات:

(۱) حروف مقطعات میں سے ہے۔ اس کی تفصیل سورۃ بقرہ کے ابتداء میں ملاحظہ ہو۔ (۲) رب العٰلمین نے قرآن نازل فرمایا ہے۔ (۳) یہ خود ساختہ نہیں ہے بلکہ انذار کیلئے نازل ہوا ہے۔ (۴) اس خالق السمٰوٰت کی طرف سے نازل ہوا ہے۔ (۵) نظام عالم کی تدابیر اسی کے قبضہ میں ہے۔ اس کی تدبیر نے تقاضا کیا کہ تمہاری روحانی اصلاح کے لئے قرآن

نازل ہو۔(۹) اللہ تعالیٰ وہ ذات ہے جس نے ہر چیز کو خوبصورت بنایا اور انسان کی ساخت مٹی سے شروع کی اور اسے ذی سمع و بصر وافئدہ انسان بنایا۔قدرت الٰہی کی اس نعمت کا تم شکریہ بجا نہیں لاؤ گے۔اگر بجالانا چاہو تو اسی لئے قرآن نازل ہوا ہے۔(۱۰) اس کی اطاعت کی ضرورت انہیں اس لئے محسوس نہیں ہوتی کہ وہ مجازات کے قائل ہی نہیں۔(۱۱) انہیں کہہ دو پہلے تمہیں ملک الموت مارے گا پھر اسی کی طرف لوٹائے جاؤ گے۔(۱۲) قیامت کے دن نادم ہو کر یہ درخواست کریں گے۔(۱۳) اگر ہم چاہتے تو کوئی گمراہ نہ رہنے پاتا۔(یعنی بالجبر ہدایت عطا فرماتے)۔(۱۴) تم نے دنیا میں ہمیں بھلا دیا تھا آج ہم تمہیں اپنی رحمت سے محروم کر دیں گے۔(۱۶،۱۵) کتاب الٰہی پر ایمان لانے والوں کے اوصاف حمیدہ یہ ہیں۔(۱۷) ان خدا پرستوں کے لئے ان کی آنکھوں کی ٹھنڈک تیار کی گئی ہے اور وہ بدلہ ان کے اعمال صالحہ کا ہوگا۔(۱۸) کیا فرمانبردار اور قانون شکن برابر ہو سکتے ہیں۔(۱۹) ایمان والوں کی جزا یہ ہے۔بے ایمانوں کی سزا یہ ہے۔(۲۱) آخرت سے پہلے انہیں دنیا کا عذاب بھی چکھائیں گے۔شاید یہ ہدایت پر آجائیں۔(۲۲) کلام الٰہی سے منہ موڑنے والے سے بڑھ کر اور کون مجرم ہو سکتا ہے۔

## ربط بین الرکوعین(۱،۲):

گزشتہ رکوع میں موت کا بیان تھا اس رکوع میں قیامت کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع:۲

رب العالمین کی کتاب سے استفادہ کرنے والوں اور ترک استفادہ والوں سے سلوک الٰہی۔(ماخذ آیت۔۱۹ تا ۲۲)

## ربط بین الرکوعین(۲،۳):

گزشتہ رکوع میں قیامت کا اثبات اور مؤمنین اور کافروں کا انجام بیان کیا گیا۔اس رکوع میں بھی قیامت کا بیان ہے۔اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں۔"ان ربك هو يفصل بينهم يوم القيامة."(الآية)

## خلاصہ رکوع:۳:

جس طرح موسیٰ کے متبعین کی ایک جماعت پیدا ہوگئی تھی اسی طرح اب بھی ہوگا۔ماخذ آیت ۲۳۔۲۴۔

## ربط آیات:

(۲۴،۲۳) جو کتاب موسیٰ کو دی گئی تھی وہ بنی اسرائیل کے لئے ہادی تھی۔توریت کے ذریعہ سے ائمہ کی ایک جماعت پیدا ہوگئی تھی (امثال امم سابقہ چونکہ عبرت کے لئے ہوتے ہیں، اس لئے معلوم ہوتا ہے کہ یہاں بھی ایک جماعت متبع قرآن ضرور

ہوگی۔(۲۵) اختلاف کرنے والوں کے فیصلے اللہ تعالیٰ ،قیامت کے دن کریگا۔(۲۶) کیا مخالفین کے لئے یہ عبرت کم ہے۔(۲۷) کیا یہ مخالفین اللہ تعالیٰ کے ان احسانات کو نہیں مانتے۔(۲۸) پوچھتے ہیں فیصلہ کا دن کب آئے گا۔(۲۹) یاد رکھو فتح کے دن تمہیں عذاب دیکھنے کے بعد ایمان نفع نہیں دے سکے گا۔(۳۰) جانے دیجئے انہیں یوم فتح کا انتظار کرنے دیجئے۔

# سورة الاحزاب

## سورة الاحزاب مكية، نزلت بعد سورة آل عمران

**سورۃ الاحزاب کا سورۂ سجدہ سے ربط:**

سورۂ سجدہ کے آخر میں ذکر ہوا کہ کافروں کو یوم القضاء کے دن فائدہ نہیں دے گا۔ "قل یوم الفتح لا ینفع الذین کفروا ایمانهم ولا هم ینظرون." آگے سورت الاحزاب کی ابتداء میں حضور ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کو حکم ہوا کہ ان کافروں اور منافقوں کی بات کو نہ ماننا۔ "یایها النبی اتق الله ولاتطع الکفرین والمنافقین."

**تسمیہ سورۃ احزاب:**

(بسم الله) المتجلی بجمعیته فی نبیه (الرحمن) بالامر بالتقوی والنهی عن مطاوعة الاعدآء (الرحیم) بتخصیصه بالوحی.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو کہ اپنے نبی (حضرت محمد ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً) کی ذات میں فی الجملہ جلوہ نما ہے۔ جس نے اپنے نبی ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کو تقویٰ و پرہیزگاری کا حکم دے کر اور دشمنوں کے تابعداری سے منع فرما کر بہت مہربانی کی۔ جس نے اپنے نبی ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کو وحی کے لئے خاص کیا۔

**وجہ تسمیہ سورۃ الاحزاب:**

اس سورت میں قریش کے مشرک گروہوں اور ان کا ساتھ دینے والوں غطفان ،بنو قریظہ اور بعض دیگر عرب قبائل کا ذکر ہے۔ وہ مدینہ میں مسلمانوں کے مقابل لڑنے کا ارادہ رکھتے تھے۔ اللہ نے ان کے چال کو ناکام بنادیا اور مؤمنوں کے لیے اللہ ہی کافی ہے۔ اس لئے یہ سورت، سورت الاحزاب کے نام سے موسوم ہوئی۔ قال تعالیٰ: یحسبون الا حزاب لم یذ هبوا وان یات الاحزاب.....الخ

عن ابی بن کعب قال: قال رسول الله ﷺ من قرا سورة الأحزاب وعلمها اهله وماملکت یمینه أعطی

الأمان من عذاب القبر .(اخرجه الثعلبی فی الکشف والبیان، ج۸ ص۳٦٦)

حضرت ابی بن کعبؓ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ تسلیماً کثیراً نے فرمایا": جو شخص سورت احزاب پڑھے، گھر والوں اور اپنے غلام باندی کو سکھائے، اللہ تعالیٰ اس کو عذاب قبر سے امان دیں گے۔

### موضوع سورۃ:

آپ اپنے فرض منصبی کے ادا کرنے میں کفار اور منافقین کی پرواہ نہ کریں۔ بلکہ اقارب بھی ادائے فرض میں حارج نہ ہونے پائیں۔

### فضیلت سورۃ الاحزاب:

**عن أبی بن کعبؓ قال: قال رسول اللهﷺ من قرأ سورة الأحزاب وعلمها أهله وما ملكت يمينه أعطى الأمان من عذاب القبر.**

(تفسير الثعلبی:۵/۸،تفسير الوسيط للواحدی:۳۵۷/۳،تفسير الزمخشری:۵٦۵/۳،تفسير البيضاوی: ۲۴۰/۴،اللباب فی علوم الكتاب:۵۹۹/۱۵،السراج المنير:۲۷۷/۳،تفسير أبی السعود: ۱۹۹/۷،روح البيان:۲۵۷/۷،درج الدرر فی تفسير الآی والسور :۴۲۷/۳، تفسير حدائق الروح والريحان:۴۰۱/۲۲)

حضرت ابی بن کعبؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً) نے فرمایا جو کوئی شخص سورت احزاب پڑھے اور اپنے اہل وعیال اور اپنے غلام یا باندی کو سکھائے تو اس کو عذاب قبر سے آمان ملے گا۔

### خواب میں سورۃ الاحزاب پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الاحزاب پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ مال پائے گا اور دشمن کو دے گا۔ (تعبیر الرؤیا:۳۵۵)

**ترتیب جمعی (33) ترتیب نزولی (90) آیات (73) رکوعات (9) کلمات (1282) حروف (5700) زبر (1860) زیر (1533) پیش (562) دوزبر (125) دوزیر (17) دوپیش (14) کھڑا زبر (204) کھڑی زیر (10) الٹا پیش (12) جزم (729) شد (379) مد (94)**

### خلاصہ رکوع ۱:

اجمال مسائل ثمانیہ۔ ماخذ (۱) آیت ۱ تا ۳ (۲) ما جعل الله سے امهاتكم تك. (۳) وما جعل ادعياء كم

سے غفورا رحیما تک۔ (٤) آیت ٦ (٥) ازواجہ امھاتھم (٦) واولو الارحام سے فی الکتب مسطورا تک۔ (٧) آیت ٧ (٨) آیت ٨۔

ربط آیات:

(۱) اے نبی کریم ﷺ (تسلیما کثیرا کثیرا) کفار و منافقین کی پرواہ نہ کریں۔ (۲) فقط وحی کا اتباع کریں۔ (۳) خدا تعالیٰ پر اعتماد کریں اور فقط اسی کو کارساز بنائیں۔ (۴) دو دل تو نہیں کہ ایک اللہ تعالیٰ کو دیا جائے اور دوسرا غلق خدا کو۔ ظہار والی عورتیں مائیں نہیں ہیں اور متبنیٰ حقیقی بیٹا نہیں بن سکتا۔ (۵) انہیں اپنے باپوں کی طرف نسبت کیا کیجئے۔ (۶) تمہارے مصالح کو تم سے زیادہ رسول اللہ ﷺ تسلیما کثیرا کثیرا سمجھتے ہیں۔ آپ کی ازواج مطہرات مؤمنوں کی روحانی مائیں ہیں۔ البتہ رحم کے لحاظ سے ان کے رشتہ دار زیادہ قریب ہیں۔ (۷) اپنے دین کی تبلیغ اور ایک دوسرے کی تصدیق کا وعدہ ہر ایک نبی سے لیا گیا تھا۔ (۸) تاکہ قیامت کے دن اللہ تعالیٰ انبیاء علیہم السلام سے تبلیغ حق کے متعلق دریافت فرمائے کہ انہوں نے تبلیغ ہونے کے بعد مخالفین حق کو سزا دے۔

## ربط بین الرکوعین (۱، ۲):

گزشتہ رکوع میں انعامات کا بیان تھا اس رکوع میں شکر انعامات کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ۲:

تفصیل اجمالاً (ملاحظہ ہو پہلا رکوع) ماخذ آیت ۹ تا ۲۰۔ نوٹ: دوسرے اور تیسرے رکوع میں ثابت کیا جائے گا کہ آپ نے کفار اور منافقین کی پرواہ نہیں کی۔

ربط آیات:

(۹) فتح غزوہ احزاب کی طرف اشارہ ہے۔ (۱۰) کفار نے گھیرا ڈال لیا تھا اس وقت نہایت ہی سخت نازک حالت تھی اور تمہیں طرح طرح کے گمان آرہے تھے۔ (۱۱) وہ وقت مسلمانوں کے امتحان کا تھا۔ (۱۲) منافقین تو اس امتحان میں یہاں تک بکواس کر چکے تھے کہ مدد وغیرہ کے وعدے سب غلط تھے۔ (۱۳) بعضوں نے یہ بھی کہہ دیا کہ اے مدینہ والو اب تمہارا کوئی ٹھکانہ نہیں ہے اور منافقین کی ایک جماعت بہانے بنا کر بھاگ رہی تھی۔ (۱۴) اگر یہ لشکر کفار کے خدانخواستہ مدینہ منورہ میں گھس آئیں اور ان سے مرتد ہونے کے لئے کہیں تو یہ منافق فوراً مان جائیں۔ (۱۵) حالانکہ حمایت اسلام کے وعدے اللہ تعالیٰ سے پہلے کر چکے تھے۔ (۱۶) یاد رکھو اے منافقین! موت کا وقت معین ہے۔ اس سے کہاں بھاگ سکتے ہو۔ (۱۷) اللہ

تعالیٰ سے تمہیں کون بچا سکتا ہے۔(۱۸) اللہ تعالیٰ ان روکنے والوں کو خوب جانتا ہے۔(۱۹) مسلمانوں کی حفاظت کے لئے جان و مال خرچ کرنے سے بخیل ہیں۔ اگر خطرہ پیدا ہو جائے تو ان کی حالت قریب الموت والے کی سی ہو جاتی ہے۔(۲۰) یہ خیال کرتے تھے بھلا یہ کفار قلع قمع کئے بغیر کیسے جا سکتے ہیں۔ لیکن اس خطرہ کے موقع پر رسول اللہ ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً اور مؤمنوں نے جو کچھ کیا وہ آگے تیسرے رکوع میں آ رہا ہے۔

## ربط بین الرکوعین (۲،۳):

ماقبل میں توحید کا مضمون تھا اس رکوع میں رسالت کا مضمون ہے۔

## خلاصہ رکوع ۳:

تفصیل اجمال اول۔ ماخذ آیت ۲۱۔

### ربط آیات:

(۲۱) مؤمنین کے لئے اس نازک موقع پر رسول اللہ ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً کا طرز عمل نمونہ ہے کہ ذرہ بھر خوف و ہراس طاری نہیں ہوا اور استقامت سے اسلام کی حمایت فرمائی۔ اس استقامت کی برکت سے اللہ تعالیٰ کی طرف سے غیبی امداد آئی اور آپ نے فتح پائی۔ فاعتبروا یااولی الابصار. (۲۲) کفار کے لشکر جرار کو دیکھ کر مؤمنوں نے یہ فرمایا اور ان کا ایمان سابقہ وعدوں کی تصدیق کے باعث اور زیادہ ہوا۔(۲۳) بعض تو اللہ تعالیٰ کی راہ میں شہید ہو گئے اور بعض سر بکف ہیں اور انہوں نے اپنے ارادہ میں کوئی تبدیلی نہیں کی۔(۲۴) وعدوں کو سچا کرنے والوں کو اللہ تعالیٰ جزائے خیر عطا فرمائے گا اور منافقین کو اگر چاہے تو معاف فرمائے اور توبہ کی توفیق دے۔(۲۵) اور اللہ تعالیٰ نے کفار کو ناکام و نامراد واپس فرمایا۔(۲۶) اور یہود بنی قریظہ نے چونکہ کفار کو مدد دی تھی اس لئے اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں کے ہاتھوں سے ان کا ستیاناس کرایا۔(۲۷) اور انکی زمین اور گھروں اور مالوں کا مسلمانوں کو وارث بنایا۔

## ربط بین الرکوعین (۳،۴):

ماقبل میں نبی ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کو خطاب تھا اس رکوع میں ان احکام کا بیان ہے جو کہ نبی ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کے ساتھ متعلق ہیں۔

## خلاصہ رکوع ۴:

تفصیل اجمال دوم۔(یعنی رسول اللہ ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً کے دو دل نہیں ہیں کہ ایک اللہ تعالیٰ کو راضی کریں اور دوسرے

سے ازواج کو راضی رکھیں۔) ماخذ آیت ۲۸۔

رابطِ آیات:

(۲۸) اے نبی کریم ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً ازواج مطہرات سے فرمادیں۔ اگر اسباب دنیا کی فراوانی چاہتی ہو۔ تو آؤ۔ میں تمہیں عزت سے رخصت کروں۔ (۲۹) اور اگر اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً کی رضا چاہتی ہو تو تمہارے لئے اللہ کے ہاں بہت بڑا اجر ہے۔ (۳۰) اے ازواج مطہرات! اگر تم سے غلطی ہو تو اس کی سزا تمہارے لئے دگنی ہے۔ (کیونکہ تمہاری غلطی کی وجہ سے رسول اللہ ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً پر بدنما داغ لگے گا۔ (۳۱) اگر تم نیکی کروگی تو اس کا اجر بھی دگنا ملے گا۔ (۳۲) اے ازواج مطہرات تمہارا درجہ دوسری عورتوں کا سا نہیں ہے۔ اگر کوئی حجاب کے اندر سے بھی بات پوچھے تو ذرا سا درشتی سے بات کرو تا کہ کسی کے دل میں وسواس شیطانی نہ آنے پائے۔ (۳۳) اطمینان سے گھر میں بیٹھی رہو۔ زمانہ جاہلیت کی طرح باہر مت پھرا کرو اور یاد الٰہی میں مصروف رہو۔ (۳۴) قرآن حکیم کی تلاوت گھروں میں بیٹھ کر کیا کرو۔

## ربط بين الركوعين (٤، ٥):

ماقبل میں خصوصی طور پر ازواج مطہرات کا بیان تھا اس رکوع میں عمومی طور پر عام مؤمن عورتوں کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ٥:

تفصیل اجمال سوم (چونکہ ادعیا (متبنٰی) حقیقی بیٹے نہیں ہوتے اس لئے ان کی ازواج کے ساتھ نکاح کی اجازت ہے۔ ماخذ آیت ۳۷۔

رابطِ آیات:

(۳۵) اس قسم کے مرد اور عورت اللہ تعالیٰ کی مغفرت اور اجر عظیم کے مستحق ہوں گے۔ (۳۶) اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً کے فیصلہ پر سر تسلیم خم کرنا مومن کا فرض ہے۔ (۳۷) قانون سابق کی بنا پر اس نکاح کے متعلق کسی کو لب کشائی کرنے کا حق نہیں ہے اگر چہ قانون جاہلیت کے لحاظ سے یہ نکاح طعن وتشنیع کا موجب ہوسکتا ہے۔ لیکن اللہ تعالیٰ کا ارادہ اس رسم غلط کی اصلاح تھا۔ (۳۸) جو چیز اللہ تعالیٰ نے حلال کردی ہے اس کے استعمال کرنے میں نبی ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً پر کوئی اعتراض نہیں ہوسکتا۔ (۳۹) یہ انبیاء علیہم السلام کا طرز عمل ہے۔ (۴۰) رسول اللہ ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً کا تو کوئی صاحبزادہ جوان ہے ہی نہیں۔ زیدؓ تو متبنٰی تھے۔ اس لئے یہ نکاح بیٹے کا بیوی سے نہیں ہے۔

ربط بین الرکوعین(۵،۶):

اس سے پہلے مسلمانوں کے اوصاف حسنہ پر مغفرت واجر عظیم کی بشارت تھی اب بھی ان کے لئے اجر کریم وفضلاً کبیراً کی بشارت دیتا ہے۔

خلاصہ رکوع ۶:

تفصیل اجمال چہارم رسول اللہ ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً مومنین کے مفاد کو ان کے نفسوں سے زیادہ سمجھتے ہیں۔ ماخذ آیت (۴۵،۴۶) جب حضور انور ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً میں یہ صفات پائی جاتی ہیں تو ان کی برکت سے مسلمانوں کے مفاد کو آپ یقیناً زیادہ سمجھتے ہیں۔

ربط آیات:

(۴۱،۴۲) اے مسلمانو صبح وشام اللہ تعالیٰ کو بکثرت یاد کیا کرو۔ (۴۳) تم پر اللہ تعالیٰ کی رحمت نازل ہوتی ہے اور فرشتے تمہارے لئے مغفرت طلب کرتے ہیں اور منشاء الٰہی یہ ہے کہ تمہیں ظلمت سے نکال کر نور کی طرف لائے۔ (۴۴) قیامت کے دن جس دن ملاقات الٰہی انہیں نصیب ہوگی اس دن کا تحفہ یہ ہوگا۔ (۴۵،۴۶) بندگان خدا کو مذکورۃ الصدر درجہ پر پہنچانے کے لئے آپ یہ فرض ادا کریں۔ (۴۷) جو آپ کی دعوت کو مان جائیں انہیں یہ خوشخبری سنا دیجئے۔ (۴۸) کفار اور منافقین کی پروا نہ کیجئے اور اللہ تعالیٰ پر بھروسہ رکھئے۔ (۴۹) اگر طلاق قبل المس ہو اور دوسرا نکاح اس عورت کا عدت گزرے بغیر کرنے پر کفار یا منافقین اعتراض کریں تو اس کی پروا نہ کیجئے۔ (۵۰) رسول اللہ ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً تسلیماً کثیراً کثیراً کے لئے یہ سارے قسم عورتوں کے حلال ہیں۔ (۵۱) جس طرح معاملہ نکاح میں رسول اللہ ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً کے لئے بعض احکام خصوصی ہیں اسی طرح تقسیم اوقات متعلقہ ازواج میں بھی آپ کے لئے احکام خصوصی ہیں۔ (۵۲) ان قسموں کے علاوہ اور کسی عورت سے نکاح کرنے کی آپ کو اجازت نہیں ہے۔ ہاں ان کے علاوہ اور لونڈیاں رکھ سکتے ہیں۔

ربط بین الرکوعین(۶،۷):

ماقبل میں نبی کریم ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کے نکاح کی خصوصیت کا بیان تھا اس رکوع میں ازواج مطہرات کے ساتھ نکاح کرنے کی حرمت ابدی کا بیان ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں۔ "و لا تنکحوا ازواجه من بعده ابدا."

خلاصہ رکوع:۷:

تفصیل اجمال پنجم وششم ازواج مطہرات مومنین کی روحانی مائیں ہیں۔ ان کی توقیر وحرمت بمنزلہ والدہ کے ہے اور ان سے

نکاح ابدالآباد حرام ہے۔لیکن یہ تمہاری نسباً مائیں نہیں ہیں۔اس لئے پردہ انہیں کرنا چاہیئے۔ماخذ آیت ۵۳تا۵۵۔

ربط آیات:

(۵۳)اے مسلمانوں! بلا اجازت حضور ﷺ تسلیما کثیرا کثیرا کے گھر نہ جاؤ اور کھانا کھا کر نکل آؤ۔(۵۴)اللہ تعالیٰ تمہاری استعداد اور جذبات اور افعال سے پورا واقف ہے۔اس لئے تقاضائے بشریت کو ملحوظ رکھ کر یہ احکام دے رہا ہے۔(۵۵)ازواج مطہرات کو اپنے محرموں اور غلاموں کے سامنے ہونے میں کوئی حرج نہیں ہے۔(۵۶)جس طرح اللہ تعالیٰ کی رحمت اور ملائکہ کا استغفار حضور انور ﷺ تسلیما کثیرا کثیرا کے ساتھ ہے اسی طرح تم بھی آپ کے حق میں دعائے رحمت کیا کرو اور سلام بھیجا کرو۔بلکہ جو فرض تبلیغ آپ کے ذمہ عائد ہوا ہے اس میں آپ کی اعانت کر کے دعا لو اور اس سے آپ پر اللہ تعالیٰ کی رحمت نازل ہوگی۔(۵۷)حضور ﷺ تسلیما کثیرا کثیرا کو ایذا پہنچانے والوں پر اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ تسلیما کثیرا کثیرا کی دنیا اور آخرت میں لعنت ہے۔(۵۸)اور جو لوگ مومن مردوں اور عورتوں کو نا کردہ گناہ کے باعث ایذا پہنچاتے ہیں وہ بہتان اور اثم مبین کے مرتکب ہو رہے ہیں۔

## ربط بین الرکوعین(۸،۷):

اوپر بھی پردے کا بیان تھا کہ ازواج مطہرات سے جب کوئی چیز مانگو تو پردے کے پیچھے سے مانگو۔"واذا سالتموهن متاعا فسئلوهن من ورآء حجاب."

اسی رکوع میں بھی پردے کا بیان ہے۔"يد نين عليهن من جلابيبهن."

## خلاصہ رکوع۸:

تفصیل اجمال ہفتم(قیامت کے دن انبیاءؑ سے سوال ہوگا،کہ انہوں نے تبلیغ فرمائی اور کیا نتیجہ برآمد ہوا۔اب امت احکام الٰہی کی پوری قدر کرے تاکہ قیامت کے دن ان کے حق میں بہتر گواہی آپ دے سکیں۔)ماخذ آیت ۵۹۔۶۶۔۶۷

ربط آیات:

(۵۹)ان مستورات سے فرمائیں کہ اس پردہ کی پوری پابندی کریں۔تاکہ منافقین نہ پہچانیں اور انہیں ایذا نہ دیں۔(۶۰)اگر یہ لوگ شرارت سے باز نہیں آئیں گے تو ہم آپ کو ان پر مسلط کر دیں گے پھر مدینہ منورہ سے انہیں نکلنا پڑے گا۔(۶۱)اگر باز نہ آئے تو پھر یہ حکم نافذ کر دیا جائیگا۔(۶۲)انبیاءؑ کے مخالفین کے لئے ہمیشہ سے یہی قانون الٰہی چلا آرہا ہے۔(۶۳)جب عذاب الٰہی کی دھمکی دنیا اور آخرت کی انہیں دی گئی تو پوچھتے ہیں کہ یہ عذاب کب آئے گا۔(۶۵،۶۴)اللہ

تعالیٰ کی طرف سے دائمی لعنت اور خلود فی النار کا فیصلہ ان کے حق میں ہو ہی چکا ہے۔(٦٦) داخلہ جہنم کے دن ان کی تمنا یہ ہوگی۔(٦٧،٦٨) منافقین اور کفار کی بارگاہ الٰہی میں قیامت کے دن یہ استدعا ہوگی۔

## ربط بین الرکوعین(٨،٩):

ماقبل میں منافقین کے لئے تخویف دنیوی کا بیان تھا اللہ تعالیٰ نے فرمایا۔"لئن لم ینته المنفقون والذین فی قلوبهم مرض." الخ. اس رکوع میں منافقین کو عذاب دینے کا بیان ہے اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں۔"لیعذب اللّٰه المنفقون والمنفقت." الخ.

## خلاصہ رکوع ٩:

تفصیل اجمال ہشتم۔اے مسلمانو! اپنے نبی ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً کی ایذادہی سے بچو اور اپنے فرض منصبی کی سبکدوشی کا طریقہ حضور انور ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً سے سیکھو۔ ماخذ آیت ٦٩۔٧٢۔٧٣۔

ربط آیات:

٦٩: اے مسلمانو! نبی کریم ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً کی ایذادہی سے بچو۔(٧٠،٧١) اے مسلمانو! پرہیزگاری اختیار کرو۔ بات پکی منہ سے نکالا کرو۔ اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً کی اطاعت میں فوز عظیم حاصل کرو۔(٧٢) اپنے فرض منصبی کو سمجھو اور اس کا حق ادا کرو۔(٧٣) آئندہ نتیجہ یہ نکلے گا۔ ابھی سے سوچ لو کہ تم کس جماعت میں شامل ہو رہے ہو۔









# سورة سباء

## سورة سباء مكية، نزلت بعد سورة لقمٰن

سورۂ سبا کا سورۂ احزاب سے ربط:

سورۂ احزاب میں کفار کا قیامت کے بارے میں استہزاء کے طور پر سوال کرنے کا بیان تھا۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا۔ "یسئلك الناس عن الساعة." اس سورت میں انکا قیامت سے صاف انکار کرنے کا بیان ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں. "وقال الذين كفروا لا تا تينا الساعة."الاية.

تسمیۃ سورۃ سبا:

(بسم اللّٰه)المتجلى بكمالاته فى مظاهر ما فى سماواته وارضه (الرحمن)بجعلهامظاهر حمده الدنيوى (الرحيم) بجعلهاوسائل مظاهر حمده الاخروى.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو کہ اپنے آسمانوں اور زمین کے مظاہر کرشموں میں اپنے کمالات کے ساتھ رونما ہے۔ جس نے ان آسمانوں وغیرہ کو اپنی دنیوی حمد وثناء کے کرشمے بنا کر بہت مہربانی فرمائی۔ جس نے آسمانوں وغیرہ کو اپنی اخروی حمد وثناء کے وسیلے بنا کر بہت رحم فرمایا۔

وجہ تسمیہ سورت سبا:

اس سورت میں اہل سبا کا قصہ وارد ہونے کی وجہ سے یہ سورت "سبا" کہلائی۔ قال تعالیٰ: لقد كان لسباء فى مسكنهم اٰية....الخ

عن ابن عباسؓ :قال :نزلت سورة سبا بمكه (الدر المنثور:٦ .٧٣ ٦)

ترجمہ :ابن عباس سے مروی ہے فرمایا کہ سورت سبا مکہ میں نازل ہوئی۔

موضوع سورۃ:

تصفیہ مسئلہ مجازات۔

فضیلت سورۃ سباء:

عن ابى بن كعب قال: قال رسول اللهﷺمن قرأ سورة سبا لم يبق نبى ولا رسول الا كان يوم القيامة

له رفيقا و مصافحا.

(تفسير الثعلبي: ٦٩/٨، تفسير الزمخشري: ٥٩٤/٣، تفسير البيضاوي: ٢٥٢/٤، اللباب في علوم الكتاب: ٩٦/١٦، السراج المنير، ٣١٠/٣، تفسير أبي السعود: ١٤٠/٧، درج الدرر في تفسير الآى والسور: ١٤٣٨/٤، تفسير حدائق الروح والريحان: ١٧٦/٣٢)

حضرت ابی بن کعبؓ نے روایت کیا ہے کہ رسول اللہ ﷺ (تسليماً كثيراً كثيراً) نے فرمایا: "جو کوئی سورت سبا کی تلاوت کرتا رہے تو روز قیامت پر ہر نبی اور رسول اس کا ساتھی اور ہاتھ ملانے والا ہوگا۔

## خواب میں سورۃ السبا پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ السبا پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ زاہد اور عابد ہوگا۔ (تعبیر الرؤیا: ۳۵۵)

**ترتیب جمعی (34) ترتیب نزولی (58) آیات (54) رکوعات (6) کلمات (883) حروف (1512) زبر (1171) زیر (517) پیش (277) دو زبر (22) دو زیر (48) دو پیش (21) کھڑا زبر (83) کھڑی زیر (5) الٹا پیش (15) جزم (617) شد (272) مد (58)**

## خلاصہ رکوع ۱:

انکار مسئلہ مجازات۔ ماخذ آیت ۳۔

### ربط آیات:

(۱) دنیا میں سمٰوٰت وارض کا مالک بھی وہی ہے اور آخرت میں بھی اسی کے کارنامے قابل ستائش ہوں گے۔ وہ ہر امر سے پورا واقف اور پورا حکیم دانشمند ہے۔ (۲) زمین میں جو بویا جاتا ہے اور جو کچھ اس میں سے نکلتا ہے وہ بھی جانتا ہے اور آسمان سے جو احکام نازل ہوتے ہیں اور جو اعمال یہاں سے چڑھتے ہیں انہیں بھی جانتا ہے۔ (۳) کفار قیامت کے منکر ہیں۔ ان کے اس شبہ کا یہ حل ہے جو آیت میں مذکور ہے۔ (۵،۴) قیامت اس لئے آئے گی تا کہ موید حق کو مغفرت اور رزق کریم عطا ہو اور مخالفین کو دردناک عذاب ہو۔ (۶) اہل کتاب میں سے بعض منصف مزاج (مثلاً عبداللہ بن سلام) لوگوں کا قرآن کے متعلق یہ خیال ہے۔ (۷) کفار بعث بعد الموت کو تعجب کی نگاہ سے دیکھتے ہیں۔ (۸) خدا تعالیٰ پر جھوٹ کہتا ہے یا اسے جنون ہے۔ (۹) کیا اللہ تعالیٰ کی طاقت کو تسلیم نہیں کرتے۔ ابھی چاہے تو سارا نظام تباہ کر دے۔ (جو تباہ کرنے پر قادر ہے وہ دوبارہ اسی طرح بنانے پر بھی قادر ہو سکتا ہے۔)

## ربط بین الرکوعین (۱،۲):

ماقبل میں توحید کا مضمون تھا اس رکوع میں رسالت کا مضمون ہے۔

## خلاصہ رکوع ۲:

اگر یہ لوگ شکر گزار بنیں تو داودؑ اور سلیمانؑ کیطرح سرفراز کیے جائیں گے اور اگر باز نہ آئیں تو قوم سبا کی طرح نعمتوں سے محروم ہو سکتے ہیں۔ ماخذ (۱) آیت ۱۰،۱۲،۱۳ (۲) آیت ۱۵ تا ۱۷۔

## ربط آیات:

(۱۰) داودؑ اللہ تعالیٰ کے فضل سے ممتاز ہیں۔ پہاڑ اور پرندے اور لوہا سب تابع ہیں۔ (۱۱) لوہے سے یہ کام لیجئے اور نیک عمل کیجئے۔ (۱۲) سلیمان کے تابع جن اور ہوا ہے۔ (۱۳) یہ خدمات جنوں سے لی جاتی ہیں۔ اللہ تعالیٰ ان تمام نعمتوں کے عوض فقط شکر گزاری چاہتا ہے۔ (۱۴) سلیمانؑ کی وفات پر جن دست حسرت ملتے ہیں۔ کاش کہ ہم غیب دان ہوتے لیکن غیب دانی سوائے ذات وحدہ لاشریک لہ کے اور کسی کو نہیں ہے۔ (۱۵) فرمانبرداروں کے واقعات کے بعد اب نافرمانوں کا حال بھی سن لیجئے دونوں جماعتوں کو اس جہان میں اپنے اپنے اعمال کے لحاظ سے جزا ملی۔ آئندہ بھی یوں ہی ہوگا۔ ان لوگوں سے نعمتوں کے بدلہ میں شکر کا مطالبہ کیا گیا۔ (۱۶) شکر سے اعراض کیا اور یہ سزا پائی۔ (۱۷) یہ ناشکری کی سزا تھی۔ (۱۸) پہلی نعمتوں کو ناشکری کے باعث کھو چکے تھے۔ اب دوسری کی باری آئی۔ یمن سے لے کر شام تک اس قدر آبادی تھی کہ ایک بستی میں جاؤ تو دوسری نظر آتی تھی۔ اس قدر گنجان آبادی اور ہر طرح کا امن تھا۔ (۱۹) انہوں نے کہا کہ سفر ہمیں نہیں آتا اس لئے غیر آباد زمین ہونی چاہیئے اور بستیاں دور دور ہوں تو اچھا ہے نتیجہ یہ نکلا کہ وہ بستیاں تباہ ہو گئیں۔ اور ان رہنے والے مختلف مختلف مقامات پر منتقل ہو گئے۔ شام عراق اور تہامہ وغیرہ مقامات پر مختلف قبائل جا آباد ہوئے۔ چنانچہ اسی میں سے اوس اور خزرج مدینہ منورہ میں آبسے۔ (۲۰) اکثر لوگوں پر شیطان لعین کا گمان سوائے مومنین کی جماعت کے صحیح نکلا۔ (۲۱) ہم نے اس امتحان کے لئے شیطان کو مہلت دے رکھی ہے۔

## ربط بین الرکوعین (۲،۳):

ماقبل میں منکرین اوران کا اللہ تعالیٰ کی نعمتوں کے ناشکری کرنے کا بیان تھا جو کہ سبا کے رہنے والے تھے اس رکوع میں مشرکین اوران کی بتوں کی عبادت کرنے کا بیان ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں. "قل ادعوا الذین زعمتم من دون اللّٰہ لا یملکون مثقال ذرۃ.....الخ.

## خلاصہ رکوع ۳:

اگر خوف مجازات سے تعلق باللہ قائم نہ رکھا تو غیر اللہ کا تعلق شفاعت کے لئے بھی مفید نہ ہوگا۔ ماخذ آیت ۲۲۔۲۳۔

## ربط آیات:

(۲۲) تمہارے معبود من دون اللہ آسمان وزمین میں ایک ذرہ کے بھی مالک نہیں ہیں۔ (۲۳) اللہ تعالیٰ کے ہاں شفاعت بھی وہی کرسکتا ہے، جسے اجازت ملے۔ ان معبودان باطل کو بھلا کب اجازت مل سکتی ہے۔ وہاں تو مقربین الٰہی فرشتے بھی لرزہ براندام نظر آتے ہیں۔ (۲۴) جب رازق اس کو مانتے ہو پھر بتلاؤ تم غلطی پر یا ہم غلطی پر ہیں۔ (۲۵) ہماری عداوت سے قطع نظر کر کے سوچو کہ تمہارے اعمال کے کیا نتائج نکلنے چاہئیں۔ (۲۶) ہمیں اور تمہیں اکٹھا کر کے اپنے روبروں اللہ تعالیٰ ان تمام معاملات کے فیصلے فرمائے گا۔ (۲۷) بھلا دکھاؤ تو سہی جو شریک تم نے بنا رکھے ہیں۔ ہرگز نہیں اس کا کوئی شریک نہیں وہ غالب حکمت والا ہے۔ (۲۸) ہم نے آپ کو ساری دنیا کے لئے مبشر اور نذیر بنا کر بھیجا ہے۔ (۲۹) کہتے ہیں وہ عذاب یا گرفت کا وعدہ کب پورا ہوگا۔ (۳۰) انہیں کہہ دو۔ اس کا وقت معین ہے۔ اس سے ایک گھنٹہ پہلے یا پیچھے نہیں ہوسکتے۔

## ربط بین الرکوعین (۴،۳):

ماقبل میں مشرکین کا بیان تھا اس رکوع میں رسالت کے منکرین کا بیان ہے اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں. "انا بما ارسلتم به كفرون."

## خلاصہ رکوع ٤:

ضال اور مضل بستیوں کا یوم مجازات میں مجادلہ۔ ماخذ آیت ۳۱۔۳۳۔

## ربط آیات:

(۳۱) کافر کہتے ہیں ہم قرآن کو مانتے ہیں اور نہ تورات وانجیل کو۔ قیامت کے دن ضعفا اپنے گمراہ کرنے والے متکبرین سے یوں مخاطب ہوں گے۔ (۳۲) متکبر یہ جواب دیں گے۔ (۳۳) ضعفا پھر یہ جواب الجواب دیں گے وجعلنا الاغلل اور سب کو سزا ملے گی۔ (۳۴) ہمیشہ انبیاءؑ کی مخالفت آسودہ حالوں نے کی۔ (۳۵) مال اور اولاد کے نشہ میں مخمور ہو کر کہا کہ ہمیں کوئی عذاب نہیں ہوگا۔ (۳۶) اے غافلو! قبض وبسط رزق کی اللہ تعالیٰ کے اختیار میں ہے جس مال اور اولاد پر مغرور ہو کر خدا تعالیٰ پر ایمان نہیں لاتے۔ یہ سب کچھ اللہ تعالیٰ کا ہی دیا ہوا ہے۔

### ربط بین الرکوعین(۴،۵):

ماقبل میں اولاد اور اموال پر فخر کرنے کا بیان تھا اللہ تعالیٰ نے فرمایا: "وقالوا نحن اکثر اموالا و اولادا...... (الخ) اس رکوع میں ان پر رد ہے کہ اموال اور اولاد اللہ تعالیٰ کی قربت کا سبب نہیں ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں: "وما اموالکم ولا اولادکم بالتی تقربکم عندنا زلفی..." الخ.

### خلاصہ رکوع ۵:

ضال ومضل نے اپنے زعم میں جنہیں معبود بنا رکھا تھا ان کی طرف سے بیزاری۔ ماخذ آیت ۴۰۔۴۱۔

### ربط آیات:

(۳۷) اللہ تعالیٰ کے ہاں مال اور اولاد کی وجہ سے قرب حاصل نہیں ہوتا بلکہ ایمان اور عمل صالح کی وہاں قدر ہے۔ (۳۸) اس قسم کی بری کوشش کرنے والے عذاب الٰہی میں مبتلا ہوں گے۔ (۳۹) قبض وبسط رزق اللہ تعالیٰ کے اختیار میں ہے لہٰذا بسط سے مغرور نہ ہو اور قبض میں اس کے دروازے سے مایوس نہ ہو اور اللہ تعالیٰ کی راہ میں خرچ کرنے سے جی نہ چرائے۔ جو خرچ کرو گے اللہ تعالیٰ اس کا بدلہ عطا فرمائے گا۔ (۴۰) قیامت کے دن ملائکہ عظام (جنہیں انہوں نے معبود بنا رکھا ہے) سے اللہ تعالیٰ یہ سوال کریگا۔ (۴۱) وہ اپنی بیزاری کا اظہار کریں گے اور کہیں گے کہ یہ شیطانوں کی پرستش کیا کرتے تھے۔ (۴۲) آج عابد معبود کوئی کسی کے کام نہیں آئے گا۔ بلکہ عذاب جہنم میں مبتلا ہوں گے۔ (۴۳) عذاب میں مبتلا ہونے کی وجہ یہ ہے۔ (۴۴) حالانکہ ان کے پاس نہ کوئی کتاب تھی اور نہ کوئی رسول ان کے ہاں آیا۔ (۴۵) پہلے لوگوں نے بھی حق کو جھٹلایا۔ یہ تو ساز وسامان میں ان کے دسویں حصہ کو بھی نہیں پہنچے۔ پھر دیکھ لو ان پر میرے انکار کا کیا نتیجہ نکلا۔

### ربط بین الرکوعین(۵،۶):

ماقبل میں منکرین کا بیان تھا اس رکوع میں نبی کریم ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کا ان کو تبلیغ کرنے کا بیان ہے کہ وہ اپنے انکار سے باز آجائیں۔

### خلاصہ رکوع ۶:

یوم المجازات کے بتلانے میں میری ذاتی کوئی غرض نہیں ہے۔ ماخذ آیت ۴۷۔

### ربط آیات:

(۴۶) ذرا غور کرو۔ تمہارا رسول ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً (خدانخواستہ) مجنون نہیں ہے۔ وہ تو اللہ تعالیٰ کے سخت عذاب سے

ڈرانے والا ہے۔(۴۷) اگر میں تم سے اجرت مانگو تو وہ تم ہی رکھو۔ میری مزدوری اللہ تعالیٰ پر ہے۔(۴۸) حق کو اللہ تعالیٰ ہی آسمان سے نازل فرماتا ہے۔(۴۹) انہیں کہہ دو کہ حق آچکا ہے۔ اب باطل کا ٹھکانہ نہیں ہو سکتا۔(۵۰) میری ہدایت اور گمراہی کے تم ذمہ دار نہیں ہو۔ تم اپنی خبر لو۔ اگر خدانخواستہ مجھ میں غلطی ہوگی تو اس کا اثر مجھ پر ہی پڑے گا اور اگر ہدایت پر ہوں تو یہ اللہ تعالیٰ کی وحی کے باعث ہے۔(۵۱) قیامت کے دن پریشانی کی حالت میں قبروں سے اٹھ کر آئیں گے اور ہماری گرفت سے بچ نہیں پائیں گے اور قریبی جگہ سے گرفتار کر لئے جائیں گے۔(۵۲) اس وقت ایمان لے آئیں گے۔ اب ایمان کس طرح حاصل ہو سکتا ہے۔ ایمان کی جگہ دور رہی یعنی یہ دنیا کا کام ہے۔(۵۳) حالانکہ پہلے ایمان کا انکار کر چکے ہیں۔(۵۴) اب ایمان یا توبہ کے درمیان حائل آچکا ہے۔ اب یہ چیزیں انہیں مل نہیں سکتیں۔

# سورة الفاطر

## سورة الفاطر مكية، نزلت بعد سورة الفرقان

سورۂ فاطر کا سورۂ سبا سے ربط:

(۱) سورۂ سبا بھی حمد سے شروع ہوئی تھی۔ "الحمد لله الذى" الخ۔ اور یہ سورۃ بھی حمد سے شروع ہوئی ہے۔ "الحمد لله....." الخ.

(۲) دوسری بات یہ ہے کہ پہلی سورت میں بھی رسالت کا ذکر تھا۔ "قل انما اعظكم بواحدة... مابصاحبكم من جنة. ان هو الا نذير." اور اس میں بھی رسالت کا ذکر ہے "وان يكذ بوك فقد كذ بت رسل من قبلك.." الاية.

تسمیۂ سورۃ فاطر:

**(بسم الله) المتجلى بكمالاته فى سمٰوٰته وارضه وملائكه (الرحمن) يجعل الملائكة رسلا لا يصال فيضه الىٰ خلقه (الرحيم) بتخصيص كل منهم بعد د من الاجنحة۔**

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو کہ اپنے آسمانوں، زمین اور فرشتوں میں اپنے کمالات کے ساتھ جلوہ نما ہے۔ جس نے فرشتوں کو اپنا فیض (وحی) مخلوق تک پہنچانے کے لئے رسول یعنی قاصد بنا کر بہت زیادہ مہربانی کی۔ جس نے

ان فرشتوں میں سے ہر ایک کو پروں کی تعداد کے ساتھ خاص کر کے (کو متعدد پروں کے ساتھ خاص کر کے) بہت رحم کیا۔

وجہ تسمیہ سورت فاطر:

اس سورت کے ابتداء میں لفظ فاطر آنے کی وجہ سے اس سورت کو فاطر کہتے ہیں۔ یہ وصف مثال سابق کے بغیر کسی چیز کی پیدائش پر دلالت کرتی ہے۔ یہ اس سورت کی ابتداء میں وارد ہوئی ہے اور اسکے علاوہ کسی سورت کی ابتداء میں نہیں آئی. قال تعالیٰ: الحمد للّٰہ فاطر السموات والارض جاعل الملائکۃ رسلا.....الخ

عن ابن عباس أنه قال :أنزلت سورة فاطر بمكه (الدر المنثور:ج۸،ص۳)

ترجمہ : حضرت ابن عباسؓ سے مروی ہے فرمایا: سورت فاطر مکہ میں نازل ہوئی۔

دوسرا نام سورۃ الملائکۃ:

(النسفی: ج۲،ص۳۲۲، المہایمی: ج۲ص۱۷۴، الاتقان:۱۴۶)

عن ابن أبي مليكة قال: كنتُ أقوم بسورة الملائكة في ركعة. (اخرجه ابن سعد في طبقاته،ج۵ص۳۴۸)

ترجمہ: ابن ابی ملیکہ سے روایت ہے فرمایا: میں ایک رکعت میں سورت الملائکۃ پڑھا کرتا تھا۔

موضوع سورۃ:

مجازات سے پہلے جس تنبیہ کی ضرورت ہے وہ بذریعہ ارسال رسل ہوگی تاکہ گرفت کے وقت یہ کہہ نہ پائیں کہ ہمیں بلا اطلاع گرفت کی گئی۔

فضیلت سورۃ فاطر:

عن أبي بن كعبؓ عن رسول الله ﷺ من قرأ سورة الملائكة دعته يوم القيامة ثمانية أبواب من الجنة أن ادخل من أى الأبواب شئت.

(الكشف والبيان:۸/۴۵۰،تفسير الزمخشري:۳/۵۰۰،تفسير الوسيط للواحدي:۳/۲۷۶)

حضرت ابی بن کعبؓ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) سے نقل کرتے ہیں کہ جو کوئی سورت ملائکہ (فاطر) کی تلاوت کیا کرے تو اس کے لئے جنت کے آٹھوں دروازے کھول دیئے جائیں گے کہ جس دروازے سے داخل ہونا چاہے داخل ہو۔

### خواب میں سورۃ الفاطر پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ فاطر پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عاقبت محمود ہوگی۔

(تعبیر الرؤیا:۳۵۵)

ترتیب جمعی (35) ترتیب نزولی (43) آیات (45) رکوعات (5) کلمات (197) حروف (3130) زبر (1034) زیر (448) پیش (362) دو زبر (32) دو زیر (27) دو پیش (47) کھڑا زبر (110) کھڑی زیر (12) الٹا پیش (11) جزم (526) شد (255) مد (41)

### خلاصہ رکوع ۱:

اللہ تعالیٰ کے سوا اور کوئی خالق نہیں اور گرفت کا وعدہ بھی سچا ہے لہٰذا اگر اصلاح کرنا چاہو تو بذریعہ ملائکہ عظام جو تعلیم مل رہی ہے اس پر عمل کرلو۔ ماخذ آیت ۱، ۳، ۵۔

### ربط آیات:

(۱) اللہ تعالیٰ نے زمین و آسمان بنائے اور مختلف قسم کی طاقتوں کے فرشتے پیدا کئے اور جسے چاہا رسول بنا کر بھیجا۔ (۲) اللہ تعالیٰ کی دی ہوئی رحمت کو کوئی روک نہیں سکتا اور نہ دی ہوئی کو کوئی دلا نہیں سکتا۔ (۳) اے لوگو! ذرا سوچو اللہ تعالیٰ کے سوا تمہارا اور کوئی خالق ہے۔ (۴) اگر ہٹ دھرمی سے یہ تکذیب کریں تو پہلے انبیاءؑ کی بھی تکذیب ہو چکی ہے۔ پرواہ نہ کریں۔ (۵) اے لوگوں! قیامت کا وعدہ سچا ہے۔ ساز و سامان دنیا اور شیطان لعین تمہیں بہکا نہ دے۔ (۶) شیطان تمہارا پکا دشمن ہے وہ تو اپنی جماعت کو دوزخ کیلئے تیار کر رہا ہے۔ (۷) کافروں کے لئے اس کے ہاں عذاب شدید اور مومنوں کے لئے مغفرت اور اجر کریم ہے۔

### ربط بین الرکوعین (۱، ۲):

ماقبل میں کفار کے انکار اور ان کی وعید کا بیان تھا اس رکوع میں مؤمن اور کافر کے مابین فرق کا بیان ہے۔

### خلاصہ رکوع ۲:

جس طرح کھاری اور میٹھا دریا یکساں نہیں ہو سکتے۔ اسی طرح وحی سے استفادہ کرنے والے اور معرض برابر نہیں ہو سکتے۔ ماخذ آیت ۱۲۔

ربط آیات:

(۸) کیا گمراہ اور ہدایت پانے والا دونوں برابر ہو سکتے ہیں۔ (۹) ان گمراہوں کو چونکہ دوبارہ زندہ ہو کر حساب کتاب دینے کا یقین نہیں ہے اس لئے ہدایت کی پرواہ نہیں کرتے۔ انہیں یہ مثالیں پیش کر کے دوبارہ زندگی کا پتہ دیدو۔ (۱۰) اگر عزت چاہتے ہو تو بھی اللہ تعالیٰ کے ہاں سے ملے گی۔ اس کے حصول کا طریقہ یہ ہے کہ کلمہ توحید کا اقرار اور عمل صالح ہو۔ (۱۱) جس طرح اس نے پہلے مٹی سے تمہیں بنایا ہے دوبارہ تمہیں مٹی سے بنا لے گا۔ (۱۲) جس طرح میٹھا اور کھاری دریا برابر نہیں ہو سکتے اسی طرح وحی الٰہی سے مستفید ہونے والے اور اعراض کرنے والے برابر نہیں ہو سکتے۔ (۱۳) ہمارا رب تو نظام عالم کے تغیر و تبدل کا مالک ہے۔ تمہارے معبود من دون اللہ گٹھلی کے چھلکے کے برابر بھی نہیں ہیں۔ (۱۴) اگر انہیں بلائیں تو سن نہیں سکتے اور اگر بالفرض سن بھی لیں تو تمہارے کام نہیں کر سکتے اور قیامت کے دن تمہاری عبادت کے منکر ہوں گے۔ پھر بتلاؤ تمہیں ان کے کیا نفع حاصل ہو سکتا ہے۔

ربط بین الرکوعین (۲،۳):

ماقبل میں مؤمن اور کافر کے مابین فرق کا بیان تھا اور ساتھ توحید کے دلائل تھے اس رکوع میں بھی توحید کے دلائل مذکور ہیں۔

خلاصہ رکوع ۳:

نور اور ظلمت، سایہ اور دھوپ، مردہ اور زندہ جس طرح برابر نہیں ہو سکتے اسی طرح مستفیدین وحی اور معرضین برابر نہیں ہو سکتے۔ ماخذ آیت ۱۸ تا ۲۲۔

ربط آیات:

(۱۵) اے لوگو! تمہیں ہدایت الٰہی کی ضرورت ہے۔ خدا تعالیٰ کو تمہاری کوئی ضرورت نہیں۔ (۱۶) وہ تمہیں مٹا کر نئی مخلوق پیدا کر سکتا ہے۔ (۱۷) خدا تعالیٰ پر یہ کام مشکل نہیں ہے۔ (۱۸) آئندہ چل کو کوئی دوسرا کسی کا بوجھ نہیں اٹھا سکے گا اور جو شخص اپنے نفس کو پاک کریگا اس کا اجر پائے گا۔ (۱۹ تا ۲۲) جس طرح یہ اشیاء برابر نہیں ہو سکتے اسی طرح ہدایت یافتہ اور گمراہ برابر نہیں ہو سکتے۔ (۲۳) آپ کا کام ان کو ڈرانا ہے مانیں یا نہ مانیں۔ (۲۴) بلکہ ساری دنیا کے لئے انداز و تبشیر ہی آپ کا کام ہے۔ (۲۵) اگر آپ کی تکذیب کریں تو یہ کوئی نئی چیز نہیں ہے۔ (۲۶) ایسا ہوتا آیا ہے کہ مکذبین کی گرفت ہمارا شیوہ ہے۔ پھر دیکھئے کیا نتائج نکلا کرتے ہیں۔

## ربط بین الرکوعین (۳، ٤):

ماقبل میں توحید کے دلائل اور مختلف اشیاء کا بیان تھا اس رکوع میں توحید کے دلائل کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ٤:

جس طرح ایک پانی سے مختلف الاذواق اور مختلف الخواص اشیاء پیدا ہوتی ہیں۔ اسی طرح رحمت الٰہی کے باب مفتوح ہونے پر قلوب سے مختلف کیفیات ظاہر ہوتی ہیں۔

ماخذ آیت ۲۷۔۲۸۔

## ربط آیات:

(۲۷) پانی ایک ہے اور نتائج مختلف ہیں۔ (۲۸) اسی طرح انسان اور دواب اور انعام کے مختلف رنگ بعینہ ایک قسم انسانوں کی اللہ تعالیٰ سے ڈرنے والی اور دوسری نڈر پیدا ہوتی ہے۔ حالانکہ کتاب اللہ کی آواز دونوں کے کانوں میں پہنچتی ہے۔ (۲۹، ۳۰) ان اوصاف والوں کے اجور ضائع نہیں ہوں گے۔ (۳۱) اس قرآن کو پہلی کتاب (توراۃ) سے کوئی مخالفت نہیں ہے۔ (پھر نہ ماننے کی کوئی وجہ نہیں ہے کہ اس کی تصدیق کریں اور اس کی تکذیب) (۳۲) اس قرآن کا وارث ہم نے برگزیدہ بندوں کو بنایا ہے۔ آگے چل کو ان میں مدارج پیدا ہو گئے۔ (۳۳) اس قرآن کے ماننے والوں کی یہ جزا ہے۔ (۳٤: ۳۵) جنت میں پہنچ کر یہ لوگ اللہ تعالیٰ کا شکریہ بجالائینگے۔ (۳٦، ۳۷) جو لوگ قرآن کو نہیں مانتے وہ دوزخ میں جائیں گے اور ان کی یہ حالت ہوگی۔

## ربط بین الرکوعین (٤، ٥):

ماقبل میں توحید، رسالت اور قیامت کا بیان تھا اسی رکوع میں توحید اور رد شرک کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ٥:

ہم نے تمہیں خلیفہ بنا کر رحمت الٰہی کا باب مفتوح کر دیا۔ فائدہ اٹھاؤ گے تو بھلا تمہارا ہے ورنہ نقصان بھی تمہارا ہے۔ ماخذ آیت ۳۹۔

## ربط آیات:

(۳۸) اللہ تعالیٰ زمین و آسمانوں اور انسانوں کے حالات سے پورا آگاہ ہے لہذا کوئی شخص اپنے اعمال کی گرفت سے بچ نہیں سکتا۔ (۳۹) اسی نے تمہیں زمین میں جانشین بنایا۔ لہذا اس کی نافرمانی سے تمہارا اپنا نقصان ہے۔ (٤۰) اپنے معبود من

دون اللہ کی کوئی پیدائش تو دکھائیں یا اس عقیدہ کے متعلق کوئی منزل من اللہ کتاب ہے۔ یہ لوگ ایک دوسرے کو دھوکہ دے رہے ہیں۔ (۴۱) شرک کا جرم ایسا ہے کہ زمین و آسمان پر گر جائیں۔ (۴۲) نبی کے مبعوث ہونے سے پہلے ان کا یہ دعویٰ تھا۔ (۴۳) اب تکبر سے اتباع نبی سے انکار کر رہے ہیں اس سوء تدبیری کا اثر نہیں ہوگا۔ (۴۴) کیا انہوں نے پہلے مکذبین کا حشر نہیں دیکھا کہ کیا ہوا۔ (۴۵) اگر اللہ تعالیٰ ان کی شامت اعمال کے باعث پوری گرفت کرلے تو زمین پر کوئی جاندار نہ رہنے پائے۔ لیکن اللہ تعالیٰ نے ایک مدت تک مہلت دے رکھی ہے۔

# سورة يٰسٓ

## سورة يٰسٓ مكية، نزلت بعد سورة الجن

سورۂ یٰس کا سورۂ فاطر سے ربط:

سورۂ فاطر کے آخر میں توحید، رسالت اور حشر کے منکر کے انکار کا تذکرہ تھا۔ اسی سورت میں ان مسائل کا اثبات ہے۔

تسمیہ سورۃ یٰسٓ:

(بسم اللّٰه) المتجلي بكمالاته في رسوله ﷺ (الرحمن) بارسال رحمة للعالمين (الرحيم) يجعله على صراط مستقيم لم يصل اليه من قبله في الكمال.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو کہ اپنے رسول ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) میں اپنے کمالات کے ساتھ ساتھ جلوہ نما ہے۔ جس نے اپنے رسول ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کو تمام جہانوں کے لئے رحمت کے طور پر بھیج کر بہت زیادہ مہربانی دکھائی۔ جس نے اپنے رسول ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کو اپنے صراط مستقیم یعنی سیدھے راستے پر گامزن کر کے رحم کیا جس پر آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) سے پہلے کوئی بھی کمال تک نہیں پہنچ سکا۔

وجہ تسمیہ سورت یٰسٓ:

اس سورت کو سورت یٰس اس لیے کہا جاتا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اس سورت کو لفظ یٰس کے ساتھ شروع فرمایا ہے۔ ان دو لفظوں کی وجہ سے یہ سورت باقی سورتوں سے منفرد و ممتاز ہے۔

عن جندب بن عبدالله قال: قال رسول الله ﷺ من قرأ يس في ليلة ابتغاء وجه الله غُفر له.

(أخرجه ابن حبان: ج٦، ٣١٢)

ترجمہ: جندب بن عبداللہ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ تسلیماً کثیراً نے فرمایا جو شخص اللہ کی رضامندی کے لیے رات کو سورۃ یٰس پڑھے، تو اُس کی مغفرت کر دی جائے گی۔

دوسرا نام: قلب القرآن:

(السیوطی فی الاتقان:۱۴۷، السخاوی فی جمال القرآن:۳۷)

**عن انسؓ قال: قال رسول اللہ ﷺ انّ لکل شیءٍ قلباً وقلب القرآن یٰس. من قرا یٰس کتب اللہ لہ بقراء تھا قراء ۃ القرآن عشرۃ مرّات.** (أخرجہ الترمذی فی کتاب الفضائل رقم الحدیث:۲۸۹۲)

ترجمہ: انسؓ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ تسلیماً کثیراً نے فرمایا ہر چیز کا دل ہوتا ہے اور قرآن کا دل سورت یٰس ہے۔ جو یٰس پڑھے گا، اللہ اس کے پڑھنے کے بدلے اس کے لیے دس مرتبہ قرآن کا ثواب لکھتا ہے"۔

**عن معقل بن یسارؓ قال: قال النبی ﷺ اقرؤا یٰس علی موتاکم .**

(أخرجہ ابو داود فی کتاب الجنائز، رقم الحدیث: ۳۱۲۱)

ترجمہ: معقل بن یسار سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ تسلیماً کثیراً نے فرمایا: "سورت یٰس کو اپنے مرنے والوں کے ہاں پڑھا کرو"۔

موضوع سورۃ:

مسائل ثلاثہ، توحید، رسالت، مجازات۔

فضیلت سورۃ یٰس:

**عن انسؓ قال: قال رسول اللہ ﷺ: ان لکل شیٔ قلبا و قلب القرآن یٰس، ومن قرا یٰس کتب اللہ لہ بقراء تھا قراء ۃ القرآن عشر مرات.**

(أخرجہ الترمذی، کتاب فضائل القرآن: ۲/۱۳۲)

حضرت انسؓ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً) نے فرمایا: ہر چیز کے لئے دل ہوتا ہے اور قرآن کا دل سورت یٰس ہے جو اس کی تلاوت کرتا ہے تو اس کے لئے اس کے پڑھنے کے عوض دس مرتبہ قرآن کے پڑھنے کا ثواب ملتا ہے۔

## خواب میں سورۃ یٰسٓ پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورہ یٰسٓ پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عاقبت بالخیر ہوگی۔
(تعبیر الرؤیا:۲۵۵)

ترتیب جمعی (36) ترتیب نزولی (41) آیات (83) رکوعات (5) کلمات (729) حروف (3000) زبر (1011) زیر (369) پیش (262) دو زبر (29) دو زیر (30) دو پیش (26) کھڑا زبر (59) کھڑی زیر (7) الٹا پیش (6) جزم (495) شد (213) مد (40)

## خلاصہ رکوع ۱:

اجمال مسائل ثلاثہ۔ ماخذ (۱) رسالت آیت ۳۔ (۲) توحید آیت ۵ تا ۱۱۔ (۳) مجازات آیت ۱۲۔

### ربط آیات:

(۱) حروف مقطعات میں سے ہے ان کی بحث ابتداء سورہ بقرہ میں ملاحظہ ہو۔ (۲ تا ۴) قرآن حکیم آپ کی رسالت پر شاہد ہے اور صراط مستقیم پر قائم ہونے کا بھی گواہ ہے۔ (۵) اس کو عزیز نے نازل فرمایا ہے اور رحیم کی رحمت کے تقاضا سے نازل ہوا ہے۔ (۶) تنزیل کی یہ غرض ہے۔ ۷: اکثر ان میں سے ایمان نہ لائیں گے۔ (۸، ۹) ایمان نہ لانے والے اتنی روکاوٹوں میں گویا پھنسے ہوئے ہیں۔ (۱۰) آپ کا انذار ان کے لئے کسی طرح مفید نہیں ہوسکتا۔ (۱۱) آپ کا انذار ان لوگوں کے حق میں مفید ہوسکتا ہے۔ (۱۲) یہاں سے مسئلہ مجازات شروع ہے۔

## ربط بین الرکوعین (۱، ۲):

ماقبل میں رسالت کا مضمون تھا اس رکوع میں بھی رسالت کا مضمون ہے۔

## خلاصہ رکوع ۲:

تفصیل مسئلہ رسالت۔ ماخذ آیت ۱۳ تا ۳۰۔

### ربط آیات:

(۱۳) مسئلہ رسالت کے سمجھانے کے لئے انہیں یہ واقعہ سنایئے کہ انطاکیہ والوں کے پاس جس وقت حضرت عیسیٰؑ کے رسول آئے۔ (۱۴) پہلے دو بھیجے پھر تیسرے کو بھیجا گیا۔ (۱۵) اہل انطاکیہ نے یہ اعتراض کیا۔ تم رسول نہیں ہو بلکہ جھوٹے

ہو۔(۱۶) رسولوں نے یہ جواب دیا۔(۱۷) اور کہا کہ ہمارا کام فقط تبلیغ ہے نہ مانو تو تم جانو۔(۱۸) بارش کا بند ہونا تمہاری نحوست معلوم ہوتی ہے۔ باز آجاؤ ورنہ رجم کر دیں گے۔(۱۹) رسولوں نہ کہا کہ بارش کا بند ہونا تمہاری شامت اعمال کا نتیجہ ہے۔(۲۰) ایک بندہ خدا جوان پر ایمان لا چکا تھا اس نے آ کر قوم کو سمجھایا۔(۲۱ تا ۲۵) یہ بندہ خدا ایمان لایا ہے۔ خود توحید کا پابند ہے۔ اپنی قوم کو مسئلہ توحید سمجھانے کی پوری کوشش کر رہا ہے لیکن وہ نہیں مانتی۔(۲۶،۲۷) مرنے کے بعد اسے جنت میں داخل کیا گیا۔ اس نے افسوس سے کہا کاش کہ میری قوم کو اس کا علم ہوتا کہ مجھے اللہ تعالیٰ نے مغفرت فرمائی ہے۔(۲۸،۲۹) ان کے تباہ کرنے کے لئے آسمان سے کوئی لشکر نہیں بھیجا گیا تھا۔ ایک آواز ایسی دی گئی جس سے سب کے سب فنا ہو گئے۔(۳۰) انبیاءؑ کے متعلق انسانوں کا رویہ ہمیشہ خراب رہا۔(۳۱) پچھلے آنے والوں نے پہلی تباہ شدہ قوموں کے حالات سے کوئی فائدہ نہ اٹھایا۔(۳۲) قیامت کے دن سب کے سب ہمارے سامنے حاضر کئے جائیں گے۔

## ربط بین الرکوعین (۲،۳):

ماقبل میں رسالت کا مضمون تھا اس رکوع میں توحید کا مسئلہ اور توحید کے دلائل کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ۳:

تفصیل مسئلہ توحید۔ ماخذ آیت ۳۳۔

**ربط آیات:**

(۳۳،۳۵) جس خدائے قدوس وحدہ لاشریک لہ کی طرف تمہیں دعوت دی جاتی ہے، اس کی قدرت کے یہ کرشمے ہیں۔ میوہ جات محض قدرت الٰہی سے تیار ہوتے ہیں تا کہ انسان کھائیں (ایسے مالک کا اگر شکریہ بجا نہ لائیں تو اس سے بڑھ کر اور کیا نالائقی ہو سکتی ہے)۔(۳۶) وہ خالق عز اسمہ، وجل مجدہ شریکوں سے پاک ہے۔(۳۷ تا ۳۹) یہ سارا نظام اسی مولیٰ حقیقی عز اسمہ وجل مجدہ کے قبضہ میں ہے۔(۴۰) ان ارکان نظام عالم کو قدرت الٰہی نے ایسا جکڑ کر بند کر رکھا ہے کیا مجال ہے کہ کوئی ذرہ بھر ادھر اُدھر ہو جائے۔(۴۱) بھری ہوئی کشتیاں سمندر میں اللہ تعالیٰ کے حکم سے چلتی ہیں۔(۴۲) اسی قسم کا ایک جانور بھی خشکی پر ہم نے بنایا ہے۔ جس پر کشتی کی طرح ہر چیز رکھ لیں اور ریگستانوں اور میدانوں میں چلایا جائے اور وہ اونٹ ہے۔(۴۳) اگر ہمارا فضل شامل حال نہ ہو تو انہیں وہیں غرق کر دیں وہاں کوئی چیخ و پکار بھی کام نہ آئے۔(۴۴) مگر ہماری رحمت انہیں بچا لاتی ہے۔(۴۵) جب انہیں کہا جاتا ہے کہ دنیا کی سزا اور آخرت کے عذاب سے ڈر کر کام کرو۔(۴۶) ان پر کسی بات کا اثر نہیں ہوتا۔(۴۷) جب انفاق فی سبیل اللہ کے لئے انہیں ترغیب دی جائے تو یہ بیہودہ

جواب دیتے ہیں۔(۴۸) جب عذاب الٰہی کا ڈر دلایا جائے تو یہ سوال کرتے ہیں۔(۴۹، ۵۰) ان کی حقیقت ہی کیا ہے یہ تو اتنی سی بات سے فنا ہو سکتے ہیں۔

## ربط بين الركوعين(٣، ٤):

ماقبل میں رسالت اور توحید کے مسئلہ کی تفصیل تھی اس رکوع میں جزا و سزا کے مسئلہ کی تفصیل ہے۔

## خلاصہ رکوع ٤:

تفصیل مسئلہ مجازات۔ ماخذ آیت ۵۱۔

### ربط آیات:

(۵۱) نرسنگے کی آواز سن کر سب قبروں سے باہر آجائیں گے۔(۵۲) اٹھتے ہی سارے عقدے حل ہو جائیں گے۔ خود ہی سوال کریں گے اور خود ہی جواب دیں گے۔(۵۳) ایک آواز سے ساری دنیا میدان میں آجائیگی۔(۵۴) آج انصاف سے ہر شخص کو اس کے اعمال کے نتائج دیئے جائیں گے۔(۵۵ تا ۵۷) جنتی اپنے اعمال صالحہ کی برکت سے اس قسم کے آرام میں ہوں گے۔(۵۸) رب رحیم کی طرف سے انہیں پیغام سلامتی نصیب ہوگا۔(۵۹) مجرموں کو الگ ہونے کا حکم ہوگا۔ (۶۰، ۶۱) کیا تمہیں میرا حکم نہیں ملا تھا کہ شیطان کا کہنا نہ مانو اور میری عبادت کرو۔(۶۲) تم میں بہت سے مخلوقات اپنے گمراہ کرلی۔ تمہیں اتنی بھی سمجھ نہیں تھی۔(۶۳، ۶۴) اب اس غلطی کا خمیازہ چکھو۔ یہ جہنم ہے۔(۶۵) زبانوں کو چونکہ جھوٹ بولنے کی عادت ہے۔ اس لئے ان پر مہر لگادیں گے اور ہاتھ پاؤں سے شہادت لیں گے۔(۶۶) اگر ہم چاہیں تو انہیں اندھا کر دیں۔(۶۷) اور اگر چاہیں تو ان کی صورتیں مسخ کر دیں۔

## ربط بين الركوعين(٤، ٥):

ماقبل میں توحید اور رسالت اور جزا و سزا کا بیان تھا اس رکوع میں توحید کے دلائل اور قیامت اور رسالت کا اثبات ہے۔

## خلاصہ رکوع ٥:

اعادۂ مسائل ثلاثہ بطور نتیجہ۔ ماخذ (۱) رسالت آیت ۶۹، ۷۰ (۲) توحید آیت ۷۱ تا ۷۷ (۳) مجازات آیت ۷۸ تا ۸۲۔

### ربط آیات:

(۶۸) کس کا جی چاہتا ہے کہ قوت کے بعد اس پر ضعف آئے اور تمام قویٰ بےکار ہو کر بچپن کی سی حالت پیدا ہو جائے، لیکن خالق الخلق عز اسمہ کے ارادہ کے سامنے کسی کو مجال نہیں۔(۶۹) جو تمہیں سنایا جاتا ہے شعر نہیں بلکہ منزل من اللہ ذکر اور

قرآن مبین ہے۔(۷۰) تاکہ زندہ روحوں کو اس کے ذریعہ سے ڈرائے اور کافروں پر اتمام حجت ہو جائے۔(۷۱تا۷۳) کیا ان حسانات الٰہی کو یاد کر کے ان کا فرض نہیں کہ اپنے مالک کا شکر بجالائیں۔(۷۴) یہ بجائے شکریہ بجالانے کے اللہ کے شریک بناتے ہیں تا کہ وہ ان کی مدد کریں۔(۷۵) وہ ان کی مدد کیا کریں گے۔ یہ کفار قیامت کے دن ان معبودان باطل کا لشکر بن کر اکھٹے دوزخ میں جائیں گے۔(۷۶) آپ ان کے خرافات سے مغموم نہ ہوں۔ ہمیں ان کے تمام حالات کا علم ہے۔ (۷۷) کیا انسان یہ نہیں جانتا کہ ہم نے اسے نطفہ سے بنایا ہے اور اب وہ ہمارے معاملہ میں جھگڑتا ہے۔(۷۸) ہمارے مثیل تجویز کرتا ہے اور بعثت ثانیہ کا منکر ہے۔ تعجب سے کہتا ہے کہ بوسیدہ ہڈیوں کو کون زندہ کریگا۔(۷۹) پہلی دفعہ پیدا کرنے والا دوبارہ پیدا کریگا۔(۸۰) جس مالک کی قدرت کا یہ کرشمہ ہے۔(۸۱) کیا آسمان اور زمین کو پہلی دفعہ پیدا کرنے والا دوبارہ پیدا نہیں کرسکتا۔(۸۲) سارے جہان کے پیدا کرنے میں اسے اتنی دیر لگے گی۔(۸۳) وہ مالک تمام عجزوں سے پاک ہے۔ ہر چیز کا وہ مالک ہے، اسی کی طرف تمہیں لوٹایا جائے گا۔

# سورة الصّٰفّٰت

## سورة الصّٰفّٰت مكية، نزلت بعد سورة الانعام

**سورۃ الصّٰفّٰت کا سورۃ یٰسٓ سے ربط:**

سورۃ یٰسٓ کے آخر میں توحید کا ذکر تھا۔ "فسبحٰن الذی بیدہ ملکوت کل شیء والیہ ترجعون." اور اس سورت کی ابتداء میں بھی توحید کا ذکر ہے۔ "ان الٰھکم لواحد."

**تسمیہ سورۃ صٰفّٰت:**

(بسم الله) المتجلي بالتجلي الشهودي بكمالاته للملآئكة حتىٰ صفوا له بعبادته صفًا (الرحمن) يجعله بعضا زاجرات للاجرام العلوية والسفلية تكميلا للمواد باخراج مافيها بالقوة الى الفعل (الرحيم) يجعله بعضها تاليات لذكر تكميلا للانسان بما يفيد قربة من حضرته لما قال الله تعالىٰ فى آخر يٰسٓ.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو کہ فرشتوں کے سامنے شھودی ظاہری تجلی کے ساتھ اپنے کمالات سے جلوہ افروز ہے جبکہ فرشتے اس کی عبادت میں صف بصف کھڑے ہیں۔ وہ (اللہ تعالیٰ) بہت مہربان ہے کہ اس نے بعض فرشتوں کو اوپر نیچے سماوی اجسام کے لئے ڈانٹنے والے کام پر لگانے والے بنائیں تا کہ جو کام بالقوۃ ہونا ہے وہ بالفعل مکمل

کریں۔وہ (اللہ تعالیٰ) بہت رحم کرنے والا ہے کہ اس نے بعض فرشتوں کو ذکر کے پڑھنے والے بنائیں تاکہ انسان کو دربارِالٰہی کے قربت کے فوائد میں کامل کردیں۔

**وجہ تسمیہ سورۃ الصّافات:**

صافات کو صافات کہنے کی وجہ یہ ہے کہ اس سورت کی ابتداء صف باندھنے والے ملائکہ پر اللہ تعالیٰ کے قسم کھانے سے ہوئی ہے۔قال تعالیٰ: والصفات صفاً

عن ابن عباس قال :قال رسول اللہ ﷺ من قرأ یس ،والصافات یوم الجمعة ثم سأل اللّٰہ أعطاه سؤاله.

(الدر المنثور:٧٧.٧)

ترجمہ:ابن عباس سے مروی ہے کہا رسول اللہ ﷺ تسلیماً کثیراً نے فرمایا جو سورت یٰسٓ اور صافات کو جمعہ کے دن پڑھے پھر اللہ سے سوال کرے تو اللہ اس کا سوال پورا کرتا ہے۔

**موضوع سورۃ:**

دعوت الی التوحید۔

**فضیلت سورۃ الصافات:**

عن عبداللہ بن عمرؓ قال: کان النبیﷺ یامر بالتخفیف ویؤمنا بالصافات.

(أخرجه النسائی کتاب الامامة،والتفسیر:٢/٩٥،٢٠٨)

حضرت عبداللہ بن عمرؓ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نماز ہلکی پڑھانے کا حکم دیا کرتے تھے اور ہمیں سورت صافات کے ساتھ نماز پڑھایا کرتے تھے۔

**خواب میں سورۃ الصافات پڑھنے کی تعبیر:**

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الصافات پڑھتا ہے۔دلیل ہے کہ حق تعالیٰ سے ہدایت دین کی توفیق پائے گا۔ (تعبیر الرؤیا:٣٥٥)

ترتیب جمعی (37) ترتیب نزولی (56) آیات (182) رکوعات (5) کلمات (860) حروف (3829) زبر (1342) زیر (556) پیش (374) دوزبر (25) دوزیر (22) دوپیش (28) کھڑا زبر (143) کھڑی زیر (8) الٹاپیش (13) جزم (710) شد (233) مد (49)

## خلاصہ رکوع ۱:

(۱) دعوت الی التوحید۔ (۲) انکار مجازات کے باعث توحید کی ضرورت محسوس نہیں کرتے۔ ماخذ (۱) آیت ۱۳ (۲) آیت ۱۶۔

### ربط آیات:

(۱) قسم ہے ان فرشتوں کی جو اپنے رب کے ہاں صف بستہ رہنے والے ہیں۔ (۲) پھر حکم الٰہی سے بادلوں کو ڈانٹ کر لے جانے والوں کی قسم ہے۔ (۳) پھر ان فرشتوں کی قسم جو ذکر الٰہی (قرآن) پڑھنے والے ہیں۔ (۴) تمہارا خدا ایک ہے۔ اگر غیر اللہ میں سے کوئی قابل پرستش ہوسکتا تھا تو وہ فرشتے تھے۔ کیونکہ وہ الواث بھیمیّہ سے من کل الوجوہ معرّیٰ ہیں۔ (۵) ان سب چیزوں کا رب ہی معبود ہوسکتا ہے۔ (۶، ۷) اللہ تعالیٰ نے ہی آسمان میں ستارے بنائے اور ان میں یہ فوائد ہیں۔ (۸) ملاء اعلیٰ کے مقام پر پہنچ کر وہ کچھ سن ہی نہیں سکتے۔ (۹) ہٹانے کے لئے شیطانوں کو آگ کے شعلے مارے جاتے ہیں۔ (۱۰) ہاں کوئی شیطان چوری سے کوئی کلمہ اچک لے۔ پھر بھی شہاب ثاقب اس کے پیچھے لگتا ہے۔ (۱۱) خیال تو کریں ان کی پیدائش مشکل ہے یا زمین و آسمان اور پہاڑوں کی۔ (۱۲) آپ ان کی تکذیب سے متعجب ہیں اور وہ آپ کے تعجب پر تمسخر اڑاتے ہیں۔ (۱۳) اور وعظ و نصیحت سے کوئی فائدہ نہیں اٹھاتے۔ (۱۴) جب کوئی معجزہ دیکھتے ہیں تو تمسخر اڑاتے ہیں۔ (۱۵) کہتے ہیں یہ تو کھلم کھلا جادو ہے۔ (۱۶) کیا مرنے کے بعد ہمیں اٹھایا جائیگا۔ (۱۷) یا پہلے ہمارے باپ دادا کو بھی اٹھایا جائیگا۔ (۱۸) ہاں تمہیں ذلیل کر کے اٹھایا جائیگا۔ (۱۹) ایک ڈانٹ سے قبروں سے باہر آجاؤ گے۔ (۲۰) اس دن یہ کہو گے۔ (۲۱) یہی فیصلے کا دن ہے۔

### ربط بین الرکوعین (۱، ۲):

ماقبل میں مجرموں کا بیان تھا اور اس رکوع میں ان کی حسرت و افسوس کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ۲:

(۱) دعوت الی التوحید (۲) بضمن تذکیر بعد الموت۔ ماخذ (۱) آیت ۲۲، ۲۶ (۲) ۳۵، ۴۰، ۴۴، ۷۔

### ربط آیات:

(۲۲، ۲۳) ان ظالموں کو مع بیویوں کے اور ان کے معبودوں کے جہنم کی طرف لے جاؤ۔ ۲۴: ذرا ٹھہراؤ۔ ان سے سوال کیا جائیگا۔ (۲۵) کیوں ایک دوسرے کی مدد نہیں کرتے۔ (۲۶) آج تابع فرمان الٰہی ہو رہے ہیں۔ (۲۷، ۲۸) یہ آپس میں سوال و جواب ہوگا۔ ایک جماعت دوسری سے کہے گی تم نے ہمیں گمراہ کیا۔ (۲۹) وہ کہیں گے تم خود بے ایمان تھے۔ (۳۰) ہم نے

تم پر کوئی جبر نہیں کیا۔(۳۱) آج اللہ تعالیٰ کے فیصلے کے مطابق سب عذاب الٰہی کا مزہ چکھنے والے ہیں۔(۳۲) ہم بھی گمراہ تھے تمہیں بھی گمراہ کیا۔(۳۳) آج ضال اور مضل سب عذاب میں شریک ہونگے۔(۳۴) مجرموں کے ساتھ ہمارا سلوک ایسا ہی ہوتا ہے۔(۳۵) دنیا میں توحید خداوندی سے انہیں نفرت تھی۔(۳۶) دعوت توحید پر یہ کہا کرتے تھے کہ کیا پاگل اور شاعر کے کہنے پر ہم اپنے معبودوں کو چھوڑ دیں۔(۳۷) شاعر اور مجنون نہیں بلکہ سچی بات کہتا ہے اور پہلے نبیوں کی اس معاملہ میں تصدیق کرتا ہے۔(۳۸) انکار توحید سے یہ سزا پاؤ گے۔(۳۹) اپنے اعمال کی شامت پاؤ گے۔(۴۰) اخلاص فی العبادت والے بندے اللہ تعالیٰ کے عذاب سے محفوظ رہیں گے۔(۴۱) ان کے لئے رزق معلوم ہے۔(۴۲) یہ ان کا رزق معلوم ہے۔(۴۳) نعمتوں کی جنت میں عزت دی جائے گی۔(۴۴) تختوں پر ایک دوسرے کے سامنے بیٹھنے والے ہوں گے۔ (۴۵) ان پر شراب کے پیالوں کا دور چلے گا۔(۴۶، ۴۷) اس شراب کی یہ صفتیں ہیں۔(۴۸، ۴۹) ان صفات والی بیویاں انہیں ملیں گی۔(۵۰) ایک دوسرے سے جنت میں سوال کریں گے۔(۵۱) ایک کہے گا میرا ایک ساتھی تھا۔(۵۲) وہ مجھے یہ کہا کرتا تھا۔(۵۳) کیا مٹی اور ہڈیاں ہونے کے بعد ہمیں دوبارہ جزا وسزا ملے گی۔(۵۴) چلو اسے دیکھیں۔(۵۵) جھانکا تو دوزخ میں اسے پایا۔(۵۶) جنتی اسے کہے گا خدا تعالیٰ کی قسم تو تو مجھے بھی ہلاک کرنے والا تھا۔(۵۷) اللہ تعالیٰ کے فضل سے میں بچ گیا۔(۵۸، ۵۹) جتلاؤ کیا انکار کیا۔ انکار عذاب الٰہی کا عقیدہ صحیح نکلا۔(۶۰) قیامت کے دن کامیابی بڑی کامیابی ہے۔(۶۱) عمل کرنے والوں کو اس کے حصول کی کوشش کرنی چاہئے۔(۶۲) یہ جنت والی مہمانی بہتر ہے یا شجرۃ الزقوم کی مہمانی۔ (۶۳) یہ درخت کفار کے لئے آزمائش ہے۔ وہ اس کے منکر ہیں کہ آگ میں درخت کس طرح ہو سکتا ہے۔(۶۴) وہ دوزخ کی جڑ سے نکلے گا۔۶۵: اس کی شکل ایسی ہو گی۔(۶۶) دوزخی اس سے پیٹ بھرنے والے ہونگے۔(۶۷) وہ کھا کر اس پر سخت گرم پانی پئیں گے۔(۶۸) دوزخ کے ایک حصہ سے پانی پی کر پھر دوسرے حصے میں چلے جائیں گے۔(۶۹، ۷۰) یہ لوگ اپنے گمراہ باپ دادا کے نقش قدم پر چلنے والے ہیں۔(۷۱) پہلی اکثر امتیں اسی تقلید آبائی میں گمراہ ہوئیں۔ (۷۲) ان پہلے لوگوں میں بھی ہم نے ڈرانے والے بھیجے۔(۷۳) دیکھ لوں ان قوموں کا کیا حشر ہوا۔(۷۴) مگر توحید پرست اللہ تعالیٰ کے بندے اس عذاب سے بچا لئے گئے۔

### ربط بین الرکوعین (۲، ۳):

ماقبل میں منذرین بھیجنے کا ذکر تھا۔ "ولقد ارسلنا فیھم منذرین." اسی رکوع میں منذرین میں سے حضرت نوحؑ کا ذکر ہے۔

## خلاصہ رکوع ۳:

توحید پرستوں کی کامیابی۔ ماخذ آیت ۸۰،۸۱،۸۶،۸۷،۱۱۰،۱۱۱۔

## ربط آیات:

(۷۵) اپنی قوم سے تنگ آ کر ہمیں نوحؑ نے بلایا۔ ہم تو بہترین جواب دینے والے ہیں۔ (۷۶) ہم نے نوحؑ کو بمع اہل کے مصیبت سے بچا لیا۔ (۷۷) نوحؑ کے اولاد کے سوا اور کسی کی اولاد نہ بچی۔ (۷۸) اس کا ذکر خیر پچھلے لوگوں میں چھوڑا۔ (۷۹) اللہ تعالیٰ کی طرف سے نوحؑ پر سلام ہے۔ (۸۰) ہم نیکو کاروں کو یونہی بدلہ دیا کرتے ہیں۔ (۸۱) وہ ہمارے ایماندار بندوں میں سے تھے۔ (۸۲) دوسروں کو غرق کر دیا۔ (۸۳) نوحؑ کے دین پر ابراہیمؑ تھے (حالانکہ دونوں کے درمیان دو ہزار چھ سو چالیس سال کا فاصلہ ہے) مدارک۔ (۸۴) ابراہیمؑ نے اپنا دل خاص اللہ تعالیٰ کے سپرد کر دیا تھا۔ (۸۵تا۸۷) ابراہیمؑ نے اپنے باپ اور قوم سے کہا کہ اللہ تعالیٰ کے سوا جھوٹے معبودوں کی پرستش کرتے ہو۔ رب العلمین کے متعلق تمہارا کیا خیال ہے۔ (۸۸،۸۹) ایک دن توریہ کے طور پر ستاروں کی طرف دیکھ کر فرمایا کہ میں بیمار ہوں کیونکہ وہ لوگ ستارہ پرست تھے۔ (۹۰) اتنا سن کر وہ چلے گئے۔ (۹۱،۹۲) ان کے معبودوں سے جا کر کہا کہ یہ چیزیں کیوں نہیں کھاتے اور بولتے کیوں نہیں۔ (۹۳) دائیں ہاتھ سے مار کر سب کو توڑ دیا۔ سوائے بڑے بت کے۔ (۹۴) وہ لوگ دوڑتے ہوئے ابراہیمؑ کے پاس آئے۔ (۹۵،۹۶) انہوں نے جواب دیا اللہ تعالیٰ خالق کو چھوڑ کر ان کی عبادت کرتے ہو۔ (۹۷) انہوں نے فیصلہ یہ کیا۔ ایک چاردیواری بنا کر اس میں آگ جلا کر اسے ڈال دو۔ (۹۸) وہی اپنے مکر میں ناکام رہے۔ (۹۹) اس واقعہ کے بعد اللہ تعالیٰ نے انہیں ہجرت کی اجازت دی۔ اعزہ کو چھوڑ کر ابراہیمؑ نے ہجرت کی۔ (۱۰۰) ابراہیمؑ نے یہ دعا کی۔ (۱۰۱) ہم نے انہیں ایک بردبار لڑکے کی خوشخبری دی۔ ۱۰۲: اب اس لڑکے کے حلم کا ثبوت ایک واقعہ سے دیا جاتا ہے۔ انبیاءؑ کے خواب وحی ہوتے ہیں۔ باپ اور بیٹے میں یہ سوال و جواب ہوا۔ (۱۰۳تا۱۰۶) جب باپ بیٹے نے سر تسلیم خم کر دیا تو ہم نے آواز دی کہ آپ نے خواب سچا کر دکھایا۔ یہ ایک امتحان تھا۔ (جس میں آپ کامیاب نکلے)۔ (۱۰۷) بیٹے کے عوض میں ایک مینڈھا ہم نے ذبح کے لئے انہیں دیا۔ (۱۰۸) اسی اطاعت و فرمانبرداری کے باعث ہم نے ان کا ذکر خیر پچھلی امتوں میں چھوڑا۔ (۱۰۹) اللہ تعالیٰ کی طرف سے ان کے حق میں پیغام سلامتی ہے۔ (۱۱۰) نیکو کاروں کو ہم اسی طرح جزائے خیر دیا کرتے ہیں۔ (۱۱۱) یہ ہمارے ایماندار بندوں میں سے تھے۔ (۱۱۲) چونکہ ابراہیمؑ نے اعزہ و اقربا چھوڑے تھے اس لئے اللہ تعالیٰ نے اسحٰقؑ کی خوشخبری عطا فرمائی۔ (۱۱۳) ہم نے ابراہیمؑ اور اسحٰقؑ کو برکت عطا

فرمائی۔

## ربط بین الرکوعین(۳،۴):

ماقبل میں حضرت نوحؑ اور حضرت ابراہیمؑ کا واقعہ بیان ہوا اس رکوع میں حضرت موسیٰ اور حضرت ہارونؑ کا واقعہ ہے اللہ تعالیٰ کا قول ہے۔"ولقد مننا علی موسیٰ وھارون."

## خلاصہ رکوع ٤:

توحید پرستوں کی کامیابی۔ ماخذ آیت ۱۲۱،۱۲۲،۱۲۵،۱۲۶،۱۲۸،۱۳۱،۱۳۲

### ربط آیات:

(۱۱۴)موسیٰ اور ہارونؑ پر ہم نے احسان کیا۔(۱۱۵)انہیں بمع قوم کے بڑی مصیبت سے بچایا۔(۱۱۶)ان کی مدد کی اور غالب کیا۔(۱۱۷)ایک واضح کتاب (تورات) عطا فرمائی۔۱۱۸:انہیں صراط مستقیم کی رہنمائی فرمائی۔(۱۱۹)ان دونوں کا ذکر خیر پچھلوں میں باقی رکھا۔(۱۲۰)ان دونوں پر اللہ تعالیٰ کی طرف سے سلامتی ہے۔(۱۲۱)نیکو کاروں کو ایسا بدلہ ہم دیا کرتے ہیں۔(۱۲۲)یہ دونوں ہمارے مومن بندوں میں سے تھے۔(۱۲۳)الیاسؑ بھی رسولوں میں سے ہیں۔(۱۲۴)اپنی قوم سے فرمایا۔(۱۲۵)احسن الخالقین کو چھوڑ کر بعل کی پرستش کرتے ہیں۔(۱۲۶)جو تمہارا اور تمہارے پہلے باپ دادا کا رب ہے۔(۱۲۷)انہوں نے جھٹلایا۔یہ بھی عذاب جہنم میں گرفتار کیے جائیں گے۔(۱۲۹)ہم نے ان کا ذکر خیر باقی رکھا۔(۱۳۰)اللہ تعالیٰ کی طرف سے الیاسؑ پر پیغام سلامتی ہے۔(۱۳۱)نیکو کاروں کو ہم ایسا ہی بدلہ دیا کرتے ہیں۔(۱۳۲)وہ ہمارے مومن بندوں میں سے تھے۔(۱۳۳)لوطؑ بھی رسولوں میں سے تھے۔(۱۳۴تا۱۳۶)ہم نے لوطؑ کو بمع اہل کے سوائے ایک بڑھیا کے نجات دے کر باقی ساری قوم کو تباہ کر دیا۔(۱۳۷،۱۳۸)تم ان کی بستیوں میں سفر شام میں کبھی دن کو کبھی رات کو گزرتے ہو۔تمہیں اتنی عقل نہیں کہ ان سے سبق حاصل کرو اور توحید کے قائل ہو جاؤ۔

## ربط بین الرکوعین(٤،٥):

ماقبل میں متعدد انبیاءؑ کے واقعات مذکور ہوئے اسی رکوع میں حضرت یونسؑ کا واقعہ مذکور ہے۔

## خلاصہ رکوع ٥:

توحید پرستوں کی کامیابی۔ ماخذ آیت ۱۷۱۔

ربط آیات:

(۱۳۹) یونسؑ رسولوں میں سے ہیں۔(۱۴۰) جب بھاگے۔(۱۴۱) پھر کشتی میں قرعہ ڈالا تو قرعہ انہیں پر پڑا۔(۱۴۲) قرعہ کے دن کشتی سے نکل کر سمندر میں کود پڑے تا کہ باقی لوگ بچ جائیں۔ اللہ تعالیٰ کے حکم سے انہیں مچھلی نے نگل لیا۔(۱۴۳،۱۴۴) اگر لا الہ الا انت سبحانك الخ نہ پڑھتے اور اللہ تعالیٰ کا فضل شامل حال نہ ہوتا تو قیامت تک مچھلی کے پیٹ میں رہتے۔(۱۴۵) پھر ہم نے انہیں میدان میں بیماری کی حالت میں لا پھینکا۔(۱۴۶) کدو کے بیل ان پر سایہ کے لئے چڑھادی۔(۱۴۷) ایک لاکھ یا اس سے زیادہ کی طرف انہیں بھیجا۔(۱۴۸) پھر وہ لوگ ایمان لے آئے۔(۱۴۹) اب ان سے پوچھئے کہ اس قادر مطلق خدا کے لئے بیٹیاں اور تمہارے لئے بیٹے ہیں۔(۱۵۰) کیا فرشتوں کو عورتیں بنانے کے وقت یہ موجود تھے۔(۱۵۱،۱۵۲): یہ جھوٹ بکتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ کی اولاد ہے۔(۱۵۳) کیا اس نے بیٹوں کی بجائے بیٹیوں کو چن لیا ہے۔(۱۵۴،۱۵۵) سمجھتے نہیں کیسا برا فیصلہ کر رہے ہو۔(۱۵۶) اس جھوٹ پر کوئی دلیل بھی ہے۔(۱۵۷) اگر سچ ہے تو ثبوت دو۔(۱۵۸) فرشتے نہیں بلکہ شیطانوں اور اللہ تعالیٰ کے درمیان یہ رشتہ جوڑتے ہیں۔ حالانکہ جنوں کو معلوم ہے کہ وہ بھی برائی کے باعث عذاب الٰہی میں گرفتار ہوں گے۔(۱۵۹) اللہ تعالیٰ اس قسم کے بیہودہ معتقدات سے پاک ہے۔(۱۶۰) مگر اللہ تعالیٰ کے مخلص بندے اس عذاب سے محفوظ رہیں گے۔(۱۶۱) تم اور تمہارے معبود۔(۱۶۲،۱۶۳) تم اس غلط راستے پر نہیں ڈال سکتے۔ مگر اس شخص کو جہنم میں داخل ہونے والا ہے۔(۱۶۴ تا ۱۶۶) ملائکہ عظام تو تابع فرمان الٰہی ہیں چنانچہ جبرئیلؑ کا یہ بیان ہے کہ ہم میں سے ہر ایک کا درجہ معین ہے ہم سب اس کی غلامی میں صف بستہ ہیں اور سب اسکی تسبیح کرنے والے ہیں۔(۱۶۷) پہلے یہ کفار کہا کرتے تھے۔(۱۶۸) مگر پہلے لوگوں کی طرح ہمارے ہاں بھی کتاب الٰہی آتی۔(۱۶۹) تو اللہ تعالیٰ خاص بندے بنتے۔(۱۷۰) جب کتاب آئی تو انکار کر گئے۔ عنقریب اس کا نتیجہ دیکھ لیں گے۔(۱۷۱،۱۷۲) انبیاءؑ کی مدد کرنا ہمارا فیصلہ ہے۔(۱۷۳): اور ہمارا لشکر ہی غالب رہے گا۔(۱۷۴) ایک وقت تک انہیں رہنے دیجئے۔(۱۷۵) آپ بھی دیکھ لیں گے اور وہ بھی دیکھ لیں گے۔(۱۷۶) ہمارے عذاب کے متعلق جلدی کرتے ہیں۔(۱۷۷) جس دن اس کے صحن میں آئے گا وہ صبح ان کے حق میں بہت بری ہو گی جنہیں پہلے ڈرایا جا چکا تھا۔(۱۷۸) ایک وقت تک ان سے اعراض کیجئے۔(۱۷۹) آپ بھی دیکھ لیں گے اور یہ بھی دیکھ لیں گے۔(۱۸۰) تیرا رب تمام ان معبودوں کی شرکت سے پاک ہے جنہیں یہ شریک بناتے ہیں۔(۱۸۱) انبیاءؑ پر اللہ تعالیٰ کی طرف سے سلامتی کا پیغام ہے۔(۱۸۲) سب تعریف اللہ تعالیٰ کے لئے ہے۔

# سورۃ صٓ

## سورۃ صٓ مکیۃ، نزلت بعد سورۃ القمر

### سورۂ صٓ کا سورۂ الصّٰفّٰت سے ربط:

(۱) سورۃ الصّٰفّٰت کے آخر میں اہل مکہ سے شکایت کی گئی۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا۔ "لو ان عندنا ذکرا من الاولین. لکنا عباد اللّٰہ المخلصین." سورۂ ص کی ابتداء میں اسی ذکر کا بیان ہے اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں۔ "صٓ والقرآن ذی الذکر."

(۲) سورۂ الصّٰفّٰت کے آخر میں توحید کا مضمون بیان کیا گیا اللہ تعالیٰ نے فرمایا "والحمد للّٰہ رب العٰلمین." اس سورۃ میں بھی توحید، رسالت اور ردِ شرک کا مضمون ہے۔

### تسمیہ سورۃ صٓ:

(بسم اللّٰہ) المتجلی بکمالاتہ فی رسولہ و کتابہ (الرحمن) بارسال و انزالہ (الرحیم) باظھار کمالاتھما لخواصہ.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو کہ اپنے رسول ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) اور اپنی کتاب میں اپنے کمالات کے ساتھ جلوہ نما ہے۔ جس نے اپنے رسول ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کو بھیج کر اپنی کتاب کو نازل کر کے بڑی مہربانی کی۔ جس نے اپنے خاص بندوں کے سامنے رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) اور اپنے کتاب (قرآن مجید) کے کمالات کو ظاہر کر کے بڑا رحم کیا۔

### وجہ تسمیہ سورۃ صٓ:

سورت صٓ کو صٓ اس لیے کہتے ہیں کہ اس کی ابتداء ص والقرآن پر اللہ تعالیٰ کے قسم کھانے سے ہوئی ہے۔ اور یہ لفظ اس سورت کے علاوہ قرآن کے کسی اور سورت میں وارد نہیں ہوا ہے۔

روی عن ابن عباسؓ قال: نزلت سورۃ صٓ بمکۃ. (الدر المنثور: ج۷ ص ۱۴۲)

ترجمہ: حضرت ابن عباسؓ سے روایت ہے: فرمایا کہ سورت صٓ مکہ میں نازل ہوئی۔

موضوع سورۃ:

تمام امم سابقہ کی تباہی کا باعث تکذیب رسل ہی تھا۔ اگر یہ لوگ ادب وانابت الی اللہ اختیار کرلیں تو بچ سکتے ہیں۔

فضیلت سورۃ ص:

عن ابی بن کعبؓ عن رسول اللہ ﷺ من قرأ سورۃ" ص" کان له بوزن کل جبل سخره اللّٰه لداود عشر حسنات وعصمه أن یصّر علی ذنب صغیر أو کبیر.

(تفسیر الوسیط للواحدی:۵۳۷/۳،تفسیر حدائق الروح والریحان:۲۰۵/۲۴،الکشاف:۳۳۷/۳)

حضرت ابی بن کعبؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا: جو سورت "ص" پڑھا کرے اس کے لئے ہر اس پہاڑ کے عوض جس کو اللہ تعالیٰ نے داؤدؑ کے تابع کیا دس نیکیاں ہوں گی اور اس کو گناہ کبیرہ وصغیرہ پر اصرار سے بچا رکھے گا۔

خواب میں سورۂ "ص" پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۂ "ص" پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا مال زیادہ ہوگا اور بزرگ ہوگا۔ (تعبیر الرّؤیا:۳۵۶)

ترتیب جمعی (38) ترتیب نزولی (38) آیات (88) رکوعات (5) کلمات (731) حروف (3066) زبر (1061) زیر (420) پیش (233) دو زبر (23) دو زیر (31) دو پیش (43) کھڑا زبر (104) کھڑی زیر (6) الٹا پیش (24) جزم (512) شد (222) مد (45)

خلاصہ رکوع ۱:

قرآن ذی الذکر کے پہنچانے والے کو جادوگر کہہ رہے ہیں۔ حالانکہ تمام امم سابقہ کی تباہی کا باعث یہی انکار تھا۔ ماخذ آیت ۱۴،۴۔

ربط آیات:

(۱) قرآن ذی الذکر گواہ ہے کہ رسول اللہ ﷺ تسلیما کثیرا کثیرا سچے ہیں۔ (۲) کفار ماننے سے تکبر کر رہے ہیں اور آپ کے مخالف ہیں۔ (۳) ان سے پہلے اسی تکذیب کے باعث کئی امتیں عذاب میں مبتلا ہوئیں۔ پھر اس وقت چیخ پکار کی کہ وہ وقت نجات کا نہیں تھا۔ (۴) کفار مکہ منذر کے آنے سے متعجب ہیں اور کہتے ہیں کہ آپ جادوگر ہیں۔ (۵) یہ عجیب چیز ہے کہ

خدا تعالیٰ فقط ایک ہے۔(٦) ایک جماعت یہ تلقین کر رہی ہے۔(٧) ہم نے پہلے کبھی یہ نہیں سنا۔لہٰذا یہ جھوٹ معلوم ہوتا ہے۔(٨) کیا اللہ تعالیٰ نے ذکر الٰہی کے لئے اسی کو(رسول ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً) کو چن لیا ہے۔(٩) کیا ان کے قبضہ میں خدا کی رحمت کے خزانے ہیں جسے یہ نہ چاہیں نہ دیں۔(١٠) کیا زمین و آسمان کی بادشاہی ان کے قبضہ میں ہے۔(١١) احزاب کفار کی شکست کھائیں گے۔مقابلہ کر کے دیکھ لیں۔پہلے بھی احزاب لے شکست کھائی گے۔(١٢ تا ١٤) کفار کی پہلی جماعتوں نے ہمیشہ شکست کھائی اور اس کا باعث اصلی فقط تکذیب رسل تھا۔اللہ تعالیٰ نے انبیاءؑ کی حمایت فرمائی۔

## ربط بین الرکوعین(١،٢):

گزشتہ رکوع میں منکرین اور مکذبین کا بیان تھا اس رکوع میں ان کی وعید اور عذاب کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ٢:

اب بھی ادب و انابت الی اللہ اختیار کر لیں تو رحمت الٰہی ان کو ڈھانپنے کے لئے تیار ہے۔ماخذ آیت (٢٤،٢٥)۔نوٹ:قصص عبرت کے لئے ہوتے ہیں۔اس قصہ سے معلوم ہوا کہ انابت و استغفار سے رحمت الٰہی عود کر آتی ہے۔

ربط آیات:

(١٥) منکرین رسالت اس چیز کے منتظر ہیں۔(١٦) جہالت سے یہ دعا کرتے ہیں۔(١٧) آپ ان کے خرافات سن کر صبر کریں۔داؤدؑ کا قصہ یاد کریں۔(١٨،١٩) ہم لے پہاڑ اور پرندے ان کے تابع بنائے۔(٢٠) ان کی سلطنت کو لشکروں وغیرہ سے پختہ کیا۔(٢١) آپ نے وہ واقعہ سنا کہ دو خصم ان کے عبادت خانہ کی دیوار پھاند کر آئے۔٢٢:اندر جا کر انہوں نے واقعہ عرض کیا۔٢٣:اسکی ننانوے دنبیاں ہیں اور میری ایک ہے۔مجھ سے وہ ایک بھی لینا چاہتا ہے۔(٢٤) داودؑ نے فیصلہ فرمایا۔بعد میں انہیں متنبہ ہوا۔انہوں نے خیال کیا کہ یہ میرا امتحان تھا(کہ ہم نے آپ پر فصل خصومات بندگان کا فرض عائد کیا ہے اور آپ عبادت کے لئے اندر آبیٹھتے ہیں۔اگر اس وقت کوئی مقدمہ آجائے تو وہ لوگ کیا کریں) اس تنبیہ پر داودؑ جھٹ سربسجود ہوئے اور معافی مانگی۔(واللہ اعلم وعلمہ اتم)(٢٥) ہم نے معاف کردیا۔(٢٦) یاد فرما کر فرض منصبی یاد دلایا۔

## ربط بین الرکوعین(٢،٣):

گزشتہ رکوع میں رسالت کا مضمون تھا اس رکوع میں توحید کا مضمون ہے۔

## خلاصہ رکوع ۳:

ادب وانابت سے رحمت الٰہی ان پر عود کر سکتی ہے۔ ماخذ آیت ۳۰۔ نوٹ: اس آیت کے بعد حضرت سلیمانؑ کے ادب الی اللہ کا واقعہ ہے۔

## ربط آیات:

(۲۷) کافر خیال کرتے ہیں کہ یہ سارا نظام بے کار و بے نتیجہ ہے۔(۲۸) کیا ان دونوں جماعتوں سے سلوک یکساں ہوگا۔(۲۹) اسی امتیاز کے جتانے اور ہر ایک کے ساتھ خصوصی سلوک ہونے والا ہے اس کے بتانے کے لئے تو قرآن نازل ہوا ہے۔(۳۰) چنانچہ دیکھئے۔ سلیمانؑ ذرا غافل ہوتے ہیں اور پھر رجوع الی اللہ کرتے ہیں تو کیسی جزائے خیر پاتے ہیں۔(۳۱) جب پچھلے پہر ان پر عمدہ تیز رو گھوڑے پیش کئے گئے۔(۳۲) فرمایا یاد الٰہی سے مجھے مال نے غافل کر دیا۔ (۳۳) منگوا کر سب کو قربان کر دیا۔(۳۴) اور دوسرا یہ واقعہ پیش آیا۔ اس میں یاد الٰہی سے غافل ہو گئے تھے۔ انشاء اللہ کہنا بھول گئے تھے جب کہ اپنی ازواج کے ہاں اس نیت سے تشریف لے گئے تھے کہ مجاہدین ان میں سے پیدا ہو گے۔(۳۵) معافی کی درخواست کی اور یہ دعا ساتھ کی۔(۳۶) دعا قبول ہوئی اور یہ نعمت عطا ہوئی (معلوم ہوا کہ جو معافی کے لئے اللہ تعالیٰ کے دروازے پر آتا ہے خالی نہیں جاتا)۔(۳۷،۳۸) ہوا کے علاوہ شیطان بھی تابع بنائے۔ ۳۹: اب جسے چاہے دے اور جسے چاہے روک لے یہ تیرا اختیار ہے۔ ۴۰: سلیمانؑ کے لئے ہمارے ہاں اچھا مرتبہ اور عمدہ بازگشت ہے۔

## ربط بین الرکوعین (۳،۴):

گزشتہ رکوع میں حضرت داؤدؑ اور حضرت سلیمانؑ کا واقعہ مذکور تھا اس رکوع میں حضرت ایوبؑ کا واقعہ مذکور ہے۔

## خلاصہ رکوع ۴:

ادب وانابت الی اللہ رجوع رحمت الٰہی کے لئے اکسیر ہے۔ مخالفین کو یہ اختیار کرنی چاہئے۔ ماخذ آیت ۴۴۔

## ربط آیات:

(۴۱) ایوبؑ نے مصیبت کے وقت یہ دعا کی۔(۴۲) دعا کی استجابت بایں صورت ہوئی۔(۴۳) اس آزمائش کے بعد اللہ تعالیٰ نے پھر اہل وعیال دے دیا۔(۴۴) اور بیماری کے وقت کی قسم یوں پوری کر لو۔ جو صفت اللہ تعالیٰ کے ہاں ایوبؑ کی پیاری ہے۔ وہ رجوع الی اللہ ہے۔ اسی لئے فرماتے ہیں نعم العبد انه اواب کہ اتنی بڑی مصیبت میں بھی سوائے اللہ تعالیٰ کے کسی کی طرف رجوع نہیں کیا۔(۴۵) ان بندگان خدا کے حالات کا مشاہدہ کیجئے۔(۴۶) ان کا فرض منصبی ذکر آخرت تھا

یعنی اللہ تعالیٰ کی طرف جو رجوع ہونے والا ہے۔اسی کی یاد میں دن رات مشغول رہتے تھے۔واللہ اعلم۔(۴۷)اور اسی خوبی کے باعث ہمارے ہاں برگزیدہ تھے۔(۴۸) یہ بھی ہمارے برگزیدہ بندے تھے ان کے حالات میں انابت الی اللہ کا مطالعہ کیجئے۔(۴۹) یہ حالات نصیحت کے لئے ذکر کئے گئے ہیں اور قاعدہ کلیہ یہ ہے کہ تمام متقین کے لئے ہمارے ہاں بہترین جائے رجوع ہے۔(۵۰ تا ۵۲) متقین کے لئے یہ جزائے خیر ہے۔(۵۳) یہی وہ چیز ہے جس کا وعدہ دنیا میں لیا جاتا ہے کہ آخرت میں ملے گی۔۵۴: یہ بے حساب رزق ہے۔(۵۵ تا ۵۷) سرکشوں کی یہ سزا ہے۔۵۸: اس قسم کا اور بھی طرح طرح عذاب ہوگا۔(۵۹) تم متبوع اور تمہارے تابع سب جہنم میں داخل ہونے والے ہو۔ متبوع تابعداروں کو کہیں گے۔لا مرحباً بہم۔(۶۰) بلکہ تمہارے لئے مرحبا نہ ہو تم نے ہمیں اس جگہ پہنچایا۔(۶۱) تابعدار یہ دعا کریں گے۔(۶۲) دوزخی کہیں گے کہ جنہیں ہم برا سمجھا کرتے تھے وہ نظر نہیں آتے۔(۶۳) جن پر تمسخر اڑایا کرتے تھے، وہ داخل نہیں ہوئے یا ہوئے ہیں لیکن نظر نہیں آتے۔(۶۴) دوزخیوں کا یہ مکالمہ بالکل سچا ہو کر رہے گا۔

### ربط بین الرکوعین(۴، ۵):

گزشتہ رکوع میں نبی کریم ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کی رسالت کی تائید کے لئے متعدد انبیاءؑ کا بیان تھا اس رکوع میں نبی کریم ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کی رسالت کا بیان ہے۔

### خلاصہ رکوع ۵:

ضرورت انابت الی اللہ۔ ماخذ آیت ۸۲، ۸۳۔

### ربط آیات:

(۶۵): میرا کام انذار ہے اور معبود فقط اللہ تعالیٰ واحد قہار ہے۔(۶۶) معاندین اور مخالفین کے لئے قہار ہے ورنہ زمین و آسمان وما بینہما کا مربی فقط وہی ہے اور عزیز اور غفار بھی ہے۔(۶۷، ۶۸) اے مخالفین! یہ قرآن بڑی قابل قدر چیز ہے جس سے تم منہ موڑ رہے ہو۔(۶۹) جب ملاء اعلیٰ میں اس کا ذکر خیر تھا تو مجھے تو اس کا علم بھی نہیں تھا۔(۷۰) مجھے تو یہ حکم ملا کہ میں منذر رہوں۔تب میں نے اس کی تبلیغ شروع کی۔(۷۱) اس قرآن حکیم کی اتباع کی جو ضرورت ہے امید ہے کہ اس واقعہ سے تم سمجھ جاؤ گے۔اللہ تعالیٰ نے فرشتوں سے یہ فرمایا کہ میں مٹی سے انسان بنانے والا ہوں۔(۷۲) جب اسے بنا کر روح پھونک دوں تو اسے سجدہ کرنا۔(۷۳) فرشتوں نے حکم الٰہی کی تعمیل کی۔سر بسجود ہو گئے۔(۷۴) شیطان نے سجدہ نہیں کیا۔(۷۵) ابلیس سے سجدہ نہ کرنے کی وجہ دریافت کی گئی۔(۷۶) اس نے یہ جواب دیا۔(۷۷) اللہ تعالیٰ نے فرمایا آسمان سے

نیچے اتر جا۔ تو راندۂ درگاہ الٰہی ہو گیا ہے۔۷۸: قیامت تک تجھ پر لعنت ہے۔۷۹: درخواست کی مجھے قیامت تک مہلت مل جائے۔۸۰،۸۱: فرمایا اچھا۔ تجھے تحفہ اولیٰ تک مہلت ہے۔۸۲: کہا تیری عزت کی قسم سب بنی آدم کو گمراہ کرونگا۔۸۳: مگر جو خالص تیرے ہو جائیں گے انہیں گمراہ نہیں کر سکوں گا۔۸۴: اللہ تعالیٰ نے فرمایا میرا سچا فیصلہ بھی سن لو۔۸۵: تجھ سے اور تیرے متبعین سے دوزخ بھر دونگا۔(۸۶) انہیں کہہ دیجئے میں اس تعلیم قرآن پر تم سے کوئی اجرت نہیں مانگتا۔(۸۷) یہ تو سارے جہان والوں کے لئے نصیحت ہے۔۸۸: کچھ وقت کے بعد تمہیں اس کی صداقت معلوم ہو جائے گی۔

# سورة الزمر

## سورة الزمر مكية، نزلت بعد سورة سبإ

سورۂ زمر کا سورۂ ص سے ربط:

سورۃ ص کی ابتداء میں قرآن کا تذکرہ تھا اللہ تعالیٰ نے فرمایا۔"والقرآن ذی الذکر ." سورۂ زمر کی ابتداء میں بھی قرآن کا تذکرہ ہے اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں۔"تنزيل الكتاب من الله العزيز الحكيم."

تسمیۃ سورۃ زمر:

(بسم اللّٰه)المتجلي في كتابه بتفاصيل اسماء ه و صفاته واحكامه و افعاله واجمال ذاته (الرحمن)بتنزيله لبيان تلك التفاصيل (الرحيم)بانزاله البيان ذاته اجمالا.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو کہ اپنی کتاب قرآن مجید میں اپنی ذاتی ناموں، صفات، احکام، افعال اور ذاتی عادات خوبیوں کی تفصیل کے ساتھ جلوہ نما ہے۔ جس نے ان تفصیلات کی وضاحت کر کے بڑی مہربانی کی۔ جس نے اپنی ذات اقدس کی فی الجملہ وضاحت کر کے بڑا رحم کیا۔

وجہ تسمیہ سورۃ الزمر:

اس سورت کو سورت زمر اس لیے کہتے ہیں کہ اس میں اللہ تعالیٰ نے اہل جنت کے نیک بختو ں کے گروہ اور اہل جہنم کے بدبختوں کے گروہ کا ذکر کیا ہے۔ قال تعالیٰ: وسيق الذين كفروا الى جهنم زمرا، وقال تعالى: و سيق الذين اتقوا ربهم الى الجنة زمرا.

عن عائشۃؓ قالت :کان النبی ﷺ لا ینام علی فراشه حتی یقرأ بنی اسرائیل والزمر

(أخرجه الترمذی کتاب فضائل القرآن رقم حدیث:۲۹۲۵)

ترجمہ: حضرت عائشہؓ سے روایت ہے فرمایا : نبی ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً اس وقت تک بستر پر نہیں سوتے تھے جب تک سورت بنی اسرائیل اور زمر نہ پڑھ لیتے۔

## موضوع سورۃ:

اخلاص فی العبادۃ۔

## فضیلت سورۃ الزمر:

عن أبی لبابۃؓ قال: قالت عائشۃؓ: کان النبی ﷺ لاینام علی فراشه حتی یقرأ بنی اسرائیل والزمر.

(أخرجه الترمذی، کتاب فضائل القرآن: ۱۳۶/۲)

حضرت ابولبابہؓ سے روایت ہے کہ حضرت عائشہؓ نے فرمایا: کہ نبی کریم ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) اپنے بستر پر اس وقت نہیں سوتے تھے جب تک سورت بنی اسرائیل اور سورت زمر کی تلاوت نہ فرماتے۔

## خواب میں سورۃ الزمر پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الزمر پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ حق تعالیٰ اس کے گناہ معاف کرے گا۔ (تعبیر الرؤیا:۳۵۶)

ترتیب جمعی (39) ترتیب نزولی (59) آیات (75) رکوعات (8) کلمات (1192) حروف (4000) زبر (1316) زیر (621) پیش (519) دو زبر (34) دو زیر (29) دو پیش (28) کھڑا زبر (187) کھڑی زیر (19) الٹا پیش (22) جزم (847) شد (379) مد (60)

## خلاصہ رکوع ۱:

دعوت الی الاخلاص فی العبادۃ۔ بتذکیر الاء اللہ۔ ماخذ آیت ۲، ۳، ۴، ۵، ۶، ۸۔

## ربط آیات:

(۱): عزیز اور حکیم ذات سے اس کتاب کا نزول ہے۔ (۲) تنزیل کتاب اللہ کا مقصد یہ ہے کہ اخلاص فی العبادۃ اختیار کیا جائے۔ (۳) جو دین شرک سے پاک ہے وہی اللہ تعالیٰ کا مقبول دین ہے۔ (۴) اگر اللہ تعالیٰ کو بیٹے کی ضرورت ہوتی تو وہ

خود انتخاب کرتا یا ان کفار سے انتخاب کراتا۔وہ فقط اکیلا ہے زبردست طاقت والا۔(۵) سارے نظام کو اسی نے بنایا اور وہی چلا رہا ہے۔(۶) تمہیں بھی اس نے ایک جان سے بنایا ہے۔یہی تمہارا رب ہے اور معبود بھی۔بادشاہ بھی وہی ہے۔اسے چھوڑ کر کدھر جا رہے ہو۔(۷) اگر اس سے سرکش ہوجاؤ گے تو اسے تمہاری کوئی پرواہ نہیں اور اگر شکرگزار بنو گے تو اسے پسند کریگا اور اللہ تعالیٰ کے ہاں تم سب کو لوٹ کر جانا ہے۔وہ تمہارے تمام اعمال کی اطلاع تمہیں دے گا۔(۸) مصیبت کے وقت انسان اس کے دروازے کو کھٹکھٹاتا ہے۔کام ہونے کے بعد بھول جاتا ہے۔ایسے لوگوں کا ٹھکانہ دوزخ ہے۔(۹) کیا فرمانبردار اور نافرمان دونوں برابر ہوسکتے ہیں۔ہرگز نہیں۔ان باتوں کو عقلمند ہی سمجھ سکتے ہیں۔

## ربط بین الرکوعین(۱،۲):

گزشتہ رکوع میں عبادت کے اندر اخلاص کا بیان تھا اس رکوع میں بھی اخلاص کا بیان ہے اور ساتھ تقویٰ کا بیان بھی ہے۔

## خلاصہ رکوع ۲:

الدعوت الی الاخلاص فی العبادۃ بالتذکیر بما بعد الموت۔ماخذ آیت ۱۱،۱۴،۱۶،۱۷،۲۰۔

### ربط آیات:

(۱۰) اے ایمان والو! تقویٰ اختیار کرو۔اگر ہجرت کی ضرورت ہو تو ہجرت کر جاؤ۔(۱۱) رسول اللہ ﷺ تسلیما کثیراً کثیراً کو اخلاص فی العبادت کا حکم دیا گیا ہے۔(۱۲) آپ کو حکم ہوا ہے کہ سب سے پہلے آپ اسلام کا صحیح نمونہ بن کر دکھائیں۔(۱۳) اگر خدانخواستہ بفرض محال مجھ سے اس کی خلاف ورزی ہو جائے تو مجھے بھی گرفت ہوسکتی ہے۔(۱۴) میں تو اخلاص فی العبادہ کے حکم کی پوری تعمیل کرتا ہوں۔۱۵: اگر تم نہیں مانتے تو جس کی عبادت دل چاہے کرو۔لیکن قیامت کے دن نقصان اٹھاؤ گے۔(۱۶) اخلاص فی العبادۃ اختیار نہ کرنے کی یہ سزا ہے۔(۱۷) اخلاص فی العبادۃ اختیار کرنے والوں کے لئے مبارک ہے۔(۱۸) جو احسن القول یعنی قرآن سنتے ہیں اور اس کا اتباع کرتے ہیں۔(۱۹) جس پر دوزخ میں جانے کا فیصلہ ہو چکا ہے۔کیا آپ اسے جہنم سے بچا سکتے ہیں۔(۲۰) جن لوگوں نے اخلاص فی العبادۃ اختیار کیا اور اللہ تعالیٰ سے ڈرے ان کی یہ جزا ہے۔(۲۱) اگر دنیا کی زندگی کی تصویر دیکھنا چاہیں تو نباتات کی زندگی کا بغور مطالعہ کریں۔پھر اس بے بقا زندگی میں کس طرح خالق و مالک سے طغیان و سرکشی اختیار کر لیتے ہیں لیکن عقل ہو تو سمجھیں۔

## ربط بین الرکوعین(۲،۳):

گزشتہ رکوع میں عبادت کے اندر اخلاص کا بیان تھا اس رکوع میں بھی عبادت کے اندر اخلاص کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ۳:

الدعوت الیٰ الاخلاص فی العبادات بالتذکیر با یام اللہ۔ ماخذ آیت ۲۵،۲۹

### ربط آیات:

(۲۲) کیا وہ لوگ جن کی شرح صدر اللہ تعالیٰ سے اسلام کے لئے ہو چکی ہے اور قسوۃ قلبی والے برابر ہو سکتے ہیں۔ ہرگز نہیں۔(۲۳) قرآن حکیم تو ایسا مؤثر ہے بشرط یہ کہ شرحِ صدر اللہ تعالیٰ کی طرف سے ہو تب یہ تاثیر محسوس ہوتی ہے۔(۲۴) کیا عذاب الٰہی کے سامنے اپنا منہ دینے والا اور عذاب الٰہی سے بچنے والا یہ دونوں برابر ہو سکتے ہیں۔(۲۵،۲۶) پہلے لوگوں نے بھی تعلیم حق کو جھٹلایا۔ دنیا میں بھی ذلت اٹھائی اور آخرت کے عذاب کا بھی مستحق ٹھہرایا۔(۲۷) ہم نے لوگوں کے لئے اس قرآن میں ہر طرح کی مثالیں پیش کیں تاکہ انہیں نصیحت حاصل ہو۔(۲۸) قرآن کو عربی میں نازل فرمایا تاکہ یہ تقویٰ حاصل کر سکیں (اگر عجمی زبان میں قرآن نازل ہوتا تو یہ عرب سمجھ نہ سکتے)۔(۲۹) مسئلہ توحید کے سمجھنے کے لئے یہ کیسی عمدہ مثال ہے۔ اس قسم کی مثالیں سمجھانے میں اللہ تعالیٰ قابل تعریف ہے لیکن اکثر آدمی نہیں سمجھتے۔(۳۰) اگر نہیں مانتے تو آپ نے اور انہوں نے مر کر اللہ تعالیٰ کے ہاں آنا تو ہے۔(۳۱) تم سب لوگ قیامت کے دن ایک دوسرے سے حق لینے کے لئے آپس میں جھگڑا کرو گے۔

## ربط بین الرکوعین (۳، ٤):

گزشتہ رکوع کے آخر میں مثال کے انداز میں شرک کی تردید بیان ہوئی اللہ تعالیٰ نے فرمایا۔ "ضرب اللّٰہ مثلا رجلا فیہ شرکاء۔" اتنی واضح مثال کے بعد اگر کوئی شرک کرے تو اس سے بڑا ظالم کون ہوگا جو اللہ تعالیٰ پر جھوٹ باندھتا ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں۔ "فمن اظلم ممن کذب علی اللہ...... "الخ.

## خلاصہ رکوع ٤:

اخلاص فی العبادۃ والوں کے لئے حمایت الٰہی کا اعلان۔ ماخذ آیت ۳۶،۳۸۔

### ربط آیات:

(۳۲) خدا تعالیٰ پر جھوٹ بولنے اور سچی تعلیم کی تکذیب کرنے سے بڑھ کر اور کیا ظلم ہو سکتا ہے۔(۳۳) جو سچ لائیں اور سچ کی تصدیق فرمائے وہ اللہ تعالیٰ کے متقی بندے ہیں۔(۳۴) ان محسنین کی یہ جزا ہے۔(۳۵) ان کی غلطیاں معاف ہوں گی اور نیکیوں کی جزائے خیر ملے گی۔(۳۶) کیا اللہ اپنے بندے کے لئے کافی نہیں۔ آپ کو یہ مشرک دوسرے کا ڈر دلاتے ہیں

۔جسے اللہ تعالیٰ گمراہ کرے اسکا ہادی اور کون ہے۔(۳۷)اور جسے اللہ تعالیٰ ہدایت دے اس کو گمراہ کرنے والا کوئی نہیں۔(۳۸)اگران سے پوچھیں کہ زمین وآسمان کا خالق کون ہے تو یہی جواب دیں گے کہ اللہ تعالیٰ ہے۔ان سے زرا پوچھو کہ تمہارے معبودوں میں یہ طاقت ہے کہ اللہ تعالیٰ کے دیئے ہوئے ضرر کو روک سکیں یا رحمت الٰہی کو بند کرسکیں۔ان میں یہ طاقت ہرگز نہیں۔تو پھر ہمیں اللہ تعالیٰ کافی ہے جو سب سے بڑھ کر طاقتور ہے۔(۳۹)اگر تم اس دعوت کو نہیں مانتے تو عمل کیئے جاؤ میں بھی اپنے طریقہ پر عمل کیئے جاؤنگا تمہیں خود ہی معلوم ہو جائیگا۔(۴۰)پتہ لگ جائیگا کہ دائمی عذاب کس پر آتا ہے۔(۴۱)اس قرآن سے جو ہدایت پائے گا اس کا نفع اسی پر عائد ہوگا اور جو گمراہ رہے گا تو وہ خود ہی نقصان اٹھائے گا۔

## ربط بین الرکوعین(۴،۵):

گزشتہ رکوع میں توحید کے دلائل بیان ہوئے اس رکوع میں بھی توحید کے دلائل ہیں۔

## خلاصہ رکوع ۵:

تارکین اخلاص فی العبادت کے لئے شفاعت کی نفی۔ماخذ آیت ۴۳،۴۴،۴۵،۴۶۔

## ربط آیات:

(۴۲)تمہاری نیند پر بھی اسی وحدہ لاشریک لہ کا قبضہ ہے۔(۴۳)تمہارے معبود من دون اللہ اللہ تعالیٰ کے ہاں شفیع بھی نہیں ہوسکتے۔(۴۴)شفاعت کا مالک بھی وہی ہے۔جسے چاہے اجازت دے یا نہ دے۔(۴۵)یہ بے ایمان توحید خالص سے نفرت کرتے ہیں۔(۴۶)اے اللہ تعالیٰ ان لوگوں کے فیصلے تو ہی کریگا۔(ہم سے تو یہ سیدھے نہیں ہوتے)(۴۷)عذاب دیکھنے پر ساری دنیا اور اس جیسی اور دنیا بھی ہو تو وہ بھی دے کر جان چھڑانا چاہیں گے لیکن ان پر ایسا عذاب آئے گا کہ انہیں وہم وگمان بھی نہ تھا۔(۴۸)بد اعمالی کی شامت اس دن ظاہر ہو جائے گی۔(۴۹)انسان مصیبت کے وقت میں ہم سے کام نکال لیتا ہے۔پھر اپنی قابلیت پر گھمنڈ کرتا ہے۔(۵۰)اس قسم کے فقرے قارون وغیرہ نے بھی کہے۔(۵۱)ان پر شامت اعمال پڑی اور ان پر بھی پڑے گی۔(۵۲)کیا قبض وبسط ان کی قابلیت پر موقوف ہے۔ہرگز نہیں۔بلکہ اللہ تعالیٰ کے قبضہ میں ہے۔

## ربط بین الرکوعین(۵،۶):

گزشتہ رکوع میں منکرین کا بیان تھا اس رکوع میں منکرین کو توبہ کی طرف ترغیب دینے کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ۶:

اخلاص فی العبادت والوں کے لئے نجات کا اعلان۔ماخذ آیت ۵۳،۵۴،۶۱،۶۲۔

ربط آیات:

(۵۳)اللہ تعالیٰ سے اخلاص فی العبادت کا تعلق پیدا کرنے والوں کو اپنے گناہوں کے باعث مغفرت سے مایوس نہ ہونا پڑے۔(۵۴)اس کی طرف انابت اور رجوع کرو۔موت کے آنے سے پہلے جب آؤ گے معافی مل جائیگی۔(۵۵)اور اتباع قرآن کو اپنا شیوہ بنالو۔(۵۶) تاکہ پھر دست حسرت نہ ملنا پڑے۔(۵۷)یا یہ تمنا رہے کہ اللہ تعالیٰ نے اب ہدایت کر دی ہے۔(۵۸)اور یہ آرزو بھی پھر پوری نہ ہوگی۔(۵۹)اس وقت یہ جواب ملے گا۔(۶۰) مکذبین کے منہ اس دن سیاہ ہوں گے۔(۶۱) پرہیزگاروں کو اللہ تعالیٰ ہر خواری اور عذاب سے اس دن بچائے گا۔(۶۲) وہی ہر کام پر کارساز ہے۔لہٰذا دنیا یا قیامت کا نفع اٹھانا چاہتے ہو تو اس سے تعلق پیدا کرو۔(۶۳) آسمان اور زمین کی کنجیاں اسی کے قبضے میں ہیں۔

## ربط بین الرکوعین(۶،۷):

گزشتہ رکوع میں قیامت کا بیان تھا اس رکوع میں قیامت میں مؤمنین اور کافرین کو ملنے والے بدلے کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ۷:

ترک اخلاص فی العبادۃ کی سزا۔ماخذ آیت ۶۴،۶۵،۶۶،۶۷۔

ربط آیات:

(۶۴) کیا تم چاہتے ہو کہ اللہ تعالیٰ کے سوا دوسروں کی عبادت کروں۔(۶۵) حالانکہ شرک کے متعلق یہاں تک سخت حکم نازل ہو چکا ہے۔(۶۶) مجھے تو یہ حکم ملا ہے۔(۶۷) مشرکین نے اللہ تعالیٰ کی قدر نہیں پہچانی۔(۶۸) سارے جہان کو فنا کرنا یا زندہ کرنا اتنی دیر میں وہ کرسکتا ہے۔(۶۹) اس دن سارے فیصلے بارگاہ الٰہی میں صحیح صحیح ہوں گے۔(۷۰) ہر شخص اپنے اپنے اعمال کی جزا و سزا پالے گا۔

## ربط بین الرکوعین(۷،۸):

گزشتہ رکوع میں بعث بعد الموت کا ذکر تھا تو بعث بعد الموت کے بعد کیا ہوگا۔اسی رکوع میں اصولاً ان گروہوں کا ذکر ہے۔

## خلاصہ رکوع ۸:

مخلصین اور تارکین اخلاص کے نتائج اخروی۔ماخذ آیت ۷۲،۷۳،۷۴۔

ربط آیات:

۷۱:اخلاص فی العبادت سے انکار کرنے والوں کو جہنم کی طرف بھیجا جائے گا۔(۷۲) جہنم میں داخل کر کے دوام کا پیغام سنا دیا جائیگا۔(۷۳)اخلاص فی العبادت اختیار کرنے والوں کو جنت کی طرف بھیجا جائیگا۔(۷۴) داخل ہو کر اللہ تعالیٰ کا شکر بجالائیں گے۔(۷۵)اور قیامت کے دن ملائکہ عظام حافین حول العرش کو تسبیح وتحمید الٰہی میں مصروف پائیں گے اور انسانوں کے فیصلہ جات بالکل ٹھیک ہونگے۔اللہ تعالیٰ اپنے عدل وانصاف کے لحاظ سے قابل تعریف ہے۔

# سورة مومن

## سورة مومن مكية، نزلت بعد سورة الزمر

سورۃ مومن کا سورۃ زمر سے ربط۔

سورۃ زمر کی ابتداء میں قرآن کا ذکر تھا اللہ تعالیٰ نے فرمایا"تَنزِيلُ الْكِتٰبِ مِنَ اللّٰهِ الْعَزِيزِ الْحَكِيمِ" "سورۃ مومن کی ابتداء میں بھی قرآن کا ذکر ہے اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں"تَنزِيلُ الْكِتٰبِ مِنَ اللّٰهِ الْعَزِيزِ الْعَلِيمِ"

تسمیہ سورۃ مؤمن:

(بسم اللّٰه)المتجلى باسماء ه اجمالا وتفصيلا فى كتابه(الرحمن)بتفصيل اسماء ه بعد اجمالها(الرحيم) باجمالها بعد التفصيل.

ترجمہ:اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو کہ اپنی کتاب میں اپنے ناموں کے ساتھ اجمالی طور پر اور تفصیلی طور پر جلوہ نما ہے۔جس نے اپنے ناموں کے اجمالاً ذکر کرنے کے بعد تفصیل سے ذکر کر کے بہت بڑی مہربانی کی،جس نے تفصیل کے ساتھ ذکر کرنے کے بعد پھر اجمالاً مختصر ذکر کر کے بڑا رحم کیا۔

وجہ تسمیہ سورۃ المؤمن:

اس سورت کو سورت مؤمن اس لیے کہتے ہیں کہ اس میں آل فرعون میں سے ایک مرد مؤمن کا قصہ مذکور ہے۔قال تعالیٰ:

و قال رجل مؤمن....الخ

عن ابن عباسؓ :نزلت حم المؤمن بمكه . (الدرا لمنثور:۲۶۸.۷)

ترجمہ: حضرت ابن عباسؓ سے روایت ہے کہ حٰم ٓالمؤمن مکہ میں نازل ہوئی۔

موضوع سورۃ:

حوامیم سبعہ مکیہ ہیں۔ سب میں دعوت الی القرآن ہے البتہ ہر ایک کا عنوان علیحدہ ہے۔ چنانچہ سورۃ مؤمن کا موضوع مخالفین قرآن مجید کے لئے انذار ہے۔

نضیلت سورۃ المؤمن:

عن ابی ہریرۃؓ قال: قال رسول اللّٰہ ﷺ من قرأحم المؤمن الی (ألیہ المصیر)(سورۃغافر:الایات: ۲تا٤) وآیۃالکرسی حین یصبح حفظ بھا حتی یمسی،ومن قرأھما حین یمسی حفظ بھا حتی یصبح .

(أخرجه الترمذی، کتاب فضائل القرآن باب ما جاء فی سورة البقرة وآیة الکرسی: ۲/ ۱۳۰)

حضرت ابوھریرہؓ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا جو شخص حم المؤمن (الیہ المصیر) ت ک اور آیت الکرسی صبح کے وقت پڑھے تو شام تک وہ محفوظ رہے گا اور اگر شام کے وقت اس کو پڑھے تو صبح تک محفوظ رہے گا۔

خواب میں سورۂ مؤمن پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۂ مؤمن پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ ایمان دار اور مخلص ہوگا۔

(تعبیر الرّؤیا: ۳۵٦)

ترتیب جمعی (40) ترتیب نزولی (60) آیات (85) رکوعات (9) کلمات (1199) حروف (4960) زبر (1525) زیر (578) پیش (507) دوزبر (37) دوزیر (32) دوپیش (8) کھڑا زبر (107) کھڑی زیر (11) الٹا پیش (10) جزم (790) شد (102) مد (53)

خلاصہ رکوع ۱:

مخالفین قرآن کے لئے انذار ہے بضمن تذکیر بایام اللہ۔ ماخذ آیت ۵،٦۔

ربط آیات:

(۱) حروف مقطعات میں سے ہے۔ ان کی تفصیل سورہ بقرہ کے ابتداء میں ملاحظہ ہو۔ (۲) تنزیل کتاب عزیز کی طرف سے

ہے جو مخالف ہوگا منہ کی کھائے گا اور علیم نے نازل فرمایا ہے۔ وہ تمام حالات سے پورا آگاہ ہے۔(۳) مان جائیں تو غافر ہے۔نہ، مانیں اور اڑ جائیں تو شدید العقاب ہے۔(۴) کافر آیات الٰہی میں جھگڑتے ہیں۔ان کی تباہی یقینی ہے۔چند روزہ مہلت سے آپ کو غلط فہمی نہ ہو۔(۵) پہلے مکذبین امم کی طرح ان سے سلوک ہوگا۔(۶) تمام کفار کے لئے جہنم کا فیصلہ ہے۔(۷تا۹) حاملین عرش اور حافین حول العرش ملائکہ عظام تسبیح وتحمید الٰہی بیان کرتے ہیں اور مومنوں کے حق میں یہ دعائیں کرتے ہیں۔

## ربط بین الرکوعین (۱۔۲)

گزشتہ رکوع میں مومنین کا بیان تھا اس رکوع میں کافرین کا بیان ہے

## خلاصہ رکوع ۲:

مخالفین قرآن کے لئے انداز بضمن تذکیر بما بعد الموت۔ ماخذ آیت ۱۰، ۱۸۔

## ربط آیات:

(۱۰) قیامت کے دن مخالفین قرآن پر یہ زجر وتوبیخ ہوگی۔(۱۱) دنیا میں قرآن حکیم کی اطلاع سے مانتے نہیں تھے۔اب اعتراف کرتے ہیں۔(۱۲) یہ سزا تمہیں انکار توحید پر مل رہی ہے۔(۱۳) وہ اپنی قدرت کے بہتر کرشمے دکھاتا ہے لیکن جن قلوب میں انابت الی اللہ ہے وہ فوراً تسلیم کر جاتے ہیں۔(۱۴) اے مومنو! تم ایک اللہ کو پکارو۔اگر چہ کفار ناپسند کریں۔(۱۵) وہی مرتبے بلند کرنے والا ہے قیامت سے ڈرانے کے لئے جسے چاہے منذر بنائے اور اس پر وحی نازل فرمائے۔(۱۶) قیامت کے دن سوائے اللہ تعالیٰ کے اور کسی کی بادشاہی نہ ہوگی۔(۱۷) آج ہر شخص اپنے اعمال کے نتائج پائے گا۔(۱۸) قیامت کا دن ایسا خطرناک ہوگا۔اور ظالموں کو نہ کوئی دوست اور نہ کوئی شفیع ملے گا۔(۱۹) اللہ تعالیٰ کا علم اس قدر حاوی ہے کہ ترچھی آنکھ سے کوئی چیز دیکھی جائے اس کا بھی اسے علم ہے اور سینوں کے تمام راز جانتا ہے۔لہٰذا قیامت کے دن صحیح صحیح جزائے اعمال عطا فرمائے گا۔(۲۰) سارے فیصلے اس دن محض خدائے قدوس وحدہ لاشریک لہ کریگا۔

## ربط بین الرکوعین(۲۔۳)

گزشتہ رکوع میں مخالفین کا بیان تھا اس رکوع میں دنیا میں ان کے انجام بد کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ۳:

مخالفین قرآن کے لئے انذار بضمن بایام اللہ۔ ماخذ آیت ۲۱، ۲۲۔

ربط آیات:

(۲۱) زمین میں سیر کر کے دیکھیں کہ ان سے پہلے بڑی زبردست طاقت والوں کو اللہ تعالیٰ نے تباہ و برباد کر دیا اور کوئی انہیں بچا نہ سکا۔(۲۲) احکام الٰہی کے انکار کے سوا اور کوئی ان کا جرم نہیں تھا۔(۲۳، ۲۴) چنانچہ موسیٰ کا واقعہ بھی اسی کا شاہد ہے۔ فرعون نے احکام الٰہی کو جھٹلایا اور غرق ہوا۔(۲۵) جب موسیٰ اس کے پاس ہمارا پیغام لے کر گئے تو اس نے موسیٰ کے قوم پر یہ ظلم شروع کر دیا۔(۲۶) اور موسیٰ کے قتل پر آمادہ ہوا۔(۲۷) موسیٰ نے اپنے مولا حقیقی عزوجل مجدہ کی پناہ لی۔

## ربط بین الرکوعین (۳ . ٤)

گزشتہ رکوع میں حضرت موسیٰ اور آپ کی قوم کا واقعہ تھا اس رکوع میں بھی حضرت موسیٰ اور آپ کی قوم کا باقی ماندہ واقعہ مذکور ہے۔

## خلاصہ رکوع ٤:

مخالفین قرآن کے لئے انذار بضمن تذکیر بایام اللہ و بما بعد الموت۔ ماخذ آیت ۳۰، ۳۱، ۳۲۔

ربط آیات:

(۲۸) قوم فرعون میں سے ایک شخص کو اللہ تعالیٰ نے ایمان نصیب فرمایا ہے اور وہ بھی مخفی ہے۔ وہ فرعون کو موسیٰ کے قتل کے ارادہ سے روک رہا ہے۔(۲۹) اے میری قوم اگر اللہ تعالیٰ کا عذاب آئے گا تو تمہیں کون بچائے گا۔(۳۰، ۳۱) اس ایمان والے شخص نے اپنی قوم کی تذکیر بایام اللہ کی۔(۳۲) اے میری قوم دنیا کا عذاب تو بجائے خود رہا مجھے تو تم پر قیامت کے عذاب کا بھی ڈر ہے۔(۳۳) جس دن محشر سے رخصت ہو کر جہنم کی طرف جاؤ گے اس دن اللہ تعالیٰ کے عذاب سے بچانے والا تمہیں کوئی نہیں ملے گا۔ اصل بات یہ ہے جسے اللہ تعالیٰ گمراہ کرے اسے کون راہ دکھائے۔(۳۴) موسیٰ سے پہلے اللہ تعالیٰ نے یوسفؑ کو مصر میں مبعوث فرمایا تھا۔ تم نے اس پر بھی یقین نہ کیا۔(۳۵) آیات الٰہی میں باوجود کسی حجت نہ ہونے کے جھگڑنا اللہ تعالیٰ اور مومنوں کے ہاں بڑے غضب کی بات ہے۔(۳۶) فرعون نے اپنے وزیر ہامان سے کہا کہ ایک محل بنا دو۔(۳۷) تاکہ اوپر چڑھ کر موسیٰ کے خدا کو تو دیکھوں۔ میرے خیال میں تو یہ جھوٹا ہے۔

## ربط بین الرکوعین (٤ . ٥)

ماقبل سے مناسبت ظاہر ہے کہ یہاں ماقبل کا تتمہ ہے۔

## خلاصہ رکوع ۵:

مخالفین قرآن کے لئے انداز بضمن تذکیر بما بعد الموت، و بایام اللہ۔ ماخذ آیت (۱) ۴۳۔ (۲) ۴۵، ۴۶۔

ربط آیات:

(۳۸) اس مومن نے کہا اے میری قوم میں تمہیں سیدھا راستہ دکھاتا ہوں۔ (۳۹) دنیا کی زندگی بے بقا ہے اور آخرت دار القرار ہے۔ (۴۰) قیامت کے دن بدکار سزا پائیں گے اور نیکوکار جنت میں جائیں گے۔ (۴۱) اے میری قوم میں تو تمہیں نجات کی طرف بلاتا ہوں اور تم مجھے جہنم کی دعوت دیتے ہو۔ (۴۲) تم مجھے کفر اور شرک باللہ کی دعوت دیتے ہو۔ (۴۳) جس کی دعوت تم دیتے ہو وہ دنیا اور آخرت میں بے نتیجہ چیز ہے اور ایسے مسرف دوزخی ہونگے۔ (۴۴) جو میں تم سے کہہ رہا ہوں اس کی سچائی کا عنقریب تمہیں پتہ لگ جائیگا۔ میں اپنی کوشش ختم کر چکا۔ اب سپرد خدا کرتا ہوں۔ (۴۵) اللہ تعالیٰ نے اس بندہ کو بچایا اور فرعون والوں پر برا عذاب نازل ہوا۔ ۴۶: دنیا میں غرق ہوئے اور قبر میں روزانہ جہنم پر پیش کئے جاتے ہیں کہ یہ تمہارا ٹھکانہ ہے اور قیامت کے دن حکم ہوگا کہ انہیں اشد العذاب میں داخل کردو۔ (۴۷، ۴۸) دوزخ میں جا کر آپس میں اس طرح جھگڑیں گے۔ (۴۹) دوزخی دربان دوزخ سے یہ استدعا کریں گے۔ (۵۰) وہ جواب دیں گے کیا تمہارے پاس رسول اللہ تعالیٰ کی طرف سے روشن احکام نہیں لائے تھے۔ دوزخی مان جائیں گے ہاں لائے تھے۔ پھر وہ جواب دیں گے کہ پھر ایسے لوگوں سے ایک دن بھی عذاب کی تخفیف نہیں ہو سکتی۔

## ربط بین الرکوعین (۶.۵)

ماقبل میں کافروں کی ناامیدی کا بیان تھا اس رکوع میں مومنوں کی مدد کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ۶:

۱): مخالفین قرآن کے لئے انداز بضمن تذکیر بما بعد الموت۔ ماخذ آیت ۵۲، ۶۰۔

ربط آیات:

(۵۱) اللہ تعالیٰ کی طرف مدد اور انبیاءؑ اور ایمانداروں کے لئے ہوا کرتی ہے خواہ دنیا میں ہو یا آخرت میں۔ (۵۲) قیامت کے دن مخالفین توحید و قرآن کا کوئی عذر نہیں سنا جائیگا۔ اور ان پر لعنت ہے۔ (۵۳) ہم نے موسیٰؑ کو مجموعہ ہدایت تورات عطا فرمائی اور بنی اسرائیل کو اس کا وارث بنایا۔ ۵۴: وہ کتاب عقلمندوں کے لئے ہدایت و نصیحت تھی۔ (۵۵) آپ صبر کریں ان کی تباہی اور آپ کی نصرت کے متعلق اللہ تعالیٰ کا وعدہ سچا ہے۔ آیات الٰہی میں جھگڑا کرنے والے فقط تکبر کے باعث نہیں

مانتے۔(۵۷)ان کے دوبارہ پیدا کرنے سے زمین وآسمان کا پیدا کرنا زیادہ مشکل ہے چونکہ یہ لوگ دوبارہ پیدائش کے قائل نہیں اس لئے تسلیم احکام الٰہی کی ضرورت نہیں خیال کرتے۔(۵۸)اندھا اور بینا،مومن اور کافر بھلا برابر ہو سکتے ہیں۔(۵۹) قیامت یقیناً آنے والی ہے۔(۶۰) جو شخص اللہ تعالیٰ سے تعلق جوڑے گا عذاب قیامت سے بچ جائیگا ورنہ جہنم رسید ہوگا۔عبادت سے تکبر کرنے والے جہنم میں جائیں گے۔

## ربط بین الرکوعین(۶.۷)

ماقبل میں جھٹلانے والوں کا بیان تھا اس رکوع میں ان پر اتمام حجت کا بیان ہے

## خلاصہ رکوع ۷:

تذکیر بالآء اللہ یعنی جس خدا تعالیٰ کے احکام کی مخالفت سے ہم تمہیں ڈراتے ہیں وہ ان خوبیوں والا ہے۔ماخذ آیت ۶۱،۶۲،۶۴،۶۷،۶۸۔

## ربط آیات:

(۶۱)خدا تعالیٰ وہ ذات ہے جس نے دن اور رات بنایا۔اللہ تعالیٰ تو بڑے فضل والا ہے لیکن انسان ہی ناشکر گزار ہے۔(۶۲) ہر چیز کا پیدا کرنے والا ہی تمہارا رب اور معبود ہے۔(۶۳) جس طرح تم حق سے پھر رہے ہو۔ پہلے لوگ بھی اس طرح پھر گئے تھے۔(۶۴) جس نے زمین وآسمان بنایا۔تمہیں صورت دی اور عمدہ رزق عطا فرمایا۔یہی تمہارا رب اور معبود ہے۔(۶۵) وہ زندہ ہے اس کے سوا کوئی معبود نہیں۔(۶۶) مجھے تو فقط رب العٰلمین کی عبادت کی اجازت ہے اور تمہارے معبودوں کی عبادت سے منع کیا گیا ہے۔(۶۷) تمہارا خدا یہ ہے جس نے تمہیں اس طرح بنایا(ان علامتوں کے باوجود تمہیں اپنے رب سے تعارف پیدا نہیں ہوتا۔(۶۸) موت وحیات علم کی باگ اس کے قبضے میں ہے۔

## ربط بین الرکوعین(۷.۸)

ماقبل میں توحید کے دلائل تھے اس رکوع میں رسولوں کے ساتھ لڑنے والوں کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ۸:

مخالفین قرآن کے لئے انذار بضمن تذکیر بمابعد الموت۔ماخذ آیت ۷۰تا۷۲،۷۶تا۷۸۔

## ربط آیات:

(۶۹،۷۰) آیات اللہ میں جھگڑا کرنے والے اور انہیں جھٹلانے والے عنقریب اپنی غلطی کو سمجھ جائیں گے۔(۷۱) جب

گردنوں میں طوق ڈال کر زنجیروں میں جکڑ کر بند کر کے گھسیٹے جائیں گے۔(۷۲) پھر گرم پانی اور آگ سے ان کے پیٹ بھر دیئے جائیں گے۔(۷۳) تمہارے شریک کہاں ہیں۔(۷۴) اس دن شرک کا انکار کر جائیں گے۔(۷۵) یہ سزا اس جرم کی ہے۔(۷۶) دوزخ کے دروازوں سے جاؤ۔ توحید سے تکبر کرنے والوں کے لئے یہ برا ٹھکانہ ہے۔(۷۷) آپ ان کی مخالفت پر صبر کریں۔ ان پر عذاب یا آپ کے سامنے آئیگا۔ یا آپ کے انتقال کے بعد۔(۷۸) پہلے بھی انبیاءؑ آتے رہے۔ قاعدہ یہی ہے جب وعدہ عذاب آئیگا یعنی قیامت کا دن تو مبطل نقصان اٹھائیں گے۔

## ربط بین الرکوعین(۹.۸)

ماقبل میں رسالت کا مضمون تھا اس رکوع میں توحید کا مضمون ہے۔

## خلاصہ رکوع ۹:

تذکیر بآلاء اللہ و بایام اللہ۔ ماخذ آیت ۷۹، ۸۲۔

### ربط آیات:

خدا تعالٰی ایسا محسن ہے۔(۸۱) اللہ تعالٰی کی کن کن نشانیوں کا انکار کر سکتے ہو۔(۸۲) ان مخالفین قرآن سے بڑھ چڑھ کر زبردست طاقتور قوموں پر عذاب الٰہی آیا۔ ان کے ساز و سامان انہیں مطلق بچا نہ سکے۔(۸۳) انبیاءؑ ان کے پاس (تمہاری طرح) روشن احکام لائے۔ لیکن انہوں نے نہ مانا اور تمسخر اڑایا اور عذاب آیا۔(۸۴) جب عذاب آیا تب ایمان لائے۔ (۸۵) اس وقت ایمان نے کوئی فائدہ نہ پہنچایا پہلے بھی یہی طریقہ رہا اور ایسے وقت ہمیشہ منکرین حق نے نقصان اٹھایا۔






# سورة حمٓ السجدة

## سورة حمٓ السجدة مكية، نزلت بعد سورة الغافر

سورہ حم السجدہ کا سورۃ المؤمن سے ربط۔

سورۃ المومن میں قرآن مجید کا ذکر تھا "تَنزِيلُ الْكِتَابِ مِنَ اللَّهِ الْعَزِيزِ الْعَلِيمِ" اس سورۃ میں بھی قرآن مجید کا ذکر ہے "كِتَابٌ فُصِّلَتْ آيَاتُهُ قُرْآنًا عَرَبِيًّا لِّقَوْمٍ يَعْلَمُونَ"

تسمیہ سورۃ حٰم السجدۃ:

(بسم الله)المتجلي بكمالاته في تنزيله (الرحمن)بتفصيل آياته (الرحيم)بجعله قرآنا عربيا.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو قرآن مجید کے بتدریج نازل کرنے میں اپنے کمالات کے ساتھ جلوہ نما رہا۔ جس نے قرآن مجید کی آیتوں کی تفصیل کر کے بہت عنایت فرمایا۔ جس نے قرآن مجید کو آسان پڑھی جانے والی عربی زبان میں نازل کر کے خصوصی رحم فرمایا۔

وجہ تسمیہ سورۃ حٰم السجدہ:

اس سورۃ کو آیت سجدہ کی وجہ سے سورۃ حم سجدہ کہا جاتا ہے۔

عن الخليل بن مرة أن رسول الله ﷺ كان لاينام حتى يقرأ تبارك وحمٓ السجده

.(أخرجه البيهقي ،رقم الحديث:٢٤٧٩)

ترجمہ: خلیل بن مرہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ تسلیما کثیراً کثیراً اس وقت تک نہیں سوتے تھے جب تک سورت تبارک اور حم السجدہ نہ پڑھتے۔

موضوع سورہ:

دعوت الی القرآن ۔رحمن اور رحیم کی رحمت کے تقاضا سے قرآن نازل ہوا۔

فضیلت سورۃ حم السجدہ:

عن عبد اللّٰه بن عمروؓ قال:أتى رجل رسول الله ﷺ فقال:أقرئني يا رسول الله،فقال: اقرأ ثلاثا من ذوات آلرٓ فقال: كبرت سني واشتدقلبي وغلظ لساني قال:فاقرأ ثلاثا من ذوات حاميم.....الخ

(أخرجه ابو داؤد، کتاب الصلاة: ۵۷/۲)

حضرت عبداللہ بن عمروؓ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کے پاس ایک آدمی آیا اور عرض کیا کہ اے رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً)! مجھے کسی سورت کے متعلق فرمائیے کہ میں اس کو پڑھتا رہوں۔ آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا: آلـــــر والی سورتوں میں سے تین سورتیں پڑھا کرو۔ اس شخص نے عرض کیا "میں عمر رسیدہ ہو گیا ہوں، میرا دل سخت ہو گیا ہے اور میری زبان سخت ہو گئی ہے"۔ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا: کہ حامیم والی سورتوں میں سے کوئی تین سورتیں پڑھا کرو۔

## خواب میں سورۂ حم السجدہ پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورت حم السجدہ پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ وہ حق تعالیٰ کے مقربوں میں سے ہوگا۔ (تعبیر الرؤیا: ۳۵۶)

ترتیب جمعی (41) ترتیب نزولی (61) آیات (54) رکوعات (6) کلمات (796)

حروف (3350) زبر (1168) زیر (308) پیش (181) دو زبر (10)

دو زیر (15) دو پیش (0) کھوا زبر (39) کھڑی زیر (5) الٹا پیش (5) جزم (276) شد (105) مد (18)

## خلاصہ رکوع ۱:

دعوت الی القرآن اور بضمن القرآن دعوت الی التوحید مقصود ہے۔ ماخذ آیت ۲،۶۔

## ربط آیات:

(۱) حروف مقطعات میں سے ہے اس کی تفصیل سورۂ بقرہ کے ابتداء میں ملاحظہ ہو۔ (۲) رحمت الٰہی کے تقاضا سے قرآن نازل ہوا ہے۔ (۳) اس کی آیات سمجھ بوجھ رکھنے والے انسانوں کے لئے عربی زبان میں واضح طور پر بیان کر دی گئی ہیں۔ (۴) فرمانبرداروں کے لئے بشیر اور نافرمانوں کے حق میں نذیر ہے۔ (۵) مخالف کہتے ہیں ہم پر مختلف حجابات پڑے ہوئے ہیں۔ ہماری سمجھ میں نہیں آتا۔ (۶) انہیں کہہ دو کہ میں خود تو نہیں بناتا۔ بلکہ بذریعہ وحی پیغام توحید اور استغفار آیا ہے۔ اور مشرکین کی ہلاکت کا اعلان آیا ہے وہ سن لو۔ (۷) جو لوگ اللہ تعالیٰ کی راہ میں خرچ نہیں کرتے اور آخرت کے منکر ہیں ان کے لئے ہلاکت ہے۔ (۸) ایمان والوں کے لئے بے انتہا اجر ہے۔

## ربط بین الرکوعین (۱۔۲)

ماقبل میں مومنین کا بیان تھا اس رکوع میں کافرین کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ۲:

دعوت الی القرآن اور مقصود دعوت قرآن توحید ہے بضمن تذکیر بالآء اللہ وبایام اللہ۔ ماخذ آیت (۱) ۹، ۱۲ (۲) ۱۵، ۱۷۔

### ربط آیات:

(۹) کیا تم رب العلمین سے خصوصی تعلق پیدا کرنے کے منکر ہو۔ (۱۰) زمین میں پہاڑ بھی اسی نے بنائے اسی نے برکت عطا فرمائی۔ اسی نے اس چیز کے پیدا کرنے کا اندازہ لگایا۔ (۱۱) پھر آسمان کی طرف متوجہ ہوا۔ آسمان اور زمین بخوشی اس کے تابع فرمان ہوئے۔ (۱۲) پھر سات آسمان بنائے ہر آسمان میں اس کے احکام جاری کرائے۔ دنیا کے آسمان کو ستاروں سے مزین فرمایا۔ یہ ساری چیزیں عزیز اور علیم ذات کے اندازہ سے بنی ہیں۔ (۱۳) اگر اب بھی نہ مانیں تو انہیں پہلی قوموں کا سا ڈر دے دو۔ (۱۴) پہلی امتوں کو بھی نبیوں نے پیغام توحید عطا فرمایا اور انہوں نے تسلیم کرنے سے انکار کر دیا۔ چنانچہ قوم عاد نے اس پیغام کے تسلیم کرنے سے انکار کیا۔ (۱۶) ان پر یہ عذاب آیا۔ یہ تو دنیا کا عذاب تھا۔ آخرت کا عذاب تو اس سے بھی زیادہ سخت ہے۔ (۱۷) قوم ثمود کو بھی ہم نے ہدایت کی اور انہوں نے ہدایت پر گمراہی کو پسند کیا۔ ان پر بھی شامت اعمال کے باعث عذاب آیا۔ (۱۸) ایمان والے اس عذاب الٰہی سے بچ گئے۔

## ربط بین الرکوعین (۲۔۳)

ماقبل میں قوم ثمود کے دنیاوی عذاب کا بیان تھا اس رکوع میں اخروی عذاب کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ۳:

دعوت الی القرآن اور مقصود دعوت توحید ہے۔ بضمن تذکیر بما بعد الموت۔ ماخذ آیت ۱۹، ۲۰، ۲۳، ۲۵۔

### ربط آیات:

(۱۹) دشمنان خدا کو قیامت کے دن منظم کر کے کھڑا کیا جائیگا۔ (۲۰) اور ان کے اعضاء ان پر شہادت دیں گے۔ (۲۱) اپنی کھالوں کو یہ کہیں گے اور جواب مذکور پائیں گے۔ (۲۲) اے دشمنان حق تم اللہ تعالیٰ سے اپنے خیال میں چھپا کرتے تھے تم اپنے اعضاء سے نہیں چھپتے تھے۔ (۲۳) اللہ تعالیٰ کے متعلق تمہیں بدگمانی تھی۔ اسی نے تمہیں تباہ کیا۔ (۲۴) آج تمہارے لئے نجات کی کوئی صورت نہیں۔ (۲۵) چونکہ انہوں نے حق سے اعراض کیا تھا اس لئے ان کے ساتھی شیاطین بنا دیئے گئے

انہوں نے انہیں گمراہ رکھا۔ چنانچہ پہلی گمراہ ہونے والی امتوں کے ساتھ ان کے متعلق بھی یہی فیصلہ ہوا کہ یہ لوگ نقصان اٹھائیں گے۔

## ربط بین الرکوعین (۳۔۴)

ماقبل میں خاسرین کا ذکر تھا اللہ تعالیٰ نے فرمادیا "فَاَصۡبَحۡتُمۡ مِّنَ الۡخٰسِرِیۡنَ" اس رکوع میں خسارے کی وجہ مذکور ہے۔

## خلاصہ رکوع ٤:

دعوت الی القرآن اور مقصود دعوت قرآن دعوت توحید ہے۔ بضمن تذکیر بمابعد الموت۔ مأخذ آیت ۲۷، ۲۸۔

**ربط آیات:**

(۲۶) قرآن حکیم کے متعلق انہیں اس قدر عداوت ہے۔ (۲۷) اس عداوت کی یہ سزا پائیں گے۔ (۲۸) آیات الٰہی کے انکار کے باعث ہمیشہ دوزخ میں رہیں گے۔ (۲۹) شیاطین اور انسان جنہوں نے انہیں گمراہ رکھا ان کے متعلق دوزخ میں جا کر یہ فیصلہ کرینگے۔ (۳۰) توحید پرست موت کے وقت یہ بشارت دیئے جائینگے۔ (۳۱) فرشتے انہیں کہیں گے ہم تمہارے دنیا میں بھی تمہارے ساتھی ہیں۔ جو چاہو وہاں ملے گا۔ (۳۲) غفور ورحیم کی طرف سے یہ تمہاری مہمانی ہے۔

## ربط بین الرکوعین (٤۔٥)

اوپر ان لوگوں کا ذکر تھا جو کفر کی طرف لوگوں کو دعوت دیتے تھے "لَا تَسۡمَعُوۡا لِهٰذَا الۡقُرۡاٰنِ وَالۡغَوۡا فِيۡهِ" اب ان لوگوں کا ذکر ہے جو اللہ تعالیٰ کی طرف دعوت دیتے تھے "وَمَنۡ اَحۡسَنُ قَوۡلًا مِّمَّنۡ دَعَاۤ اِلَى اللّٰهِ..... الخ.

## خلاصہ رکوع ٥:

دعوت الی القرآن اور مقصود قرآن دعوت توحید ہے۔ بضمن تذکیر بالآء اللہ۔ ماخذ آیت ۳۳، ۳۷، ۳۸، ۳۹۔

**ربط آیات:**

(۳۳) اس سے بہتر اور کیا ہوسکتی ہے۔ (۳۴) نیکی اور برائی کبھی برابر نہیں ہوسکتی۔ برائی کے بدلہ میں نیکی کرنے سے یہ نتیجہ برآمد ہوگا۔ (۳۵) یہ صفت خاص لوگوں کو نصیب ہوتی ہے۔ (۳۶) اگر شیطان کبھی اس کے خلاف کرانا چاہے تو اللہ تعالیٰ کی پناہ میں آجائیں۔ (۳۷) ان اشیاء میں سے کوئی مسجود ہونے کے قابل نہیں۔ سجدہ کے لائق فقط سب کا خالق ہے۔ (۳۸) اگر یہ نہ مانیں تو آپ جانیں۔ فرشتوں جیسی مقدس ہستیوں کو تو عبادت الٰہی سے عار نہیں۔ (۳۹) جو مردہ زمین کو روزانہ زندہ کرتا ہے وہ مردہ انسانوں کو بھی زندہ کرسکتا ہے۔ انہیں اگر اس کا یقین ہوجائے تو پھر دعوت قرآن کو مان جائیں۔ (۴۰) ہماری

آیات سے اعراض کرنے والے ہم سے پوشیدہ نہیں۔ کیا جہنم میں جانے والے اور ہر عذاب سے محفوظ رہنے والے دونوں برابر ہو سکتے ہیں۔ (۴۱) منکرین قرآن سزا سے بچ نہیں سکتے۔ (۴۲) اور یہ کتاب باطل کے حملوں سے پورے طور پر محفوظ رہے گی۔ (۴۳) آپ سے وہی سلوک ہو رہا ہے جو پہلے انبیاءؑ سے ہوا ہے۔ فیصلہ یہی ہوگا۔ موافقوں کے لئے اللہ تعالیٰ ذو مغفرت اور مخالفین کے حق میں ذو عقاب الیم ہے۔ (۴۴) اگر قرآن عجمی زبان میں ہوتا تو پھر یہ اعتراض کرتے کہ رسول عربی اور قرآن عجمی۔ ایمان والوں کے لئے یہ ہدایت اور شفا ہے۔

## ربط بین الرکوعین (٦.٥)

ماقبل میں توحید و رسالت اور بعث بعد الموت کے دلائل کا بیان تھا اس رکوع میں بعث بعد الموت اور سابقہ مضمون کی تائید کے لیے انبیاء کے بعض واقعات مذکور ہوئے ہیں۔

## خلاصہ رکوع ٦:

دعوت الی القرآن اور مقصد دعوت قرآن دعوت توحید ہے۔ بضمن تذکیر بما بعد الموت۔ ماخذ آیت ۴۷، ۴۸۔

## ربط آیات:

(۴۵) موسیٰؑ کو جب تورات دی گئی تھی۔ تب بھی یہی ہوا تھا کہ اس کے موافق اور مخالف دو گروہ تھے۔ اسی طرح اب قرآن کے متعلق ہو رہا ہے۔ لہٰذا آپ گھبرائیں نہیں۔ (۴۶) جو اس کتاب کے احکام کو مان کر عمل کریگا، جزائے خیر پائے گا اور جو برائی کرے گا خود نقصان اٹھائے گا۔ (۴۷) آخرت اور دنیا کے تمام حالات کا پورا علم فقط اسی کی ذات میں محدود ہے۔ قیامت کے دن ان سے پوچھے گا کہ میرے شریک کہاں ہیں۔ یہی مشرک جواب دیں گے۔ ہم میں سے کوئی تیرے شریک کا قائل نہیں۔ (۴۸) سب معبود من دون اللہ بھول جائیں گے۔ (۴۹) یہ کافر بھی اللہ تعالیٰ سے ہمیشہ نیکی مانگتے ہیں اور اگر شامت اعمال کے باعث کبھی گرفت ہو جائے تو دروازہ الٰہی سے مایوس ہو جاتے ہیں (پھر دوسروں کے دروازوں پر جا گرتے ہیں)۔ (۵۰) اور اگر تکلیف کے بعد ہماری طرف سے اسے آرام پہنچے، کہتا ہے کہ یہ تو میرا حق ہے۔ (۵۱) نعمت کے وقت اللہ تعالیٰ کو بھلا دیتا ہے اور مصیبت کے وقت بڑی لمبی لمبی دعائیں کرتا ہے۔ (پہلی آیت اور اس میں کوئی تعارض نہیں ہے۔ یا تو مختلف اقوام کے یہ حالات ہیں اور یا انسان کے مختلف حالات ہیں۔ مثلاً بر میں اس کی مذکورہ بالا حالت ہوتی ہے اور بحر میں یہ حالت جو اس آیت میں مذکور ہے۔ (۵۲) اگر بالفرض یہ قرآن اللہ تعالیٰ کی طرف سے ہو اور تم نے انکار کیا۔ بتاؤ پھر تم سے زیادہ گمراہ کون ہوگا۔ (۵۳) ہم آیات آفاق و انفس سے ثابت کر دیں گے۔ کہ یہ قرآن منزل الرحمٰن

ہے۔(۵۴) دراصل یہ لوگ قیامت کے قائل نہیں۔اس لئے نہ گرفت الٰہی کا انہیں ڈر ہے اور نہ انہیں اصلاح کی ضرورت محسوس ہوتی ہے۔

# سورۃ الشوریٰ

## سورۃ الشوریٰ مکیۃ، نزلت بعد سورۃ حمٓ سجدۃ

سورہ شوریٰ کا سورہ حم السجدہ سے ربط۔

سورہ حم السجدہ میں رسالت کا اثبات اور نبی اکرم ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کو استقامت کا حکم تھا اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں "فَاسْتَقِيمُوا اِلَيه" اس سورۃ میں بھی استقامت کا حکم ہے اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں "فَاسْتَقِمْ كَمَا اُمِرتَ" (۲) گزشتہ سورت کی ابتداء میں قرآن کا بیان تھا اللہ تعالیٰ نے فرمایا "كتب فصلت ايته قرانا عربيا لقوم يعلمون" اس سورت میں بھی قرآن کا بیان ہے اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں "اَوحَينَا اِلَيكَ قُرانًا عَرَبِيًّا"

تسمیہ سورۃ شوریٰ:

(بسم اللّٰه) المتجلي بتجليه الجامعة في مقطعات فواتح في سور كتابه (الرحمن) بجعل سائر وحيه كذالك (الرحيم) بظهوره مع كمال عزته وكمال حكمته فيه.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو کہ اپنی پوری تجلی کے ساتھ اپنے کتاب قرآن مجید کے سورتوں کے شروعات کے حروف مقطعات میں جلوہ نما ہے۔جس نے اپنی تمام وحی کو اسی طرح بنا کر بڑی مہربانی فرمائی۔جس نے پھر اس کتاب میں اپنے کامل احترام اور کامل حکمت و دانائی کے ساتھ ظاہر ہو کر رحم کیا۔

وجہ تسمیہ سورۃ الشوریٰ:

اپنے امور میں مشاورت کی صفت کے آنے کی وجہ سے اس سورت کو شوریٰ کہتے ہیں۔قال تعالیٰ: والذين استجابو ا لربهم واقامو الصلوة وامر هم شورى بينهم...الخ

دوسرا نام حمٓ عسٓقٓ:

(الطبری: ج ۱۱، ص ۱۲۷)

عن ابن الزبیر قال: نزلت بمكة حمٓ عسٓقٓ. (الدر المنثور: ج۷، ص ۳۳۵)

موضوع سورۃ:

دعوت الی القرآن۔

فضیلت سورۃ الشوری:

عن المهلب بن أبی صفرةؓ عمن سمع النبیﷺ يقول: أن بینكم العدوا فقولوا: حم لا ینصرون.

(أخرجه الترمذی، كتاب الجهاد: ۲۳۸/۱)

حضرت مہلب بن ابی صفرۃؓ اس سے نقل کرتے ہیں کہ جس نے نبیﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کو فرماتے ہوئے سنا کہ دشمن کے خطرے کے وقت حمٓ لا ینصرون پڑھا کرو۔

خواب میں سورۃ الشوری پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الشوری پڑھی ہے۔ دلیل ہے کہ آخرت میں عذاب سے نجات پائے گا۔ (تعبیر الرؤیا: ۳۵۶)

ترتیب جمعی (42) ترتیب نزولی (62) آیات (53) رکوعات (5) کلمات (886)

حروف (3588) زبر (1152) زیر (557) پیش (332) دو زبر (21)

دو زیر (37) دو پیش (36) کھڑا زبر (125) کھڑی زیر (19) الٹا پیش (32)

جزم (640) شد (250) مد (25)

عنوان خصوصی:

آپ کی وحی انبیاء سابقین کی وحی سے مماثل ہے لہٰذا اس میں انکار کی کوئی گنجائش نہیں۔

خلاصہ رکوع ۱:

آپ ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً کی وحی انبیاء سابقین کی وحی سے مماثل ہے۔ لہٰذا اس میں انکار کی کوئی گنجائش نہیں۔ ماخذ آیت ۳، ۷۔

ربط آیات:

(۱۔۲) ان کی تفصیل ابتدائے سورۂ بقرہ میں ملاحظہ ہو۔ (۳) آپ کی وحی انبیاء سابقین کی وحی سے مماثل ہے۔ ۴۔ حاصل اس

وحی کا یہ ہے۔(۵) مشرکین کے شرک کے باعث آسمان چر گر جائیں۔لیکن ملائکہ کی تسبیح وتحمید علاوہ اس کے زمین والوں کے حق میں استغفار مانع ہے۔(۶) مشرکین کے اعمال واقوال کی اللہ تعالیٰ نگرانی کر رہا ہے۔آپ ان کے ذمہ دار نہیں۔ ۷۔جس طرح اللہ تعالیٰ ان کے اعمال کا نگران ہے اسی طرح آپکا کام فقط ام القریٰ (مکہ معظمہ) والوں کو تبلیغ کرنا ہے۔قرآن اس لئے آپ کو دیا گیا ہے اس کے بعد آپ ذمہ دار نہیں ہے۔انذار کے بعد ان کی دو جماعتیں ہو جائیں گی۔(۸) اللہ تعالیٰ چاہتا تو بجبر و اکراہ سب کو اسلام میں لے آتا۔لیکن یہ طریقہ اس نے اختیار نہیں کیا۔(۹) ان کا ولی کارساز فقط اللہ ہے۔لیکن انہوں نے اسے چھوڑ کر دوسروں کو ولی مقرر کر لیا ہے۔

## ربط بین الرکوعین (۱۔۲)

اوپر ظالموں کا بیان تھا یہاں ان کا آپس میں اختلاف کرنے کا بیان ہے

## خلاصہ رکوع ۲:

دعوت الی القرآن (عنوان خصوصی) آپ کی وحی انبیاء سابقینؑ کی مماثل ہے۔ماخذ آیت ۱۳،۱۵۔

ربط آیات:

(۱۰) قرآن اس لئے نازل ہوا ہے کہ تمام فیصلہ جات اس قانون الٰہی پر ہوں۔(۱۱) اس قانون پر اس لئے ہونے چاہئیں کیونکہ وہ زمین وآسمان کا بنانے والا ہے۔لہٰذا قانون بھی اسی کا نافذ ہونا چاہیئے۔(۱۲) آسمان وزمین کی کنجیوں کا وہی مالک ہے لہٰذا جو شخص کسی چیز سے فائدہ اٹھانا چاہے وہ اس سے اجازت لے اور اجازت لینے کے قوانین قرآن حکیم میں ہیں۔(۱۳) جس دین کی آپ کو تلقین کی جارہی ہے بعینہ یہی مسلک انبیاءؑ سابقین کا تھا۔ان لوگوں کو بھی کہا گیا تھا کہ اسے سیدھا قائم رکھو اور فرقہ فرقہ نہ بن جانا۔(۱۴) علم صحیح حاصل کرنے کے بعد ان میں مختلف فرقے پیدا ہو گئے اگر فیصلہ کی میعاد معین نہ ہوتی تو فیصلہ کر دیا جاتا۔(۱۵) آپ اسی دین صحیح کی طرف دعوت دیں اور استقامت اختیار کریں اور ان کی پرواہ نہ کریں۔انہیں کہہ دیں کہ میرا ایمان تو کتب الٰہیہ پر ہے اور مجھے حکم ہے کہ تمہارے فیصلے انصاف سے کروں۔(۱۶) اللہ تعالیٰ کے معاملے میں جھگڑنے والوں پر اس کا عذاب شدید اور غضب ہوگا۔(۱۷) اللہ تعالیٰ نے کتاب (قرآن حکیم) نازل فرمائی اور حق وباطل کے پرکھنے کے لئے میزان عدل بھی عطا فرمائی۔(۱۸) ایمان والے تو قیامت سے خائف ہیں اور بے ایمان جلدی جلدی چاہتے ہیں۔(۱۹) وہ بارک بین ہے۔جسے چاہے ایمان، عمل صالح یا رزق ظاہری عطا فرمائے۔

## ربط بین الرکوعین (۲.۳)

اوپر اللہ تعالیٰ کا اپنے بندوں سے نرمی کا معاملہ کرنے کا بیان تھا یہاں اللہ تعالیٰ کا اپنے بندوں سے نرمی کی تفصیل بیان ہو رہی ہے۔

## خلاصہ رکوع ۳:

دعوت الی القرآن۔ ماخذ آیت ۲۱،۲۴۔

ربط آیات:

(۲۰) ہر شخص کی خواہش کے مطابق فیصلہ کیا جائیگا۔ ۲۱۔ کیا منزل من اللہ قانون (قرآن) نہ ماننے کی وجہ یہ ہے کہ انہیں شریکوں نے کوئی اور دین بنا دیا ہے۔ فیصلہ کا دن معین نہ ہوتا تو ابھی فیصلہ کر دیا جاتا۔ (۲۲) فیصلہ کے دن ظالم خائف ہونگے اور ایمان والے خوش وخرم جنت میں ہوں گے۔ (۲۳) یہ خوشخبری اللہ تعالیٰ نے نیکوکاروں کو دی ہے۔ ۲۴۔ کیا اس قرآن کو خود ساختہ خیال کرتے ہیں۔ یہ جو چاہے کہہ دیں۔ اللہ تعالیٰ باطل کو مٹائے گا اور حق کو ثابت رکھے گا۔ (۲۵) اگر یہ لوگ اب بھی توبہ کرلیں تو قبول ہو سکتی ہے۔ (۲۶) لیکن ان باتوں کی قدر فقط ایمان دار ہی کریں گے۔ (۲۷) تھوڑی سی نعمتیں حاصل کر کے یہ لوگ سرکش ہو گئے ہیں۔ اگر اس سے زیادہ ملیں تو اللہ تعالیٰ سے باغی ہو جائیں اور زمین میں بغاوت پھیلائیں۔ (۲۸) اسی لئے جب تنگ آ جاتے ہیں تو تھوڑی سی بارش بقدر نازل کر دیتا ہے۔ (۲۹) زمین و آسمان کی پیدائش اور تمام جانوروں کا وجود اسی کا کرشمہ ہے۔ جس طرح اس نے پھیلایا ہے اسی طرح جب چاہے اکٹھا کر سکتا ہے۔ (۳۰) مصائب نتائج اعمال ہوتے ہیں۔ (۳۱) خدا تعالیٰ کے ملک میں رہ کر قانون شکنی کر کے اس کی گرفت سے کس طرح بچ سکتے ہو۔ (۳۲) وہ بر والوں پر ہی فقط قابض نہیں ہے۔ بلکہ بحر پر بھی قابض ہے۔ اسی کے حکم سے کشتیاں چلتی ہیں۔ (۳۳) اور چاہے تو شامت اعمال کے باعث کشتی والوں کو غرق کر دے۔ (۳۵) آیات الٰہی میں جھگڑا کرنے والے جانتے ہیں کہ وہ گرفت سے بچ نہیں سکتے۔ (۳۶) اس ساز و سامان دنیا پر مغرور ہو کر قانون الٰہی کو مت توڑو۔ یہ چیزیں فانی ہیں اور پابندی قانون سے جو نعمتیں نصیب ہونگی وہ دائمی ہیں۔ ان کے حاصل کرنے کے لئے ان اوصاف کی ضرورت ہے ایمان اعتماد علی اللہ۔ (۳۷ تا ۳۹)۔ ابدی نعمتوں کے ورثاء کے بقیہ اوصاف یہ ہیں۔ (۴۰) بدلہ لینے کی انہیں اجازت ہے بشرطیکہ زیادتی نہ کریں اور اگر معاف کر دیں تو اجر اللہ تعالیٰ سے پائیں۔ (۴۱) مظلوم کو بدلہ لینے میں کوئی حرج نہیں ہے۔ (۴۲) گرفت الٰہی ظالموں پر ہو گی۔ (۴۳) مظلوم اگر صبر کرے اور معاف کر دے تو یہ بڑے امور مقصود میں سے ہے۔

## ربط بین الرکوعین(۳.۴)

اوپر بھی دلائل توحید اور یہاں بھی دلائل توحید ہیں۔

## خلاصہ رکوع:۴

آیت الٰہی میں مجادلہ کرنے والوں کی نجات نہیں ہوگی۔ ہاں ان پر ایمان لانے والوں کو نجات نصیب ہوگی اور ان کے اوصاف حمیدہ یہ ہیں۔ ماخذ آیت ۳۵،۳۶تا۳۹۔

## ربط بین الرکوعین(۴.۵)

اوپر توحید اور ظالموں کا بیان تھا یہاں بھی توحید کا بیان ہے اور ظالموں کے عذاب کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع۵:

دعوت الی القرآن۔ ماخذ آیت ۵۱۔۵۲۔

ربط آیات:

(۴۴) جسے اللہ تعالیٰ ہدایت نہ دے اسے کہیں سے ہدایت نہیں مل سکتی۔ (۴۵) ان بے ایمانوں کو ذلت کی حالت میں دوزخ میں ڈالا جائے گا۔ ایمان والوں کا یہ فیصلہ ہے کہ نقصان قیامت کے دن کا بڑا سخت ہے اور ظالم دائمی عذاب میں مبتلا ہونگے۔ (۴۶) اس دن انہیں کوئی مددگار نہیں مل سکے گا۔ (۴۷) اگر عذاب سے بچنا چاہتے ہو تو قیامت سے پہلے ایمان لے آؤ۔ (۴۸) اگر وہ اعراض سے باز نہ آئیں تو آپ ذمہ دار نہیں۔ آپکا کام فقط تبلیغ ہے۔ (۴۹،۵۰) زمین وآسمان کی بادشاہی کا نظام فقط اللہ تعالیٰ کے قبضے میں ہے مثلاً ہر شخص کا جی چاہتا ہے کہ اسے اولاد نرینہ نصیب ہو لیکن وہ جسے چاہے لڑکی دے اور جسے چاہے لڑکا دے یا لڑکی اور لڑکا دونوں دے دے اور چاہے تو کچھ بھی نہ دیں بلکہ بانجھ بنا دے۔ وہی علیم اور قدیر ہے۔ وہ جانتا ہے کہ اسے کیا دینا چاہیے اور دینے پر قادر بھی ہے۔ (۵۱) انہی طریقوں سے تو وحی نازل ہوا کرتا ہے۔ (۵۲) اور انہی طریقوں سے رسول اللہ ﷺ تسلیما کثیرا کثیرا کے ہاں وحی آرہا ہے۔ پھر اس میں انکار کیوں کرتے ہو۔ رسول ﷺ تسلیما کثیرا کثیرا بذریعہ وحی صراط مستقیم کی رہنمائی فرمارہے ہیں۔ ۵۳) صراط مستقیم اللہ والا راستہ ہے جو زمین وآسمان کا مالک ہے۔

# سورة الزخرف

## سورة الزخرف مكية، نزلت بعد سورة الشورىٰ

سورۃ زخرف کا سورۃ شوریٰ سے ربط۔

سورۃ شوریٰ کے آخر میں قرآن کی حقانیت کا بیان تھا اللہ تعالیٰ نے فرمایا "وَكَذٰلِكَ اَوْحَيْنَا اِلَيْكَ رُوْحًا مِّنْ اَمْرِنَا مَا كُنْتَ تَدْرِيْ مَا الْكِتٰبُ الخ" سورہ زخرف کی ابتداء میں بھی قرآن کا بیان ہے اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں "اِنَّا جَعَلْنٰهُ قُرْاٰنًا عَرَبِيًّا لَّعَلَّكُمْ تَعْقِلُوْنَ" سورہ شوریٰ میں صراط مستقیم کا بیان ہے اللہ تعالیٰ نے فرمایا "وَاِنَّكَ لَتَهْدِيْ اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ" سورہ زخرف میں بھی صراط مستقیم کا بیان ہے "اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں ""اِنَّكَ عَلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ"

تسمیہ سورۃ زخرف:

(بسم اللّٰه)المتجلي بجميع مكارمه في كتابه لا سيما في مقطعات فواتح سوره(الرحمن) بجعله مبينا لجميع ما يحتاج اليه في ابواب الدين (الرحيم)بجعل بيانه باللسان العربي الذى هو افصح الاسنة واجمعها للمعاني.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو کہ اپنی کتاب میں خصوصاً اپنی کتاب کے سورتوں کے شروعات کے حروف مقطعات میں اپنے تمام اچھے اخلاق وصفات کے ساتھ جلوہ نما ہے۔ بہت زیادہ مہربان ہے اس نے اس کتاب کو دین اسلام کے بارے میں تمام ضروری چیزوں کو بیان کرنے، واضح کرنے والا بنایا۔ بہت رحم والا ہے کہ اس نے اس کتاب کے بیان کو اس عربی زبان میں کر دیا جو تمام زبانوں میں سب سے زیادہ فصیح بلیغ ہے اور بہت سارے معنوں الفاظ کو جمع کرنے والا ہے۔

وجہ تسمیہ سورۃ الزخرف:

اس سورت کو زخرف اس لیے کہتے ہیں؛ کہ اس میں لفظ زخرف واقع ہوا ہے۔ قال تعالىٰ و زخرفاً وان كل ذلك لما متاع الحيٰوة الدنيا والاخرة عند ربك للمتقين.

دوسرا نام: سورۃ حٰمٓ الزخرف (وعنون له الواحدی فی تفسیره: ج٤، ص٦٣)

عن ابن عباس قال: نزلت بمكة سورة حم الزخرف. (الدر المنثور: ج٧ص، ٣٦٥)

موضوع سورہ:

تمہارے اعراض کی وجہ سے قرآن حکیم زمین سے اٹھایا نہیں جاسکتا۔

فضیلت سورۃ الزخرف:

**عن عبد اللہ بن مسعودؓ قال: قال رسول اللہ ﷺ: الحوامیم دیباج القرآن.**

(اخرجه ابن ابی شیبة فی المصنف: ۱۵۳/۶)

حضرت عبداللہ بن مسعودؓ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا کہ حٰمٓ سے شروع ہونے والی سورتیں قرآن کا مقدمہ ہے۔

خواب میں سورۃ الزخرف پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الزخرف پڑھی ہے۔ دلیل ہے کہ نماز اور عبادت بہت کرے گا۔ اور ہمیشہ روزہ دار رہے گا۔ (تعبیر الرؤیا: ۳۵۶)

ترتیب جمعی (43) ترتیب نزولی (63) آیات (89) رکوعات (7) کلمات (833)

حروف (3400) زبر (1282) زیر (433) پیش (401) دو زبر (32)

دو زیر (24) دو پیش (23) کھڑا زبر (126) کھڑی زیر (6) الٹا پیش (3) جزم (626) شد (259) مد (46)

خلاصہ رکوع ۱:

تمہارے اعراض کی وجہ سے قرآن حکیم زمین سے اٹھایا نہیں جاسکتا۔ ماخذ آیت ۵ تا ۷۔

ربط آیات:

(۱) حروف مقطعات میں سے ہے ان کی تفصیل ابتدائے سورۃ بقرہ میں ملاحظہ ہو۔ (۲،۳) کتاب مبین (قرآن) گواہ ہے کہ قرآن کو عربی میں تمہارے سمجھنے کے لئے نازل کیا گیا ہے۔ ۴: یہ قرآن لوح محفوظ میں ہمارے ہاں بہت ہی بلند مرتبہ چیز ہے۔ (۵) کیا تمہارے اعراض کے باعث اسے ہٹالیں گے۔ (۶،۷) لوگوں نے ہمیشہ انبیاءؑ سے استہزاء کیا۔ (۸) اس کے بعد ہم نے آپ کی قوم سے زبردست طاقت والوں کو ہلاک کر دیا۔ (۹) آسمان اور زمین کا خالق ایک اللہ تعالیٰ کو مانتے ہیں۔ (۱۰) وہی خالق جس نے زمین کو بچھونا بنایا اور اس میں راستے بنا دیئے۔ (۱۱) جس نے پانی نازل فرمایا۔ پھر غیر آباد زمین کو آباد کر دیا۔ (۱۲) جس نے سب جوڑے بنائے اور کشتیاں اور چار پائے بنائے۔ (۱۳) تا کہ ان سواریوں پر سوار ہو کر

اللہ تعالیٰ کا شکر بجالاؤ۔(۱۴) ہم رب کے ہاں جانے والے ہیں اور وہ ان نعمتوں کا حساب وکتاب لے گا۔(۱۵) خالق الخلق عزاسمہ وجل مجدہ مذکورۃ الصدر کے کارہائے نمایاں دیکھ کر پھر بھی اللہ تعالیٰ کے بعض بندوں کو اس کا بیٹا بیٹی بنادیتے ہیں۔انسان کیسا ناشکرا ہے کہ سب چیزیں اللہ تعالیٰ سے لے اور نسبت غیر کی طرف کرے۔

## ربط بین الرکوعین(۱۔۲)

گزشتہ رکوع میں توحید کے بعض دلائل تھے اس رکوع میں شرک کا ابطال ہے۔

## خلاصہ رکوع ۲:

دعوت الی القرآن۔ماخذ ۲۴۔

### ربط آیات:

(۱۶) کیا خود بیٹیاں لے لیں اور تمہیں بیٹے دے دیے۔(۱۷) حالانکہ بیٹی کو اپنے لئے اتنا برا خیال کرتے ہیں۔(۱۸) ایسی کمزور چیز اللہ تعالیٰ کے لئے بمنزلہ اولاد ثابت کرتے ہو۔کیا تم اس وقت موجود تھے۔(۲۰) فرشتوں کو خدا کی بیٹیاں تصور کرکے ان کی عبادت کرتے ہیں اور پھر عاریہ بناتے ہیں۔(۲۱) کیا اس معاملہ میں ان کے پاس کوئی مکتوب الٰہی ہے۔(۲۲) بڑے سے بڑا ثبوت ان کے پاس یہ ہے۔(۲۳) پہلے گمراہوں کو بھی اسی دلیل نے تباہ کیا۔(۲۴) نبی ﷺ تسلیماً کثیراً نے فرمایا کیا اگر تمہارے باپ دادا سے بہتر راستہ بھی لا دوں تو بھی اسی کا اتباع کروگے۔انہوں نے کہا،ہم آبائی دین کسی صورت سے چھوڑنے کے لئے تیار نہیں۔(۲۵) آپھر ان مکذبین پر عذاب آیا۔دیکھو پھر کیا نتیجہ نکلا۔

## ربط بین الرکوعین(۲۔۳)

گزشتہ رکوع میں یہ بیان ہوا کہ کفار نے کہا کہ یہ کفر ہمارا آبائی دین ہے اور اس کے ساتھ رسالت کا مضمون بھی بیان ہوا،اس رکوع میں بھی رسالت کے مضمون کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ۳:

دعوت الی القرآن۔ماخذ آیت ۳۰،۳۱۔

### ربط آیات:

(۲۶) ابراہیم نے والد اور قوم کے سامنے معبودان باطل سے اظہار بیزاری فرمایا۔(۲۷) ہاں وہ خدا جس نے مجھے پیدا کیا ہے اور تم بھی اسے مانتے ہو میں فقط اسکا تابعدار ہوں۔(۲۸) ابراہیم نے اقرار توحید اپنی اولاد میں باقی چھوڑا۔(۲۹) ہم نے

ان کفار مکہ اور ان کے باپ دادا کو ساز و سامان دنیا عطا فرمایا۔ اس میں مغرور ہو گئے۔ (۳۰) پھر جب رسول اللہ ﷺ تسلیما کثیراً کثیرا ان کے سامنے قرآن حکیم لائے تو انہوں نے یہ رائے قائم کی کہ یہ منزل من اللہ نہیں ہے بلکہ جادو ہے۔ (۳۱) اگر خدا کا کلام ہوتا تو مکہ معظمہ اور طائف میں سے کسی بڑے آدمی پر نازل ہوتا۔ (۳۲) جس طرح ہم نے مال و متاع اپنی مرضی سے تقسیم کیا ہے اسی طرح رحمت الٰہی اس ساز و سامان سے تو بہتر ہے۔ اس کا بھی ہم نے جسے اہل سمجھا اسے عطا فرمائی۔ (۳۳،۳۵) رحمت الٰہی تو خاص الخاص ہستیوں کو نصیب ہوتی ہے اور سامان دنیا بلکہ سونا چاندی کفار کو اتنا دیتے جتنا ان آیتوں میں مذکور ہے لیکن خطرہ ہے کہ کہیں سارے انسان اسی راستہ پر نہ پڑ جائیں کہ شاید کفر بے ایمانی ہی سے سب کچھ ملتا ہے۔

## ربط بین الرکوعین (۳،۴)

گزشتہ رکوع میں دنیا کی فنا کا بیان تھا اس رکوع میں ان لوگوں کا بیان ہے جنہوں نے دنیا کی وجہ سے حق سے اعراض کیا۔

## خلاصہ رکوع ۴:

دعوت الی القرآن۔ ماخذ آیت ۳۶، ۴۳، ۴۴۔

### ربط آیات:

(۳۶) قرآن سے منہ موڑنے کے باعث فوراً یہ سزا ملتی ہے کہ شیطان ہم نشین ہو جاتا ہے۔ (۳۷) شیاطین پھر اسے راہ راست سے روکتے ہیں اور خیال یہ ہوتا ہے کہ صحیح راستہ پر جا رہے ہیں۔ (۳۸) قیامت کے دن وہ لوگ دست حسرت ملیں گے۔ (۳۹) آج حسرت بیکار ہے۔ ضال اور مضل دونوں دوزخ میں جائیں گے۔ (۴۰) مردہ روحانیت والوں کو آپ کس طرح ہدایت کر سکتے ہیں۔ (۴۱،۴۲) یہ عذاب الٰہی کے مستحق ہو چکے ہیں اب آئے یا دیر سے آئے۔ (۴۳) آپ قرآن حکیم کو مضبوط پکڑیں۔ (۴۴) یہ قرآن آپ کا اور آپ کی امت کا شرف ہے۔ (۴۵) پہلے انبیاءؑ کے تعلیمات کو دیکھیے۔ کیا اللہ تعالیٰ کے سوا کسی دوسرے کو معبود بنانے کی اجازت دی گئی ہے۔

## ربط بین الرکوعین (۴،۵)

گزشتہ رکوع میں توحید کا مضمون اور رسولوں کا بیان تھا اس رکوع میں توحید کے مضمون کی تاکید کے لیے حضرت موسیٰ کا واقعہ مذکور ہے۔

## خلاصہ رکوع ۵:

تذکیر بایام اللہ سے دعوت الی القرآن۔ ماخذ آیت ۴۶، ۴۷۔

ربط آیات:

(۴۶) موسیٰ آیات الٰہی لے کر فرعون کے پاس گئے۔ (۴۷): آیات الٰہی دیکھ کر انہوں نے تمسخر اڑایا۔ (۴۸): بڑی سی بڑی علامتیں ہم نے دکھائیں لیکن وہ ایمان نہ لائے۔ پھر ان پر عذاب آیا۔ (۴۹) اے جادوگر موسیٰ اپنے رب سے دعا کر کہ عذاب ٹل جائے۔ (۵۰) عذاب ٹل جاتا۔ پھر عہد شکنی کرتے۔ (۵۱) فرعون نے یہ اعلان کیا۔ (۵۲) میں بہتر ہوں یا یہ ذلیل آدمی (نعوذ باللہ من ذٰلک) اور بول تو سکتا نہیں۔ (۵۳) اگر خدا تعالیٰ کا نائب ہوتے تو سونے کے کنگن اس کے پاس ہوتے یا فرشتے اس کے ساتھ آتے۔ (۵۴) فرعون نے انہیں پھسلایا اور وہ پھسل گئے۔ (۵۵) بار بار عہد شکنی کر کے انہوں نے ہمیں غصہ چڑھا دیا۔ پھر ہم نے ان سے بدلہ لیا اور غرق کر دیا۔ (۵۶) ان کی گذشتہ مثال کو پچھلوں کے لئے عبرت بنایا۔

## ربط بین الرکوعین (۵،۶)

گزشتہ رکوع میں توحید و رسالت کا مضمون تھا اس رکوع میں بھی یہی مضمون ہے۔

## خلاصہ رکوع ۶:

کفار مکہ کے ایک شبہ کا جواب قرآن کریم کی تعلیم کا حاصل سبق توحید ہے۔ جب عیسیٰ کا ذکر خیر قرآن میں آیا تو کفار مکہ نے کہا کہ نصاریٰ کے معبود کی عزت کرتے ہیں اور ہمارے معبودوں کو برا بھلا کہتے ہیں۔ اس شبہ کا جواب ہے۔ ماخذ آیت ۵۷۔

ربط آیات:

(۵۷) حضرت عیسیٰ کے ذکر خیر سے کفار نے شور مچا دیا۔ (۵۸) یہ اعتراض کیا۔ (۵۹) عیسیٰ تو ہمارا بندہ ہے۔ انہیں ہم نے بنی اسرائیل کے لئے ایک نشانی بنایا تھا۔ (۶۰) اگر ہم چاہیں تو تمہاری نسل سے ایسے آدمی پیدا کر سکتے ہیں جو عیسیٰ کی طرح صفات ملکیہ سے متصف ہوں۔ (۶۱) عیسیٰ تو علامات قیامت میں سے ایک ہیں۔ ان کے متعلق بحث چھوڑ دو۔ (۶۲) ان کے ذکر کی آڑ بنا کر شیطان تمہیں گمراہ نہ کر دے۔ (۶۳،۶۴) حضرت عیسیٰ تو خلق خدا کی طرف پیغام توحید لائے تھے۔ ان کی مثال کو کس طرح شرک کے جواز کی دلیل بنا سکتے ہو۔ (۶۵) بعد میں ان کے متعلق جماعتوں میں اختلاف ہو گیا۔ (۶۶) یہ کفار اپنے انکار پر مصر ہیں اور قیامت کے منتظر ہیں۔ (۶۷) اس دن سوائے متقین کے اور دوست بھی ایک دوسرے کے دشمن ہوں گے۔

## ربط بین الرکوعین (۶،۷)

گزشتہ رکوع میں متقین کا ذکر تھا اس رکوع میں ان متقین کے اوصاف کا ذکر ہے۔

## خلاصہ رکوع ۷:

دعوت الی القرآن۔ ماخذ ۶۸، ۶۹، ۷۸۔

### ربط آیات:

(۶۸) متقین کو یہ پیغام ملے گا۔(۶۹) تقویٰ کی یہ علامت ہے۔(۷۰) تم بمع بیویوں کے جنت میں جاؤ۔(۷۱) جنت میں نعمتیں نصیب ہونگی ۔(۷۲) یہ بہشت تمہارے اعمال کی جزا ہے۔(۷۳) بہشت میں بکثرت میوہ جات کھاؤ۔(۷۴) آیات پر ایمان لانے سے انکار کرنے والے دوزخ میں ہوں گے۔(۷۵) وہ عذاب ان سے ہلکا نہیں کیا جاوے گا۔(۷۶) ہم نے ان پر ظلم نہیں کیا۔ یہ ان کے اعمال کے نتائج ہیں۔(۷۷) دوزخ میں موت بھی نہیں آئے گی۔(۷۸) انکار حق کی یہ سزا ہے۔(۷۹) اگر انہوں نے رسول اللہ ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً کی مخالفت کا پختہ فیصلہ کر لیا ہے تو ہم بھی پختہ فیصلہ ان کی سزا کا کر دیں گے۔(۸۰) کیا ان کا خیال ہے کہ ہمیں ان کے حالات سے اطلاع نہیں۔(۸۱) اگر رحمٰن کا بیٹا ہوتا تو سب سے پہلے میں اس کی پرستش کرتا۔(۸۲) اللہ تعالیٰ اولاد سے پاک ہے۔(۸۳) اگر نہیں مانتے تو جانے دیجئے۔ قیامت میں انہیں معلوم ہو جائے گا۔(۸۴) آسمان وزمین میں وحدہ لا شریک لہ معبود ہے۔(۸۵) اسی بابرکت ذات کی آسمان اور زمین میں بادشاہی ہے اور قیامت کا علم بھی اسے ہی ہے۔(۸۶) ان کے معبود من دون اللہ تو شفاعت بھی نہیں کر سکتے مگر ہاں ان میں سے جو شخص توحید پرست ہوگا مثلاً عیسیٰؑ وعزیزؑ۔(۸۷) اگر ان سے پوچھیں کہ انہیں کس نے بنایا تو ضرور جواب دیں گے کہ اللہ تعالیٰ نے۔ پھر اسے چھوڑ کر کیوں دوسری طرف جاتے ہو۔(۸۸) رسول اللہ ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً کا ارشاد بطور شکایت کے گواہ پیش کیا جاتا ہے کہ یہ لوگ دعوۃ قرآن اور دعوۃ توحید کو تسلیم نہیں کرتے۔(۸۹) اگر نہیں مانتے تو جانے دو۔ عنقریب انہیں معلوم ہو جائے گا۔

# سورة الدخان

## سورة الدخان مكية، نزلت بعد سورة الزخرف

### سورة دخان کا سورة زخرف سے ربط۔

سورہ زخرف میں قرآن کا ذکر تھا اللہ تعالیٰ نے فرمایا "وَالْكِتَابِ الْمُبِين " (۲) سورہ دخان میں بھی قرآن کا ذکر ہے اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں "وَالْكِتَابِ الْمُبِين " (۲) سورہ زخرف میں رسول کا قول مذکور تھا "يَا رَبِّ اَنَّ هٰؤُلَاءِ قَوْمٌ لَّا يُؤْمِنُونَ "سورہ دخان میں حضرت موسیٰ کا قول مذکور ہے "فَدَعَا رَبَّهُ اَنَّ هٰؤُلَاءِ قَوْمٌ مُّجْرِمُوْنَ"

### تسمیه سورة دخان:

(بسم اللّٰه) المتجلي باسمآء الحسنیٰ في كتابه لا سيما في مقطعات فواتح سوره(الرّحمٰن) با نزاله في ليلة مباركة للا نذار المصلح لا فعال العامة( الرّحيم) بتفريق كل امر حكيم فيه برحمة الخاصة لتكميل الخواص۔

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو کہ اپنی کتاب میں، خصوصاً سورتوں کے شروع کے حروف مقطعات میں اپنے حسین ناموں کے ساتھ جلوہ نما ہے وہ (اللہ تعالیٰ) بہت زیادہ مہربان ہے کہ اپنی کتاب کو مبارک رات میں نازل کی۔ عام امور کو درست کر دینے والا، ڈرانے کے واسطے۔ وہ (اللہ تعالیٰ) بہت رحم والا ہے کہ اس نے اس کتاب میں اپنی خصوصی رحمت کے ساتھ ہر عقلمندانہ کام جدا جدا کیا تا کہ اپنے خاص بندوں کو کامل سے کامل تر بنائیں۔

### وجہ تسمیہ سورة الدخان:

اس سورت میں لفظ دخان کے واقع ہونے کی وجہ سے اس سورت کو سورة الدخان کہتے ہیں۔ قال تعالىٰ: فارتقب يوم تاتي السماء بدخان مبين

عن الحسن أن النبي ﷺ قال": من قرأ سورة الدخان في ليلة الجمعة غُفرله ماتقدم من ذنبه'

'(أخرجه ابن الضريس في فضائله في باب فضل سورة الدخان . ص ۱۵۲)

ترجمہ: حضرت حسنؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ تسلیما کثیرا کثیرا نے فرمایا: جو شخص شب جمعہ کو سورت الدخان پڑھے اس کے تمام پچھلے گناہ معاف کر دیئے جاتے ہیں۔

## دوسرا نام حٰمٓ الدخان:

عن أبی هریرةؓ قال قال رسول الله ﷺ من قرأ حٰمٓ الدخان فی لیلة أصبح یستغفر له سبعون ألف ملك.
(أخرجه الترمذی فی باب ما جاء فی فضل سورة الدخان)

ترجمہ: حضرت ابوھریرۃؓ سے روایت ہے کہا کہ رسول اللہ ﷺ تسلیماً کثیراً نے فرمایا ": جو شخص رات کو (حم الدخان) پڑھے تو وہ صبح کرتا ہے اس حال میں کہ ستر ہزار فرشتے اس کے لیے مغفرت مانگتے ہیں۔

## موضوع سورت:

دعوت الی القرآن۔ کتاب مبین کا نزول لیلہ مبارک میں ہوا ہے اور لیلہ مبارکہ میں ہر حکم کا فیصلہ ہوتا ہے۔ اگر اس قرآن حکیم کا اتباع نہیں کرو گے تو دنیاوی ذلت اور اخروی عذاب سے بچ نہیں سکو گے۔

## فضیلت سورۃ الدخان:

عن أبی هریرةؓ قال: قال رسول اللهﷺ: من قرأ حم الدخان فی لیلة أصبح یستغفر له سبعون ألف ملك
(أخرجه الترمذی، کتاب فضائل القرآن: ۱۳۲/۲)

حضرت ابو ہریرہؓ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا: جو شخص رات کو سورت حم الدخان پڑھے تو وہ اس حالت میں صبح کرتا ہے کہ ستر ہزار فرشتے اس کے لئے دعائے مغفرت کرتے ہیں۔

## خواب میں سورۃ الدخان پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۂ الدخان پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ رات عبادت میں گزارے گا۔
(تعبیر الرّؤیا: ۳۵۷)

ترتیب جمعی (44) ترتیب نزولی (64) آیات (59) رکوعات (3) کلمات (346) حروف (1431) زبر (390) زیر (209) پیش (142) دو زبر (9) دو زیر (21) دو پیش (19) کھڑا زبر (52) کھڑی زیر (2) الٹا پیش (1) جزم (441) شد (113) مد (13)

## خلاصہ رکوع ۱:

تذکیر بایام اللہ۔ احکام الٰہی سے اعراض کے باعث فرعون کا دنیوی عذاب میں مبتلا ہونا۔ ماخذ آیت ۱۷، ۲۴۔

ربط آیات:

(۱) حروف مقطعات میں سے ہے۔ اسکی تفصیل ابتداء سورۂ بقرہ میں ملاحظہ ہو۔ (۳،۲) روشن کتاب (قرآن حکیم) اس امر پر گواہ ہے کہ اس کا نزول لیلہ مبارکہ (لیلہ نصف شعبان) میں ہوا ہے۔ (۴) اس رات ہر امر باحکمت ہی کا فیصلہ ہوتا ہے لہٰذا قرآن بھی باحکمت ہے۔ (۵) یہ قرآن حکیم ہماری طرف سے آیا ہے کیونکہ انبیاءؑ کو ہم ہی نبی بنا کر بھیجا کرتے ہیں۔ چنانچہ رسول اللہ ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً کو بھی ہم نے بھیجا ہے۔ (۶) اس قرآن حکیم کا نزول رحمت الٰہی ہے۔ (۷) آسمان وزمین کے رب نے ربوبیت کا حق ادا فرمایا ہے۔ (۸) اس کے سوا اور کوئی معبود نہیں۔ موت وحیات کا نظام اسی کے قبضہ میں ہے۔ (۹) مخالفین کو قرآن کے منزل من اللہ ہونے میں شک ہے۔ اس لئے اس پر استہزاء کرتے ہیں۔ (۱۰) اس دن کا انتظار کیجئے جس دن قحط سالی کے باعث بھوک کی وجہ سے انہیں آسمان پر دھواں نظر آئے گا۔ (۱۱) یہ دھواں سب لوگوں پر چھا جائیگا اور یہ دردناک عذاب ہوگا۔ (۱۲) اس دن یہ دعا کریں گے۔ (۱۳) آج یہ دعا کس طرح انہیں نفع دے حالانکہ ان کے پاس پہلے عذاب سے ڈرانے کے لئے رسول آچکا ہے۔ (۱۴) اس رسول سے اعراض کر چکے ہیں اور اس پر مجنون کا حکم لگا چکے ہیں۔ (۱۵) اچھا تھوڑی دیر کے لئے عذاب اٹھالیا جائیگا۔ لیکن تم پھر اس سیہ کاری میں لوٹ جاؤ گے۔ (۱۶) اور پھر قیامت کے دن پورا بدلہ لیں گے۔ (۱۷) اسی طرح ہم نے پہلے قوم فرعون کو آزمایا ہے۔ ان کے پاس ہمارا معزز رسول گیا تھا۔ (۱۸) یہ پیغام لے کر گیا تھا۔ (۱۹) تکبر سے اپنے آپ کو اللہ تعالیٰ سے اونچا مت خیال کرو۔ (۲۰) اور میں تمہارے شر سے بچنے کے لئے اپنے رب کی پناہ لیتا ہوں۔ (۲۱) اگر میرا پیغام نہیں مانتے تو مجھ سے مت الجھو۔ (۲۲) موسیٰؑ نے بارگاہ الٰہی میں یہ فریاد کی۔ (۲۳) اللہ تعالیٰ کی طرف سے یہ جواب ملا۔ (۲۴) خود پار ہو کر سمندر کو اسی حالت پر چھوڑ دیں۔ یہ فرعونی اس میں غرق کئے جاویں گے۔ (۲۵ تا ۲۷) اللہ تعالیٰ نے اپنی حکمت عملی سے ان تمام نعمتوں سے نکال کر انہیں سمندر میں لاکر غرق کیا۔ (۲۸) ہم اپنے نافرمانوں سے اسی طرح کیا کرتے ہیں اور ان چیزوں کا ہم نے دوسروں کو وارث بنادیا۔ (۲۹) ان بدبخت فرعونیوں پر زمین وآسمان نہ روئے اور نہ انہیں عذاب سے مہلت دی تھی۔

## ربط بین الرکوعین (۱۔۲)

پہلے رکوع میں حضرت موسیٰؑ کا قصہ تھا اس رکوع میں اس قصے کا تتمہ ہے۔

## خلاصہ رکوع ۲:

تذکیر بایام اللہ۔ احکام الٰہی کی مخالفت سے قوم تبع کی تباہی۔ ماخذ آیت ۳۷۔

ربط آیات:

(۳۱،۳۰) مسرف فرعون سے ہم نے بنی اسرائیل کو نجات دلائی۔ (۳۲) ہم نے بنی اسرائیل کو اپنے علم کی بناء پر جہان والوں پر فضیلت عطا فرمائی۔ (۳۳) اور بہت سی نشانیاں عطا فرمائیں جن میں ان کا امتحان تھا۔ کہ فرمانبردار ہوتے ہیں یا نہ۔ (۳۵،۳۴) مشرکین مکہ کے یہ خیالات ہیں۔ بنی اسرائیل کا واقعہ درا صل واقعہ فرعون کا تتمہ تھا۔ مشرکین عرب کو واقعہ فرعون کے بعد واقعہ قوم تبع بتلایا جا رہا ہے۔ (۳۶) اگر مر کر آدمی جی سکتا ہے تو ہمارے باپ زندہ کر کے دکھایئے۔ (۳۷) کیا مشرکین مکہ مکرمہ قوم تبع سے طاقتور اور تعداد میں زیادہ ہیں۔ جب ہم نے انہیں تباہ کر دیا تو یہ کس گھمنڈ میں ہیں۔ (۳۸) ہم نے زمین و آسمان کو کھیل تو نہیں بنایا۔ (۳۹) ہم نے اسے انصاف پر مبنی کیا ہے کہ نیکوکاروں کو جزا اور بدکاروں کو سزا دی جائے۔ (۴۰) آخری فیصلہ کا دن قیامت ہے جس میں سب حاضر ہونگے۔ (۴۱) جس دن کوئی رشتہ دار کسی کے کام نہیں آئے گا۔ (۴۲) مگر جس پر اللہ تعالیٰ رحم فرمائے۔

## ربط بین الرکوعین (۲.۳)

گزشتہ رکوع میں منکرین کا بیان تھا اس رکوع میں ان کے عذاب کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ۳۔:

احکام الٰہی سے انکار کرنے والوں کے لئے عذاب اخروی کا اعلان۔ ماخذ آیت ۴۳،۴۴۔

ربط آیات:

(۴۳ تا ۴۶) مجرمین کی یہ خوراک ہے۔ (۴۷) مجرم کو وسط دوزخ میں جا پھینکو۔ (۴۸) پھر اس کے سر پر گرم پانی ڈالو۔ (۴۹) چکھو۔ تم بڑے معزز تھے۔ (۵۰) یہی وہ عذاب ہے جس کے متعلق تمہیں شک تھا۔ (۵۱،۵۲) متقین کا یہ مقام ہے۔ (۵۳) یہ ان کا لباس ہوگا۔ (۵۴) یہ ان کے ازواج ہیں۔ (۵۵) تمام مصائب سے محفوظ ہو کر ان میوہ جات کا استعمال کریں گے۔ (۵۶) موت دنیا میں دیکھ چکے۔ اب انہیں موت نہیں آئے گی اور اللہ تعالیٰ نے انہیں عذاب دوزخ سے بچا لیا ہے۔ (۵۷) تیرے رب کا ان پر یہ فضل ہوگا۔ (۵۸) ہم نے عربی میں قرآن کو آسان بنایا تا کہ یہ لوگ فائدہ اٹھا سکیں۔ (۵۹) اگر نہیں مانتے تو اللہ تعالیٰ کے فیصلہ کا آپ اور وہ انتظار کریں۔

# سورة الجاثية

## سورة الجاثية مكية، نزلت بعد سورة الدخان

سورۃ جاثیہ کا سورۃ دخان سے ربط۔

سورۃ دخان کے آخر میں قرآن کا ذکر تھا اللہ تعالیٰ نے فرمایا "فَاِنَّمَا يَسَّرْنٰهُ بِلِسَانِكَ لَعَلَّهُمْ يَتَذَكَّرُوْنَ" سورۃ جاثیہ کی ابتداء میں قرآن کا ذکر ہے اللہ تعالیٰ نے فرمایا "تَنْزِيْلُ الْكِتٰبِ مِنَ اللّٰهِ الْعَزِيْزِ الْحَكِيْمِ"

تسمیہ سورۃ جاثیہ:

(بسم اللّٰه) المتجلي بجلال عزته وجمال حكمته في كتابه لا سيما في مقطعات فواتح سوره (الرّحمٰن) باظهار آياته في السمٰوٰت والارض للعامة المؤمنين (الرّحيم) باظهار آياته في الانسان وما ينتفع به لخواصه.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو کہ اپنی عزت کے جلال اور اپنی حکمت کے جمال کے ساتھ اپنی کتاب قرآن مجید میں خصوصاً اس کی سورتوں کے شروعات کے حروف مقطعات میں جلوہ نما ہے۔ بڑا مہربان ہے عام مؤمنوں کے لئے زمین اور آسمانوں میں اپنی نشانات علامات ظاہر کر کے رکھے ہیں۔ بہت رحم والا ہے کہ انسان اور ان چیزوں میں سے انسان فائدہ اٹھاتا ہے۔ اپنے خاص بندوں کے لئے اس اللہ تعالیٰ کے باریک اشارات ظاہر کئے ہیں۔

وجہ تسمیہ سورۃ الجاثیۃ:

اس سورت کو جاثیہ کہنے کی وجہ یہ ہے کہ یہ سورت ان احوال کے تذکرے پر مبنی ہیں جن کا لوگ قیامت کے دن سامنا کریں گے۔ جہاں لوگ ڈر کے مارے حساب کے انتظار میں دوزانوں بیٹھے ہوں گے۔ قال تعالیٰ: و ترى كل امة جاثية كل امة تدعى الىٰ كتبها..... الخ

دوسرا نام سورۃ الشریعۃ:

(ابن العربي في أحكام القرآن: ج٤، ص١٦٩٣)

عن ابن الزبیرؓ قال: أنزلت سورة الشريعة بمكة (الدر المنثور: ٧، ١٢٢)

ترجمہ: حضرت ابن زبیرؓ سے روایت ہے فرمایا: سورت شریعہ مکہ میں نازل ہوئی۔

## موضوع سورہ:

دعوت الی القرآن۔

## تفصیل موضوع :

اتباع کتاب اللہ میں عزت محدود ہے۔

## فضیلت سورۃ الجاثیۃ:

**عن الخليل بن مرةؓ قال: قال رسول اللهﷺ الحواميم سبع و أبواب جهنم سبع يجيئ كل حاميم منها يقف على باب من هذه الابواب، يقول: اللهم لاتدخل هذا الباب من كان يؤمن بي و يقر أني.**

(کنز العمال، کتاب الاذکار: ۱/۲۸۹، رقم الحدیث: ۲۶۱۸)

حضرت خلیل بن مرہؓ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا: حٰـــمٓ سے شروع ہونے والی سورتیں سات ہیں۔ جہنم کے دروازے سات ہیں۔ ان سات حوامیم میں سے ہر ایک ان سات دروازوں میں ایک ایک دروازے پر کھڑا ہو کر کہے گا، اے اللہ! اس دروازے سے اس شخص کو داخل مت کرنا جو مجھ پر ایمان رکھتا تھا اور میری تلاوت کرتا تھا۔

## خواب میں سورۃ الجاثیہ پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الجاثیہ پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ توبہ کرے گا اور حق تعالیٰ کی طرف رجوع کرے گا۔

(تعبیر الرؤیا: ۳۵۷)

ترتیب جمعی (45) ترتیب نزولی (65) آیات (37) رکوعات (4) کلمات (644)

حروف (2600) زبر (637) زیر (362) پیش (230) دو زبر (15)

دو زیر (23) دو پیش (11) کھڑا زبر (85) کھڑی زیر (9) الٹا پیش (1) جزم (315) شد (170) مد (21)

## خلاصہ رکوع ۱:

ترک اتباع کتاب اللہ سے ذلت لازمی ہے۔ ماخذ آیت ۷ تا ۱۱۔

ربط آیات:

(۱) حروف مقطعات میں سے ہے ان کی تفصیل سورۂ بقرہ کے ابتداء میں ملاحظہ ہو۔ (۲) اس کتاب کا نزول اللہ تعالیٰ غالب حکمت والے کی طرف سے ہے۔ (۳) آسمان اور زمین میں مومنین کے لئے نشانیاں ہیں۔ (۴) ان کے علاوہ تمہاری اپنی پیدائش اور زمین کے تمام جانوروں میں قدرت الٰہی کی نشانیاں ہیں۔ (۵) عقلمندوں کے لئے ان چیزوں میں بھی بہت سی نشانیاں ہیں۔ (۶) عبرت کے لئے یہ کافی ہیں۔ ان کے علاوہ اور کیا انہیں پیش کیا جائے۔ (۷) اس کے بعد ان کذابوں کے لئے جہنم ہی ہے۔ (۸) آیات الٰہی سن کر ایسا معلوم ہوتا ہے کہ اس نے سنی ہی نہیں۔ (۹) اور اگر کچھ آیات معلوم کر لیتا ہے تو ان پر تمسخر اڑاتا ہے ایسے لوگوں کے لئے ذلت والا عذاب ہے۔ (۱۰) ان کے آگے دوزخ ہے۔ (۱۱) ہدایت قرآن ہی میں ہے اور منکرین کے لئے دردناک عذاب ہے۔

## ربط بین الرکوعین (۱۔۲)

گزشتہ رکوع میں توحید کے دلائل تھے اس رکوع میں بھی توحید کے دلائل ہیں۔

## خلاصہ رکوع ۲:

جو شریعت (بذریعہ قرآن) آپ کو ملی ہے آپ اسی کا اتباع کریں۔ ان کفار کی خواہشات کا لحاظ نہ کریں۔ ماخذ آیت ۱۸۔

ربط آیات:

(۱۲) اللہ تعالیٰ وہ ذات ہے جس نے سمندر تمہارے تابع بنایا۔ (۱۳) زمین و آسمان کی سب چیزیں تمہارے کارآمد بنائیں۔ (۱۴) ایمان والوں سے کہہ دیجئے کہ ان بے ایمانوں کی باتوں کا خیال نہ کریں۔ ۱۵: ہر شخص کو اپنی نیکی کی جزا اور برائی کی سزا مل جائے گی۔ (۱۶) ہم نے بنی اسرائیل کو حکم، نبوت اور طیبات عطا فرمائی تھیں۔ (۱۷) احکام تو انہیں واضح دیئے تھے پھر آپس کی سرکشی کے باعث ان میں اختلاف پیدا ہو گیا۔ اب ان اختلافات کا فیصلہ قیامت کے دن ہی ہوگا۔ یہ آیت دوسری آیت کی تمہید ہے کہ رسول اللہ ﷺ تسلیما کثیرا کثیرا کو نئی شریعت عطا ہونے کی اصل وجہ یہ ہے کہ شریعت موسوی کو یہود نے ناقابل عمل بنا دیا تھا۔ (۱۸) آپ اپنی شریعت کا اتباع کریں۔ ان جاہلوں کی خواہشات کا لحاظ نہ کریں۔ (۱۹) یہ لوگ آپ کو اللہ تعالیٰ کی گرفت سے بچا نہیں سکیں گے۔ اور اللہ تعالیٰ فقط متقین کا دوست ہے۔ (۲۰) لوگوں کے لئے اس تعلیم میں بصیرتیں ہیں۔ (۲۱) کیا بدکار اس قسم کا غلط فیصلہ چاہتے ہیں۔

## ربط بین الرکوعین(۲۔۳)

گزشتہ رکوع میں توحید کا مضمون تھا اس رکوع میں بھی توحید کا مضمون ہے۔

## خلاصہ رکوع ۳:

ترک اتباع کتاب اللہ سے فطرت سلیمہ سلب ہو جاتی ہے۔ ماخذ آیت ۲۳۔

### ربط آیات:

(۲۲) آسمان وزمین کی پیدائش کا یہ نظام اس لئے کیا گیا ہے۔ تا کہ ہر شخص کو اپنے اعمال کی جزا ملے۔ (۲۳) ہدایات الٰہیہ پر عمل پیرا نہ ہونے سے یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ انسان خدا تعالیٰ کی ذات کا بھی قائل نہیں رہتا۔ (۲۵) آیات الٰہی سن کر دہ لوگ اس قسم کی کج بحثی پر آ جاتے ہیں۔ (۲۶) ان کج بحثوں کو یہ جواب دے دو۔

## ربط بین الرکوعین(۳۔٤)

گزشتہ رکوع میں توحید کا بیان اور قیامت کا ذکر تھا اس رکوع میں بھی قیامت کا ذکر ہے۔

## خلاصہ رکوع ٤:

آیات الٰہی پر استہزاء کرنے والے قیامت کے دن رحمت الٰہی سے محروم ہوں گے اور وہ دوزخ میں داخل کئے جائیں گے۔ ماخذ آیت ۳۴، ۳۵۔

### ربط آیات:

(۲۷) زمین و آسمان کی بادشاہی فقط اللہ تعالیٰ کے لئے ہے۔ قیامت کے دن اس بادشاہت سے انکار کرنے والے نقصان اٹھائیں گے۔ (۲۸) ہر جماعت اس دن گھٹنے ٹیک کر بیٹھی ہو گی۔ اعلان ہو گا کہ آج ہر شخص کو اپنے اعمال کی جزا ملے گی۔ (۲۹) اس ہماری کتاب میں تمہارے تمام اعمال ضبط شدہ ہیں کیونکہ تمہارے اعمال ہم لکھا کرتے تھے۔ (۳۰) ایمانداروں کو رحمت الٰہی میں جگہ ملے گی۔ (۳۱) کفار کو کہا جائیگا۔ کیا میری آیتیں تم پر پڑھی نہیں جاتی تھیں۔ پھر تم ان کے تسلیم کرنے سے تکبر کرتے تھے۔ (۳۲) اور قیامت کے متعلق تم کہتے تھے کہ ہمیں یقین نہیں آتا۔ (۳۳) بداعمالی کی شامت ان کے سامنے آئے گی اور وہ عذاب نازل ہو گا جس پر استہزاء کیا کرتے تھے۔ (۳۴) انہیں کہا جائے گا۔ آج ہم تمہیں بھلا دیں گے۔ جس طرح تم آج کی ملاقات کو بھلا دیا تھا اور تمہارا ٹھکانہ دوزخ ہے۔ (۳۵) استہزاء علی الآیات کے باعث یہ سزا مل رہی ہے۔ (۳٦) اس فیصلہ میں رب السمٰوٰت والارض رب العالمین بالکل حق بجانب ہے۔ (۳۷) آسمان و

زمین میں بڑائی فقط اسی کے شایان شان ہے۔

# سورۃ الاحقاف

## سورة الحقاف مكية، نزلت بعد سورة الجاثية

سورۃ احقاف کا سورۃ جاثیہ سے ربط۔

سورۃ جاثیہ کی ابتداء میں قرآن اور توحید کا بیان تھا اللہ تعالیٰ نے فرمایا'' تَنزِيلُ الْكِتَابِ مِنَ اللّٰهِ الْعَزِيزِ الْحَكِيمِ إِنَّ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ '' سورہ احقاف کی ابتداء میں بھی قرآن اور توحید کا بیان ہے اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں' تَنزِيلُ الْكِتَابِ مِنَ اللّٰهِ الْعَزِيزِ الْحَكِيمِ ،مَا خَلَقْنَا السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضَ ''

### تسمیہ سورۃ احقاف:

(بسم اللّٰہ) المتجلی فی کتابه (الرّحمٰن) فی تجلیة فی الدنیا لعباده المؤ منین(الرّحیم) بالتجلی فی الآ خرة بالمؤ منین فی الجنة.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو کہ اپنی کتاب میں جلوہ نما ہے۔ بہت بڑا مہربان ہے کہ دنیا میں اپنے مؤمن بندوں کے لئے اپنے جلوے دکھائے خصوصی رحم والا ہے کہ آخرت میں جنت میں مومنوں کیلئے جلوہ افروز ہوگا۔

### وجہ تسمیہ سورۃ الأحقاف:

اس سورت میں لفظ احقاف کے مذکور ہونے کی وجہ سے اس سورت کو سورت احقاف کہا جاتا ہے۔ قال تعالیٰ: واذکر أخاعاد اذ انذر قومه بالاحقاف

عن عبداللّٰہ بن مسعودؓ قال :قرأنی رسول اللّٰہ ﷺ سورۃ من الثلاثین من آل حم ،قال :یعنی الأحقاف ،قال :وکانت السورة اذا کانت أکثر من ثلا ثین آیة سمیت الثلاثین.....(أخرجه احمد فی مسندہٖ رقم حدیث: ۳۹۸۱)

ترجمہ: حضرت عبداللہ ابن مسعودؓ سے مروی فرمایا: رسول اللہ ﷺ تسلیما کثیرا کثیرا نے مجھے ثلاثین آل حٰمٓ میں سے ایک سورت یعنی الاحقاف پڑھائی۔ کہا: کہ سورت جب تیس آیات سے بڑھ جائے تو وہ ثلاثین کہلاتی ہے۔

عن ابن عباسؓ قال نزلت بمكة سورة حم الأحقاف (الدر المنثور:۷، ۴۳۳)

ترجمہ: ابن عباسؓ سے روایت ہے فرمایا: سورت حٰمٓ الأحقاف مکہ میں نازل ہوئی۔

**موضوع سورہ:**

دعوت کے بعد مہلت کا ملنا سنت اللہ میں داخل ہے۔

**فضیلت سورۃ الأحقاف:**

**عن سمرةؓ قال: قال رسول اللہﷺ: الحواميم روضة من رياض الجنة.**

(كنز العمال، كتاب الاذكار: ۲۸۹/۱، رقم الحديث: ۲۶۲۰)

حضرت سمرہؓ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا: ''حٰمٓ والی سورتیں جنت کے باغات میں ایک باغ (میں داخل ہونے کا ذریعہ ہے)

## خواب میں سورة الاحقاف پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الاحقاف پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ ماں باپ کا فرمان بجالائے گا۔ (تعبیر الرؤیا: ۳۵۷)

**ترتیب جمعی (46) ترتیب نزولی (66) آیات (35) رکوعات (4) کلمات (644)**

**حروف (2600) زبر (814) زیر (392) پیش (275) دو زبر (21) دو زیر (19)**

**دو پیش (18) کھڑا زبر (73) کھڑی زیر (9) الٹا پیش (6) جزم (453) شد (159) مد (47)**

## خلاصہ رکوع: ۱:

ہر چیز کی اجل معین ہے۔ لہٰذا کفار کے اعراض پر ان کی تباہی کی بھی ایک مدت معین ہے۔ ماخذ آیت ۳،۶۔

**ربط آیات:**

(۱) حروف مقطعات میں سے ہے۔ ان کی تفصیل ابتداء سورۃ بقرۃ میں ملاحظہ ہو۔ (۲) اس قرآن کا نزول غالب حکمت والے کی طرف سے ہے۔ (۳) سمٰوٰت وارض کی پیدائش خاص مقاصد کے لئے ہے۔ اور ہر چیز کی ایک اجل معین ہے۔ کافر قرآن میں جس چیز سے ڈرائے گئے ہیں اس سے اعراض کر رہے ہیں۔ اب ان کی تباہی کی بھی ایک اجل معین ہے۔ (۴) تمہارے معبود من دون اللہ نے کوئی چیز بنائی بھی ہے اس چیز کا تمہارے پاس کوئی ثبوت ہے۔ (۵) ایسے شخص سے بڑھ کر کون گمراہ ہو سکتا ہے۔ (۶) قیامت کے دن ان کے معبود اپنے عابدوں کے دشمن ہو جائیں گے۔ (۷) کافر قرآن کو سحر مبین کہتے ہیں۔ (۸) کبھی کہتے ہیں منزل من اللہ نہیں خود ساختہ ہے۔ (۹) میں کوئی نیا نبی تو نہیں ہوں۔ کیا پہلے انبیاء کو بھی بذریعہ وحی

احکام نہیں ملے۔(۱۰) اگر یہ قرآن حکیم اللہ تعالیٰ کی طرف سے ہو اور شہادتیں بھی موجود ہوں پھر بھی تم انکار کرو تو تمہارے حق میں کیا نتیجہ نکلے گا۔

## ربط بین الرکوعین (۱ . ۲)

اس سے پہلے رکوع کے آخر میں ایمان کا تذکرہ تھا اور اس رکوع کی ابتداء میں کفار کا مقولہ نقل کرتے ہیں اگر یہ ایمان اچھی چیز تھی تو یہ مسلمان ہم سے سبقت نہ کر پاتے "وَقَالَ الَّذِينَ كَفَرُوا لِلَّذِينَ آمَنُوا لَوْ كَانَ خَيْرًا مَا سَبَقُونَا إِلَيْهِ"

## خلاصہ رکوع ۲:

اعراض کے بعد مہلت کا ملنا سنت اللہ میں داخل ہے۔ ماخذ آیت ۲۰۔

**ربط آیات:**

(۱۱) اگر اسلام اچھی چیز تھی تو غربا ہم سے کبھی اس میں سبقت نہ لے جاتے۔ لہٰذا ان کا خیال ہے کہ قرآن جھوٹا ہے (نعوذ باللہ)۔(۱۲) حالانکہ قرآن حکیم تورات کا پورا موافق ہے۔ اسے منزل من اللہ جانتے ہیں اور اس کے ماننے سے انکار ہے۔(۱۳) یہ مغفور و مرحوم ہستیاں ہیں جن کی صفات اس آیت میں مذکور ہیں۔(۱۴) انہیں لوگوں کو اعمال صالحہ کی برکت سے جنت ملے گی۔(۱۵) جب چھوٹے درجہ کے محسن یعنی والدین کے ساتھ اس حسن سلوک، رواداری اور اطاعت کا حکم اللہ تعالیٰ کی طرف سے ہو رہا ہے تو خود سمجھ لو کہ محسن حقیقی جس کی بے انتہا نعمتیں ہم پر ہیں اس کا کتنا حق ہوگا اسی کے حقوق کی اطلاع کے لئے قرآن حکیم نازل ہوا ہے جس کے تسلیم کرنے سے انہیں انکار ہے۔(۱۶) اسی قسم کے لوگوں کی نیکیاں قبول ہونگی جو اپنے محسن کی اطاعت کا پورا خیال رکھتے ہیں اور ان کی غلطیاں معاف ہو جائیں گی۔(۱۷) اور جو شخص والدین کا مخالف اور اللہ تعالیٰ کا نافرمان اور قرآن کو پہلے لوگوں کے افسانے خیال کرنے والا ہے۔(۱۸) اس قسم کے لوگ اب کے ہوں یا پہلے ہوں نقصان اٹھانے والے ہیں۔(۱۹) ہر ایک اپنے اعمال کے لحاظ سے نتائج پائے گا۔(۲۰) مخالفین کو دوزخ میں داخل کرتے وقت یہ کہا جائیگا تم نے اپنی نیکیوں کا بدلہ دنیا میں پالیا ہے۔ آج دنیا میں تکبر بے جا کرنے کی وجہ سے ذلت کا عذاب تمہیں دیا جائے گا۔ علاوہ اس کے تم قانون الٰہی کو توڑتے تھے۔

## ربط بین الرکوعین (۲ . ۳)

اس سے پہلے رکوع میں فاسقین کا بیان تھا اس رکوع میں بھی ایک فاسق قوم یعنی قوم عاد کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ۳:

ذکر قوم عاد بطور تذکیر بایام اللہ (انذار منذر سے انکار کے باعث عذاب میں مبتلا ہوتے ہیں)۔ ماخذ آیت ۲۱، ۲۴۔

### ربط آیات:

(۲۱) ہودؑ کے قوم کا واقعہ دیکھو کہ اس نے دعوت الی التوحید دی اور قوم نے تسلیم کرنے سے انکار کیا۔ (۲۲) کیا ہمیں اپنے معبودوں سے ہٹانا چاہتے ہو۔ جس عذاب کا وعدہ دیتے ہو وہ لے آؤ۔ (۲۳) ہودؑ نے فرمایا میں تو احکام الٰہی پہنچا رہا ہوں۔ باقی رہا عذاب کا آنا اور اس کے آنے کا وقت یہ میرے اختیار میں نہیں ہے۔ یہ اللہ تعالیٰ بہتر جانتا ہے۔ (۲۴) جب عذاب بصورت بادل آیا انہوں نے خیال کیا کہ یہ بارش ہے۔ حقیقت میں وہ عذاب تھا۔ (۲۵) اس عذاب نے ہر چیز تباہ کر دی۔ احکام الٰہی سے انکار کرنے والوں کو اسی طرح سزا ملا کرتی ہے۔ (۲۶) جو چیزیں قوم عاد کو عطا ہوئی تھیں تمہیں تو وہ نصیب بھی نہیں ہوئیں۔ آیات الٰہی کے انکار کے باعث وہ عذاب الٰہی سے نہ بچ سکے تم کیا چیز ہو۔

## ربط بین الرکوعین (۳۔ ٤)

اس سے پہلے رکوع میں خاص قوم یعنی قوم عاد کی ہلاکت کا بیان تھا اس رکوع میں مختلف اقوام کی ہلاکت کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ٤:

اعراض عن الکتاب کے وقت عذاب الٰہی سے بچنا ناممکن ہے۔ البتہ مہلت سنت اللہ میں داخل ہے۔ ماخذ آیت ۲۷، ۲۸، ۳۴، ۳۵۔

### ربط آیات:

(۲۷) اے کفار مکہ تمہارے چاروں طرف ہلاک شدہ قوموں (عاد، ثمود، قوم لوطؑ) کے کھنڈرات موجود ہیں۔ ان سے عبرت نہیں حاصل کرتے۔ (۲۸) انہیں جب احکام الٰہی سے انکار کے باعث عذاب نے گھیرا تو معبود من دون اللہ نے کیوں نہ چھڑایا۔ (۲۹) اگر تمہاری فطرت سلیمہ ہوتی تو اس قرآن پر فوراً ایمان لے آتے۔ دیکھو جن قرآن کی آواز سنتے ہی فوراً ایمان لے آئے ہیں۔ (۳۰) دیکھئے قرآن کے متعلق ان کا کیا عمدہ فیصلہ ہے کہ یہ قرآن تورات کا مصدق ہے۔ اور طریق مستقیم کی رہنمائی کرتا ہے۔ (۳۱) قرآن سن کر انہوں نے اپنی قوم کو جا کر اس پر ایمان لانے کی دعوت دی ہے اور کہتے ہیں کہ اس پر ایمان لانے سے گناہ معاف ہوں گے اور عذاب سے پناہ ملے گی۔ (۳۲) اور کہہ رہے ہیں کہ اس دعوت کی اجابت نہ کی تو یہ نتائج مہلکہ نکلیں گے۔ (۳۳) کیا خدا تعالیٰ کو اس پر قادر نہیں خیال کرتے کہ مرنے کے بعد انہیں اٹھائے گا اور حساب و کتاب

لے گا۔(۳۴) جب جہنم سامنے آئے گی پھر کہیں گے کہ یہ ٹھیک ہے لیکن اس دن نجات محال ہوگی۔(۳۵) آپ ذرا صبر کریں جس طرح پہلے اولوالعزم انبیاءؑ نے صبر کیا۔ان کے متعلق عذاب کی جلدی نہ کریں۔

# سورة محمد صلی اللہ علیہ وسلم تسليماً كثيراً كثيرا

## سورة محمد ﷺ تسليماً كثيراً كثيرا مدنية، نزلت بعد سورة الحديد

سورہ محمد (ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً) کا سورہ احقاف سے ربط۔

سورہ احقاف میں مومنین کی مدح اور کافرین کی مذمت کا بیان تھا سورہ محمد (ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً) کی ابتداء میں بھی مومنین کی مدح اور کافرین کی مذمت بیان ہو رہی ہے اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں "اَلَّذِينَ كَفَرُوا وَ صَدُّوا عَنْ سَبِيلِ اللّٰهِ اَضَلَّ اَعمَالَهُم وَالَّذِينَ اٰمَنُوا.....وَ اَصلَحَ بَالَهُم

تسمیہ سورۃ محمد:

(بسم اللّٰه) الذى شق صدر نبيه و تجلى بنور رسالته (الرّحمٰن) عليه بارسال القرآن فى الدنيا(الرّحيم)عليه فى الآخرة بالمقام المحمود.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جس نے اپنے نبی ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کے سینے کو چیر لیا اور آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کی رسالت کے نور کے ساتھ تجلی فرمائی ہے دنیا میں آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کو قرآن مجید بھیج کر آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) پر بہت بڑی مہربانی فرمائی۔آخرت میں آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کو مقام محمود عطا کر کے بڑا رحم کیا۔

وجہ تسمیہ سورۃ محمد: (ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً)

اس سورت کے دوسری آیت میں نبی کا اسم مبارک آنے کی وجہ سے اس سورت کا نام سورت محمد ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً پڑ گیا۔قال تعالیٰ: والذين امنوا وعملوا الصالحات وا منوا بمانزل على محمد و هو الحق من ربهم.....الخ

عن ابن عباسؓ قال :نزلت سورة محمد بالمدينة. (الدر المنثور:٧،٤٥٦)

ترجمہ: حضرت ابن عباسؓ فرماتے ہیں کہ سورت محمد ﷺ مدینہ میں نازل ہوئی۔

## دوسرا نام سورۃ القتال:۔

(النسفی:٤،١٦٨:وأبی السعود:٨،٩١،والمهایمی:٢،٢٧٦،والسیو طی فی الدر المنثور:٤،٤٥٦)

اس سورت کو سورت القتال بھی کہتے ہیں: کیونکہ اس سورت میں قتال کی مشروعیت مذکور ہوئی، کفار کے ساتھ لڑنے کے احکامات بیان ہوئے اور لفظ قتال اس سورت میں مذکور ہوا۔

عن ابن عباسؓ قال:أنزلت سورة القتال بالمدينة (أخرجه ابن الضريس في فضائله رقم حديث:١٧،ص:٣٣)

ترجمہ: حضرت ابن عباسؓ سے روایت ہے فرمایا: سورت القتال مدینہ میں نازل ہوئی۔

## موضوع سورۃ:

تقابل الاسلام بالکفر والنفاق۔

## فضیلت سورۃ محمد ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً):

روى ابن أبي مليكة عن ابي جريج عن النبي ﷺ أنه قال:من كان له ذو بطن فأجمع أن يسميه محمدا رزقه الله غلاما. وقالت :جليلة بنت عبد الجليل:يا رسول الله أني إمرأة لا يعيش لي ولد؟ فقال:اجعلني لله عليك أن تسمية محمدا،فعلت فعاش ولدها.

(الحاوی للفتاوی:ص: ٤٤٨)

حضرت ابن ابی ملکیہ ابن جریج سے اور وہ حضور ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) سے نقل کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا: جس کی بیوی حاملہ ہو اور وہ پکا ارادہ کرے کہ وہ اس کا نام محمد رکھے گا تو اللہ تعالیٰ اس شخص کو بیٹا فرمائے گا۔ جلیلہ بنت عبد الجلیل نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ! میرا کوئی اولاد زندہ نہیں رہتا۔ آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا "اللہ تعالیٰ سے عہد کرو کہ اگر تمہارے ہاں بچہ پیدا ہوا تو اس کا نام محمد رکھوں گی۔ انہوں نے ایسا کیا تو وہ زندہ رہا۔

امام شعرانیؒ فرماتے ہیں:

كان محمد بن الحنفية يقول : قال ابيؓ: قلت يا رسول الله! ان ولد لي بعدك ولد اسميه باسمك واكنيه بكنيتك؟
قال: نعم، وكان ﷺ يقول : لا يدخل النار عبد تسمى باحمد او بمحمد .

امام شعرانیؒ دوسری روایت نقل فرماتے ہیں:

بورک فی محمد وفی بیت فیه محمد وفی مجلس فیه محمد .

امام شعرانی تیسرا روایت نقل فرماتے ہیں:

وکان علی بن ابی طالبؓ یقول: من کان له حمل فنوی ان یسمیه محمداً حوله اللّٰہ تعالیٰ ذکراً، وان کان انثی

علامہ ابن وھبؒ فرماتے ہیں:

فنویت سبعة کلهم جاؤ اذکورامن اجل تسمیتهم محمدا فی بطن امهم.

امام عطاؒ فرماتے ہیں:

بلغنا انه ما یسمی مولود فی بطن بمحمد الا جاء ذکرا.

امام شعرانی ایک روایت نقل فرماتے ہیں:

وکان ﷺ یقول : اذا سمیتم محمداً فلا تضربوه ولا تقبحوه واکرموه واوسعوا له فی المجلس .

(کشف الغمه : ۲۸۳/۱)

## خواب میں سورۂ محمد ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۂ محمد ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ دشمنوں پر فتح پائے گا۔ (تعبیر الرّویا: ۳۵۷)

ترتیب جمعی (47) ترتیب نزولی (95) آیات (38) رکوعات (4) کلمات (558)
حروف (2475) زبر (811) زیر (321) پیش (283) دو زبر (14) دو زیر
(12) دو پیش (17) کھڑا زبر (74 کھڑی زیر (3) الٹا پیش (3) جزم (454) شد (199) مد (40)

## خلاصہ رکوع ا :

تقابل الاسلام بالکفر۔ ماخذ کفر آیت ۱، ۳، ۸، ۹، ۱۱۔ ماخذ اسلام آیت ۲، ۳، ۴، ۵، ۱۱۔

## ربط آیات:

(ا) آخرت میں کفار کے اعمال کا کوئی نتیجہ برآمد نہیں ہوگا۔ (۲) ایمان والوں کی لغزشیں معاف اور ان کے حالات کی اصلاح کا وعدہ ہے۔ (۳) یہ فرق اس واسطے سے ہے کہ کافر باطل پرست اور مومن حق پرست ہیں۔ (۴) جب کفار سے میدان جنگ میں ملاقات ہو تو ان کی گردنیں اڑا دو۔ اس کے بعد قید کرو۔ پھر جس طرح جی چاہے چھوڑ و اور اللہ کی راہ میں مرنے والوں کے اعمال ضائع نہیں ہونگے۔ جزاء اعمال کے دن پورا اجر ملے گا۔ (۵) اللہ تعالیٰ ایمان والوں کی دستگیری فرمائے گا اور

ان کے حال کی اصلاح کرے گا۔(۶) آخرت میں ان کا داخلہ جنت میں ہوگا۔(۷) اے ایمان والوں! تم اللہ تعالیٰ کے نازل کردہ دین کی مدد کروگے تو اللہ تعالیٰ تمہاری مدد کریگا۔(۸) تمہارے مقابلہ میں کفار کی ہلاکت اور محنت کے رائیگاں کرنے کا اعلان کیا جاتا ہے۔(۹): ان کی تباہی کا یہ سبب ہے کہ وہ منزل من اللہ تعلیم کے مخالف ہیں۔۱۰) یہ کافر زمین میں سیر کر کے دیکھ لیں کہ مخالفین حق کو حق کے مقابلہ میں ہمیشہ شکست فاش ہوئی ہے یا نہیں اور آئندہ بھی یہی ہوگا۔(۱۱) مقابلہ کے وقت شکست اس لئے ہوئی کہ اللہ تعالیٰ ایمان والوں کا پشت پناہ تھا اور کفار کا پشت پناہ کوئی نہ تھا۔

## ربط بین الرکوعین(۱۔۲)

گزشتہ رکوع میں کافرین کا بیان تھا اس رکوع میں ان پر اتمام حجت اور توحید کے بعض دلائل کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ۲:

تقابل الاسلام بالکفر۔ ماخذ کفر آیت ۱۲، ۱۴، ۱۵، ۱۶۔ ماخذ اسلام آیت: ۱۲، ۱۴، ۱۵، ۱۷۔

### ربط آیات:

۱۲: ایمان والوں کا ٹھکانہ جنت اور کفار کا دوزخ ہوگا۔(۱۳) کفار مکہ سے کئی زبردست طاقتور بستیوں کو ہم نے ہلاک کردیا ہے یہ کیا چیز ہیں۔(۱۴) کیا یہ دونوں گروہ برابر ہوسکتے ہیں۔ ہرگز نہیں۔(۱۵) ایمان والوں کا ٹھکانہ جنت ہے۔ جس کی یہ صفات ہیں اور نافرمانوں کا ٹھکانہ دوزخ جس کے اندر یہ عذاب ہیں۔(۱۶) مخالفین بے ایمان قرآن سن کر بھی کچھ نہیں سمجھتے۔(۱۷) ایمان والوں کو قرآن کی آواز سننے سے ہدایت ہوتی ہے۔(۱۸) اب یہ اتنے مسخ ہوچکے ہیں کہ قیامت کے آنے پر ہی ان کی آنکھیں کھلیں گی۔(۱۹) آپ توحید پر پکے رہیں اپنے اور اپنے متبعین کے لئے بارگاہ الٰہی سے استغفار کیا کریں۔

## ربط بین الرکوعین(۲۔۳)

گزشتہ رکوع میں منافقین کا ذکر تھا اس رکوع میں بھی منافقین اور ساتھ مومنین کا ذکر بھی ہے۔

## خلاصہ رکوع ۳:

تقابل الاسلام بالکفر والنفاق۔ ماخذ کفر آیت ۲۰۔ ماخذ اسلام آیت ۲۰۔

### ربط آیات:

(۲۰) مومن تو حکم الٰہی کے منتظر رہتے ہیں اور حکم قتال نافذ ہونے کے بعد منافقین کی یہ حالت ہوتی ہے جو آیت میں مذکور

ہے۔(۲۱) زبانی جمع خرچ تو کر دیتے ہیں۔عمل کر کے دکھائیں تو ان کے حق میں بہتر ہو۔(۲۲) اگر تم قرآن سے اعراض کرو گے تو جیسے زمانہ جاہلیت میں تھے ممکن ہے ویسے ہو جاؤ۔(۲۳) ایسے بدبختوں پر اللہ تعالیٰ کی لعنت پڑتی ہے۔(۲۴) قرآن کے مصالح اور حکم میں کیوں غور نہیں کرتے۔(۲۵) قرآن حکیم کے نازل ہونے کے بعد جو لوگ پھر گئے ہیں وہ شیطان کے پنجے میں اڑ گئے ہیں۔وہی ان کے قبیح اعمال کو آراستہ کر کے دکھاتا ہے۔(۲۶) اللہ تعالیٰ اس لئے فرما رہا ہے کہ وہ شیطان کے پنجہ میں آگئے ہیں کیونکہ ان منافقین نے مشرکوں سے کہہ رکھا ہے کہ رسول اللہ ﷺ تسلیما کثیرا کثیرا کی مخالفت میں ہم آپ کا ساتھ دیں گے۔اللہ تعالیٰ ان کی راز والی باتیں خوب جانتا ہے۔(۲۷) جب عذاب والے فرشتے ان کے روح قبض کریں گے اس وقت ان بے ایمانوں کی کیا حالت ہوگی۔(۲۸) عذاب والے فرشتے اس لئے آئیں گے کہ اللہ تعالیٰ کو غضب ناک کرنے والے راستہ پر یہ اڑے رہے اور اللہ تعالیٰ کی رضا حاصل کرنے کو ناپسند کیا۔

## ربط بین الرکوعین (۳۔۴)

گزشتہ رکوع میں منافقین اور ان کے باطن مرض کا بیان تھا اس رکوع میں ان کا بیان اور ان کے باطن امراض کا اظہار ہے۔

## خلاصہ رکوع ٤:

تقابل الاسلام بالکفر والنفاق۔ماخذ کفر آیت ۳۴۔ماخذ اسلام آیت ۳۵۔

### ربط آیات:

(۲۹) کیا منافق خیال کرتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ ان کے کینے ظاہر نہیں کریں گا۔(۳۰) اگر ہم چاہے تو آپ ﷺ تسلیما کثیرا کثیرا کو دکھا دیں مگر آپ ﷺ تسلیما کثیرا کثیرا انہیں علامتوں سے تو پہچانتے ہیں۔(۳۱) ہم تمہیں ضرور آزمائیں گے تا کہ کھرے اور کھوٹے ممتاز ہو جائیں۔(۳۲) کفار اللہ تعالیٰ کا کیا نقصان کر سکتے ہیں اور اللہ تعالیٰ ان کے اعمال ضائع کر دے گا۔(۳۳) اے مسلمانوں! تم اپنا صحیح مسلک محفوظ رکھو اور وہ یہ ہے۔(۳۴) کفار کو مغفرت بعد از موت ہرگز نصیب نہیں ہو گی۔(۳۵) اے مسلمانوں تم سست نہ بنو اور کفار کو صلح کی دعوت مت دو تم ہمیشہ غالب رہو گے۔(۳۶) دنیا کی زندگی کو مقصود نہ بنائیں۔اس کا ماحصل تو کھیل تماشا ہے ایمان اور تقویٰ کی زیادتی میں کوشش کرو۔اللہ تعالیٰ تم سے خزانے نہیں چاہتا۔(۳۷) زیادہ مال نہ مانگنے کے یہ مصالح ہیں۔(۳۸) ہاں انفاق فی سبیل اللہ اور زکوٰۃ جہاد وغیرہ میں خرچ کرنے کے لئے توجہ دلائی جاتی ہے۔اس میں بھی بعض لوگ بخل کرتے ہیں۔ہمت سے کام کرو۔ورنہ اللہ تعالیٰ تمہاری جگہ دوسری قوم کو کھڑا کر دے گا

# سورۃ الفتح

## سورة الفتح مدنية، نزلت بعد سورة الجمعة

سورہ فتح کا سورہ محمد (ﷺ، تسلیماً کثیراً کثیراً) سے ربط۔

سورہ محمد (ﷺ، تسلیماً کثیراً کثیراً) میں جہاد کا اور اللہ تعالیٰ کی راہ میں مال خرچ کرنے کا ذکر تھا اسی سورت میں بھی جہاد کا اور اللہ تعالیٰ کی راہ میں مال خرچ کرنے کا ذکر ہے۔

تسمیہ سورۃ فتح:

(بسم اللّٰه) المتجلی بفتحه علی النبیﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) (الرّحمٰن) باسرار کلامه علیه فی الدنیا (الرّحیم) علیه فی الاخرة بالدرجات العلیٰ.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جس نے نبی کریم ﷺ (تسلیما کثیرا کثیرا) کو مکہ مکرمہ کی عظیم فتح دے کر اپنی قوت کا جلوہ دکھایا دنیا میں آپ ﷺ (تسلیما کثیرا کثیرا کو اپنے کلام پاک کے رموز کی رازیں بتلا کر بڑی مہربانی کی آخرت میں آپ ﷺ (تسلیما کثیرا کثیرا) کو اعلیٰ درجات عطا فرما کر بڑا رحم کیا۔

وجہ تسمیہ سورۃ الفتح:

اس سورت کو سورت فتح اس لیے کہتے ہیں کہ اس میں مسلمانوں کے لیے فتح کی خوشخبری ہے اور اس میں لفظ فتح دو بار وارد ہوا ہے۔ قال تعالیٰ: انا فتحنا لك فتحاً مبينا

عن عبداللّٰه بن مغفلؓ قال :قرأ رسول اللّٰهﷺ يوم الفتح مكة سورة الفتح فرجّع فيها (أی ردد صوته بالقراۃ) (اخرجه البخاری :رقم حديث:٤٨٣٥)

موضوع سورہ:

بشارت فتح اسلام مع شرائط فتح۔

فضیلت سورۃ الفتح:

عن زيد بن أسلم عن ابيه أن رسول اللّٰهﷺ كان يسير فی بعض أسفاره، وعمر بن الخطاب يسير معه ليلا، فساله عمرؓ عن شیٔ فلم يجبه رسول اللّٰهﷺ ثم ساله فلم يجبه، ثم ساله فلم يجبه، فقال عمرؓ:

ثكلتك امك نزرت رسول الله ﷺ ثلاث مرات كل ذلك لا يجيبك،قال عمرؓ فحركت بعيرى حتى كنت أمام الناس وخشيت أن ينزل فيَّ قرآن،فما نشبت أن سمعت صارخا يصرخ ، قال :فقلت :لقد خشيت أن يكون نزل فيَّ قرآن،قال: فجئت رسول الله ﷺ فسلمت عليه فقال: لقد انزلت عليَّ الليلة سورة لهي أحبَّ اليَّ مما طلعت عليه الشمس، ثم قرأ: (انا فتحنا لك فتحا مبينا)

(أخرجه البخاري، كتاب فضائل القرآن:۷۸۰،۷٤۹/۲)

حضرت زید بن اسلم اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ حضور ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کسی سفر میں تشریف لے گئے تھے اور حضرت عمرؓ ان کے ساتھ رات کے وقت جا رہے تھے۔حضرت عمرؓ نے آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) سے کسی چیز کے متعلق پوچھا۔آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے کوئی جواب نہیں دیا۔حضرت عمرؓ نے دوبارہ پوچھا۔آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے پھر جواب نہیں دیا۔پھر پوچھا پھر جواب نہیں دیا۔حضرت عمرؓ نے (اپنے آپ سے) کہا:تمہاری ماں تمہیں گم کردے تم نے رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) سے سوال کرنے میں اصرار کیا۔اور ہر مرتبہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے جواب نہیں دیا۔میں نے اپنے اونٹ کو موڑا یہاں تک کہ لوگوں کے سامنے آگیا۔اور اپنے بارے میں قرآن مجید (کسی حصے کے) نزول کے متعلق خوف ہونے گیا۔میری آواز نہیں نکل رہی ہے۔میں نے (دل میں) کہا کہ یقیناً میرے متعلق قرآن کا نزول ہوا ہے۔کہا میں رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کے پاس آیا۔ان کو سلام کیا تو آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا۔یقیناً رات کو مجھ پر ایسی سورت نازل ہوئی جو مجھے ان تمام چیزوں سے محبوب ہے جس پر سورج طلوع ہوتا ہے پھر رسول اللہ ﷺ (انا فتحنا لك فتحا مبينا) کی تلاوت فرمائی۔ (الفتح:۱)

## خواب میں سورۃ الفتح پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔اگر خواب میں دیکھے کہ سورۂ الفتح پڑھتا ہے۔دلیل ہے کہ سب دروازوں سے اس کو فتح اور نصرت ہوگی۔ (تعبير الرؤيا:۳۵۷)

ترتیب جمعی (48) ترتیب نزولی (111) آیات (29) رکوعات (4) کلمات (560) حروف (2400) زبر (825) زیر (328) پیش (357) دو زبر (65) دو زیر (9) دو پیش (8) کھڑا زبر (۹۰) کھڑی زیر (7) الٹا پیش (9) جزم (353) شد (186) مد (18)

## خلاصہ رکوع ۱:

رسول اللہ ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً کی سرفرازی میں مواعید اربعہ کا ذکر اور منافقین و مشرکین پر غضب و لعنت الٰہی اور داخلہ جہنم کی پیش گوئی۔(۱) ماخذ آیت ۲ (۲) ماخذ آیت ۶۔

## ربط آیات:

(۱) صلح حدیبیہ فتح مبین ہے۔ کیونکہ کفار مکہ صلح میں مقید ہو چکے جس کے شرائط وہ نباہ نہیں سکیں گے۔ بالآخر فسخ معاہدہ کے باعث جنگ ہوگی جس مین فتح مکہ ہوگی۔(۳،۲) چونکہ فتح مکہ آپ کی محنت کا نتیجہ ہے اسلئے مواعید اربعہ مغفرت، اتمام نعمت، ہدایت الصراط المستقیم، نصر عزیز سے سرفراز فرمایا گیا۔(۴) مومنوں پر سکینہ (اطمینان قلب) اللہ تعالیٰ نے نازل فرمائی تھی تاکہ ان کے ایمانوں میں مضبوطی پیدا ہو۔(۵) مومنوں کو سکینت عطا فرما کر ان سے خدمات اسلام لینی ہیں۔ تاکہ ان کے اعمال کے یہ نتائج حسنہ نکلیں۔(۶) سکینہ منافقین کو عطا نہیں ہوئی۔ اس لئے ان کی بداعمالی کے نتائج بصورت عذاب ہونگے ان پر خدا کا غضب، لعنت اور ان کے لئے جہنم ہوگی۔(۷) ان کی تباہی کے لئے خدائی لشکر زمین و آسمان میں موجود ہیں۔(۸) ہم نے رسول ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً کے ذمہ یہ فرض ڈالا ہے۔(۹) اور مسلمانوں کے ذمہ یہ فرض ہے۔(۱۰) جن لوگوں نے فرض منصبی ادا کرنے کے لئے آپ سے بیعت کی تو گویا اللہ تعالیٰ سے بیعت کی جو لوگ اس بیعت کو پورا کر دکھائیں گے۔ وہ اجر عظیم پائیں گے۔

## ربط بین الرکوعین (۲.۱)

گزشتہ رکوع میں جہاد پر بیعت کرنے کا بیان تھا اللہ تعالیٰ نے فرمایا "اِنَّ الَّذِیْنَ یُبَایِعُوْنَكَ اِنَّمَا یُبَایِعُوْنَ اللّٰهَ الخ۔۔ اس رکوع میں جہاد سے اعراض کرنے والوں کا بیان ہے اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں "سَیَقُوْلُ لَکَ الْمُخَلَّفُوْنَ ۔۔الخ۔۔

## خلاصہ رکوع ۲:

مخلّفین اور عاجزوں کا ذکر۔ ماخذ آیت (۱) ۱۲،۱۱۔(۲) آیت ۱۷۔

## ربط آیات:

(۱۱) مخلّفین ناجائز بہانوں سے اپنے تخلف کو حق بجانب ثابت کرنا چاہتے ہیں۔(۱۲) تمہارا کوئی عذر معقول نہیں تھا۔ تمہارے دل میں یہ فاسد خیال تھا۔(۱۳) جو شخص اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول اللہ ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً کا کہنا مانے

اس کے لئے دوزخ ہے۔(۱۴) اس کے نہ ماننے سے کون سی کمی آجائے گی۔ سارا جہان تو اسی کا ہے۔(۱۵) آئندہ جانے کی اجازت لیں تو بھی نہ دی جائے۔(۱۶) مخلّفین سے کہہ دو آئندہ ایک جنگجو قوم کے مقابلہ میں تمہیں بلایا جائے گا۔ اس وقت تمہارے ایمان کا پھر امتحان ہو جائے گا۔(۱۷) معذور لوگ مخلّفین کے وعید سے مستثنیٰ ہیں۔

## ربط بین الرکوعین(۲۔۳)

گزشتہ رکوع میں منافقین، معذورین اور جہاد سے پیچھے رہنے والوں کا بیان تھا اس رکوع میں جہاد کے حوالے سے مخلصین مومنین کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ۳:

نتائج بیعت علی الموت۔ ماخذ آیت ۱۸ تا ۲۱۔

**ربط آیات:**

(۱۸ تا ۲۱) مومنین کی مخلصانہ بیعت سے اللہ تعالیٰ خوش ہوتا ہے۔ اس اخلاص کی برکت سے اللہ تعالیٰ نے یہ چیزیں عطاء فرمائیں۔(۲۲) اگر کفار لڑتے تو پیٹھ پھیر کر بھاگ جاتے۔(۲۳) ہمیشہ سے قانون الٰہی یہی ہے۔(۲۴) اللہ تعالیٰ نے اس موقع پر لڑائی سے محفوظ رکھا۔(۲۵) کفار نہ بہت سے جرموں کے مجرم ہیں۔ لیکن موانع مذکورہ کی وجہ سے قتال نہیں ہوا۔(۲۶) جب کفار کے دل میں حمیت الجاہلیت موجزن تھی تو اللہ تعالیٰ نے مومنین کو سکینت عطا فرمائی۔ اگر لڑائی ہوتی تو مسلمان یقیناً فتح پاتے۔

## ربط بین الرکوعین(۳۔٤)

گزشتہ رکوع میں مومنین کو فتح و نصرت کی خوشخبری تھی اس رکوع میں نبی کریم (ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً) کے خواب کی سچائی کا بیان ہے اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں "لَقَدْ صَدَقَ اللّٰهُ

## خلاصہ رکوع ٤:

اسلام کی سرفرازی کا اعلان عام۔ متبعین رسول اللہ ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً کو ایک زریں اصول کی تلقین کہ ہمیشہ اشداء علی الکفار رحماء بینھم رہیں۔ ماخذ (۱) آیت ۲۸۔(۲) آیت ۲۹۔

**ربط آیات:**

(۲۷) اللہ تعالیٰ نے رسول اللہ ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً کو خواب میں کوکچھ دکھایا تھا کہ مسجد حرام کا داخلہ ہوگا وہ پورا کر دیا۔ البتہ

خواب میں بھی اسکی تاریخ معین نہیں تھی۔لہٰذا پہلے صلح حدیبیہ ہوئی اور پھر داخلہ ہوا۔(۲۸)غلبہ اسلام کا دائمی اعلان۔(۲۹)ایک زریں اصول ہے جس سے ہمیشہ مسلمان دنیا میں غالب رہ سکتے ہیں۔

# سورة الحجرات

## سورة الحجرات مدنية، نزلت بعد سورة المجادلة

سورہ حجرات کا سورہ فتح سے ربط۔

سورہ فتح میں حضرت محمد (ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً) کے لیے رسالت کا بیان تھا اللہ تعالیٰ نے فرمایا "مُحَمَّدٌ رَّسُولُ اللّٰهِ ۔۔الخ" اس سورت میں رسالت کے آداب کا بیان ہے اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں "یا ایها الذین امنوا لا ترفعوا اصواتکم فوق صوت النبی"۔۔۔الخ

تسمیہ سورۃ حجرات:

(بسم اللّٰه) المتجلي بكمالاته في رسوله بحيث جعل التقديم على الرّسول كتقديم على الله (الرّحمٰن) بنداء اهل الايمان ليقبلوا الىٰ سماع خطابه (الرّحيم) با وامره و نواهيه.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو کہ اپنے رسول اقدس ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کی ذات میں اپنے کمالات کے ساتھ اس حیثیت سے جلوہ نما ہے کہ اس نے رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) سے تقدیم کو اللہ تعالیٰ سے تقدیم کی طرح کر دیا (یعنی جو رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کی بے ادبی کرتا ہے وہ اللہ تعالیٰ کی بے ادبی کرتا ہے) بہت بڑا مہربان ہے کہ اس نے اپنے خطاب کلام سننے کی متوجہ ہونے کیلئے اہل ایمان کو آواز دعوت دی۔ بڑا رحم والا ہے۔ کہ اس نے نیکی کے کاموں کا حکم کیا اور برے کاموں سے منع کیا۔

وجہ تسمیہ سورۃ الحجرات:

اس سورۃ میں لفظ حجرات مذکور ہے جس کی وجہ سے یہ تمام سورت، سورت حجرات کے نام پر موسوم ہوا۔ قال تعالیٰ: ان الذين ينادونك من ورآء الحجرات اكثرهم لا يعقلون

عن ابن عباسؓ قال: نزلت سورة الحجرات بالمدينة (الدر المنثور:۷/۵٤٦)

موضوع سورت:

مسلمانوں کے آپس میں تعلقات کا دستور العمل۔

فضیلت سورۃ الحجرات:

عن ابی بن کعبؓ عن رسول اللہ ﷺ من قرا سورۃ الحجرات أعطی من الأجر عشر حسنات بعدد من اطاع اللہ و عصا

(تفسیر الکشف والبیان: ۳۱۹/۱۰، تفسیر الزمخشری: ۷۹/۴، اللباب فی علوم الکتاب: ۵۶۴/۱۷، تفسیر الوسیط للواحدی: ۱۴۹/۴: تفسیر أبی السعود: ۱۲۵/۸)

حضرت ابی بن کعبؓ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) سے نقل کرتے ہیں کہ سورت حجرات پڑھنے والے کو اللہ تعالیٰ کے ہر ہر مطیع و نافرمان کے بدلے میں دس دس نیکیاں دی جائے گی۔

خواب میں سورۃ الحجرات پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الحجرات پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ لوگوں کو اچھے القاب سے بلائے گا اور غیبت نہ کرے گا۔ (تعبیر الرؤیا: ۳۵۷)

ترتیب جمعی (49) ترتیب نزولی (106) آیات (18) رکوعات (2) کلمات (343) حروف (1476) زبر (464) زیر (188) پیش (185) دو زبر (9) دو زیر (8) دو پیش (14) کھڑا زبر (11) کھڑی زیر (2) الٹا پیش (3) جزم (295) شد (122) مد (23)

خلاصہ رکوع ۱:

(ا) امیر کے ساتھ تعلقات کیسے ہوں۔ (۲) مرکز سے دور افتادہ بھائیوں کے ساتھ تعلقات کیسے ہوں۔ مرکز میں رہنے والوں کے ساتھ تعلقات کس طرح ہوں اور بگڑ جائیں تو ان کی اصلاح کیسے ہو۔ ماخذ (ا) ا تا ۵۔ (۲) ۶ تا ۸۔ (۳) ۹، ۱۰۔

ربط آیات:

(ا): رسول اللہ ﷺ تسلیما کثیرا کثیرا کا جو ادب سکھایا گیا ہے اس سے استنباطاً آداب امیر نکالے جائیں گے۔ واللہ اعلم۔ پہلا ادب: آپ کی مجلس میں ادب سے خاموش بیٹھو۔ بات کرنے میں پیش قدمی نہ کرو۔ دوسرا ادب: آپ کے سامنے بات کرتے وقت بلند آواز نہ نکالو۔ تیسرا ادب: اور بلاتے وقت اس طرح مت بلاؤ جس طرح آپس میں ایک دوسرے کو بے

تکلفی سے بلاتے ہو۔ (۳) آپ کے سامنے پست آواز سے بولنے متقی ہیں۔ (۴،۵) چوتھا ادب جب آپ گھر تشریف لے جائیں تو باہر سے مت بلاؤ جب تک کہ خود تشریف نہ لائیں۔ (۶) اگر مرکز سے دور افتادہ بھائیوں کے متعلق کوئی خبر آئے تو فوراً فیصلہ نہ کرو۔ پہلے پوری تحقیق کر لو۔ (۷) اگر اس طرح ہو کر جو خبر آئے بغیر تحقیق کے آپ رسول اللہ ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً کے سامنے پیش کر کے اپنی مرضی کے مطابق فیصلہ کرا لیں تو آپ لوگ ہلاک ہو جائیں۔ لیکن تمہیں بھی ایمان پیارا ہے اور کفر و فسوق اور عصیان کو ناپسند کرتے ہو۔ یہی رشد کے آثار ہیں۔ (۸) یہ اللہ تعالیٰ کا تم پر بڑا فضل ہے۔ (۹) اگر مرکز میں رہنے والوں مسلمانوں میں لڑائی ہو جائے تو ان کی صلح کرا دو۔

## ربط بین الرکوعین (۱۔۲)

اس سے پہلے رکوع میں یہ تذکرہ تھا کہ اگر مسلمانوں کے دو گروہ آپس میں لڑ پڑیں تو ان کے درمیان صلح کرو "وَاِن طَآئِفَتٰنِ مِنَ الْمُؤْمِنِیْنَ اقْتَتَلُوا فَاَصْلِحُوا بَیْنَهُمَا الخ۔" اب ان اسباب کو بیان کرتے ہیں جن سے مسلمانوں کے درمیان لڑائی پیدا ہوتی ہے "یٰاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوا لَا یَسْخَرْ قَوْمٌ مِّنْ قَوْمٍ۔ الخ"

## خلاصہ رکوع ۲:

آپس میں طرز معاشرت ایسا اختیار کریں کہ تعلقات میں کشیدگی ہونے نہ پائے۔ ماخذ آیت ۱۱،۱۲۔

## ربط آیات:

(۱۰) مومن سب آپس میں بھائی بھائی ہیں۔ اس لئے ان میں ہمیشہ صلح ہونی چاہیئے۔ (۱۱) آپس میں یہ طرز معاشرت اختیار کرو تاکہ کشیدگی پیدا ہی نہ ہونے پائے۔ (۱۲) کسی کے متعلق کوئی بدگمانی نہ کرو۔ کسی کے حالات کا تجسس نہ کرو اور کسی کی غیبت نہ کرو۔ (۱۳) تمہیں ایک دوسرے کو حقیر سمجھنے کا حق ہی نہیں۔ تم سب کا ماں باپ تو ایک ہے معزز تو وہ ہے جو اللہ تعالیٰ سے زیادہ ڈرتا ہے۔ (۱۴) انسان کامل تب ہوتا ہے کہ اللہ تعالیٰ کے ہر حکم کو دل سے مان لیا جائے۔ لہٰذا جو تعلیم دی جا رہی ہے اسے قبول کرنے ہی سے ایمان کامل ہوگا۔ (۱۵) کامل مومن وہ ہیں جو اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً کی ہر بات کو تہہ دل سے تسلیم کریں اور پھر اس میں کبھی شک نہ لائیں اور اپنے مالوں اور جانوں کے خرچ کرنے سے بھی دریغ نہ کریں۔ (۱۶) زبانی کہنے کے بغیر بھی اللہ تعالیٰ کو ہر چیز کا علم ہے۔ وہ تمہارے ایمانوں کے پیمانوں کو خوب جانتا ہے۔ (۱۷) بعض آدمی اسلام لانے کا احسان آپ پر جتلاتے ہیں ان سے کہہ دو بلکہ اللہ تعالیٰ کا تم پر احسان ہے کہ اس نے ایمان کی رہنمائی فرمائی۔ (۱۸) اللہ تعالیٰ جانتا ہے کہ کون سے قلوب ایمان لانے کے اہل ہیں۔

# سورة ق

## سورة ق مكية، نزلت بعد سورة المرسلات

## سورة ق کاسورہ حجرات سے ربط۔

پہلی سورت کے آخر میں یہ بیان ہوا کہ تم جو عمل کرتے ہو اللہ تعالیٰ اس کو جانتا ہے ''وَاللّٰهُ بَصِيرٌ بِمَا تَعْمَلُونَ'' اور سورہ ق میں قیامت کا ذکر ہے اسی روز ہر شخص کے ساتھ اس کا عمل لائے گا ''وَجَاءَتْ كُلُّ نَفْسٍ مَّعَهَا سَائِقٌ وَّشَهِيدٌ''

تسمیہ سورۃ ق:

(بسم اللّٰه) المتجلى باسمآءه فى مقطعات كتابه (الرّحمٰن) بارسال كتابه للنبى ﷺ فى الدنيا (الرّحيم) باظهار نعمه عليه فى الاخرة.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو کہ اپنی کتاب کے حروف مقطعات میں اپنے پاک ناموں کے ساتھ جلوہ نما ہے بڑا مہربان ہے کہ اس نے دنیا میں اپنے نبی ﷺ کو اپنی کتاب عطا فرمائی بڑا رحم والا ہے کہ اس نے آخرت میں آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) پر نعمتیں ظاہر کر دی۔

وجہ تسمیہ سورۃ ق:

اس سورۃ کی ابتداء میں حروف مقطعات میں سے لفظ ق آیا ہے جس کی وجہ سے یہ سورت، سورت ق کے نام مشہور ہوئی۔ قال تعالیٰ: ق والقرآن مجيد.

عن عمرؓ انه خرج يوم عيد فسال أبا واقد الليثى: بأى شئ كان النبى ﷺ يقرأ فى هذا اليوم فقال: بقاف واقتربت (أخرجه النسائى، كتاب الصلوة العيدين، رقم الحديث: ١٥٦٧)

موضوع سورۃ:

اثبات مجازات۔

فضیلت سورۃ قٓ:

عن أبى واقد الليثى قال: سألنى عمر بن الخطابؓ: عما قرأ به رسول اللّٰه ﷺ فى يوم العيد؟ فقلت: اقتربت الساعة و قٓ والقرآن

حضرت ابو واقد لیثی سے روایت ہے کہ عمر بن خطابؓ نے مجھ سے اس سورت کے متعلق پوچھا جو رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) عید کے دن پڑھتے۔ میں نے کہا اقتربت الساعة، قٓ والقرآن المجید.

### خواب میں سورۂ ق پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۂ قاف پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ حق تعالیٰ اس کو خیر اور صلاح کے کاموں کی توفیق بخشے گا۔ (تعبیر الرؤیا:۴۵۸)

**ترتیب جمعی (50) ترتیب نزولی (34) آیات (45) رکوعات (3) کلمات (395) حروف (1490) زبر (529) زیر (209) پیش (187) دو زبر (8) دو زیر (36) دو پیش (20) کھڑا زبر (35) کھڑی زیر (2) الٹا پیش (5) جزم (297) شد (99) مد (17)**

### خلاصہ رکوع ۱:

(۱) اگر یہ لوگ قرآن حکیم میں غور کرتے تو انہیں مسئلہ رسالت میں شک نہ رہتا۔ (۲) دراصل انکار کا باعث انکار مجازات ہے۔ اگر امم سابقہ کی تباہی میں غور کرتے تو معلوم ہو جاتا کہ ان کی تباہی کا موجب تکذیب رسل ہی تھا۔ ماخذ آیت (۱) آیت ۱ (۲) آیت ۳ (۳) آیت ۱۳،۱۴۔

### ربط آیات:

(۱) قرآن مجید گواہ ہے کہ آپ مرسل من اللہ ہیں۔ (۲): کفار آپ کی رسالت کو تعجب کی نگاہ سے دیکھتے ہیں۔ (۳) بعث بعد الموت کو بھی تعجب کی نگاہ سے دیکھتے ہیں۔ (۴) ہمیں تو ان کے مرنے کے بعد بھی ان کے وجود کے ذرہ ذرہ کا علم ہے۔ (۵) یہ لوگ ایک واقعی امر کی تکذیب کر رہے ہیں۔ (۶) کیا آسمان کی پیدائش سے عبرت حاصل نہیں کرتے۔ (۷) زمین کو دیکھیں۔ اس میں پہاڑوں کو دیکھیں (کیا ان چیزوں کا پیدا کرنا مشکل ہے یا انسان کا)۔ (۸) یہ چیزیں انابت الی اللہ والوں کے لئے نصیحت کا کام دے سکتی ہیں۔ (۹ تا ۱۱) جس طرح ہم پانی نازل کر کے یہ اشیاء بطور رزق پیدا کرتے ہیں۔ اسی طرح انسانوں کو بھی مرنے کے بعد دوبارہ پیدا کر سکتے ہیں۔ (۱۲ تا ۱۴) ان گزشتہ امتوں نے بھی تکذیب رسل ہی کے باعث یہ سزا پائی۔ تم بھی وہی جرم کر رہے ہو اور اپنے آپ کو اسی قسم کی سزا کے مستحق ٹھہرا رہے ہو۔ (۱۵) کیا پہلی دفعہ ہم انسانوں کو پیدا کر کے تھک گئے ہیں۔

## ربط بین الرکوعین (۱.۲)

گزشتہ رکوع میں بعث بعد الموت کے دلائل بیان ہوئے اس رکوع میں بعث بعد الموت کے مسئلہ کی تفصیل بیان ہو رہی ہے۔

## خلاصہ رکوع ۲:

(۱) یہ تو مجازات کے منکر ہیں اور ہماری طرف سے ہر لحہ مجازات کی تیاری ہو رہی ہے۔ (۲) اس دن ضال اور مضل ایک دسرے کے سر تھوپیں گے۔ یہ مخاصمت بیکار ہوگی۔ ماخذ (۱) آیت ۱۸۔ (۲) آیت ۲۳ تا ۲۸۔

## ربط آیات:

(۱۶) ہم انسانوں کے وسواس کو بھی جانتے ہیں اور ہم اس کی شاہ رگ سے زیادہ قریب ہیں۔ (۱۷) علاوہ اس کے دو محافظ ہماری طرف سے انسان کے دائیں اور بائیں بیٹھے رہتے ہیں۔ (۱۸) جو بولتا ہے فوراً لکھ لیتے ہیں۔ (۱۹) موت کی بے ہوشی انسان پر آئے گی۔ اس وقت اسے یہ کہا جائیگا۔ (۲۰، ۲۱) نفخ فی الصور کے بعد ہر انسان میدان محشر میں آئیگا۔ سائق ملائکہ عظام میں سے اور شہید ہاتھ اور پاؤں وغیرہ ساتھ لائے گا۔ (۲۲) وہاں حاضر ہونے کے بعد اسے یہ کہا جائیگا۔ (۲۳) فرشتہ عرض کریگا میرے پاس اس کا اعمال نامہ موجود ہے۔ (۲۴) اللہ تعالیٰ کی طرف سے یہ حکم ہوگا۔ (۲۵، ۲۶) خیر کے کاموں سے روکنے والے مشرک کو جہنم میں جھونک دو۔ (۲۷) شیطان یہ کہے گا۔ (۲۸) اللہ تعالیٰ فرمائے گا۔ میرے پاس مت جھگڑو میں نے تمہیں پہلے وعید سنا دیا تھا۔ (۲۹) میرا فیصلہ تبدیل نہیں ہوا کرتا اور میں نے بندوں پر کوئی ظلم نہیں کیا۔

## ربط بین الرکوعین: (۲، ۳)

گزشتہ رکوع میں بھی مجازات کا بیان تھا اور اس رکوع میں بھی مجازات کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ۳:

اس عذاب سے بچنے کے لئے ادب و انابت الی اللہ کی ضرورت ہے۔ اگر یہ لوگ باز نہ آئیں تو آپ اپنا تعلق باللہ شب و روز (مضبوط سے اضبط بناتے ہیں اور تشنہ لبوں کی تربیت فرمائیں۔ ماخذ (۱) آیت ۳۱ تا ۳۳۔ (۲) آیت ۳۹، ۴۰۔ (۳) آیت ۴۵۔

## ربط آیات:

(۳۰) جہنم کو قیامت کے دن صبر نہیں آئے گا۔ (۳۱) اور جنت متقین کے قریب کی جائیگی۔ (۳۲) یہی ہے وہ جس کا تمہیں وعدہ دیا جاتا تھا۔ (۳۳) جنت کے مستحق اللہ سے ڈرنے والے ہونگے۔ (۳۴) اللہ سے ڈرنے والوں کو حکم ہوگا کہ سلامتی

سے جنت میں داخل ہو جاؤ۔(۳۵) وہاں جو چاہیں گے ملے گا۔(۳۶) ان سے پہلے ہم منکرین کی کئی نسلیں ہلاک کر چکے ہیں۔(۳۷) ان باتوں سے زندہ دلوں کو فائدہ ہو سکتا ہے۔(۳۸) ہم نے چھ دن میں سارا جہان بنایا اور کوئی تھکان نہیں ہوئی۔اب ان کے دوبارہ پیدا کرنے سے ہم کس طرح عاجز آ سکتے ہیں۔(۳۹،۴۰) ان کی باتوں پر صبر کریں اور اپنا تعلق باللہ مضبوط سے اضبط کرتے رہیں۔(۴۱،۴۲) ان کی اصلاح اور بیداری کے متعلق قیامت کے دن کا انتظار کیجئے۔ان کی آنکھیں اسی دن کھلیں گی۔(۴۳) موت وحیات ہمارے قبضے میں ہے۔یہ لوگ ہماری طرف ہی لوٹ کر آئیں گے۔(۴۴) حشر کے دن فوراً زمین پھٹ جائیگی اور سب نکل کر اکھٹے ہو جائیں گے۔(۴۵) جو کچھ مجازات کے متعلق یہ کہتے ہیں ہمیں پورا علم ہے۔جو لوگ اللہ کے عذاب سے ڈرتے ہیں۔فقط انہیں قرآن حکیم کے ذریعہ سے نصیحت کیجئے۔

# سورۃ الذّٰریٰت

## سورۃ الذّٰریٰت مکیۃ، نزلت بعد سورۃ الاحقاف

### سورۃ الذاریٰت کا سورۃ ق سے ربط۔

(۱) گزشتہ سورت میں قیامت کا اثبات بیان ہوا اس سورۃ میں بھی قیامت کے اثبات کا بیان ہے۔(۲) گزشتہ سورت میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا" فَذَكِّرْ بِالْقُرانِ مَنْ يَّخَافُ وَعِيد " کہ قرآن کے ساتھ ان لوگوں کو نصیحت کیجئے جو وعید سے ڈرتے ہیں اس سورۃ میں بھی اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں"اِنَّمَا تُوعَدُونَ لَصَادِقٌ" کہ جو وعدہ تم سے کیا جاتا ہے البتہ وہ سچا ہو کر رہے گا۔

### تسمیہ سورۃ الذاریات:

(بسم اللّٰه) المتجلی بکمالاته فی الذاریات (الرّحمٰن) بایجاد الحاملات و الجاریات (الرّحیم) بایجاد مقسماتهما.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو کہ اڑنے والی ہواؤں میں اپنے کمالات کے ساتھ جلوہ نما ہے۔بڑا مہربان ہے کہ اس نے بوجھ اٹھانے والی آسان چلنے والی ہواؤں کو موجود کیا۔بڑا عنایت کنندہ ہے کہ اس نے بادل کو اور رزق کو تقسیم کرنے والی ہواؤں کو پیدا کیا۔

### وجہ تسمیہ سورۃ الذاریات:

ذاریات پر قسم کھانے سے ابتداء کی وجہ سے اس سورت کو "ذاریات " کہا جاتا ہے۔قال تعالیٰ: والذاریات ذرواً

عن ابن عباسؓ قال: نزلت سورة الذاريات بمكة. (الدر المنثور:٧،٦١٣)

ترجمہ: حضرت ابن عباسؓ سے روایت ہے فرمایا: سورت ذاریات مکہ میں نازل ہوئی۔

موضوع سورۃ:

جزائے اعمال یقینی ہے۔

فضیلت سورۃ الذاریات:

عن أبي المتوكل الناجي عن ابن عمرؓ أنه قرأ في الظهر بقاف والذاريات.

(أخرجه ابن أبي شيبة في المصنف، كتاب الصلاة: ١/٣٥٦)

ابو متوکل ناجی نے ابن عمرؓ سے نقل کیا کہ وہ نماز ظہر میں سورۃ ق اور سورۃ ذاریات سورتیں پڑھا کرتے تھے۔

خواب میں سورۃ الذاریات پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الذاریات پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ طاعت اور عبادت میں مشغول ہوگا۔ (تعبير الرؤيا:٣٥٨)

ترتیب جمعی (51) ترتیب نزولی (67) آیات (60) رکوعات (3) کلمات (360) حروف (1287) زبر (485) زیر (224) پیش (156) دو زبر (13) دو زیر (18) دو پیش (19) کھڑا زبر (38) کھڑی زیر (4) الٹا پیش (4) جزم (315) شد (90) مد (18)

خلاصہ رکوع ۱:

مجازات یقیناً ہونے والی ہے۔ ماخذ آیت ۵،۶،۱۳،۱۵،۱۶،۲۳۔

ربط آیات:

(۱ تا ۵) جس طرح ہوائیں زمین سے بخارات کو لے کر اڑتی ہیں۔ پھر جہاں اللہ تعالیٰ چاہے وہاں تقسیم کرکے مینہ برساتی ہیں۔ اسی طرح انسانوں کے اعمال آسمان میں اللہ تعالیٰ کے ہاں جمع ہو رہے ہیں۔ پھر وہ جزائے اعمال کی صورت میں انسان کے سامنے آئیں گے۔ واللہ اعلم۔ (۶، ۷): جزائے اعمال ہونے والی ہے۔ (۸، ۹) تمہاری رائیں قرآن اور رسول اللہ ﷺ تسلیما کثیرا کثیرا کے متعلق مختلف ہیں۔ ان پر جو تقدیر میں بھلائی سے محروم رکھا گیا ہے وہ قیامت پر ایمان نہیں لاتا۔ (۱۰) یہ کذاب ہلاک ہونے کے قابل ہیں۔ (۱۱) جو غفلت میں سرشار ہیں۔ (۱۲) یہ سوال کرتے ہیں کہ قیامت کب

آئے گی۔(۱۳) اس دن آئے گی جس دن انہیں دوزخ میں عذاب کیا جائیگا۔(۱۴) کہا جائیگا اس کا مزہ چکھو۔(۱۵) متقین کو جنت میں داخل کیا جائیگا۔(۱۶) یہ داخلہ سابقہ نیک کاموں کے باعث ہے۔(۱۷) یہ لوگ رات کو بہت کم سویا کرتے تھے۔ (۱۸) سحر کو اٹھنا اپنا معاملہ اللہ تعالیٰ سے صاف کرلیا کرتے تھے۔(۱۹) انفاق فی سبیل اللہ بھی کیا کرتے تھے۔(۲۰) ایمان والوں کے لئے زمین میں مجازات کی بہتیری نشانیاں ہیں۔(۲۱) خود انسان کے وجود کے اندر شہادتیں موجود ہیں۔(۲۲) تمہارا رزق اور جزاوسزا کا فیصلہ اللہ تعالیٰ کے قبضہ میں ہے۔(۲۳) آسمان اور زمین کا رب شاہد ہے اس پر کہ مجازات ایسی یقینی ہے جس طرح تمہیں اپنے کلام پہ یقین ہے۔

## ربط بین الرکوعین (۲.۱)

گزشتہ رکوع میں متقین کے اوصاف بیان ہوئے اس رکوع میں خاص متقی حضرت ابراہیم خلیل اللہ کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ۲:

جزائے اعمال یقینی ہے۔ ماخذ آیت ۳۲، ۳۸ تا ۴۰، ۴۱۔ ۴۲، ۴۳ تا ۴۵، ۴۶۔

### ربط آیات:

(۲۴، ۲۵) ابراہیمؑ کے پاس وہ فرشتے بصورت مہمان آئے جو لوطؑ کی قوم کو تباہ کرنے کے لئے جارہے ہیں۔ یہاں آنے کی حکمت یہ معلوم ہوتی ہے کہ حضرت لوطؑ حضرت ابراہیمؑ کی روحانی نسل ہیں اور ان کی امت بالواسطہ نسل روحانی ہے۔ اس روحانی نسل کے منقطع ہونے سے ابراہیمؑ کو سخت صدمہ ہوگا اور ابراہیم خلیل اللہ ہیں اس لئے ان کی تسلی خاطر کے لئے پہلے بیٹے کی خوشخبری سنا کر پھر اس امت کو تباہ کرتے ہیں۔ واللہ اعلم۔(۲۶) ابراہیمؑ گھر جا کر بھنے ہوئے بچھڑے کا گوشت لائے۔(۲۷) ان کے سامنے لاکر رکھا اور فرمایا کھاتے کیوں نہیں۔(۲۸) ابراہیمؑ ان کے نہ کھانے سے خائف ہوئے۔ انہوں نے فرمایا کہ آپ ڈریں نہیں اور ایک عالم بیٹے کی خوشخبری سنائی۔(۲۹) حضرت ابراہیمؑ کی اہلیہ محترمہ نے تعجب کیا کہ بڑھیا اور بانجھ سے کس طرح بیٹا ہوگا۔(۳۰) انہوں نے کہا تیرے رب کا فیصلہ یہی ہے۔ لہٰذا ضرور ہو گا۔(۳۱) ابراہیمؑ نے ان سے پوچھا کہ کس طرح آئے ہو۔(۳۲) جواب دیا کہ مجرموں کی ایک قوم کی طرف بھیجے گئے ہیں۔(۳۳، ۳۴) تاکہ ان پر پتھر برسائیں جو مسرفین کے لئے متعین شدہ ہیں۔(۳۵) مومنوں کو ہم نے نکال لیا۔(۳۶) سوائے ایک گھر لوطؑ کے اور کوئی گھر مومن نہ تھا۔(۳۷) لوطؑ کی بستی میں عذاب الٰہی سے ڈرنے والوں کے لئے عبرت ہے۔(۳۸) موسیٰؑ اور فرعون کے واقعہ میں بھی عبرت ہے۔ کہ جزائے اعمال یقینی ہے۔(۳۹) اپنے لشکروں کے گھمنڈ

میں وہ بھی ایمان نہ لایا۔ اور موسیٰ پر ساحر یا مجنون کا الزام لگایا۔ (۴۰) ہم نے اسے لشکر سمیت سمندر میں غرق کر دیا۔ (۴۱) قوم عاد میں بھی عبرت ہے کہ جزاء اعمال یقینی ہے ہم نے ان پر تیز ہوا بھیجی۔ (۴۲) ہر چیز کو وہ تباہ کرگئی۔ (۴۳) قوم ثمود کا واقعہ بھی عبرت ہے کہ جزاء اعمال یقینی ہے۔ (۴۴) ان پر بھی نافرمانی کے باعث مہلک عذاب آیا۔ اپنی جگہ سے اٹھ بھی نہ سکے اور عذاب الٰہی نے تباہ کر دیا۔ (۴۶) قوم نوحؑ کا واقعہ بھی اسی کلیہ کی ایک نظیر ہے۔

## ربط بین الرکوعین (۲۔۳)

گزشتہ رکوع میں رسالت کا مضمون تھا اس رکوع میں توحید ورسالت کا مضمون ہے اسی طرح گزشتہ رکوع میں فاسقین کا بیان تھا اس رکوع میں متقین کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ۳:

(۱) جزائے اعمال یقینی ہے۔ (۲) جن اور انسان کی پیدائش کی غرض۔ ماخذ (۱) ۴۹۔ (۲) ۵۶۔

### ربط آیات:

(۴۷) آسمان کو ہم نے بنایا۔ (۴۸) اور زمین کو ہم نے بچھایا۔ (۴۹) اور ہر چیز کا ہم نے جوڑا بنایا (لہٰذا دنیا کا جوڑا آخرت ہو گی جہاں ہر شخص کو جزائے اعمال ملے گی)۔ (۵۰) اگر گرفت سے بچنا چاہتے ہو تو بھاگ کر اللہ تعالیٰ کی پناہ میں آجاؤ۔ (۵۱) اور اللہ تعالیٰ کے ساتھ کسی کو شریک نہ بناؤ۔ (۵۲): پہلی امتوں نے بھی اپنے اپنے انبیاءؑ پر ساحر یا مجنون کا الزام لگایا۔ (۵۳) کیا پہلے سرکش پچھلے آنے والے کے لئے وصیت کر گئے تھے۔ (۵۴) نہیں مانتے تو چھوڑ دیجئے۔ (۵۵) ایمان والے اس نصیحت سے نفع پائیں گے۔ (۵۶) جن اور انسان کی خلقت کی یہ غرض ہے۔ (۵۷) میں ان سے رزق نہیں چاہتا۔ (۵۸) بلکہ اللہ تعالیٰ ان کا رازق ہے۔ (۵۹) عذاب الٰہی میں مخالفین اسلام کا ویسا ہی حصہ ہے جس طرح پہلی تباہ شدہ امتوں کا تھا۔ لہٰذا یہ لوگ جلدی نہ کریں۔ (۶۰) قیامت کے دن یا دنیا میں ان پر ہلاکت آجائے گی۔






# سورة الطور

## سورة الطور مكية، نزلت بعد سورة السجدة

**سورہ طور کا سورۃ الذاریات سے ربط:**

گزشتہ سورۃ کے اختتام پر وعید کا تذکرہ ہوا اللہ تعالیٰ نے فرمایا "فويل للذين كفروا من يومهم الذى يوعدون"۔ اس سورت میں وعید کی تفصیل ہے۔

**تسمیہ سورہ طور:**

"(بسم الله) المتجلى للنبى ﷺ فى امور قسم بها (الرّحمٰن) با عطاء كتابه له فى الدنيا (الرّحيم) باعطاء الجنة له فى الآخرة.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو کہ اپنے نبی پاک ﷺ (تسلیما کثیرا کثیرا) کو کچھ ایسے امور میں جن پر اللہ تعالیٰ نے قسم کھائی ہے۔ جلوہ نما ہے۔ دنیا میں اپنی کتاب اسے عطا فرما کر بڑی مہربانی فرمائی آخرت میں اسے جنت عنایت کر کے بڑا رحم فرمایا۔

**وجہ تسمیہ سورۃ الطور:**

کوہ طور پر اللہ کے قسم کھانے سے ابتداء کی وجہ سے اس سورت کو سورت طور کہا جاتا ہے۔ قال تعالىٰ: والطور، وكتاب مسطور

عن جبير بن مطعمؓ قال :سمعت رسول اللهﷺ قرأ فى المغرب بالطور ر

(أخرجه البخارى، كتاب الصلاة : ١ : ٢٣٠)

ترجمہ: حضرت جبیر ابن مطعمؓ سے مروی ہے فرمایا: میں نے رسول اللہ ﷺ تسلیما کثیراً کثیراً کو نماز مغرب میں سورت طور پڑھتے ہوئے سنا۔

**موضوع سورت:**

بداعمالی کی سزا یقینی ہے۔

فضیلت سورۃ الطّور:

**وعن أم سلمةؓ قالت: شكوت الى رسول اللّٰه ﷺ انى اشتكى فقال: طوفى من وراء الناس وأنت راكبة، ورسول اللّٰه ﷺ يصلى الى جنب البيت يقرأ بالطور وكتاب مسطور.**

(أخرجه البخاري، كتاب الصلاة: ۱/ ۲۳۰)

حضرت ام سلمہؓ روایت کرتی ہیں کہ میں حضور ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) سے بیماری کی شکایت کی۔ آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا: کہ لوگوں کے پیچھے پیچھے سواری پر طواف کر۔ میں نے طواف کیا اس حالت میں کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) بیت اللہ کے پہلو میں نماز ادا کر رہے تھے اور اس میں سورت "والطور" "وکتاب مسطور" پڑھ رہے تھے۔

خواب میں سورۃ الطور پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الطور پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن پر فتح پائے گا۔

(تعبیر الرّویا: ۳۵۸)

**ترتیب جمعی (52) ترتیب نزولی (76) آیات (49) رکوعات (2) کلمات (812) حروف (1500) زبر (416) زیر (148) پیش (182) دوزبر (11) دوزیر (26) دو پیش (15) کھڑا زبر (16) کھڑی زیر (2) الٹا پیش (3) جزم (293) شد (91) مد (41)**

خلاصہ رکوع ۱:

معاندین حق پر عذاب آنے والا ہے۔ ماخذ آیت ۷، ۱۱، ۱۳، ۱۴، ۱۶۔

ربط آیات:

(۱، ۲، ۳) جب تورات بنی اسرائیل کو دی گئی اور انہوں نے عصینا کہا اور ان پر طور اٹھایا گیا کہ مان لو ورنہ پیس ڈالے جاؤ گے۔ یہ واقعہ شاہد ہے کہ بد اعمال کو سزا ضرور مل جاتی ہے۔ (۴) خانہ کعبہ کا واقعہ اصحاب فیل بھی اس امر پر شاہد ہے۔ (۵، ۶) آسمان گواہ ہے کہ بد اعمال قوموں پر آسمان کی طرف سے عذاب آیا مثلاً قوم لوط پر پتھر اہوا سمندر بھی اس پر گواہ ہے کہ بد اعمال لوگوں پر عذاب الٰہی آیا۔ مثلاً فرعون۔ (۷) یہ جواب قسم ہے کہ آئندہ عذاب یقیناً آنے والا ہے۔ (۸) اسے کوئی ٹال نہیں سکتا۔ (۹) وہ عذاب اس دن آئے گا جس دن آسمان چکر کھائے گا۔ (۱۰) اور پہاڑ اپنی جگہ سے ہٹ

جائیں گے۔(۱۱) مکذبین کے لئے وہ ہلاکت کا دن ہے۔(۱۲) جو باطل میں محو رہتے ہیں۔(۱۳) اس دن جہنم میں دھکیلے جائیں گے۔(۱۴) یہی وہ آگ ہے جسے جھٹلایا کرتے تھے۔۱۵: کیا یہ جادو ہے۔(۱۶) جاؤ تمہارے اعمال کی یہ سزا ہے۔(۱۷) طرد الالباب متقین کا ذکر خیر آیا ہے۔ یہ حضرات بہشتوں میں ہوں گے۔(۱۸) اپنے رب کی دی ہوئی نعمتوں میں آرام پائیں گے اور عذاب جہنم سے محفوظ رکھے جائیں گے۔(۱۹) کھاؤ اور پیو۔ یہ تمہارے اعمال کا بدلہ ہے۔۲۰: تختوں پر تکیہ لگائے بیٹھے ہوں گے۔(۲۱) مومنوں کی اولاد اگر ایمان دار ہوگی وہ بھی ان کے ساتھ کر دی جائے گی۔(۲۲) میوہ اور گوشت جس چیز کا چاہیں گے ملے گا۔(۲۳) ان خوبیوں والا شراب ایک دوسرے کو دیں گے۔(۲۴) ان صفتوں کے غلام حاضر ہونگے۔(۲۵) ایک دوسرے کو یہ کہیں گے۔(۲۶) کہ ہم دنیا میں اللہ تعالیٰ سے ڈرا کرتے تھے۔(۲۷) اللہ تعالیٰ نے ہم پر بڑا احسان کیا اور ہمیں جہنم سے بچایا۔(۲۸) ہم تو پہلے ہی سے اسی کی عبادت کرتے تھے۔

## ربط بین الرکوعین (۲۰۱)

گزشتہ رکوع میں شک کرنے والوں اور انکار کرنے والوں کا بیان تھا اس رکوع میں نبی (علیہ تسلیماً کثیراً کثیراً) کو تبلیغ کرنے کا خطاب ہے۔

## خلاصہ رکوع ۲:

آپ تبلیغ کا سلسلہ جاری رکھیں۔ کیا آپ کا ارشاد نہ ماننے میں انہیں مندرجہ ذیل امور مانع ہیں۔ ماخذ (۱) آیت ۲۹۔ (۲) آیت ۳۰،۳۲،۳۳،۳۵،تا ۴۳۔

## ربط آیات:

(۲۹) آپ تبلیغ کا فرض ادا کرتے رہیں۔ آپ خدانخواستہ کاہن یا مجنون نہیں۔(۳۰) کیا ایمان نہ لانے کا یہ سبب ہے۔(۳۱) انہیں کہہ دو کہ اچھا انتظار کرو۔ دیکھو گردش ایام کس پر پڑتی ہے۔(۳۲) کیا ان کی عقلوں کا یہی فیصلہ ہے۔(۳۳) کیا اسے خود ساختہ خیال کرتے ہو۔۳۴: تم بھی ایسا بنا کر دکھادو۔(۳۵) کیا یہ بن خالق بنے ہیں کہ انہیں خالق کے احکام کی ضرورت نہیں یا یہ خود اپنے خالق ہیں۔(۳۶) کیا زمین اور آسمان انہوں نے بنایا ہے۔(۳۷) آیا ان کے پاس تیرے رب کے خزانے ہیں لہٰذا اس خزانہ علم کی انہیں ضرورت نہیں رہی۔(۳۸): یا ان کے پاس سیڑھی ہے کہ خود جا کر اپنے لئے احکام لاتے ہیں۔(۳۹) نبی سے تعلق نہ رکھنے سے کیا ایسے مہمل فیصلے ٹھیک ہیں۔(۴۰) کیا فیس سے ڈر کر ایمان نہیں لاتے۔(۴۱) یا خزانہ غیب تمہارے ہاں موجود ہے لہٰذا اب ضرورت نہیں رہی۔(۴۲) یا اس تعلیم کے متعلق ضرر کی تجویز کرنا

چاہتے ہو۔ یادرکھو وہ ضرر تم ہی پر عائد ہوگا۔ (۴۳) یا اللہ تعالیٰ کے سوا اور کوئی تمہارا معبود ہے۔ (۴۴) ان کی فطرتیں ایسی مسخ ہو چکی ہیں کہ عذاب کو آتا ہوا سامنے دیکھیں تو بھی نہ سمجھیں۔ (۴۵) ایسے نالائقوں کو قیامت تک چھوڑ دیں۔ (۴۶) جس دن انہیں کوئی مکر نہیں آئے گا اور نہ کہیں سے مدد مل سکے گی۔ (۴۷) ان کے لئے تو آخرت سے پہلے دنیا میں بھی عذاب ہے۔ (۴۹،۴۸) آپ اللہ تعالیٰ کے فیصلے کا انتظار کریں اور یادالٰہی میں دن رات مشغول رہیں۔

# سورۃ النجم

## سورۃ النجم مکیۃ، نزلت بعد سورۃ الاخلاص

سورۃ النجم کا سورۃ الطور سے ربط:

سورۃ الطور کے آخر میں یہ بیان ہوا "وَاِدبَارَ النُّجُومِ" اس سورت کی ابتداء میں ہے "وَالنَّجمِ اِذَا ھَوٰی" ۔ دونوں سورتوں میں ستاروں کا بیان ہے)

تسمیہ سورۃ نجم:

(بسم اللّٰہ) المتجلی بنور النجم فی السمآء (الرّحمٰن) بسعادۃ مولد النبی ﷺ فی الدنیا علی الناس (الرّحیم) بشفاعۃ فی الاخرۃ.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو کہ آسمان میں ستاروں کی روشنی میں جلوہ نما ہے۔ دنیا میں لوگوں پر نبی پاک ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کی ولادت باسعادت کے ساتھ بڑی مہربانی کی۔ آخرت میں آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کی شفاعت کے ساتھ خصوصی رحم کرے گا۔

وجہ تسمیہ سورۃ النجم:

نجم یعنی ستارہ پر قسم الٰہی کے ساتھ ابتداء کی وجہ اس سورت کو سورت نجم کہا جاتا ہے۔ قال تعالیٰ: والنجم اذا ھویٰ

عن ابن مسعودؓ قال :أول سورة أنزلت فيها سجدة (والنجم) قال :فسجد رسول الله وسجد من خلفه الا رجلاً رأيته اخذ كفًا من تراب فسجد عليه، فرأيته بعد ذلك قتل كافرا .....الخ

(اخرجه البخاری كتاب التفسير سورة النجم)

ترجمہ: حضرت ابن مسعودؓ سے روایت ہے فرمایا: کہ وہ پہلی سورت جس میں سجدہ نازل ہوا وہ سورت نجم تھا۔ کہا: رسول اللہ

ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً نے سجدہ کیا اور جو لوگ آپ کے پیچھے کھڑے تھے انہوں نے بھی سجدہ کیا، سوائے ایک آدمی کے، جس نے مٹھی بھر مٹی لیے کر اس پر سجدہ کیا۔ اس کے بعد میں نے اس کو کافر مرتے ہوئے دیکھا۔

**موضوع سورت:**

رسول اللہ ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً کے ارشادات وحی الٰہی ہیں اور تمہارے معتقدات ظن وتخمین پر مبنی ہیں۔

**فضیلت سورۃ النجم:**

عن ابن عباسؓ أن النبیﷺ سجد بالنجم وسجد معه المسلمون والمشرکون والجن والانس.

(أخرجه البخاری، کتاب تفسیر القرآن: ۲/۷۲۱)

حضرت ابن عباسؓ سے روایت ہے کہ نبی کریم ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے سورت النجم کے بعد سجدہ کیا اور آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کے ساتھ مسلمانوں، مشرکین، جنات، وانسانوں نے سجدہ کیا۔

**خواب میں سورۃ النجم پڑھنے کی تعبیر:**

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ النجم پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ حق تعالیٰ اس پر اپنی رحمت کا دروازہ کھولے گا۔ (تعبیر الرّؤیا: ۳۵۸)

ترتیب جمعی (53) ترتیب نزولی (23) آیات (62) رکوعات (2) کلمات (300) حروف (1405) زبر (493) زیر (165) پیش (130) دوزبر (3) دوزیر (6) دوپیش (6) کھڑا زبر (80) کھڑی زیر (1) الٹا پیش (9) جزم (244) شد (94) مد (16)

**خلاصہ رکوع:**

ارشادات نبویہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) وحی الٰہی ہیں اور تمہارے معتقدات ظنّیات محضیہ۔ ماخذ آیت: ۲، ۴، ۵، ۱۰، ۱۱، ۲۳۔

**ربط آیات:**

(۱) جس طرح ستارے بوقت ضرورت اپنے جگہ سے ہٹ جاتے ہیں۔ اسی طرح ملائکہ اپنی جگہ سے نزول فرماتے ہیں۔ (۲) آپ غلطی پر نہیں ہیں۔ (۳، ۴) اپنی خواہش سے نہیں فرماتے بلکہ ارشادات نبویہ بذریعہ وحی آئے ہیں۔ (۵، ۶، ۷) یہ وحی زبردست طاقت والا فرشتہ لایا ہے جسے آپ نے افق اعلیٰ آسمان میں اصلی صورت میں بھی مشاہدہ فرمایا ہوا ہے۔ (۸، ۹، ۱۰) حامل وحی نے اتنا قریب تر ہو کر بندۂ خدا کی طرف وحی کی۔ (۱۱) آپ کے قلب نے دیکھنے میں کوئی

غلطی نہیں کی۔(۱۲) کیا اس کے دیکھنے پر تم جھگڑا کرتے ہو۔(۱۳،۱۴) آپ نے دوسری مرتبہ جبرئیلؑ کو سدرۃ المنتہٰی کے قریب بھی دیکھا تھا۔(۱۵) اس سدرۃ کے پاس جنت بھی ہے۔(۱۶،۱۷) سدرۃ پر جو چیز چھائی ہوئی تھی رسول اللہ ﷺ تسلیما کثیرا کثیرا کی نظر مبارک نے اس کے دیکھنے میں غلطی نہیں کھائی۔(۱۸) وہاں اپنے رب کی بڑی نشانیاں دیکھیں۔(۱۹،۲۰) کیا تم نے کبھی اپنے معبودوں سے کبھی کچھ استفادہ کیا ہے۔(۲۱) کیا ان سے یہ تعلیم پائی ہے کہ بری چیز اللہ تعالیٰ کے لئے اور اچھی چیز تمہارے لئے۔(۲۲) یہ کیسی بری تقسیم ہے۔(۲۳) یہ تمہارے خودساختہ معبودوں کے نام ہیں جن کا کوئی ثبوت تمہارے پاس نہیں اور اصلی ہدایت تمہارے رب کی طرف سے تمہارے پاس آ چکی ہے۔(۲۴) کفار کا کیا خیال ہے کہ انسان جو چاہے اپنی نجات کا فیصلہ کر سکتا ہے۔ جسے چاہے معبود بنائے اور جسے چاہے شفیع بنائے۔(۲۵) (ہرگز نہیں) بلکہ دنیا اور آخرت کے سارے فیصلے اللہ تعالیٰ کے قبضہ میں ہیں۔

## ربط بین الرکوعین (۱.۲)

گزشتہ رکوع میں توحید کا مضمون اس رکوع میں بھی توحید کا مضمون ہے۔

## خلاصہ رکوع ۲:

ان کے معتقدات ظنی ہیں۔ آپ ان کی پروا نہ کریں۔ ماخذ آیت ۲۷، ۲۸، ۲۹۔

### ربط آیات:

(۲۶) ان کے خودساختہ معبودوں کی شفاعت تو بجائے خود رہی۔ بارگاہ الٰہی میں تو ملائکہ عظام مقربین بھی بلا اجازت شفاعت نہیں کر سکتے۔(۲۷) ان بے ایمانوں نے ملائکہ عظام کو عورتوں کے نام سے موسوم کر رکھا ہے۔(۲۸) ان لغو خیالوں میں سوائے ظن کے اور کوئی ان کے پاس ثبوت نہیں۔(۲۹) آپ ان کی پرواہ نہ کریں۔(۳۰) یہ ان کی علم کی انتہا ہے۔(۳۱) زمین اور آسمان میں سوائے اللہ تعالیٰ کے اور کوئی مالک نہیں۔ وہی ہر انسان کو مناسب اعمال کی جزا و سزا دے گا۔(۳۲) ان صفات والے نیکوکاروں کو اپنی وسیع مغفرت سے ڈھانپ لے گا۔

## ربط بین الرکوعین (۲۔۳)

گزشتہ رکوع میں محسنین اور ان کی جزاء کا بیان تھا اس رکوع میں بہت بڑے مفسد ولید بن مغیرہ کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ۳:

۱) کیا انہیں علم نہیں ہے کہ ہر شخص اپنے اعمال کی جزا پائے گا۔۲) اور جزا اللہ تعالیٰ ہی عطا فرمائے گا۔۳) چنانچہ اس نے عاد

ثمود، قوم نوح، وغیرہ کو شامت اعمال کے باعث تباہ کیا۔ ماخذ آیت (۱)۴۱۔ (۲)۴۲۔ (۳) ۵۰ تا ۵۴۔

**ربط آیات:**

(۳۳) کیا آپ نے منہ موڑنے والے کو دیکھا۔ (۳۴) تھوڑا سا دے کر باقی سے بخل کیا۔ (۳۵) کیا اس کے ہاں علم غیب ہے۔ (۳۶، ۳۷، ۳۸) کیا اسے موسیٰ اور ابراہیم کے صحیفوں کا فیصلہ معلوم نہیں کہ کوئی شخص دوسرے کا بوجھ نہیں اٹھائے گا۔ (۳۹) اور ہر شخص اپنی کوشش کی جزا پائے گا۔ (۴۰) اور اس کی سعی کا اللہ تعالیٰ ملاحظہ فرمائے گا۔ (۴۱) پھر پوری جزا دیا جائے گا۔ (۴۲) اور سارے فیصلے اللہ تعالیٰ ہی کریگا۔ (۴۳، ۴۴، ۴۵، ۴۶) کیا اس منکر کو یہ معلوم نہیں کہ منی کے قطرہ سے نر اور مادہ بنا کہ اللہ تعالیٰ نے ہی پیدا کیا ہے اور انسان کے تمام حالات پر اللہ تعالیٰ کا قابو ہے۔ (۴۷) اور اسے معلوم نہیں کہ اللہ تعالیٰ دوبارہ اٹھائے گا۔ (۴۸) اللہ ہی غنی کرتا ہے اور ذخائر عطا فرماتا ہے۔ (۴۹) اور وہ ان کے معبود کا بھی رب ہے۔ (۵۰ تا ۵۴) اور ان تمام قوموں اور بستیوں پر اللہ تعالیٰ ہی نے عذاب نازل کیا تھا۔ (۵۵) اے منکر! تمہیں اب تک اللہ تعالیٰ کی کون سی قدرت میں شک ہے۔ (۵۶) رسول اللہ ﷺ تسلیما کثیراً کثیراً پہلے ڈرانے والوں کی طرح ایک ڈرانے والے ہیں۔ (۵۷۔۵۸) قیامت قریب آ چکی ہے اور اس کا صحیح فیصلہ سوائے اللہ تعالیٰ کے کسی کو معلوم نہیں۔ (۵۹، ۶۰) آیا اس قرآن حکیم پر تعجب کرتے ہو اور تمسخر اڑاتے ہو اور روتے نہیں۔ (۶۱) اور تم غافل ہو۔ (۶۲) اگر نجات چاہتے ہو تو ایک اللہ تعالیٰ کا سجدہ اور اسی کی عبادت کرو۔









# سورة القمر

## سورة القمر مكية، نزلت بعد سورة الطارق

### سورۃ قمر کا سورۃ نجم سے ربط:

گزشتہ سورۃ کی ابتداء میں ستارے کا تذکرہ تھا اللہ تعالیٰ نے فرمایا "وَالنَّجمِ اِذَا هَوٰى" اس سورت کی ابتداء میں چاند کا تذکرہ ہے اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں "وَانشَقَّ القَمَرُ" (۲) گزشتہ سورت میں قیامت کے قریب آنے کا تذکرہ تھا اللہ تعالیٰ نے فرمایا "اَزِفَتِ الاٰزِفَةُ" اس سورۃ میں بھی قیامت کے قریب آنے کا تذکرہ ہے اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں "اِقتَرَبَتِ السَّاعَةُ"

### تسمیہ سورۃ القمر:

(بسم اللّٰه) المتجلی فی القیامة للمؤمنین (الرّحمٰن) بتقریب الساعة (الرّحیم) بشق القمر دلیلا علی قربها.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو کہ قیامت کے دن مؤمنوں کو اپنے جلوے دکھائے گا قیامت کے وقوع کو قریب وقت میں مقرر کر کے عام مہربانی کی خصوصی رحم والا ہے کہ شق قمر یعنی چاند کے دو ٹکڑے ہونے کو قرب قیامت پر ایک دلیل ظاہر کیا

### وجہ تسمیہ سورۃ القمر:

اس سورت کی ابتداء ہمارے نبی محمد ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً کے معجزہ انشقاق قمر سے ہونے کی وجہ سے اس سورت کو سورت قمر کہا جاتا ہے۔ قال تعالیٰ: اقترب الساعة وانشق القمر....الخ

عن ابن عباسؓ قال :نزلت سورة القمر بمكة .(اخرجه النحاس فی الناسخ والمنسوخ:۳.۱۹)

ترجمہ: حضرت ابن عباسؓ سے روایت ہے فرمایا: سورت قمر مکہ میں نازل ہوئی۔

### دوسرا نام سورۃ اقتربت الساعه

(الطبری:۱۱.۴..۳.۵،والشوکانی:۵.۱۶۹)

ان دو الفاظ سے ابتداء ہونے کی وجہ سے اس سورت کو سورت اقتربت الساعۃ کہتے ہیں۔

عن ابی اللیثی قال :سالنی عمر بن الخطاب :عمّا قرأ به رسول اللّٰه ?فی یوم العید ؟ فقلت :اقتربت الساعة،وق والقرآن المجید(اخرجه مسلم :رقم حدیث:۸۹۱،۲.۶۰۷)

ترجمہ: ابولیث سے روایت ہے کہا: مجھ سے عمر ابن الخطابؓ نے اس سورت کے متعلق پوچھا جس کو رسول اللہ ﷺ نے عید کے دن پڑھا تھا۔ میں جواب دیا: اِقْتَرَبَتِ السَّاعَةُ اور وَالْقُرْاٰنِ الْمَجِيْدِ.

موضوع سورت:

رفع استبعاد قیامت (قیامت نظام عالم کی برہمی کا نام ہے۔نظام عالم میں سے ایک بڑے رکن کی شکست اس امر پر دال ہے کہ بقیہ ارکان میں بھی یونہی اختلال واقع ہوسکتا ہے۔

فضیلت سورۃ القمر:

**عن أبی واقد اللیثی قال: سألنی عمر بن الخطابؓ عما قرأ به رسول اللہ ﷺ فی یوم العید؟ فقلت: باقتربت الساعة، وق والقرآن المجید.** (اخرجه مسلم، كتاب صلاة العيدين: ۲/۶۰۷)

حضرت ابو واقد لیثی سے روایت ہے کہ حضرت عمرؓ نے مجھ سے اس سورت کے متعلق پوچھا جس کو رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) عید کے دن پڑھا کرتے تھے۔ تو میں نے جواب دیا"

**اقتربت الساعة(القمر)سورت قٓ والقرآن المجید.**

خواب میں سورۃ القمر پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے کہ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ القمر پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ دشمن پر فتح ونصرت پائے گا۔

(تعبیر الرؤیا: ۳۵۸)

**ترتیب جمعی (54) ترتیب نزولی (37) آیات (55) رکوعات (3) کلمات (343) حروف (1403) زبر (516) زیر (156) پیش (180) دو زبر (16) دو زیر (33) دو پیش (25) کھڑا زبر (24) کھڑی زیر (1) الٹا پیش (2) جزم (271) شد (106) مد (25)**

خلاصہ رکوع ۱:

رفع استبعاد قیامت وتذکیر بایام اللہ ماخذ آیت (۱) ا۔(۲) ۹ تا ۱۶، ۱۸۔

ربط آیات:

(۱) قیامت قریب آچکی ہے اور برہمی نظام عالم کا نمونہ انشقاق قمر سے مشاہدہ کر چکے ہو۔ (۲) یہ تو ہر ایک علامت قدرت الٰہی

کو سحر سے ہی تعبیر کرتے ہیں۔(۳) یہ لوگ اپنی خواہشات کے تبع ہیں۔(۴) حالانکہ ان کے پاس پہلی تباہ شدہ امتوں کے حالات آچکے ہیں۔(۵) یہ قرآن حکیم کامل حکمت والی کتاب ہے لیکن جب یہ لوگ نہ مانیں تو ڈرانے والے کیا کریں۔ (۶) انہیں قیامت آنے تک چھوڑ دیجئے۔(۷) نگاہیں نیچے کر کے اس دن آئیں گے۔(۸) گردنیں اٹھاتے ہوئے جلدی بلانے والے کے ہاں آجائیں گے۔(۹) قوم نوحؑ نے ان سے پہلے جھٹلایا اور انہیں پاگل بنایا۔(۱۰) نوحؑ نے اپنے رب سے فریاد کی۔(۱۱،۱۲) پھر زمین و آسمان سے ان پر پانی آیا۔(۱۳) ہم نے نوحؑ کو کشتی پر اٹھایا۔(۱۴) کشتی ہمارے سامنے تیر رہی تھی۔ یہ عذاب نافرمانوں کی شامت اعمال تھی۔(۱۵) ہم نے اس واقعہ کو عبرت بنایا۔(۱۶) دیکھا کہ میرا عذاب کس طرح آیا۔(۱۷) اس قسم کے عذاب سے بچنا چاہتے ہو تو قرآن جو آسان ہے اس سے نصیحت حاصل کرو۔(۱۸) قوم عاد نے بھی جھٹلایا دیکھو ان پر میرا عذاب کس طرح آیا(۱۹ تا ۲۱) ان پر سخت آندھی کا عذاب آیا۔ کھجور کے تنوں کی طرح اکھاڑ کر انہیں رکھ دیا۔ دیکھا میرا عذاب کس طرح آیا(۲۲) اس قسم کے عذاب سے بچنا چاہتے ہو تو قرآن سے نصیحت حاصل کرو۔ جو آسان ہے۔

## ربط بین الرکوعین(۱،۲)

گزشتہ رکوع میں حضرت نوحؑ کا واقعہ تھا اس رکوع میں حضرت صالحؑ، حضرت لوطؑ اور قوم کا ان دونوں کو جھٹلانے کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ۲:

تذکیر بایام اللہ۔ ماخذ آیت ۲۳ تا ۳۱، ۳۳ تا ۳۷۔

### ربط آیات:

(۲۳) ثمود نے منذرین کو جھٹلایا۔(۲۴) یہ عذر کیا کہ ایک انسان کا اتباع کریں۔(۲۵) کیا ذکر الٰہی اس پر نازل کیا گیا ہے بلکہ یہ جھوٹا ہے۔(۲۶) عنقریب اس اتہام کا فیصلہ ہو جائے گا۔(۲۷) ہم اونٹنی سے ان کا امتحان لینا چاہتے ہیں۔(۲۸) یہ انہیں کہہ دو کہ چشمے کا پانی تقسیم شدہ ہے۔(۲۹) انہوں نے اپنا ساتھی بلایا۔ اس نے پکڑ کر اونٹنی کی کونچیں کاٹ ڈالیں۔(۳۰) دیکھو میرا عذاب کس طرح ان پر آیا۔(۳۱) ایک آواز سے سب ہلاک کر دیئے گئے۔(۳۲) اس قسم کے عذاب سے بچنا چاہتے ہو تو قرآن سے نصیحت حاصل کرو، جو کہ آسان ہے۔(۳۳) قوم لوطؑ نے بھی ڈرانے والوں کو جھٹلایا۔(۳۴) لوطؑ کے اہل و عیال کے سوا ان پر ہم نے پتھروں کی بارش برسائی۔(۳۵) ان کا بچنا ہمارے فضل سے تھا۔ شکر گزاروں کو ہم ایسا ہی بدلہ دیا کرتے ہیں۔(۳۶) لوطؑ نے انہیں ہمارے گرفت سے ڈرایا۔(۳۷) انہوں نے مہمانوں کے

متعلق مطالبہ کیا۔ ہم نے انہیں اندھا کر دیا۔(۳۸) صبح کے وقت ان پر دائمی عذاب آ گیا۔(۳۹) کہا گیا کہ میرے عذاب کا مزہ چکھو۔(۴۰) اس قسم کے عذاب سے بچنا چاہتے ہو تو قرآن سے نصیحت حاصل کرو، جو آسان ہے۔

## ربط بین الرکوعین(۲،۳)

گزشتہ رکوع میں منکرین اور مکذبین اور ان کے انجام بد کا بیان تھا اس رکوع میں بھی مکذبین اور ان کے انجام بد کا بیان ہے وہ مکذبین آل فرعون ہیں۔

## خلاصہ رکوع ۳:

تذکیر بایام اللہ۔ ماخذ آیت ۴۱۔

ربط آیات:

(۴۱) فرعون کے پاس ڈرانے والے آئے۔(۴۲) انہوں نے بھی ہماری آیتوں کو جھٹلایا پھر ہم نے ان پر غالب قدرت رکھنے والے کی سی گرفت کی۔(۴۳) اے مخالفین قرآن! کیا تمہارے کافران سے اچھے ہیں کہ انہیں گرفت نہیں ہوگی یا تمہارے پاس اپنی نجات کا کوئی ثبوت ہے۔(۴۴) یا انہیں اپنی طاقت پر گھمنڈ ہے۔(۴۵) مخالفین قرآن کی جماعت شکست کھائے گی اور پیٹھ پھیر کر بھاگیں گے۔(۴۶) بلکہ ان کے عذاب کا یقینی وعدہ تو قیامت میں ہے۔(۴۷) مجرم دنیا میں گمراہ اور آخرت میں دوزخ میں ہوں گے۔(۴۸) قیامت کے دن آگ میں مونہوں کے بل گھسیٹے جاویں گے۔(۴۹) ہم نے ہر کام کا ایک اندازہ کیا ہوا ہے۔(۵۰) ہمارا ہر کام کلمہ کن سے آنکھ جھپکنے کی دیر میں ہو جاتا ہے۔(۵۱) ہم نے تم جیسے کفار کو پہلے تباہ کیا ہے۔ آیا کوئی نصیحت کرنے والا ہے۔(۵۲) اور ان کا ہر عمل نامہ اعمال میں محفوظ ہے۔(۵۳) ہر چھوٹا بڑا کام لکھا ہوا ہے۔ ۵۴: متقی بہشتوں میں ہونگے۔(۵۵) اچھی جگہ پر قدرت والے بادشاہ کے ہاں۔






# سورة الرحمٰن

## سورة الرحمٰن مكية، نزلت بعد سورة الرعد

### سورۃ رحمٰن کا سورۃ قمر سے ربط:

پہلی سورت میں رسول (ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً) کے حسی معجزے "شق قمر" کا ذکر تھا "اِقْتَرَبَتِ السَّاعَةُ وَانْشَقَّ الْقَمَرُ" اور اسی سورت میں رسول (ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً) کے معنوی معجزے "قرآن مجید" کا ذکر ہے "اَلرَّحْمٰنُ عَلَّمَ الْقُرْاٰنَ"

### تسميه سورة رحمٰن:

بسم اللّٰه ) المنور بانوار الشمس والقمر في الدنيا (الرّحمٰن) با نوار القرآن في الدنيا (الرّحيم) بنوره في الاخرة.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو کہ دنیا میں سورج چاند کے انوارات کے ساتھ (روشنیوں کے ساتھ) منور ہے۔ دنیا میں قرآن مجید کے انوارات کے ساتھ عام مہربانی کی۔ آخرت میں اپنے نور کے ساتھ خصوصی رحم کرے گا۔

### وجہ تسمیہ سورۃ الرحمٰن:

اس سورت کی ابتداء اللہ کے اسماء میں سے ایک اسم الرحمٰن آنے کی وجہ سے اس سورت کا نام سورت رحمٰن پڑ گیا۔

عن جابر بن عبدالله قال :خرج رسول اللهﷺ على اصحابه فقرأ عليهم سورة الرّحمٰن من أولها الى آخرها فسكتوا فقال :لقد قرأتها على الجن ليلة الجن فكانوا أحسن مردوداً منكم، كنت كلما أتيت على قوله:(فبايّ ءِ الآءِ ربّكما تكذبان)قالوا:لابشيء من نعمتك ربنا نكذب فلك الحمد.

(أخرجه الترمذي، كتاب تفسير القرآن رقم حديث: ٣٢٣٠)

ترجمہ: حضرت جابر بن عبداللہؓ سے روایت ہے کہا: رسول اللہ ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً اپنے صحابہ کی طرف نکلے اور ان پر سورت رحمٰن اول تا آخر پڑھا انہوں نے خاموشی سے سنا۔ پیغمبر ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً نے فرمایا: میں نے یہ سورت لیلۃ الجن کو جنات پر پڑھی تو وہ آپ سے بہترین جواب دینے والے تھے۔ میں جب فَبِاَيِّ الآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبَانِ پڑھتا تو وہ جواب دیتے: لابشیء من نعمتک ربنا نکذب فلک الحمد۔

دوسرا نام سورۃ عروس القرآن: (السیوطی فی الاتقان:۱۴۷

عن عليؓ أنه قال:سمعت رسول الله ﷺ يقول :لكل شيء عروس وعروس القرآن الرّحمٰن

(أخرجه البيهقي في الشعب ،باب تعظيم القرآن:۲.۴۹۰)

ترجمہ: حضرت علیؓ سے روایت ہے کہا کہ میں نے رسول اللہ ﷺ تسلیما کثیرا کثیرا کو کہتے ہوئے سنا کہ ہرایک چیز کی ایک دلہن ہوتی ہے اور قرآن کی دلہن سورت الرحمٰن ہے۔

موضوع سورۃ:

کفار نے کہا تھا ما الرحمٰن۔اس اعتراض کا جواب ہے۔واللہ اعلم۔

فضیلت سورۃ الرحمٰن:

عن جابرؓ قال:خرج رسول اللّٰه ﷺ على أصحابه فقرأ عليهم سورة الرحمٰن من أولها الى آخرها فسكتوا،فقال:لقد قرأتها على الجن ليلة الجن فكانوا أحسن مردودا منكم كلما أتيت على قوله: (فبأى الآء ربكما تكذبان)قالوا:لا بشيء من نعمك ربنا نكذب فلك الحمد.

(أخرجه الترمذي، كتاب التفسير القرآن:۲/۱۸۴)

حضرت جابرؓ نے فرمایا کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) اپنے صحابہ کرامؓ کی طرف نکلے اوران پر سورت رحمٰن اول تا آخر تلاوت فرمائی۔صحابہؓ خاموش ہوگئے۔آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا: میں نے اس کو لیلۃ الجن کو جنات پر پڑا تو آپ سے اچھے جواب دینے والے تھے۔میں جب فبای الآء . . تلاوت کرتا تو وہ جواب میں کہتے۔ہم اپنے رب کے کسی نعمت کو نہیں جھٹلاتے اور آپ کے لئے ثناء ہے۔

خواب میں سورۃ الرحمٰن پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الرحمٰن پڑھتا ہے۔دلیل ہے کہ جھوٹ اور حرام سے پرہیز کرے گا۔ (تعبیر الرؤیا:۳۵۹)

ترتیب جمعی (55) ترتیب نزولی (97) آیات (78) رکوعات (3) کلمات (351) حروف (1636) زبر (527) زیر (314) پیش (153) دوزبر (1) دوزیر (15) دوپیش (15) کھڑا زبر (۹۱) کھڑی زیر (2) الٹا پیش (1) جزم (189) شد (155) مد (41)

## خلاصہ رکوع ۱ :

تذکیر بآلاء اللہ۔ ماخذ آیت ۲، ۳، ۴، ۷، ۱۱۔

ربط آیات:

(۱،۲) رحمٰن وہ ذات ہے جس نے قرآن سکھایا۔ (۳،۴) جس نے انسان کو پیدا کر کے بولنا سکھایا۔ (۵) سورج اور چاند کو بحساب مناسب اس نے جاری کئے۔ (۶) بیل اور درخت اسی کے سامنے سربسجود ہیں۔ (۷) آسمان کو اسی نے بلند کیا اور میزان اسی نے اتارا۔ (۸) تاکہ تم میزان میں کمی بیشی نہ کرو۔ (۹) اور وزن پورا کرو۔ (۱۰) لوگوں کے لئے زمین اسی نے بنائی۔ (۱۱) یہ میوہ جات اسی نے بنائے ہیں۔ (۱۲) تنکوں والے اناج اور پھول اسی نے بنائے ہیں۔ (۱۳) اللہ تعالیٰ کے کون کون سے عجائبات قدرت کا انکار کر سکتے ہو۔ (۱۴) انسان کو اس نے کھنکھناتے ہوئے گارے سے پیدا کیا۔ (۱۵) اور جنوں کو آگ کے شعلہ سے بنایا۔ (۱۶) پس کون سی عجائبات قدرت الٰہی کا انکار کر سکتے ہو۔ (۱۷) گرمی اور سردی کے مشرق اور مغرب کا رب وہی ہے۔ (۱۸) پس کون سی عجائبات قدرت الٰہی کا انکار کر سکتے ہو۔ (۱۹، ۲۰) یہ بھی اسی کی عجائبات قدرت ہیں۔ (۲۱) پس کون سی عجائبات قدرت الٰہی کا انکار کر سکتے ہو۔ (۲۲) سمندر سے ہی لولو اور مرجان نکلتے ہیں۔ (۲۳) پس کون سی عجائبات قدرت الٰہی کا انکار کر سکتے ہو۔ (۲۴) اور بڑی بڑی کشتیاں پہاڑوں کی طرح سمندر میں اسی کے حکم سے چلتی ہیں۔ (۲۵) پس کون سی عجائبات قدرت الٰہی کا انکار کر سکتے ہو۔

## ربط بین الرکوعین (۱، ۲)

اس سے پہلے رکوع میں اللہ تعالیٰ کے انعامات کا ذکر تھا کہ اللہ نے زمین و آسمان پیدا کئے۔ سورج و چاند پیدا کئے جن وانس پیدا کئے۔ اب اس رکوع میں پھر یہ بتاتے ہیں کہ یہ سب چیزیں مع انس وجن ایک دن فنا ہو جائینگے ''کُلُّ مَنْ عَلَیْهَا فَانٍ''

## خلاصہ رکوع ۲ :

ہر چیز پر فنا طاری ہونے والی ہے۔ جس منعم نے تم پر یہ احسان کئے ہیں وہ حساب لے گا۔ نعمتوں کو بے جا صرف کرنے والوں سے یہ سلوک ہوگا۔ ماخذ ۲۶، ۳۱، ۴۱۔

ربط آیات:

(۲۶) ہر چیز فنا ہونے والی ہے۔ (۲۷) سوائے رب ذوالجلال والاکرام کے اور کوئی باقی نہیں رہے گا۔ (۲۸) پس کون سی عجائبات قدرت الٰہی کا انکار کر سکتے ہو۔ (۲۹) ہر چیز اس کے دروازہ پر سائل ہے۔ (۳۰) پس کون سی عجائبات قدرت الٰہی کا

انکار کر سکتے ہو۔(۳۱) اے جن وانس !تمہارے حساب وکتاب کے لئے ہم عنقریب فارغ ہونگے ۔(۳۲) پس کون سی عجائبات قدرت الٰہی کا انکار کر سکتے ہو۔(۳۳) اے جن و انس !اگر اللہ تعالیٰ کے ملک سے نکل سکتے ہو تو نکل جاؤ۔(۳۴) پس کون سی عجائبات قدرت الٰہی کا انکار کر سکتے ہو۔(۳۵) قیامت میں تمہیں یہ سزا ملے گی اور کوئی تمہاری مدد نہیں کر سکے گا۔(۳۶) پس کون سی عجائبات قدرت الٰہی کا انکار کر سکتے ہو۔(۳۷) آسمان چر کر اس دن تیل کی طرح ہو جائے گا۔(۳۸) پس کون سی عجائبات قدرت الٰہی کا انکار کر سکتے ہو۔۳۹:اس دن کسی انسان اور جن سے پوچھا نہیں جائے گا( کہ یہ کام تم نے کیا ہے یا نہ کیونکہ اللہ تعالیٰ خود جانتا ہے)۔(۴۰) پس کون سی عجائبات قدرت الٰہی کا انکار کر سکتے ہو۔(۴۱): مجرم اپنے علامتوں سے پہچانے جائیں گے۔ پیشانیوں اور قدموں سے پکڑ لئے جائیں گے۔(۴۲) پس کون سی عجائبات قدرت الٰہی کا انکار کر سکتے ہو۔(۴۳) یہ وہ دوزخ ہے جس کا مجرم انکار کیا کرتے تھے۔(۴۴) دوزخ اور گرم کھولتے ہوئے پانی میں ان کی آمدورفت ہوگی۔(۴۵) پس کون سی عجائبات قدرت الٰہی کا انکار کر سکتے ہو۔

## ربط بین الرکوعین(۲،۳)

اس سے پہلے رکوع میں انعامات کا بیان تھا اس رکوع میں بھی انعامات کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ۳:

خدا تعالیٰ کی نعمتوں کو برمحل صرف کرنے والوں سے سلوک الٰہی۔ ماخذ آیت ۴۶،۴۸

### ربط آیات:

(۴۶) اللہ تعالیٰ کے روبرو حساب کتاب دینے سے جو ڈرتا تھا اس کے لئے دو بہشت ہوں گے۔(۴۷) پس کون سی عجائبات قدرت الٰہی کا انکار کر سکتے ہو۔(۴۸) وہ بہشت سایہ دار ٹہنیوں والے ہونگے۔(۴۹) پس کون سی عجائبات قدرت الٰہی کا انکار کر سکتے ہو۔(۵۰) وہاں دو چشمے بھی جاری ہونگے۔(۵۱) پس کون سی عجائبات قدرت الٰہی کا انکار کر سکتے ہو۔(۵۲) وہاں ہر میوہ کی دو دو قسمیں ہونگی۔(۵۳) پس کون سی عجائبات قدرت الٰہی کا انکار کر سکتے ہو۔(۵۴) اس قسم کے فرشوں پر تکیہ لگانے والے ہونگے۔(۵۵) پس کون سی عجائبات قدرت الٰہی کا انکار کر سکتے ہو۔(۵۶) ان خوبیوں والی بیویاں انہیں ملیں گی۔(۵۷) پس کون سی عجائبات قدرت الٰہی کا انکار کر سکتے ہو۔(۵۸) گویا کہ وہ عورتیں یاقوت اور مرجان ہیں۔(۵۹) پس کون سی عجائبات قدرت الٰہی کا انکار کر سکتے ہو۔(۶۰) ان محسنین کے احسان کا بدلہ انہیں مل رہا ہے۔(۶۱): پس کون سی عجائبات قدرت الٰہی کا انکار کر سکتے ہو۔(۶۲) ان کے سوا اور دو باغ بھی انہیں ملیں گے۔(۶۳) پس کون سی عجائبات قدرت

الٰہی کا انکار کر سکتے ہو۔(۶۴)جن کا سبزی سیاہی مائل ہوگی۔(۶۵)پس کون سی عجائبات قدرت الٰہی کا انکار کر سکتے ہو۔(۶۶)ان دونوں میں دو چشمے پانی کے نکل رہے ہونگے۔(۶۷)پس کون سی عجائبات قدرت الٰہی کا انکار کر سکتے ہو۔(۶۸)ان میں اس قسم کے میوہ جات ہونگے۔(۶۹)پس کون سی عجائبات قدرت الٰہی کا انکار کر سکتے ہو۔(۷۰)ان باغوں میں عورتیں عمدہ اخلاق والی خوبصورت ہوں گی۔(۷۱)پس کون سی عجائبات قدرت الٰہی کا انکار کر سکتے ہو۔(۷۲)ان بہشتوں میں حوریں خیموں میں بند ہونے والی ہوں گی۔(۷۳)پس کون سی عجائبات قدرت الٰہی کا انکار کر سکتے ہو۔(۷۴)ان بہشتوں سے پہلے کسی انسان یا جن نے انہیں ہاتھ نہیں لگایا ہوگا۔(۷۵):پس کون سی عجائبات قدرت الٰہی کا انکار کر سکتے ہو۔(۷۶)سبز فرش اور خوب صورت بستروں پر تکیہ لگانے والے ہوں گے۔(۷۷)پس کون سی عجائبات قدرت الٰہی کا انکار کر سکتے ہو۔(۷۸)تیرے رب ذوالجلال والاکرام کا نام بڑا بابرکت ہے۔

# سورة الواقعة

## سورة الواقعة مكية، نزلت بعد سورة طٰه

سورہ واقعہ کا سورہ رحمٰن سے ربط:

گزشتہ سورت میں قیامت کا بیان تھا اللہ تعالیٰ نے فرمایا "فَاِذَا انْشَقَّتِ السَّمَاءُ فَكَانَتْ وَرْدَةً كَالدِّهَانِ "اس سورت میں قیامت کا بیان ہے اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں "اِذَا وَقَعَتِ الْوَاقِعَةُ".

تسمیہ سورۃ الواقعہ:

(بسم اللّٰه) المتجلی فی یوم القیامة(الرّحمٰن) بنزول القرآن لنجات الناس یوم القیامة (الرّحیم) بشفاعة الرسول للمؤمنین یوم القیامة.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو کہ قیامت کے دن جلوہ افروز ہوگا۔قیامت کے دن لوگوں کی نجات دلانے کے لئے قرآن مجید نازل کر کے بڑی مہربانی کی۔قیامت کے دن مؤمنوں کے لئے رسول اللہ ﷺ (تسلیما کثیرا کثیرا) کے شفاعت سے خصوصی رحم کرے گا۔

وجہ تسمیہ سورۃ الواقعہ:

لفظ واقعہ کے ابتداء میں واقع ہونے کی وجہ سے یہ سورت سورت واقعہ کہلاتی ہے۔قال تعالیٰ: اذا وقعت الواقعة

عن عبداللہ بن مسعودؓ أنه سمع رسول اللہ ﷺ يقول: من قرأ سورة الواقعة كل ليلة لم تصبه فاقة أبدا

(البيهقي في الشعب: ٢.٤٩١)

ترجمہ: حضرت عبداللہ ابن مسعودؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ تسلیما کثیراً نے فرمایا: جو شخص ہر رات کو سورۃ الواقعہ پڑھتا ہے تو اس کو کبھی فاقہ نہیں پہنچے گا۔

موضوع سورت:

قیامت میں انسانوں کی تین قسمیں ہونگی۔ دو ناجی، ایک ہالک

## فضیلت سورۃ الواقعۃ:

عن عبد اللہ بن مسعودؓ أنه سمع رسول اللہ ﷺ يقول: من قرأ سورة الواقعة كل ليلة لم تصبه فاقة أبدا.

(البيهقي في الشعب، باب تعظيم القرآن: ٢/٤٩١)

حضرت عبداللہ بن مسعودؓ روایت کرتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کو فرماتے ہوئے سنا: جو شخص ہر رات سورت واقعہ کی تلاوت کرے تو اس کو کبھی بھی فاقہ نہیں پڑے گا۔

## خواب میں سورۃ الواقعہ پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الواقعہ پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ گناہوں سے توبہ کرے گا۔

(تعبیر الرّویا: ٣٥٩)

ترتیب جمعی (56) ترتیب نزولی (46) آیات (96) رکوعات (3) کلمات (878) حروف (1903) زبر (576) زیر (150) پیش (204) دوزبر (22) دوزیر (34) دوپیش (16) کھڑا زبر (44) کھڑی زیر (0) الٹا پیش (5) جزم (350) شد (136) مد (28)

## خلاصہ رکوع: ١:

اجمال اقسام ثلثہ۔ دو ناجی قسموں کی نعمتوں کا ذکر۔ ماخذ (١) آیت ٧ تا ١١۔ (٢) ١٢ تا ٢٧۔

ربط آیات:

١) جب قیامت آئے گی۔ (٢) اس کے آنے میں تخلف نہیں ہوگا۔ (٣) کسی کو نیچے کرنے والی، کسی کو بلند کرنے والی۔ (٤) جب زمین میں زلزلہ آجائیگا۔ (٥) اور پہاڑ اڑا دیئے جائیں گے۔ (٦) پس غبار متفرق ہو جائیں گے۔ (٧) تم

تین جماعتیں ہونگے۔(۸) یہ ایک قسم ہے۔(۹) یہ دوسری قسم ہے۔(۱۰) یہ تیسری قسم ہے۔(۱۱) سابقون کا یہ لقب ہے ۔(۱۲) بہشتوں میں ہوں گے۔(۱۳،۱۴) رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) امت کے پہلے لوگوں میں سے ایک بہت بڑی جماعت ہوگی اور پچھلے لوگوں میں سے بہت تھوڑے اس درجہ کے ہوں گے۔(۱۵ تا ۲۳) السبقون السبقون ان نعمتوں سے ممتاز کیے جائیں گے۔(۲۴) یہ سب نعمتیں ان کے اعمال کی جزا ہیں۔(۲۵،۲۶) سلماً سلماً کے سوا کوئی بے ہودہ یا گناہ کی بات وہاں نہیں سنیں گے۔(۲۷) اب اصحاب الیمین کی نعمتوں کا ذکر خیر آتا ہے۔

(۲۸ تا ۳۸) یہ نعمتیں اصحاب الیمین کے حصہ کی ہیں۔

## ربط بین الرکوعین (۱، ۲)

اس سے پہلے رکوع میں انعامات کا بیان تھا اس رکوع میں بھی انعامات کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ۲:

اصحاب الشمال کے سلوک کا ذکر اور رفع استبعاد بعثت ثانیہ۔ ماخذ (۱) ۴۱، ۴۲۔ (۲) ۶۲۔

ربط آیات:

(۳۹) اصحاب الیمین کی ایک بہت بڑی جماعت امت کے ابتدائی حصہ میں سے ہوگی۔(۴۰) اور ایک بڑی جماعت امت کے پچھلے حصہ میں سے ہوگی۔(۴۱ تا ۴۴) اصحاب الشمال اس عذاب میں مبتلاء ہوں گے۔(۴۵) یہ دنیا میں بڑے آسودہ حال تھے۔(۴۶): یہ لوگ شرک میں مبتلا تھے اور قیامت کے منکر تھے۔۴۷، ۴۸: قیامت کے متعلق ان کا یہ خیال تھا۔(۴۹، ۵۰) انہیں کہہ دو کہ پہلے اور پچھلے سب جمع کیے جائیں گے۔(۵۱ تا ۵۴) جمع ہونے کے بعد تم ایسے مکذبین قیامت کی خوردنوش کی چیزیں یہ ہوں گی۔(۵۵) اس پیاسے اونٹ کی طرح پانی پئیں گے جسے ہیام بیماری ہوتی ہے کہ پانی پیتے پیتے سیر نہیں ہوتا اور مر جاتا ہے۔(۵۶) قیامت کے دن یہ ان کی مہمانی ہوگی۔(۵۷) میں نے پہلی دفعہ تمہیں پیدا کیا تو دوبارہ پیدا ہونے کی کیوں تصدیق نہیں کرتے۔(۵۸، ۵۹) منی سے تم انسان بناتے ہو یا ہماری قدرت سے بنتا ہے۔(۶۰، ۶۱) ہم نے تمہارے موت کا اندازہ کیا ہوا ہے اور تم ہمیں دوبارہ پیدا کرنے سے عاجز نہیں کر سکتے۔(۶۲): پہلی پیدائش کا تمہیں علم ہے جس کا ذکر اوپر آچکا ہے۔ اس سے یہ سبق کیوں نہیں حاصل کرتے کہ دوبارہ بھی آدمی پیدا ہوسکتا ہے۔(۶۳) اور نظیریں سن لو کھیتی کو دیکھو۔(۶۴) کیا تم اسے اگاتے ہو یا ہم اگاتے ہیں۔(۶۵) اگر ہم چاہے تو اسے ٹکڑے ٹکڑے کر دیں۔ پھر تم اپنی محنت پر ندامت کرو۔(۶۶، ۶۷) کہو کہ محنت رائیگاں گئی اور ہاتھ کچھ نہ آیا۔(۶۸، ۶۹) جو پانی پیتے ہو اسے تم نازل کرتے ہو

یا ہم۔(۷۰) اگر ہم چاہیں تو اسے کڑوا کر دیں گے کہ پینے کے قابل ہی نہ رہے۔(۷۱،۷۲) کیا جو آگ جلاتے ہو اس کا درخت تم نے پیدا کیا ہے۔(جب یہ ساری چیزیں ہم نے پیدا کئے ہیں تو تمہارا دوبارہ پیدا کرنا کون سا مشکل امر ہے)۔(۷۳) دنیا کی آگ کو ہم نے آخرت کی یاد کے لئے تذکرہ بنایا ہے۔(۷۴) یہ مانیں یا نہ مانیں آپ اپنے رب عظیم کے نام کی تسبیح پڑھئے۔(۷۵ تا ۷۸) ستاروں کو بطور گواہ کے پیش کیا جاتا ہے کہ قرآن حکیم لوح محفوظ سے نازل شدہ ہے۔جس طرح ستارے ضرورت کے وقت اپنی جگہ سے ہٹ آتے ہیں اسی طرح قرآن حکیم اصلاح خلق اللہ کے لئے لوح محفوظ سے اتارا گیا ہے۔(۷۹) اپنے مرکز میں اس کے محافظ پاک فرشتے ہیں۔(۸۰) رب العلمین کی ربوبیت نے اس کے نازل کرنے کا تقاضا کیا تا کہ خلق اللہ کو ہدایت ہو۔(۸۱) اسکی تکذیب کرتے ہو۔(۸۲) تم نے اس پاک کتاب میں سے اپنا یہی حصہ مقرر کیا ہے کہ اس کی تکذیب کریں۔(۸۳،۸۴) جس وقت روح حلقوم میں آ پہنچی ہے اور تم اس کو دیکھ رہے ہو۔(۸۵) اور ہم اس وقت اس میت سے تم سے بھی زیادہ قریب ہوتے ہیں لیکن تم نہیں دیکھتے۔(۸۶،۸۷) اگر تم لوگ ہمارے قبضے میں نہیں ہو تو اس وقت اس میت کی روح کو واپس کیوں نہیں کر لیتے۔(۸۸ تا ۹۰) اگر مقربین میں سے ہے تو اس کے ساتھ یہ سلوک ہوتا ہے۔(۹۱،۹۲) اصحاب یمین میں سے ہوتا تو یہ سلوک ہوتا ہے۔(۹۳،۹۴) اور اگر مکذبین میں سے ہو تو اس کے ساتھ یہ سلوک ہوتا ہے۔(۹۵) مرنے والوں کے ساتھ حسب مراتب اس سلوک کا ہونا یقینی ہے۔(۹۶) اپنے رب عظیم کی تسبیح پڑھو (کہ ظلم سے پاک ہے۔ ہر شخص کو اس کے اعمال کے لحاظ سے جزا و سزا دیتا ہے)۔

## ربط بین الرکوعین (۲،۳)

اس سے پہلے رکوع میں انعامات کا بیان تھا اس رکوع میں ایک عظیم نعمت 'قرآن' کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع:۳

اقسام ثلثہ کے سلوک کا اعادہ بطور نتیجہ ماخذ آیت ۸۸ تا ۹۴۔






# سورۃ الحدید

## سورۃ الحدید مدنیة، نزلت بعد سورۃ الزلزال

### سورۃ حدید کا سورۃ واقعہ سے ربط:

سورۃ واقعہ کے آخر میں تسبیح کا حکم تھا اللہ تعالیٰ نے فرمایا 'فَسَبِّحْ بِاسْمِ رَبِّكَ الْعَظِيْمِ' اس سورت کی ابتداء میں بھی تسبیح کا ذکر ہے اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں 'سَبَّحَ لِلّٰهِ مَافِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ.. الخ..

### تسمیہ سورۃ الحدید:

(بسم اللّٰہ) المتجلی بالایمان للمؤمن (الرّحمٰن) بارسال کتابه فی الدنیا (الرّحیم) بالمؤ من فی الاخرة فی الجنة.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو کہ مؤمن کے لئے ایمان کے ساتھ جلوہ نما ہے۔ دنیا میں اپنی کتاب بھیج کر عام مہربانی کی۔ آخرت میں جنت کے ساتھ مؤمنین پر خصوصی رحم کرے گا۔

### وجہ تسمیہ سورۃ الحدید:

اس سورت میں لفظ حدید کے نازل ہونے کی وجہ سے اس سورت کو سورت حدید کہا جاتا ہے۔ قال تعالیٰ: وانز لنا الحدید فیه باس شدید..... الخ

عن ابن عباسؓ وابن الزبیرؓ أنهما قالا": نزلت سورۃ الحدید بالمدینة. (الدرالمنثور: ج۸، ص۴۵)

ترجمہ: حضرت ابن عباس اور زبیرؓ نے فرمایا: سورۃ حدید مدینہ میں نازل ہوئی۔

### موضوع سورت:

طریق حصول سلطنت۔

### فضیلت سورۃ الحدید:

عن عرباض بن ساریةؓ أن رسول اللّٰہ ﷺ کان یقرأ المسبحات قبل أن یرقد وقال: ان فیهن آیة افضل من الف آیة. (اخرجه ابو داؤد، کتاب الأدب أبواب النوم: ۲/۵۵۰)

حضرت عرباض بن ساریہؓ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) سونے سے قبل مسبحات پڑھا کرتے

تھے اور فرمایا کرتے تھے ان سورتوں میں ایک ایسی آیت ہے جو ہزار آیات سے بہتر ہے۔

## خواب میں سورۃ الحدید پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الحدید پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ رنج اور سختی سے روزی حاصل کرے گا۔ (تعبیر الرؤیا:۳۵۹)

ترتیب جمعی (57) ترتیب نزولی (94) آیات (29) رکوعات (4) کلمات (544) حروف (2476) زبر (744) زیر (306) پیش (273) دو زبر (10) دو زیر (11) دو پیش (34) کھڑا زبر (107) کھڑی زیر (8) الٹا پیش (12) جزم (445) شد (181) مد (25)

## خلاصہ رکوع ۱:

۱) اگر عزت اور غلبہ پانا چاہتے ہو تو فنا فی ارادۃ اللہ ہونا ۔۲) اور انفاق فی سبیل اللہ کرنا سیکھو۔ ماخذ (۱) آیت ۱ تا ۳۔ (۲) آیت ۱۰۔

### ربط آیات:

(۱) اگر عزت چاہتے ہو تو عزیز کی تابعداری کرو۔ (۲) سارے جہان کی بادشاہی اسی کے قبضہ میں ہے۔ احیاء و اماتت افراد و اقوام اسی کے قبضہ میں ہے۔ لہٰذا احیائے قومی چاہتے ہو تو اس کے ارادہ میں کٹ پتلی کی طرح نقل و حرکت شروع کر دو تو ہم گردن از حکم او مپیچ کہ گردن نہ پیچد ز حکم تو ہیچ۔ (۳) اول و آخر اور ظاہر و باطن وہی ہے لہٰذا جو شخص اس کے ارادہ کا مظہر بن جائے اس کے اندر ان خوبیوں کا جلوہ رونما ہوگا اور وہی غالب ہوگا۔ خواہ کوئی قوم ہو یا فرد (ھو بکل شیء علیم) ایک کا تباہ کرنا اور دوسرے کو سرفراز کرنا ترجیح بلا مرجح نہیں بلکہ اللہ تعالیٰ ہر ایک کی استعداد جان کر تباہ یا سرفراز کرتا ہے۔ (۴) سب چیزوں کا خالق وہی ہے اور سب کے حالات سے پورا آگاہ لہٰذا جو شخص اپنے آپ کو اہل بنائے گا اسے یقیناً سرفراز فرمائے گا۔ (۵) سارے جہان کی باشاہی کا وہی مالک ہے۔ (۶) مردہ قوم کو زندہ بنانا اور زندہ کو بداعمالی کے باعث مردہ کر دینا اس کا کام ہے۔ (۷) کامیابی کا گر یہ ہے کہ خدا تعالیٰ کا احکام کو تسلیم کرو اور مال خرچ کرو اللہ تعالیٰ کی راہ میں۔ مال خرچ کرنے والوں کا بڑا اجر ہے۔ (۸) ایمان لا کر یہ عہد کر چکے ہو کہ ہر حکم کو مانیں گے۔ (۹) یہ قرآن حکیم اللہ تعالیٰ ہی نازل فرماتا ہے تاکہ تمہیں ظلمت سے نکال کر نور کی طرف لے جائے۔ (۱۰) اور کیوں نہیں خرچ کرو گے۔ حالانکہ سب چیزوں کا بالآخر وارث اللہ تعالیٰ ہی ہونے والا ہے۔ انفاق فی سبیل اللہ کرنے والوں کے درجے بلند ہوں گے کہ انہیں اپنے مال کی بجائے اللہ تعالیٰ

پر اعتماد زیادہ ہوگا۔

## ربط بین الرکوعین (۱، ۲)

گزشتہ رکوع میں انفاق کا بیان تھا اس رکوع میں بھی انفاق کی طرف ترغیب ہے۔

## خلاصہ رکوع ۲:

(۱) انفاق سے دنیا میں ترقی ایمان اور آخرت میں نور حاصل ہوگا۔ (۲) اور ترک انفاق سے دنیا میں نفاق اور آخرت میں نور سلب ہوگا۔ ماخذ (۱) آیت ۱۲۔ (۲) آیت ۱۳۔

### ربط آیات:

(۱۱) انفاق فی سبیل اللہ سے برکت ہوگی۔ (۱۲) انفاق فی سبیل اللہ کرنے والوں کو آخرت میں نور اور جنت نصیب ہوگی۔ (۱۳) ترک انفاق کرنے والے منافق اس دن نور سے محروم ہوں گے۔ (۱۴) مومن کہیں گے تم ہمارے ساتھ دنیا میں تھے لیکن تمہیں احکام اسلام پر پورا یقین نہیں تھا اور تمہیں شیطان نے دھوکا میں ڈال رکھا تھا (اور انفاق سے جی چراتے تھے۔ چنانچہ سورۂ منافقون میں آتا ہے ھم الذین یقولون لا تنفقوا علی من عند رسول اللہ حتیٰ ینفضوا)۔ (۱۵) آج منافقین اور کفار سے کوئی جرمانہ وصول نہیں کیا جائے گا اور ان کا ٹھکانہ دوزخ ہوگا۔ (۱۶) ایمان والوں کا فرض ہے کہ ان کے قلوب ذکر اللہ اور قرآن حکیم میں مشاغل رہے اور اہل کتاب کی طرح لمبی لمبی امیدیں نہ باندھیں ورنہ ان کے قلوب بھی ان کی طرح سخت ہو جائیں گے اور پھر فسق و فجور کی پرواہ نہیں رہے گی۔ (۱۷) جس طرح زمین کو پانی نازل فرما کر زندہ کیا کرتا ہے۔ اسی طرح مومنین کے دلوں کو بذریعہ ہدایات آسمانی (بضمن قرآن) زندہ کرتا ہے۔ (۱۸) انفاق فی سبیل اللہ کرنے والوں کے لئے بہت اچھا اجر ہے اور رزق میں بھی برکت ہوگی۔ (۱۹) اللہ تعالیٰ کے احکام کی تعمیل کرنے والے اپنے اپنے اعمال کے لحاظ سے ان مدارج پر پہنچ جائیں گے۔

## ربط بین الرکوعین (۲، ۳)

اس سے پہلے رکوع میں یہ ذکر تھا کہ مؤمنین کے لئے وہ وقت نہیں آیا کہ ان کے دلوں میں خشیت پیدا ہو اور اللہ تعالیٰ کی طرف توجہ کریں اور دلوں میں سختی پیدا نہ ہو۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا "اَلَمْ یَاْنِ لِلَّذِیْنَ اٰمَنُوْٓا اَنْ تَخْشَعَ قُلُوْبُهُمْ لِذِكْرِ اللّٰهِ" اب اس رکوع میں جو چیز غفلت میں ڈالنے والی ہے اس کا ذکر ہے اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں "اِعْلَمُوْٓا اَنَّمَا الْحَيٰوةُ الدُّنْيَا لَعِبٌ وَّ لَهْوٌ"

## خلاصہ رکوع ۳:

ترک انفاق فی سبیل اللہ سے تفاخر وتکاثر فی الاموال والاولاد وغیرہ امراض پیدا ہوں گے۔ ماخذ آیت ۲۰۔

### ربط آیات:

(۲۰) ترک انفاق فی سبیل اللہ سے نتائج دنیا میں نکلیں گے اور آخرت میں عذاب شدید ہوگا۔ (۲۱) بجائے دنیاوی تکاثر وتفاخر کے تمہیں مغفرت الٰہی اور جنت کی طرف سبقت کرنی چاہیئے (وہ جنت جس کے اجسام کے ابعاد اربعہ ہوں گے اور یہ اجسام ابعاد ثلثہ والے سب اس کا عرض ہوں گے۔ جس طرح نقطہ خط کا عرض ہے اور خط سطح کا)۔ (۲۲) مغفرت اور جنت کو نصب العین بنانے کے بعد یہ خیال کریں کہ مصائب نہیں آئیں گے۔ مصائب کا فیصلہ تو پہلے سے ہو چکا ہے۔ (۲۳) یہ اعلان اس لئے کر دیا ہے کہ کسی نقصان سے طبیعت رنجیدہ نہ ہو اور کسی نفع پر مغرور نہ ہو جائے۔ (۲۴) اللہ تعالیٰ ان بخیلوں کو ہرگز پسند نہیں کرتا۔ (۲۵) کامیابی کا مکمل قانون یہی ہے کہ انسان ارادہ الٰہی کے ماتحت ہو کر چلے اور انفاق فی سبیل اللہ کرے یہ دو چیزیں پہلے آچکی ہیں۔ علاوہ اسکے اپنی اور اپنے ایمان واسلام کی حفاظت کے لئے لوہے سے کام لے دشمن کے مقابلہ کے لئے جس طرح پر کام آسکے ہتھیاروں کے تعامل سے یہ بھی پتہ لگ جائے گا کہ کون شخص اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول کی مدد کرتا ہے۔ اور فتح اسی خدا پرست جماعت کو ہوگی۔

## ربط بین الرکوعین (۳، ٤)

گزشتہ رکوع میں رسالت کا تذکرہ تھا اس رکوع میں خاص رسالت یعنی رسالت نوحؑ کا تذکرہ ہے۔

## خلاصہ رکوع ٤:

خلق اللہ پر رافت ورحمت پیش نظر رہے۔ اور منزل من اللہ قانون میں اختلاط بدعات نہ ہونے پائے۔ ماخذ آیت ۲۷۔

### ربط آیات:

(۲۶) طبائع انسانی کا ہمیشہ دستور یہی رہا ہے کہ بعض ہدایت پانے اور بعض اعراض کرنے والے ہوئے ہیں۔ (۲۷) نوحؑ اور ابراہیمؑ کے بعد ہم نے حضرت عیسیٰؑ کو مبعوث فرمایا۔ انہیں انجیل دی۔ ان کے متبعین کے دلوں میں رافت اور رحمت ڈالی اور رہبانیت کی بدعت ان میں رائج ہو گئی تھی۔ ہم نے تو فقط رضاء الٰہی کا طلب کرنا ان پر فرض کیا تھا۔ (۲۸) اہل کتاب کے مومنوں سے یہ خطاب ہے کہ تمہیں اپنی اپنی کتاب اور نبی پر ایمان لانے کے بعد رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) پر اور قرآن پر ایمان لانے کی وجہ سے اجر دوگنا ملے گا اور تمہیں قیامت کے دن نور عطا ہوگا اور مغفرت نصیب ہوگی۔ (۲۹) یہ دو اجر

رسول اللہ ﷺ تسلیما کثیرا کثیرا پر ایمان لانے والوں کو نصیب ہوں گے اور جو اہل کتاب ایمان نہیں لائے ان کے لئے کوئی اجر نہیں ہوگا، وہ ایک اجر سے بھی محروم رہیں گی۔

# سورة المجادلة

## سورة المجادلة مدنية، نزلت بعد سورة المنافقين

**سورۃ حدید کا سورۃ مجادلہ سے ربط:**

سورہ حدید کے خاتمے میں رسالت کا بیان تھا اور اس سورۃ کے شروع میں توحید کا بیان ہے اور اسی طرح ماقبل میں اتفاق اور جہاد فی سبیل اللہ کا بیان تھا اور اس میں بخیلوں اور غفلت کرنے والوں کو زجر کا بیان ہے۔

**تسمیہ سورۃ المجادلۃ:**

(بسم اللّه)السميع بمجادلتها (الرّحمٰن) بنزول السورة فى الدنيا (الرّحيم) بكفار تها و على سائر الناس بعدها بها.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو کہ اس (عورت) کے جھگڑنے کو خوب سننے والا ہے۔ جس نے دنیا میں سورت مجادلہ نازل کر کے بہت بڑی مہربانی کی۔ جس نے ظہار کے کفارے کا حکم نازل کر کے اس عورت پر اور اس عورت کے بعد باقی تمام لوگوں پر بہت بڑا رحم کیا۔

**وجہ تسمیہ سورۃ المجادلۃ:**

اس سورت کو مجادلہ کہنے کی وجہ یہ ہے کہ اس کی ابتداء میں اوس بن صامت کی بیوی کا قصہ مذکور ہے، جس نے اپنے شوہر کے ساتھ ظہار کے بابت حضور ﷺ تسلیما کثیرا کثیرا کے ہاں بات چیت کی تھی۔ قال تعالیٰ: قد سمع الله قول التى تجادلك فى زوجها و تشتكى الى الله والله يسمع تحاوركما......الخ

عن ابن عباسؓ قال :نزلت سورة المجادلة بالمدينه: (الدر المنثور:۲۹.۸)

ترجمہ: حضرت ابن عباسؓ سے روایت ہے فرمایا: سورت مجادلہ مدینہ میں نازل ہوئی۔

موضوع سورت:

(۱) مسلمانوں کی سیاسی جماعت کے فرائض۔(۲) اوران کا دائرہ اختیارات۔(۳) اور جماعت سیاسی کا انتخابی کا سیاسی صدر۔(۴) اور تعمیل احکام صدارت۔(۵) اوران نا اہل لوگوں کا ذکر جو سیاسی جماعت میں داخل ہونے کے قابل نہیں۔

فضیلت سورۃ المجادلۃ:

**عن أبی بن کعب قال: قال رسول اللہ ﷺ: من قرأ سورة المجادلة کتب من حزب اللہ یوم القیامة.**

(تفسیر الکشف والبیان عن تفسیر القرآن: ۹/۲۹۰)

حضرت ابی بن کعبؓ نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا: جو شخص سورت مجادلہ کی تلاوت کرتا رہے تو روز قیامت وہ اللہ تعالیٰ کے گروہ میں سے لکھا جائے گا۔

خواب میں سورۃ المجادلہ پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرین نے فرمایا ہے۔اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ المجادلہ پڑھتا ہے۔دلیل ہے کہ اس کا عورتوں کے ساتھ جھگڑا ہوگا۔ (تعبیر الرؤیا: ۳۵۹)

**ترتیب جمعی (58) ترتیب نزولی (105) آیات (22) رکوعات (3) کلمات (473) حروف (1992) زبر (537) زیر (263) پیش (243) دو زبر (13) دو زیر (12) دو پیش (18) کھڑا زبر (100) کھڑی زیر (2) الٹا پیش (4) جزم (335) شد (154) مد (37)**

خلاصہ رکوع ۱:

اہل حل وعقد کو شکایات سننے کے لئے علیحدہ بیٹھنا جائز ہے۔ماخذ آیت ا۔

ربط آیات:

(۱) رسول اللہ ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً اپنے گھر میں ایک طرف تشریف فرما تھے اس سے معلوم ہوا کہ شکایات سننے کے لئے اہل حل وعقد علیحدہ بیٹھ سکتے ہیں۔واللہ اعلم۔اس کے بعد سارے رکوع میں قانون ظہار ہے۔(۲) ظہار والی عورت حقیقی ماں نہیں بن جاتی۔(۳،۴) مظاہر کی یہ سزا ہے۔اس سزا بھگتنے کے بعد بیوی کے ساتھ رہ سکتا ہے۔(۵) احکام الٰہی کی مخالفت کرنے والے ذلیل اور رسوا کئے جاتے ہیں۔لہٰذا مخالفت نہ کیا کریں۔مخالفین حق کے لئے اللہ تعالیٰ کے ہاں عذاب مہین ہے۔(۶) ان منکرین کو ان کے اعمال سے اللہ تعالیٰ قیامت کے دن آگاہ کریگا۔

## ربط بین الرکوعین(۱،۲)

پہلی رکوع میں اللہ تعالیٰ کی وسعت علمی کا تذکرہ تھااور اسی رکوع میں بھی اللہ تعالیٰ کی وسعت علمی کا ذکر ہے۔

## خلاصہ رکوع ۲:

اہل حل وعقد اللہ تعالیٰ کو حاضر وناظر خیال کریں اور ان کا دائرہ اختیارات اس شجاعت کا صدر اہل علم ہونا چاہئے۔اطاعت صدر۔ماخذ(۱) آیت ۷(۲) آیت ۹(۳) آیت ۱۱(۴) آیت ۱۱۔

ربط آیات:

۷)اہل حل وعقد کوخصوصاًاور باقی مؤمنین کوعموماًاس امر کالحاظ رہے تا کہ کسی کا نقصان نہ کربیٹھیں۔(۸) یہود اور منافقین کی بے ایمانی والی مناجات کا ذکر ہے۔(۹) اے مسلمانو! تمہاری مناجات ان اصول پرمبنی ہو۔(۱۰) مناجات یہود ومنافقین شیطانی ہے کیونکہ اس کا مقصد اثم،عدوان اور معصیت الرسول ہے۔(۱۱) اہل علم تمہارا صدر ہونا چاہیے اوراس کی اطاعت ضروری ہے۔(۱۲) یہ صدقہ مقصود بالذات نہیں تھا۔محض اس لئے مقرر کیا گیا تھا کہ منافقین حضور انور علیہ الصلوٰۃ تسلیما کثیرا کثیرا کی خواہ مخواہ سمع خراشی نہ کرتے رہیں۔نہ وہ صدقہ دیں گے نہ تخلیہ میں آپ کا وقت ضائع کریں گے۔واللہ اعلم۔(۱۳،۱۴) اگر تمہیں وسعت نہیں تو معاف ہے۔بشرطیکہ اقامت الصلوٰۃ،ایتاء الزکوٰۃ،اطاعت اللہ والرسول کا جذبہ ہو۔

## ربط بین الرکوعین(۲،۳)

ماقبل میں منافقین کے برے اعمال کا بیان تھااوراس میں بھی ان کے شنائع کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ۳:

اعدائے اسلام سے دوستی کرنے والے جماعت شوریٰ میں داخل نہیں ہوسکتے۔ماخذ آیت ۱۴تا۱۹۔

ربط آیات:

(۱۴،۱۵)اعداءاسلام سے دوستی رکھنے والے تمہاری جماعت میں شمار کرنے کے قابل نہیں۔(۱۶) دراصل وہ کفار کے ساتھ ہیں۔بظاہر قسمیں کھا کرتمہیں دھوکا دیتے ہیں۔(۱۷)ان کے مال واولاد اللہ تعالیٰ کے روبرو جھوٹ بولیں گے۔(۱۹) شیطان ان پرغالب آگیا ہے۔اس نے خدا کی یاد سے انہیں غافل کردیا ہے۔(۲۰) خدا تعالیٰ اوراسکے رسول علیہ الصلوٰۃ تسلیما کثیرا کثیرا کی مخالفت کرنے والے کبھی عزت نہیں پاسکتے۔(۲۱) اللہ تعالیٰ کا یہ قطعی فیصلہ ہے۔(۲۲) خدا پرست جماعت جب اس

ذوجہین جماعت منافقین سے سلام وکلام روا نہیں رکھتی تو اہل حل وعقد میں کب لیا جا سکتا ہے۔

# سورة الحشر

## سورة الحشر مدنية، نزلت بعد سورة البيّنة

**سورۃ المجادلہ کا سورۃ حشر سے ربط:**

ماقبل میں منافقین کا بیان تھا اور اس میں یہاں منافقین کا یہودیوں کے ساتھ دوستی کا بیان ہے اور اسی طرح ماقبل میں خاص عورت کی نصرت کا بیان تھا اور یہاں عام مؤمن عورتوں کی نصرت کا بیان ہے۔

**تسمیہ سورۃ الحشر:**

**(بسم اللّٰه) القادر باخراج الكافرين من جزيرة العرب (الرّحمٰن) باخراج بني اليهود من المدنية الى الشام (الرّحيم) بالغنيمة على المؤمنين باموال الكافرين.**

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو کہ کفار جزیرہ عرب سے نکالنے پر قادر ہے جس نے مدینہ منورہ سے یہودی قبیلہ بنونضیر کو شام کی طرف نکال کر بہت بڑی مہربانی کی، جس نے کفار کے اموال میں سے مال غنیمت مؤمنوں کو عنایت فرما کر بڑا رحم کیا۔

**وجہ تسمیہ سورۃ الحشر:**

لفظ حشر کے اس سورت میں واقع ہونے کی وجہ سے اس سورت کا نام سورت حشر کہلایا۔ **قال تعالىٰ: هو الذى اخرج الذين من اهل الكتاب من ديار هم لاول الحشر....الخ**

**عن معقل بن يسارؓ عن النبى ﷺ قال :من قال حين يصبح ثلاث مرات :اعوذبالله السميع العليم من الشيطان الرجيم، وقرأثلاث آيات من آخر سورة الحشر و كلّ الله به سبعين ألف ملك يصلون عليه حتى يمسى ،وإن مات فى ذلك اليوم مات شهيدا ومن قالها حين يمسى كان بتلك المنزلة .**

**(أخرجه الترمذى، رقم حديث:٢٩٢٨)**

ترجمہ: حضرت معقل بن یسارؓ سے روایت ہے کہا: رسول اللہ ﷺ تسلیما کثیراً کثیراً نے فرمایا: جو شخص اعوذ باللہ السمیع العلیم من الشیطان الرجیم کو تین بار اور سورت الحشر کی آخری تین آیات پڑھیں تو اللہ تعالیٰ ان کے لیے ستر ہزار فرشتے مقرر فرماتے ہیں جو اس کے لیے شام تک مغفرت مانگتے رہتے ہیں۔ اگر اس دن موت آ جائے تو شہید کی موت مرے گا۔ اگر کوئی اس کو

شام کے وقت پڑھے تو اس کے لیے صبح تک یہ مرتبہ ہے۔

## موضوع سورت:

اس میں پانچ چیزیں آئیں گی۔(۱) مسلمانوں کی سلطنت کی ابتداء۔(۲) اسباب بقا۔(۳) اسباب فنا۔(۴) قرآن پر عامل ہونا اور دنیا میں ذلیل ہو کر رہنا ناممکن ہے۔(۵) شرائط استفادہ من القرآن۔

## فضیلت سورۃ الحشر:

**وعن معقل بن يسارؓ عن النبي ﷺ قال: من قال حين يصبح ثلاث مرات: اعوذ بالله السميع العليم من الشيطان الرجيم، وقرأ ثلاث آيات من آخر سورة الحشر وكلّ الله به سبعين ألف ملك يصلون عليه حتى يمسي، وأن مات في ذلك اليوم مات شهيدا، ومن قالها حين يمسي كان بتلك المنزلة.**

**(أخرجه الترمذي، كتاب فضائل القرآن: ۲/۱۳٦)**

حضرت معقل بن یسارؓ روایت کرتے ہیں کہ نبی کریم ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا: جو صبح کے وقت تین مرتبہ **اعوذ بالله السميع العليم من الشيطٰن الرجيم** پڑھے اور سورت الحشر کی آخری تین آیات پڑھیں تو اللہ تعالیٰ اس پر ستر ہزار فرشتے مقرر فرماتے ہیں جو شام تک اس کے لئے دعاء مغفرت کرتے ہیں، اور اگر اس دن مر جائے تو شہید مرے گا۔ اور جو شخص اس کو شام کے وقت پڑھے تو اس کے لئے یہ مرتبہ صبح تک ہوگا۔

## خواب میں سورۃ الحشر پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الحشر پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا حشر اخلاص والوں کے ساتھ ہوگا۔ (تعبیر الرؤیا: ۳۵۹)

**ترتیب جمعی (59) ترتیب نزولی (101) آیات (24) رکوعات (3) کلمات (745) حروف (1712) زبر (590) زیر (265) پیش (242) دو زبر (6) دو زیر (7) دو پیش (13) کھڑا زبر (86) کھڑی زیر (3) الٹا پیش (0) جزم (346) شد (139) مد (35)**

## خلاصہ رکوع ۱:

۱): مسلمانوں کی سلطنت کی ابتداء کس طرح ہوئی۔ ۲): اور اسباب بقا کیا ہیں۔ ماخذ: (۱): آیت ۲ (۲) آیت ۷ تا ۱۰۔

ربط آیات:

(۱) آئندہ جو قانون اس سورۃ میں دیا جائے گا اللہ تعالیٰ کو اس کی ضرورت نہیں مسلمانوں کو ضرورت ہے۔ اللہ تعالیٰ ہر ضرورت سے پاک ہے۔ (۲) پہلی لشکر کشی میں مسلمانوں کو بنو نضیر پر اللہ تعالیٰ نے فتح دی ورنہ بظاہر سب اسباب ان کے مخالف تھے۔ لیکن وہ اللہ تعالیٰ کی رضا اور رسول ﷺ تسلیما کثیرا کثیرا کے اتباع کے خیال سے نکلے، تو اللہ تعالیٰ نے پوری فتح دی اور آئندہ بھی فتح ان اصول پر ہوگی۔ (۳) اگر تقدیر الٰہی میں جلا وطنی کا فیصلہ نہ ہوتا، تو انہیں عذاب الٰہی میں مبتلا کیا جاتا۔ (۴) اللہ تعالیٰ کی ناراضگی کا اصل باعث ان پر یہ ہے۔ (۵) ان کے جو درخت آپ نے کاٹے وہ اللہ تعالیٰ کے حکم سے تھے۔ (۶) مال فے میں تمہارا کوئی حق نہیں۔ کیونکہ وہ لڑائی سے حاصل نہیں ہوا۔ رسول اللہ ﷺ تسلیما کثیرا کثیرا اللہ تعالیٰ کے حکم سے جس طرح چاہئے تقسیم فرمائیں۔ (۷) فے کے یہ مصارف ہیں۔ (۸) مساکین میں سے پہلے فقراء مہاجرین کا حق ہے۔ (۹) اس کے بعد فقراء انصار کا حق ہے۔ (۱۰) اس کے بعد، بعد کے آنے والے مساکین کا حق ہے۔

## ربط بین الرکوعین (۱،۲)

ماقبل میں مخلصین مؤمنین کا بیان تھا اور اس میں منافقین کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ۲:

فنائے سلطنت کے اسباب: ماخذ آیت ۱۱

۱) تفصیل یہ ہے کہ جس وقت کسی قوم میں منافق پیدا ہو جائیں جو بظاہر اپنے قوم سے ملے رہیں اور در پردہ اپنی قوم کے دشمنوں سے ساز باز رکھیں اور بجائے اپنی قوم کے دشمنوں کی خیر خواہی میں منہمک رہیں ایسے وقت میں اس قوم کی سلطنت کو زوال آتا ہے۔ لہٰذا اس رکوع میں مسلمانوں کو اس نالائق طبقے کے حالات سے مطلع کیا گیا ہے تاکہ ان سے بچیں۔

ربط آیات:

(۱۱) منافق در پردہ اعدائے اسلام کے خیر خواہ ہیں۔ نفاق چونکہ بزدلی سے پیدا ہوتا ہے اس لئے یہ لوگ ان کی مدد بھی نہیں کریں گے۔ (۱۲) ان کی مدد بھی نہیں کریں گے اور گھر سے نکلیں گے تو میدان سے بھاگ آئیں گے۔ (۱۳) ان بے وقوفوں کے دلوں میں اللہ تعالیٰ سے بڑھ کر مسلمانوں کا ڈر ہے۔ (۱۴) مسلمانوں کے سامنے آ کر لڑ ہی نہیں سکتے۔ البتہ آڑ میں لڑ سکتے ہیں۔ یہ لڑیں گے کیا آپس میں ان کا بگاڑ ہے۔ (۱۵) ان کا حال کفار مکہ کا سا ہوگا۔ جس طرح انہوں نے غزوہ بدر میں منہ کی کھائی۔ (۱۶) ان منافقوں کی مثال شیطان کی سی ہے کہ پہلے انسان کو گمراہ کرتا ہے پھر بھاگ جاتا ہے۔ یہ بھی بنو نضیر کو اسلام

کے خلاف مدد دینے کا وعدہ کر رہے ہیں لیکن وقت پر بھاگ جائیں گے۔ (۱۷) نتیجہ یہ نکلے گا کہ ضال اور مضل دونوں دوزخ میں جائیں گے۔

## ربط بین الرکوعین (۲،۳)

ماقبل میں منکرین اور منافقین کا بیان تھا اور اس میں مخلصین کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ۳:

(۱) قرآن حکیم پر عامل ہونا اور دنیا میں ذلت اٹھانا ناممکن ہے۔ (۲) شرائط استفادہ عن القرآن، جب تک اللہ تعالیٰ کے متعلق ایک خاص حسن عقیدت دل میں نہ ہو اور اس کی طاقت اور زور کا اندازہ معلوم نہ ہو اس وقت تک انسان اس کے قانون اور فرامین سے پورا استفادہ حاصل نہیں کرسکتا۔ ماخذ: ۱: آیت ۲۰۔ (۲) آیت ۲۱ تا ۲۴۔

ربط آیات:

(۱۸) اے مسلمانو! خدا تعالیٰ سے ڈرو اور اپنے نتائج اعمال کا خیال رکھا کرو۔ (۱۹) ان لوگوں کی طرح نہ ہو جانا جنہوں نے اللہ تعالیٰ کو بھلایا تو اللہ تعالیٰ نے ان کے نفسوں کی بھلائی کی عقل بھی ان سے سلب کر لی۔ (۲۰) جنتی اور دوزخی برابر نہیں ہو سکتے۔ جنتی کامیاب ہونے والے ہیں۔ یہ کامیابی عام ہے دنیا میں یا آخرت میں۔ کیونکہ اعلان مطلق ہے۔ لہٰذا خدا پرست ہو کر قرآن کا پابند ہونا اور مملکت الٰہی میں ذلیل ہو کر رہنا ناممکن ہے۔ (۲۱) قرآن ایسی مؤثر چیز ہے کہ پہاڑ کو بھی ٹکڑے ٹکڑے کرسکتی ہے۔ یہ مثالیں لوگوں کے غور و تفکر کے لئے بیان ہو رہی ہیں۔ (۲۲ تا ۲۴) اس قرآن حکیم کا نازل کرنے والا خدا ان صفات سے متصف ہے۔ لہٰذا جو شخص ان صفات الٰہیہ کا پورا مومن ہوگا وہ قرآن کی قدر کرسکتا ہے اور فائدہ بھی تب ہی ہوسکتا ہے۔









# سورة الممتحنه

## سورة الممتحنه مدنية، نزلت بعد سورة الاحزاب

**سورۃ حشر کا سورۃ الممتحنہ سے ربط:**

سورۃ الحشر میں منافقین کا ذکر تھا کہ ان کے ساتھ تم لڑائی کرو اسی سورت میں مسلمانوں کو حکم ہے کہ کفار کو دوست نہ بناؤ "یا یھا الذین امنوا لا تتخذوا عدوی و عدو کم اولیاء"..الخ

**تسمیہ سور الممتحنہ:**

(بسم اللّٰہ) الودود بین المسلمین لا بین المسلم وا لکافر (الرحمن) بالمؤمن فی الدنیا بعدم المحبة مع الکافرین (الرحیم) بھم فی الاخرة بالنعیم فی الجنة.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو کہ مسلمانوں کے درمیان آپس میں الفت ڈالنے والا ہے نہ مسلمان اور کافر کے درمیان۔ جس نے دنیا میں کافروں کے ساتھ محبت نہ ہونے کا حکم دیا بڑی مہربانی کی۔ جو آخرت میں مؤمنوں کو جنتی نعمتوں کے ساتھ بڑا رحم کرے گا۔

**وجہ تسمیہ سورۃ الممتحنہ:**

اس سورت کے ایک آیت میں مکہ سے ہجرت کر کے مدینہ کی طرف آنے والی عورتوں کے ایمان کے امتحان کا ذکر ہیں۔ اس لئے یہ سورت، سورت الممتحنہ پر مشہور ہوئی۔ قال تعالیٰ: یا یھا الذین امنو ا اذا جاء کم المؤ منات مھاجرات فامتحنو ھن.... الخ

عن ابن عباسؓ قال: نزلت سورة الممتحنة بالمدینة۔ (الدر المنثور: ۸، ۱۴۲)

ترجمہ: حضرت ابن عباسؓ سے روایت ہے فرمایا: سورت الممتحنہ مدینہ میں نازل ہوئی۔

**موضوع سورۃ:**

مقاطعہ عن الکفار۔

**فضیلت سورۃ الممتحنہ:**

عن أبی بن کعبؓ قال: قال رسول اللہ ﷺ: من قرأ سورة الممتحنة کا ن له المؤمنون والمؤمنات

شفعاء یوم القیامة.

(تفسیر الکشف والبیان:۹/۲۹۰،تفسیر الزمخشری: ۴/۵۲۱،تفسیر البیضاوی: ۵/۲۰۷،اللباب فی علوم الکتاب:۱۹/۴۲،تفسیر أبی السعود :۸/۲۴۱،تفسیر حدائق الروح والریحان:۲۹/۱۸۷)

حضرت ابی کعبؓ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا جو شخص سورت ممتحنہ کی تلاوت کرتا رہے تو قیامت کے دن مؤمن مرد اور عورتیں ان کے لئے شفاعت کریں گے۔

## خواب میں سورة الممتحنه پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے کہ اگر خواب میں دیکھے کہ سورة الممتحنہ پڑھتا ہے۔دلیل ہے کہ کام کی آزمائش راستی سے کرے گا۔ (تعبیر الرّؤیا:۳۵۹)

ترتیب جمعی (60) ترتیب نزولی (91) آیات (13) رکوعات (2) کلمات (348) حروف (1510) زبر (192) زیر (513) پیش (213) دو زبر (5) دو زیر (7) دو پیش (12) کھڑا زبر (48) کھڑی زیر (0) الٹا پیش (3) جزم (303) شد (143) مد (32)

## خلاصہ رکوع ۱:

اسباب مقاطعہ۔ماخذ آیت ا۔

## ربط آیات:

(۱) اس آیت میں مقاطعہ کے چار سبب ذکر کئے گئے ہیں اللہ تعالیٰ کے دشمن ہیں (عدوی) اور رسول ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً کے دشمن ہیں (یخرجون الرسول) قرآن حکیم کے وہ دشمن ہیں (قد کفروا بما جاء کم من الحق) اور تمہارے دشمن ہیں (وعدوکم) لہٰذا بظاہر یا درپردہ ہرگز دوستی رکھنے کے قابل نہیں۔(۲) اگر موقع پائیں تو ہاتھ یا زبان سے عداوت کا حق ادا کر دکھائیں۔(۳) اگر اولاد یا رشتہ داری کے نفع کے خیال سے تم نے دوستی رکھی تو قیامت کے دن یہ چیزیں کام نہیں آئیں گی اور اس جرم کا وبال پڑ جائے گا۔(۴) کفار سے تعلقات رکھنے میں تمہیں ابراہیمؑ اور ان کے ساتھیوں کا نمونہ پیش نظر رکھنا چاہیے۔جنہوں نے علی الاعلان کفار سے عداوت اور بغضاء کا اظہار کر دیا تھا کہ جب تک تم ایمان نہیں لاؤ گے ہمارا تم سے کوئی تعلق نہیں اور انہوں نے دعا کی اے رب ہمارے ہم نے کفار سے قطع تعلق کر کے تیری ذات پر بھروسہ کیا اور تیری طرف رجوع کیا اور پھر بھی تیری طرف لوٹ کر جانا ہے۔(۵) یہ بھی انہوں نے دعا کی اے اللہ ہمیں کفار کے ظلم وستم کا

تختہ مشق نہ بنا اور ہمارے گناہ ہمیں معاف فرما۔(۶) خدا پرستوں کے لئے ان حضرات کا مسلک بہترین نمونہ ہے۔

## ربط بین الرکوعین: (۱،۲)

ماقبل میں کفار کے عداوت کا بیان تھا اور اس میں آئندہ زمانے میں ان سے دوستی کا بیان ہے اللہ تعالٰی کے قول کے ساتھ" عسی اللہ ان یجعل بینکم۔۔الخ۔

## خلاصہ رکوع ۲:

اقسام الکفار۔ کفار کی دو قسمیں ہیں) ایک کے ساتھ صلح ناجائز۔ اور دوسری کے ساتھ لڑنا جائز نہیں۔ ماخذ (۱) آیت ۸۔(۲) آیت ۹۔

### ربط آیات:

(۷) اللہ تعالٰی اس بات پر قادر ہے کہ انہیں ہدایت کردے اور پھر دوستی کے قابل ہو جائیں۔(۸) اس قسم کے کفار سے نرمی اور رواداری کرنی چاہیے (تا کہ تالیف قلوب سے ممکن ہے، مائل بہ اسلام ہو جائیں)۔(۹) ان دشمنان اسلام سے کسی قسم کی دوستی ہونی چاہیے۔(۱۰) تالیف قلوب سے جنہیں مائل کرنا چاہیے ان کی مثال ہے۔ واللہ اعلم۔ اگر وہ عورتیں ایمان لے آویں تو انہیں رکھ لو اور جو روپیہ کفار کا لائیں وہ واپس کردو۔ بلکہ جو مہر کفار نے انہیں دیا تھا وہ بھی دے دو اور پھر ان سے نکاح کر لو۔(۱۱) اور اگر کوئی مسلمان عورت مرتد ہو کر کفار کے ہاں چلی جائے تو مال غنیمت میں سے اس کے شوہر کو اتنا روپیہ ادا کردو جتنا اس نے خرچ کیا تھا۔(۱۲) اگر عورتیں ان شرائط کو قبول کرلیں تو انہیں دائرہ اسلام میں داخل کرلو اور ان کے سابقہ گناہوں کے متعلق استغفار کرو۔ اللہ تعالٰی ان کے گناہ بخش دے گا۔(۱۳) اے مسلمانوں! کفار سے ہرگز دوستی نہ رکھو۔






# سورۃ الصّف

## سورۃ الصّف مدنیۃ، نزلت بعد سورۃ التغابن

## سورۃ الممتحنہ کا سورۃ الصّف سے ربط:

ماقبل میں کفار سے دوستی اور تعلق نہ رکھنے کا بیان تھا اور یہاں جہاد کی طرف ترغیب کا بیان ہے۔

### تسمیہ سورۃ الصّف:

(بسم اللّٰہ) الذی یرضی بصف القتال (الرّحمٰن) بالجھاد عن المؤمنون فی الدنیا (الرّحیم) باعطاء جزائہ فی الاخرۃ.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو کہ قتال فی سبیل اللہ کے صفوں پر راضی اور خوش ہوتا ہے۔ جو کہ دنیا میں مومنوں کی طرف سے جہاد کے معاملے میں بہت بڑا مہربان ہے۔ اور آخرت میں اس کا ثواب اور بدلہ دے کر بڑا رحم کرے گا۔

### وجہ تسمیہ سورۃ الصّف:

اس سورت میں لفظ "صف" کے واقع ہونے کی وجہ سے اس سورت کا نام سورت صف ہے۔ قال تعالیٰ: ان اللہ یحب الذین یقتلون فی سبیلہ صفا کانھم بنیان مرصوص

عن عبداللّٰہ بن سلام أنا أ ناساً من اصحاب رسول اللّٰہ ﷺ قالو:لو أرسلنا إلی رسول اللّٰہ ﷺ نسألہ عن أحب الأعمال إلی اللّٰہ تعالیٰ إلی أن قال :فدعا رسول اللّٰہ ﷺ اولئک النفر رجلاً رجلاً حتیٰ جمعھم ونزلت فیھم ھذہ السورۃ(سبح للّٰہ)الصف.... الخ (تفسیر ابن کثیر:٤.٥٥٧)

### موضوع سورۃ:

(فرائض سرفروشاں)۔ ہر قوم میں تین جماعتیں کارآمد ہوتی ہیں۔ اہل علم، اہل دولت، سرفروش اگر تینوں اپنے فرائض ادا کریں تو وہ قوم زندہ ہو جاتی ہے۔ اگر ایک بھی اپنا فرض ادا کرنا چھوڑ دے تو قوم مٹ جاتی ہے لہٰذا سورۂ صف میں فرائض سرفروشاں ہیں اور سورۂ جمعہ میں فرائض اہل علم اور سورۂ منافقون میں فرائض اہل دولت آئیں گے۔

فضیلت سورۃ الصّف:

عن عبد اللّٰہ بن سلامؓ قال: تذاکرنا أیکم یأتی رسول اللّٰہ ﷺ فیسأله ای الأعمال أحب الی اللّٰہ تعالیٰ؟ فلم یقم أحد منّا، فارسل الینا رسول اللّٰہ ﷺ فجمعنا فقرأ علینا هذه السورة، یعنی سورة الصف کلها. (أخرجه أحمد فی المسند: ۵/۵۶۱)

حضرت عبداللہ بن سلامؓ فرماتے ہیں کہ ہم نے باہم مذاکرہ کیا کہ کون رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کے پاس جا کران سے پوچھے گا کہ کون سا عمل اللہ تعالیٰ کے ہاں پسندیدہ ہے۔ تو ہم میں سے کوئی کھڑا نہیں ہوا۔ تو ہماری طرف رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے پیغام بھیجا۔ ہم جمع ہوئے تو آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے ہم پر پوری یہ سورت یعنی سورت الصّف تلاوت فرمائی۔

خواب میں سورۃ الصّف پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورت الصّف پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ راہ حق میں جہاد کرے گا۔

(تعبیر الرؤیا: ۳۶۰)

ترتیب جمعی (61) ترتیب نزولی (109) آیات (14) رکوعات (2) کلمات (221) حروف (926) زبر (271) زیر (145) پیش (107) دوزبر (5) دوزیر (6) دوپیش (6) کھڑا زبر (46) کھڑی زیر (6) الٹا پیش (3) جزم (79) شد (69) مد (7)

خلاصہ رکوع ۱:

(۱) عند اللہ سرفروشی کا درجہ۔ (۲) ادا نہ کرنے کی حالت میں سزا۔ (۳) اس فرض کے ادا کرنے کا میدان۔ ماخذ (۱) آیت ۴۔ (۲) آیت ۵۔ (۳) آیت ۷۔

ربط آیات:

(۱) آسمان وزمین اللہ تعالیٰ کی تسبیح بیان کرتے ہیں۔ وہ ہر ضرورت سے مستغنی ہے لہٰذا مندرجہ سورہ صف کے قانون پر عمل کرنے سے مسلمانوں کا نفع ہوگا۔ (۲) اے مسلمانوں! احب الاعمال الی اللہ پوچھتے ہو۔ ایسا نہ ہو کہ جواب ملنے کے بعد عمل نہ کرو۔ (۳) اپنے منہ مانگ کر قانون لینا اور پھر عمل نہ کرنا اس سے غضب الٰہی بھڑکتا ہے۔ (۴) احب الاعمال الی اللّٰہ قتال فی سبیل اللّٰہ ہے۔ (۵) نبی کی نبوت تسلیم کرنے کے بعد اس کے احکام کی مخالفت کرنے سے زیغ فی القلوب پیدا

ہوتا ہے۔ چنانچہ بنی اسرائیل کے قلوب میں زیغ پیدا ہوا۔(۶) اس زیغ قلبی کا نتیجہ تھا کہ عیسیٰ باوجود یہ کہ بنی اسرائیل کے نبی ہیں تو تورات کے مصدق اور رسول ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً کی خوشخبری سناتے ہیں لیکن یہود دونوں چیزوں کی مخالفت کرتے ہیں۔(۷) احب الاعمال الی اللہ (الجھاد) کا میدان عمل مخالفین اسلام ہیں۔(۸) وہ نور الہٰی (اسلام) کو بجھانا چاہتے ہیں اور اللہ تعالیٰ اسے پورا کرنا چاہتا ہے۔ لہٰذا اللہ والوں کی جماعت کفار کی کوششوں کے مقابلہ میں سینہ سپر ہو گی۔(۹) اللہ تعالیٰ اس دین حق کو ساری دنیا کے ادیان پر غالب کرنے کا فیصلہ کر چکا ہے لہٰذا خدا پرست سرفروش جماعت اس وقت تک چین نہیں لے گی۔ جب تک دین الٰہی کو یہ عزت حاصل نہ ہو گی۔

## ربط بین الرکوعین:(۱،۲)

ماقبل میں جہاد کی طرف ترغیب کا بیان تھا اور اس میں بھی اسی طرح کا بیان ہے اور ماقبل میں جہاد کا بیان تھا اور اس میں کامیابی کے اسباب کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ۲:

جزاء احب الاعمال الی اللّٰہ۔ ماخذ آیت ۱۲،۱۳۔

ربط آیات:

(۱۰،۱۱) عذاب الیم سے نجات دینے والی چیز ایمان باللہ و بالرسول کے بعد قتال فی سبیل اللہ ہے۔ ان تینوں چیزوں سے نجات کا حصول قطعی ہے۔۱۲: اس کی جزاء خیر ہے۔ مومن کا مقصود چونکہ نجات آخرت ہے اس لئے اس کا ذکر پہلے آیا۔ اور دوسری جزاء فتح دنیا ہے۔۱۳: احب الاعمال الی اللّٰہ کی ابتداء اسی طرح ہو گی۔ جس طرح حواریین عیسیٰ نے کام شروع کیا تھا کہ عیسیٰ کے حواریوں نے پہلے تبلیغ شروع کی۔ اس کے بعد مومن اور کافر دو جماعتیں پیدا ہو گئیں۔ دونوں کے مقاصد میں چونکہ تضاد تھا۔ دونوں آگے چل کر ٹکرائیں۔ اللہ تعالیٰ نے ایمان والوں کو فتح عطا فرمائی۔






# سورة الجمعة

## سورة الجمعة مدنية، نزلت بعد سورة الصّف

### سورۃ الصّف کا سورۃ الجمعہ کے درمیان ربط:

ماقبل سورت میں جہاد کا بیان تھا اور یہاں نماز کا بیان ہے "یا یھا الذین امنوا اذا نودي لصلوٰة من یوم الجمعة فاسعوا الی ذکر اللّٰه.

اور یہاں پر بھی جہاد اکبر کا بیان ہے۔ کیونکہ یہ نفس کے ساتھ جہاد ہے اور اسی طرح سورۃ الصّف میں تھا "وَمُبَشِّرًا بِرَسُوْلٍ یَّاْتِیْ مِنْۢ بَعْدِی اسْمُهٗۤ اَحْمَدُ فَلَمَّا جَآءَهُمْ بِالْبَیِّنٰتِ قَالُوْا هٰذَا سِحْرٌ مُّبِیْنٌ" اور یہاں پر اللہ تعالیٰ کا قول ہے" هُوَالَّذِیْ بَعَثَ فِی الْاُمِّیّٖنَ رَسُوْلًا"

### تسمیہ سورۃ الجمعۃ:

(بسم اللّٰه) الذی جعل الجمعة حجاً للمساکین (الرّحمٰن) بالمؤمنین فی الدنیا باعطاء الجمعة (الرّحیم) فی الاخرة برو یة اللّٰه للمو منین انعاما فوق الانعامات.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام شروع کرتا ہوں جس نے نماز جمعہ کو مسکین غریب لوگوں کے لئے حج بیت اللہ کے حکم میں کر دیا۔ وہ بہت بڑا مہربان ہے کہ دنیا میں مومنوں کے لئے نماز جمعہ جیسی اہم عبادت عنایت کی۔ بڑا رحم والا ہے کہ آخرت میں مومنوں کو اپنی دیدار عنایت کرے گا جو تمام انعامات میں سے اونچا انعام ہے۔

### وجہ تسمیہ سورۃ الجمعۃ:

اس سورت میں لفظ جمعہ کے واقع ہونے کی وجہ سے یہ سورت، سورت جمعہ کہلاتا ہے۔ قال تعالیٰ: یا یها الذین امنو اذا نودی للصلوة من یوم الجمعة فاسعو االی ذکر الله.....الخ

عن ابن عباسؓ .....وأن النبیﷺ کان یقرأ فی صلاة الجمعة، سورةالجمعة والمنافقون.

(أخرجه مسلم .۲..۵۹۹ کتاب الجمعة)

حضرت ابن عباسؓ سے روایت ہے فرمایا: رسول اللہ ﷺ تسلیما کثیرا کثیرا جمعہ کی نماز میں سورت جمعہ اور سورت منافقون پڑھا کرتے تھے۔

موضوع سورۃ:

فرائض علماء کرام

نضیلت سورۃ الجمعۃ:

انه کتب الضحاك بن قيس الى النعمان بن بشير يسأله: اى شئ قرأ رسول الله ﷺ يوم الجمعة، سوى سورة الجمعة، فقال: كان يقرأ: هل أتاك. (أخرجه مسلم، كتاب الجمعة: ۵۹۸/۲)

حضرت ضحاک بن قیسؓ نے یہ پوچھنے کے لئے نعمان بن بشیر کے پاس خط بھیجا کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) جمعہ کے دن کون سی سورت سوائے سورت جمعہ کے پڑھا کرتے تھے۔ آپ نے کہا کہ آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) ھل اتٰك پڑھا کرتے تھے۔

خواب میں سورۃ الجمعہ پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الجمعہ پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ حق تعالیٰ اس کو توبہ کرنا نصیب کرے گا۔ (تعبیر الرؤیا: ۳۶۰)

ترتیب جمی (62) ترتیب نزولی (110) آیات (11) رکوعات (2) کلمات (180) حروف (748) زبر (188) زیر (126) پیش (85) دوزبر (7) دوزیر (2) دو پیش (3) کھڑا زبر (23) کھڑی زیر (2) الٹا پیش (2) جزم (146) شد (56) مد (8)

خلاصہ رکوع: ۱:

(۱) فرائض علمائے کرام۔ (۲) نہ ادا کرنے کی حالت میں سزا (۳) صحیح ادا کرنے کا معیار۔ ماخذ (۱) آیت ۲۔ (۲) آیت ۵۔ (۳) آیت ۶۔

(۱) تسبیح کا مضمون سورۂ صف کے ابتداء میں ملاحظہ ہو۔ (۲) سید المرسلین خاتم النبیین ﷺ تسلیما کثیرا کثیرا کے چار فرض تھے۔ تلاوت آیات، تزکیہ نفوس تعلیم، تعلیم کتاب، تعلیم حکمت۔ یہی علمائے کرام ورثۃ الانبیاء کے فرائض ہوں گے۔ (۳) حضور انور ﷺ تسلیما کثیرا کثیرا کی بعثت آپ کے زمانہ کے بعد آنے والوں کے لئے بھی ہے۔ (۴) یہ مرتبہ اللہ تعالیٰ کا فضل ہے جسے چاہے عطا فرمائے۔ (۵) یہود نے تورات کی تبلیغ و تعمیل کا حق ادا نہ کیا تو گدھے کہلائے اسی طرح جو امت اپنی کتاب اللہ کا حق ادا نہ کرے وہ اسی برے لقب کی مستحق ہوگی۔ (۶) تبلیغ کا حق ادا کرنے والی قوم مرنے سے نہیں ڈرا

کرتی۔ کیونکہ اسے معلوم ہے کہ میرے لئے اللہ تعالیٰ کے ہاں جنت اور مغفرت ہے۔(۷) یہود اپنے بداعمالی کے باعث موت کے لئے کبھی بھی تیار نہیں ہوسکتے۔(۸) اگر خوشی سے اللہ تعالیٰ کی راہ میں جان نہیں دیتے تو بالآخر مر کر ہمارے ہاں ہی آؤ گے۔ پھر تمہاری تمام بداعمالیاں سامنے رکھ دی جائے گی۔

## ربط بین الرکوعین:

ماقبل میں اپنے علم پر عمل نہ کرنے والے علماء کا بیان تھا۔ اس کے لیے اللہ تعالیٰ نے قبیح مثال ذکر کی اور اس میں اپنے علم پر عمل کی ترغیب کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ۲:

تبلیغ قرآن کا دن جمعہ ہے لہٰذا ہر مسلم کا فرض ہے کہ اس میں شریک ہو۔

### ربط آیات:

(۹) جمعہ کے دن اذان کے بعد سب کام چھوڑ کر فوراً مسجد میں ذکر الٰہی سننے کے لئے حاضر ہو جاؤ۔(۱۰) جب نماز ختم ہو جائے تو پھر جاؤ۔ کاروبار کرو اور جو سبق ذکر الٰہی کا سن کر آئے ہو اسے نہ بھلاؤ۔(۱۱) جمعہ کے وقت کوئی خرید نہ ہونے پائے۔ اس وقت کو یاد الٰہی میں صرف کرنے سے جو اجر ملے گا وہ تجارت کے نفع سے بدرجہا بہتر ہے۔

# سورة المنافقون

## سورة المنافقون مدنية، نزلت بعد سورة الحج

### سورۃ الجمعہ اور منافقون کے درمیان ربط:

ماقبل میں اہل علم کے فرائض کا بیان تھا اور اس میں وجیہ اور اہل حکومت کا بیان ہے اور اسی طرح ماقبل میں یہود کے علماء کا بیان تھا اور اس میں منافقین کا بیان ہے کہ اکثر ان میں یہود ہیں۔

### تسمیہ سورۃ المنافقون:

**(بسم اللّٰہ) الذی جعل المنا فقین فی الدرک الاسفل من النار (الرّحمٰن) فی الدنیا بتحذیر المؤمنین من موالات المنافقین (الرّحیم) بد خول المؤمنین یوم القیامة فی الجنة.**

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جس نے منافقوں کے لئے جہنم کا سب سے نچلا طبقہ مقرر کیا۔ وہ بہت بڑا مہربان ہے کہ اس نے مومنوں کو منافقوں کی دوستی سے ڈرایا۔ وہ بڑا رحم والا ہے کہ وہ قیامت کے دن مومنوں کو جنت میں داخل کرے گا۔

## وجہ تسمیہ سورۃ المنافقون:

:اس سورت میں منافقین کی حالات مذکور ہے اس وجہ سے یہ سورت، سورت المنافقون سے مشہور ہوئی۔ قال تعالیٰ: اذا جاء ك المنافقون قالو انشهد انك لرسول الله والله يعلم انك لرسوله والله يشهد ان المنافقين لكذبون.

عن أبي هريرةؓ قال :كان رسول الله ﷺ يقرأ في صلاة الجمعة بسورة الجمعة فيحرض بها المؤمنين وفي الثانية بسورة المنا فقين فيقرع بها المنا فقين ، (الدر المنثور:٨..١٧٠)

ترجمہ: حضرت ابوہریرۃؓ سے روایت ہے فرمایا: رسول اللہ ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً نماز جمعہ میں سورت جمعہ پڑھا کرتے تھے، پس اس کے ذریعے مؤمنوں کو ابھارا کرتے تھے اور دوسری رکعت میں سورت منافقون پڑھ کر اس سے منافقوں کو چوٹ لگایا کرتے تھے۔

## موضوع سورۃ:

فرائض اہل دولت۔

## فضیلت سورۃ المنافقون:

عن ابن عباسؓ أن النبي ﷺ كان يقرأ في صلاة الفجر يوم الجمعة، آلم تنزيل السجدة، وهل أتى على الانسان حين من الدهر، وأن النبي ﷺ كان يقرأ في صلاة الجمعة، سورة الجمعة والمنافقون.

(أخرجه مسلم، كتاب الجمعة: ٥٩٧/٢)

## خواب میں سورۃ المنافقون پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ المنافقون پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ منافق ہوگا۔ حضرت جعفر صادقؒ نے فرمایا ہے۔ اس کو چاہیئے کہ نفاق سے توبہ کرے۔ (تعبير الرّويا: ٣٦٠)

ترتیب جمعی (63) ترتیب نزولی (104) آیات (11) رکوعات (2) کلمات (180) حروف (776)

زبر(270) زیر(92) پیش(113) دو زبر(2) دو زیر(3) دو پیش(4) کھڑا زبر(35) کھڑی زیر(1) الٹا پیش(1) جزم(162) شد(60) مد(13)

## خلاصہ رکوع ۱:

اہل دولت اگر باوجود وسعت ہونے کے انفاق فی سبیل اللہ نہ کریں تو ان پر نفاق کا حکم لگتا ہے۔ ماخذ آیت ۷۔

### ربط آیات:

(۱) منافق رسالت کی زبانی شہادت دیتے ہیں لیکن دل میں آپ کے رسالت کے منکر ہیں۔ (۲) یہ بے ایمان جھوٹی قسمیں کھا کر اپنے آپ کو شمشیر اسلام سے بچا لیتے ہیں اور پھر لوگوں کو اسلام سے بہکاتے رہتے ہیں۔ (۳) مرض نفاق ان میں اس طرح پیدا ہوا ہے۔ (۴) ان کی صورت اور باتوں سے معلوم ہوتا ہے کہ پکے مسلمان ہیں۔ درحقیقت انہیں اسلام سے کوئی تعلق نہیں چونکہ ان میں اسلام تو نمائشی ہے لہٰذا جو اصلاح کی بات کہی جائے یہ خیال کرتے ہیں کہ یہ چوٹ ہم پر ہو رہی ہے۔ کفار سے بڑھ کر اسلام کے اصلی دشمن یہی ہیں۔ (۵) رسول اللہ ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً کے حضور میں حاضر ہو کر سابقہ غلطیوں سے توبہ کر کے صحیح اسلام کا پابند ہونے کی جب دعوت ہے تو منہ موڑ لیتے ہیں اور تکبر سے اعراض کر جاتے ہیں۔ (۶) چونکہ یہ خود معافی مانگنے کے لئے تیار نہیں اس لئے حضور انور ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً بھی ان کے حق میں استغفار کر دیں تو بھی انہیں کوئی نفع نہیں ہوگا۔ (۷) ان کی عداوت اسلام ملاحظہ ہو۔ (۸) رسول اللہ ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً کے وجود اقدس کے جانی دشمن ہیں۔

### ربط بین الرکوعین: (۱، ۲)

ماقبل میں منافقین کا بیان تھا کہ منافقین اپنے آپ کو کثرت مال کی بناء پر معززین سمجھتے ہیں اور اب اللہ تعالیٰ نے یہاں مومنوں کو ارشاد فرمایا کہ یہ اموال تمہیں اللہ کی یاد سے غافل نہ کر دے۔

## خلاصہ رکوع ۲:

مسلمانوں کو بیداری کی تلقین۔ تاکہ ان کے اندر مرض نفاق کے اسباب پیدا نہ ہوں۔ ماخذ آیت ۹، ۱۰۔

### ربط آیات:

(۹) اے مسلمانو! تمہیں مال اور اولاد یاد الٰہی سے غافل نہ کرنے پائیں۔ (۱۰) اور مرنے سے پہلے انفاق فی سبیل اللہ کی

مشق رہے تاکہ موت کے وقت حسرت باقی نہ رہے۔(۱۱) اگر پہلے انفاق فی سبیل اللہ کیا تو موت کے وقت ہرگز مہلت نہیں ملے گی۔ کیونکہ اللہ تعالیٰ کو علم ہے کہ تم غفلت شعار ہو۔

# سورة التغابن

## سورة التغابن مدنية، نزلت بعد سورة التحريم

سورۃ المنافقین اور التغابن کے درمیان ربط:

سورۃ منافقون میں یہ بیان تھا کہ جب رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) آئے تو مومنوں نے مانا اور منافقین نے زبان سے مانا نہ کہ دل سے اور کہا "قَالُوا نَشْهَدُ إِنَّكَ لَرَسُولُ اللّٰهِ ...تا... إِنَّ الْمُنَافِقِينَ لَكٰذِبُونَ" اب اسی سورت کی پہلی رکوع میں آپ نے جو اصولی تین باتیں ذکر کیے ہیں اس کا ذکر ہے۔ "يُسَبِّحُ لِلّٰهِ مَافِي السَّمٰوٰتِ ومافي الأرضِ .....أَلَم يأتِكُم نَبَؤُ الَّذِينَ كَفَرُوا" تک یہ توحید ہے۔

دوسری رسالت "وَاللّٰهُ غَنِيٌّ حَمِيدٌ" تک یہ رسالت کا مسئلہ ہے آگے قیامت کا بیان ہے

تسمیہ سورۃ التغابن:

(بسم اللّٰه) الذي يأخذ حق المظلوم من الظالم يوم القيامة (الرّحمٰن) بالامهال في الدنيا للظالم (الرّحيم) في الآخرة باعطاء جزاءه للمظلوم.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو کہ قیامت کے دن ظالم سے مظلوم کا حق دلوائے گا۔ دنیا میں ظالم کو مہلت دے کر مہربانی کرتا ہے۔ وہ آخرت میں مظلوم کو ثواب اور بدلہ عطا کرے گا۔

وجہ تسمیہ سورۃ التغابن:

لفظ تغابن کے واقع ہونے کی وجہ سے اس سورت کو تغابن کہا جاتا ہے۔ قال تعالىٰ: يوم يجمعكم ليوم الجمع ذلك يوم التغابن

عن ابن عباسؓ قال :نزلت سورة التغابن بالمدينة. (البيهقي في الدلائل:٧.١٤٢)

ترجمہ: حضرت ابن عباسؓ سے مروی ہے فرمایا: سورت تغابن مدینہ میں نازل ہوئی۔

موضوع سورت:

(۱) آیات انفس وآفاق رسول اللہ ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً کے اتباع کے لئے مجبور کرتی ہیں۔(۲) اور رسول ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً کے اتباع سے قیامت کے دن فوز عظیم حاصل ہوگا۔(۳) اور رفع موانع۔

فضیلت سورۃ التغابن:

عن عرباض بن ساريةؓ أن رسول اللهﷺ كان يقرأ المسبحات قبل أن يرقد وقال: ان فيهن آية أفضل من ألف آية. (أخرجه أبو داؤد، كتاب ابواب الأدب النوم: ۲/۵۵۰)

حضرت عرباض بن ساریہؓ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) سونے سے قبل مسبحات پڑھا کرتے تھے اور فرماتے کہ ان سورتوں میں ایک آیت ہے جو ہزار آیتوں سے افضل ہے۔

خواب میں سورۃ التغابن پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۂ تغابن پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ بہت سے صدقات دے گا۔

(تعبیر الرّؤیا: ۳۹۰)

ترتیب جمعی (64) ترتیب نزولی (108) آیات (18) رکوعات (2) کلمات (241) حروف (1070) زبر (341) زیر (145) پیش (132) دو زبر (16) دو زیر (4) دو پیش (19) کھڑا زبر (36) کھڑی زیر (3) الٹا پیش (2) جزم (214) شد (80) مد (12)

خلاصہ رکوع ۱:

آیات انفس وآفاق رسول اللہ ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً کے اتباع کے لئے مجبور کرتی ہیں اور آپ کے اتباع سے قیامت کے دن فوز عظیم حاصل ہوگا۔ ماخذ آیات انفس آیت ۲۔ آیات آفاق آیت ۵۔ فوز قیامت آیت ۹۔

ربط آیات:

(۱) اس کی توضیح سورہ صف کے ابتداء میں ملاحظہ ہو۔(۲) جذبات فطرت غذائے فطرت کے حصول کے متمنی ہیں۔(۳) غذائے فطرت وہی مہیا کرسکتا ہے جس نے فطرت بنائی ہے۔ کیونکہ وہی اس کا محرم اسرار ہوگا اور وہ اللہ تعالیٰ ہے۔ جس نے زمین وآسمان بنایا اور تمہیں ماں کے رحم میں صورت عطا فرمائی۔(۴) اس کا علم زمین وآسمان پر حاوی ہے اور تمہاری استعداد مخفیہ اور اعمال ظاہری کو بھی اچھی طرح جانتا ہے۔(۵) کیا پہلے مخالفین حق کے واقعات سے آگاہ نہیں ہو کہ ان

پر تباہی کیوں آئی۔(۶) انہوں نے انبیاءؑ کی تعلیم سے فائدہ نہ اٹھایا اور منہ موڑ لیا۔(۷) اعراض کا باعث اصلی انکار قیامت تھا۔انہوں نے خیال کیا کہ اس پابندی کی کیا ضرورت ہے۔(۸) لہٰذا اے مخاطبین قرآن! تم اس غلطی کو نہ دہراؤ۔اللہ تعالیٰ کے فرامین جو رسول اللہ ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً بصورت قرآن پہنچا رہے ہیں انہیں مان جاؤ۔(۹) ہار جیت کا ایک دن آرہا ہے اس دن کی جیت ایمان باللہ اور عمل صالح کے باعث ہوگی اور اس دن کی کامیابی بڑی کامیابی ہے۔(۱۰) ایمان باللہ اور عمل صالح سے انکار کرنے والے دوزخی ہیں اور وہ بہت برا ٹھکانہ ہے۔

## ربط بین الرکوعین (۱، ۲)

ماقبل میں مومنوں کے نیک اعمال پر عمل کرنے کا بیان ہے۔اور اسمیں ان کے عقائد کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ۲:

اتباع نور میں مصائب پیش آئیں گی ایسے وقت میں اتباع سے جی نہ چرایا جائے۔رفع موانع یعنی جو موانع ایمان اور عمل صالح میں پیش آسکتے ہیں۔ماخذ آیت۔۱۱، ۱۴، ۱۵

### ربط آیات:

(۱۱) مقصد زندگی یوم التغابن کی فوز عظیم ہو اور دنیا میں جو مصائب آئیں تو ان سے سبق ہدایت حاصل کیا جائے۔(۱۲) اس مقصد سے آدمی ادھر اُدھر نہ ہٹنے پائے۔ورنہ رسول اللہ ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً اپنا فرض ادا فرما چکے ہیں۔(۱۳) بجائے اپنے قویٰ پر اعتماد کرنے کے ہر کام میں اعتماد علی اللہ ہونا چاہیئے۔جب جلوت و خلوت میں یہ خیال رہے گا تب اطاعت اللہ اور اطاعت رسول کا حق ادا ہو سکے گا۔(۱۴) اے مسلمانو! ادائے فرض منصبی میں ازواج اور اولاد حارج نہ ہونے پائیں اور ان کی حرکات قبیحہ پر صبر کیا جائے۔(۱۵) اموال اور اولاد فتنہ یعنی امتحان ہیں لہٰذا ان سے قطع تعلق بھی نہ کیا جائے ورنہ رہبانیت ممنوعہ لازم آئے گی اور ان کے پھندے میں پھنس کر فرض منصبی سے بھی انسان غافل نہ ہونے پائے۔(۱۶) اپنی استطاعت کے مطابق تقویٰ اور سمع و اطاعت میں فرق نہ آنے پائے۔(۱۷) جو انفاق فی سبیل اللہ ہوگا اس کا کئی گنا اجر ملے گا۔علاوہ اس کے مغفرت نصیب ہوگی۔اللہ تعالیٰ قدردان ہے کسی کا حق تلف نہیں کرتا۔(۱۸) وہ جانتا ہے کہ کون اس کے لئے وقت اور روپیہ خرچ کر رہا ہے اور مصائب اٹھا رہا ہے اور کون دوسرے اغراض پیش نظر رکھے ہوئے ہے۔





# سورة الطلاق

## سورة الطلاق مدنية، نزلت بعد سورة الدهر

سورۃ التغابن اور الطلاق کے درمیان ربط:

پہلی سورت میں یہ بیان تھا کہ تمھاری بیویوں اور اولاد میں سے بعض تمھارے دشمن ہے يٰـاَيُّهَـا الَّـذِيـنَ اٰمَنُـوا اِنَّ مِن اَزْوَاجِكُم وَاَوْلَادِكُم عَدُوًّا لَّكُم...الخ اب اسی سورت میں طلاق کا ذکر ہے جو زوجین کے درمیان سبب دشمنی بنتی ہے۔

تسمیہ سورۃ طلاق:

(بسم اللّٰہ)الذی جعل الطلاق رافعا للنکاح(الرّحمٰن) فی الدنیا بتفریق الزوجین به(الرّحیم) بالعدۃبعد الطلاق.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جس نے عقد نکاح کو ختم کرنے والا طلاق مقرر کیا۔ وہ بڑا مہربان ہے کہ دنیا میں اس (طلاق) کے ذریعہ میاں بیوی کی تفریق کو جائز قرار دی۔ وہ بڑا رحم والا ہے کہ طلاق کے بعد عدت کا حکم فرمایا۔

وجہ تسمیہ سورۃ الطلاق:

طلاق اور عدت کے احکام اس سورت میں بیان ہوئے اس لیے اس سورت کا نام سورت طلاق ہے۔ قال تعالیٰ: یا یها النبی اذا طلقتم النساء فطلقو هن لعدتهن

عن ابی بن کعب عن رسول اللّٰہ ﷺ :من قرأسورة الطلاق مات علی سنة رسول اللّٰہ

(الکشف والبیان:۲۷۱.۱۲)

ترجمہ: حضرت ابی بن کعب رسول اللہ ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً سے نقل کرتے ہیں: جس نے سورت طلاق پڑھی وہ سنت نبوی ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً پر مرے گا۔

موضوع سورت:

حقوق العباد میں ترمیم وتنسیخ جائز نہیں۔

فضیلت سورۃ الطلاق:

عن ابی بن کعبؓ عن رسول اللّٰہ ﷺ من قرأ سورة الطلاق مات علی سنة رسول اللّٰہ ﷺ.

(أخرجه الثعلبي في الكشف والبيان: ١٢/ ٢٧١، تفسير الزمخشري: ٤/ ٥٦١، تفسير البيضاوي: ٥/ ٢٢٣، السراج المنير: ٤/ ٣٢٣، تفسير أبي السعود: ٨/ ٢٦٥، والواحدي: ٤/ ٣١٠)

حضرت ابی بن کعبؓ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) سے نقل کرتے ہیں کہ جو آدمی سورت طلاق پڑھا کرے تو اس کو موت سنت طریقہ رسول پر ہوگی۔

## خواب میں سورۃ الطلاق پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الطلاق پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ عورتوں سے گفتگو کرے گا۔

(تعبیر الرؤیا: ٣٦٠)

**ترتیب جمعی (65) ترتیب نزولی (99) آیات (12) رکوعات (2) کلمات (247) حروف (1270) زبر (395) زیر (162) پیش (147) دو زبر (20) دو زیر (19) دو پیش (1) کھڑا زبر (58) کھڑی زیر (6) الٹا پیش (10) جزم (214) شد (122) مد (15)**

## خلاصہ رکوع ۱:

مسائل طلاق۔ ماخذ آیت ا۔

### ربط آیات:

(ا) طلاق طہر میں ہونی چاہیے اور عدت خاوند کے گھر میں بسر ہو اگر خدانخواستہ زنا اس عورت سے سرزد ہو تو اجرائے حد کے لئے باہر نکالا جائے۔ (۲) طلاق رجعی کی عدت قریب الاختتام ہو۔ اس وقت رکھنا چاہتے ہو تو رکھ لو ورنہ عزت سے رخصت کر دو اور رجعت پر دو گواہ مقرر کر دو۔ (۳) قانون الٰہی کی پابندی کرنے والے مرد کی ضرورت اللہ تعالیٰ پوری کر دے گا۔ جہاں سے اس کا وہم و گمان بھی نہ ہوگا۔ البتہ ہر چیز کا اندازہ ہے جب وقت آئے گا تب کام ہوگا۔ (۴) حیض سے مایوس ہونے والی عورت کی عدت تین ماہ ہے اور حاملہ کی وضع حمل تک ہے۔ (۵) یہ اللہ تعالیٰ کا فیصلہ ہے۔ (۶) مطلقہ کو اپنی وسعت کے مطابق ٹھہراؤ اور انہیں تنگ نہ کرو اور حاملہ پر وضع حمل تک خرچ کرو۔ (۷) ہر شخص قانون سابق پر عمل کرنے میں اپنی خداداد وسعت سے کام لے۔

## ربط بین الرکوعین:

ماقبل میں تقویٰ کی اہمیت کا بیان تھا اور اس میں تقویٰ سے اعراض کا بیان ہے۔

**خلاصہ رکوع ۲:**

حقوق العباد میں ترمیم و تنسیخ کرنے سے بھی عذاب الٰہی آتا ہے۔ ماخذ آیت ۸۔

**ربط آیات:**

(۸) اس سے ماقبل احکام طلاق تھے۔ اس کے بعد یہ کہا جاتا ہے کہ بہت سی بستیاں اپنے رب کے فرمان اور انبیاءؑ کا اتباع نہ کرنے کے باعث سخت عذاب میں مبتلاء ہوئیں۔ لہٰذا ربط یہی ہوگا کہ احکام طلاق جو ماسبق میں ذکر کئے گئے ہیں اگر ان کی مخالفت ہوئی تو ویسی سزا ملے گی۔ جس طرح حقوق اللہ کی مخالفت کے باعث ملا کرتی ہے۔ واللہ اعلم۔ (۹) انہوں نے اپنے اپنے کیے کی سزا پائی۔ (۱۰) ان کے لئے سخت عذاب تیار ہے۔ اے مسلمانو! تم اس غلطی سے اپنے آپ کو بچانا۔ (۱۱) اس قسم کی غلطی سے بچنے کی فقط ایک تدبیر ہے کہ رسول ﷺ تسلیماً کثیراً کثیرا کا اتباع کیا جائے۔ (۱۲) اللہ تعالیٰ نے سات آسمان اور اتنی ہی زمینیں پیدا کی ہیں۔ ان زمینوں میں امر الٰہی نازل ہوتا ہے۔ یعنی ان احکام مذکورہ الصدر کو آہستہ آہستہ تبلیغ کر کے پہنچایا جائے تا کہ ارادہ الٰہی پورا ہو جائے۔ کہ چپہ چپہ زمین پر حکم الٰہی پہنچ جائے۔ واللہ اعلم۔

# سورۃ تحریم

## سورۃ تحریم مدنیۃ، نزلت بعد سورۃ الحجرات

**سورۃ الطلاق اور التحریم کے درمیان ربط:**

ماقبل میں عورتوں کے احکام اور نبی کریم ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کو خطاب تھا اور اسمیں بھی اس طرح نبی اکرم ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کو اللہ تعالیٰ کے قول میں خطاب ہے "یاایھا النبی لم تحرم ما احل اللہ" .. الخ.

**تسمیہ سورۃ تحریم:**

**(بسم اللہ) الذی احل علی النبی ﷺ ما حرم من العسل علی نفسہ (الرحمٰن) علیہ فی الدنیا بالکفارۃ (الرحیم) علیہ بالمغفرۃ فی القیامۃ.**

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جس نے حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ (تسلیما کثیرا کثیرا) پر وہ شہد حلال کر دیا تھا۔ جو انہوں نے اپنے آپ پر حرام کر دیا تھا۔ دنیا میں کفارے کا حکم دے کر آپ ﷺ (تسلیما کثیرا کثیرا) پر بہت زیادہ

مہربان ہے۔ قیامت میں مغفرت کا حکم دے کر آپ پر بہت زیادہ رحم والا ہے۔

وجہ تسمیہ سورۃ التحریم:

اپنے اوپر حضور ﷺ تسلیماً کثیراً نے کوئی چیز حرام فرمائی تھی، ابتدائے سورت میں اسی بابت عتاب کے نزول سے سورت کی ابتداء ہوئی؛ اس لیے یہ سورت، سورت تحریم کہلاتی ہے۔

عن ابن عباسؓ قال: نزلت سورة التحريم بالمدينة. (الدر المنثور: ٨..٢١٣)

ترجمہ: ابن عباسؓ سے روایت ہے فرمایا: سورت تحریم مدینہ میں نازل ہوئی۔

موضوع سورت:

انسان کے فرض منصبی میں کوئی چیز حارج نہیں ہونی چاہیئے۔

فضیلت سورۃ التحریم:

عن ابی بن كعبؓ، عن رسول اللهﷺ قال: من قرا سورة يايها النبی لم تحرم ما أحل الله لك أعطاه توبة نصوحا.

(تفسير الكشف والبيان: ٢٨٨/١٢، تفسير الزمخشری: ٥٧٤/٤، تفسير البيضاوی: ٢٢٧/٥، السراج المنير: ٣٣٦/٤، تفسير ابی السعود: ٨ / ٢٧٠، تفسير حدائق الروح والريحان: ٤٥٣/٢٩)

حضرت ابی بن کعبؓ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کی روایت نقل کرتے ہیں کہ آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا: جو کوئی يايها النبی لم تحرم پڑھے تو اللہ تعالیٰ اس کو خاص توبہ کی توفیق عطا فرمائیں گے۔

خواب میں سورۃ التحریم پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ سورۃ التحریم پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ اپنے گھر میں نفاق کی بات کرے گا۔ (تعبير الرؤيا: ٣٦٠)

ترتیب جمعی (66) ترتیب نزولی (107) آیات (12) رکوعات (2) کلمات (249) حروف (1060) زبر (385) زیر (135) پیش (102) دوزبر (11) دوزیر (12) دوپیش (7) کھڑا زبر (54) کھڑی زیر (5) الٹا پیش (4) جزم (161) شد (82) مد (17)

## خلاصہ رکوع ۱:

اگر ازواج مطہرات رسول اللہ ﷺ تسلیما کثیرا کثیرا کے فرض منصبی میں حارج ہوں گی تو رسول اللہ ﷺ تسلیما کثیرا کثیرا انہیں طلاق دے دیں گے۔ علیٰ ہذا القیاس مسلمانوں کا فرض ہے کہ وہ اپنے ساتھ اہل وعیال کو بھی جہنم سے بچائیں کہ انہیں فرض منصبی اسلام میں حارج نہ ہونے دیں۔ ماخذ (۱) ۴،۵۔ (۲) ۶۔

## ربط آیات:

(۱) آپ کا فرض منصبی یہ ہے کہ حلال وحرام کو اپنے اپنے درجہ میں امت کو پیش فرمائیں۔ لہٰذا حلال کو حرام بنانا فرض منصبی کے خلاف ہوگا۔ اور اس کا موجب ازواج مطہرات میں سے بعض ازواج ہو رہی ہیں۔ لہٰذا انتباہ ہو رہا ہے کہ اس طرح نہیں ہونا چاہیے۔ (۲) اگر خلاف مصلحت قسم بھی کھائی جائے تو کفارہ دے کر انسان حلال ہو جائے۔ (۳) شہد کا استعمال قطعی ترک کرنے کا ارادہ فرمایا اور بعض ازواج نے اطلاع پائی تو آپ نے انہیں ظاہر کرنے سے منع فرمادیا۔ انہوں نے آگے یہ بات کہہ دی اس کے بعد اللہ تعالیٰ نے رسول ﷺ تسلیما کثیرا کثیرا کو اس واقعہ سے مطلع فرمایا۔ (۴) اگر تم دونوں اس قسم کی حرکتوں سے باز آجاؤ تو بہتر ہے۔ (۵) ورنہ آپ انہیں طلاق دے دیں گے اور اللہ تعالیٰ آپ کو اور ازواج تبدیل فرمادے گا۔
(۶) اے مسلمانوں! گزشتہ واقعہ سے تمہیں بھی سبق حاصل کرنا چاہیے۔ کہ تمہاری ازواج اولاد بھی فرض منصبی میں حارج نہ ہونے پائیں ورنہ سخت سزا ملے گی۔
(۷) اور قیامت کے دن کوئی عذر نہیں سنا جائے گا۔

## ربط بین الرکوعین.

ماقبل میں اللہ تعالیٰ کے قول "یٰاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا قُوْا اَنْفُسَكُمْ وَاَهْلِیْكُمْ نَارًا" میں مومنوں کو خطاب تھا اور اس میں اللہ تعالیٰ کے قول کے ساتھ آگ سے نجات پانے کا بیان ہے۔ کہ "یٰاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا تُوْبُوْا اِلَى اللّٰهِ تَوْبَةً نَّصُوْحًا"

## خلاصہ رکوع ۲:

صحیح رجوع الی اللہ کی جزائے خیر۔ مقربین الٰہی کے ساتھ نسبت دنیاوی بغیر اتباع کوئی چیز نہیں ہے۔ ماخذ (۱) آیت ۸۔ (۲) آیت ۱۰۔

## ربط آیات:

(۸) صحیح معنیٰ میں انابت الی اللہ کے یہ نتائج ہیں۔ (۹) جس جماعت میں رجوع الی اللہ کا صحیح جذبہ پیدا کرانا چاہتے ہیں ان

کی معاندین سے علیحدگی لازمی ہے۔(۱۰) ظاہری نسبت دنیا سے یہ دونوں ازواج انبیاءؑ کی نجات نہیں پا سکتیں اور دوسرے معذبین کے ساتھ جہنم میں جائیں گی۔(۱۱) فرعون کی بیوی کا بظاہر تعلق فرعون جیسے بد دماغ، بے ایمان شوہر کے ساتھ ہے لیکن دل سے وہ اللہ تعالیٰ کی مخلص فرمانبرداری لونڈی ہے تو وہ اپنے اعمال کے باعث جنت میں جائے گی۔(۱۲) ایسی خدا پرست جماعت کی تمام ضروریات کا اللہ تعالیٰ کفیل ہے جس طرح مریمؑ کی ہر ضرورت بامر الٰہی پوری ہوتی رہی۔

# سورۃ الملک

## سورۃ الملک مکیۃ، نزلت بعد سورۃ الطور

سورۃ التحریم اور الملک کے درمیان ربط:

ماقبل میں رسالت کا بیان تھا اور اسمیں توحید کا بیان ہے اور اسی طرح ماقبل میں رسالت کے حقوق کا بیان ہے اور اس میں توحید کے حقوق کا بیان ہے اور اسی طرح ماقبل میں نیک بختوں اور بد بختوں کا بیان تھا اور اس میں ان کے انجام کا بیان ہے۔

تسمیہ سورۃ ملک:

(بسم اللّٰہ) الذی بارك فی ملكه (الرّحمٰن) بالبركة فی السمٰوٰت والارض فی الدّنیا (الرحمن) فی الاخرة علی المؤمنین خاصتاً.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام شروع کرتا ہوں جس کی بادشاہت برکت والی ہے جس نے دنیا میں آسمانوں اور زمین میں برکات رکھ کر بڑی مہربانی کی۔وہ آخرت میں صرف مومنوں پر رحم کرے گا۔

وجہ تسمیہ سورۃ الملک:

اس سورت کے ابتداء میں اس ذات کی تعظیم وتقدیس کا ذکر ہے جس کے قبضہ قدرت میں بادشاہی ہے۔بس اسی لیے اس سورت کا نام سورت ملک پڑ گیا۔قال تعالیٰ: تبارك الذی بیده الملك وهو علی كل شیء قدیر.

عن ابن مسعودؓ .... كنا نسمیها فی عهد رسول اللّٰه ﷺ المانعة وانها لفی كتاب اللّٰه سورة الملك .... (اخرجه الطبرانی فی الكبیر :رقم حدیث: ۱۰۲۵٤، ۱۰، ۱۷۵)

ترجمہ: حضرت ابن مسعودؓ سے روایت ہے فرمایا: ہم عہد نبوی میں اس سورت کو مانعہ کہا کرتے تھے۔

دوسرا نام سورۃ تبارک: (السیوطی فی الاتقان: وروح المعانی: ۲،۲۹)

عن ابن مسعودؓ قال: قال رسول الله ﷺ : تبارك هی المانعة من عذاب القبر .

(الدر المنثور :۸ ..۲۳۱)

ترجمہ: حضرت ابن مسعودؓ سے روایت کہا: رسول اللہ ﷺ تسلیما کثیراً کثیراً نے فرمایا"سورت تبارک عذاب قبر کو روکنے والی ہے۔

## تیسرا نام: سورۃ المنجیۃ:

(القرطبی: ۱۸، ۲۰۵، والبیضاوی: ۲: ۵۰۹، وأبیالسعود : ۲: ۹، والجمل : ۵: ۳۷۳)

**وفی الاتقان :۱٤۹: عن تاریخ ابن عساکر من حدیث انسؓ أن رسول الله ﷺ سماها المنجیة.**

ترجمہ: حضرت انسؓ کی روایت میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ تسلیما کثیراً کثیراً نے اس سورت کو سورت منجیہ کہا ہے۔

موضوع سورۃ:

مخالفین سے کہا جاتا ہے کہ اللہ تعالیٰ کو اس نظام عالم کا بادشاہ مان کر وفاداری کا ثبوت دو۔

فضیلت سورۃ الملک:

**عن أبی هریرةؓ عن النبی ﷺ ان سورة من القرآن ثلاثون آیة شفعت لرجل حتی غفر له، وهی سورة تبارك الذی بیده الملك.**

(أخرجه الترمذی، کتاب فضائل القرآن: ۲/ ۱۳۲)

حضرت ابوهریرہؓ نبی کریم ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) سے روایت کرتے ہیں کہ قرآن کی تیس آیات پر مشتمل ایک سورت ایسی ہے جو اپنے پڑھنے والے کے لئے اس وقت تک شفاعت کرتی رہے گی جب تک اس کی مغفرت نہ کر دی جائے اور وہ **تبارک الذی بیده الملک** ہے۔

خواب میں سورۃ الملک پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الملک پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کو عذاب قبر نہ ہوگا۔

(تعبیر الرؤیا: ۳۶۱)

ترتیب جمعی (67) ترتیب نزولی (77) آیات (30) رکوعات (2) کلمات (335) حروف (1313) زبر (457) زیر (182) پیش (149) دو زبر (13) دو زیر (19) دو پیش (12) کھڑا زبر (33) کھڑی زیر (5) الٹا پیش (2) جزم (279) شد (95) مد (15)

## خلاصہ رکوع ۱:

(۱) اللہ تعالیٰ اس سارے جہان کا بادشاہ ہے۔ (۲) کیونکہ اسی نے بنایا ہے۔ (۳) جو اس بادشاہ سے بغاوت کریگا جیل خانہ میں بھیجا جائیگا۔ اور وہ جہنم ہے اور جو وفاداری کا ثبوت دیں گے وہ مغفرت اور اجر کبیر پائیں گے۔ ماخذ ۱) آیت ا۔ (۲) آیت ۳ تا ۵۔ (۳) آیت ۶ تا ۱۱۔ (۴) آیت ۱۲۔

### ربط آیات:

(۱) وہ ذات بابرکت ہے جس کے قبضے میں بادشاہی ہے اور وہ ہر چیز پر قادر ہے۔ (۲) موت وحیات اشیاء کی باگ اسی کے قبضہ میں ہے۔ (۳) اسی نے سات آسمان بنائے اور ان میں کوئی کجی وغیرہ نہیں۔ (۴) اچھی طرح غور کر کے دیکھو اس میں کوئی نقص نہیں نکلے گا۔ (۵) اور دنیا کے آسمان کو ستاروں سے سجایا اور انہیں شیاطین کے لئے رجم بنایا۔ (۶) بغاوت کرنے والوں کے لئے جہنم ہے۔ (۷) جب اس میں ڈالے جائیں گے تو اس کی گدھے کی سی آواز سنیں گے۔ (۸) قریب ہوگی کہ غصہ سے پھٹ جائے۔ جب کوئی جماعت اس میں ڈالی جائے گی تو دربان دوزخ سے یہ مکالمہ ہوگا۔ کیا تمہارے پاس نذیر نہیں آئے تھے۔ (۹) یہ لوگ اپنی بے راہ روی کو تسلیم کریں گے۔ (۱۰) اور شامت اعمال کو جہنم رسید ہونے کا سبب مان لیں گے۔ (۱۱) اپنے گناہوں کا اقرار کریں گے۔ (۱۲) وفاداری کرنے والوں کی یہ جزائے خیر ہوگی۔ (۱۳) تمہارے تمام حالات سے اللہ تعالیٰ پورا باخبر ہے۔ (۱۴) جس ذات نے اس مشین انسانی کے پرزے بنائے ہیں کیا وہ اس کے افعال سے آگاہ نہیں ہوسکتا۔

## ربط بین الرکوعین. (۱،۲)

ماقبل میں توحید کے دلائل کا بیان تھا اور اس میں اسی طرح توحید کے دلائل کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ۲:

وہ زمین و آسمان سے گوناگون عذاب لانے پر قادر ہے۔ تمہارے لشکر اس کے لشکر کے مقابلہ میں کام نہیں آسکتے۔ ماخذ

(۱) آیت ۱۶۔ (۲) آیت ۱۷۔ (۳) آیت ۲۰۔

ربط آیات:

(۱۵) اسی نے زمین کو تابع بنایا ہے۔ (۱۶، ۱۷) کیا تم لوگ اللہ تعالیٰ کے ان عذابوں سے مامون ومحفوظ ہو چکے ہو۔ (۱۸) پہلے لوگوں نے جب جھٹلایا تو دیکھو کیسی سزا پائی۔ (۱۹) زمین وآسمان کے علاوہ عالم کی تمام اشیاء بھی اسی کی تابع فرمان ہیں۔ جسے چاہے تم پر مسلط کر دے۔ (۲۰) کیا تمہارے یہ لشکر اللہ تعالیٰ کے عذاب سے بچا سکتے ہیں۔ (۲۱) اگر اللہ تعالیٰ تمہارا رزق بند کر دے تو بتلاؤ تمہیں کون رزق دے سکتا ہے۔ ۲۲: بتلاؤ کہ ایسے مالک سے تعلق درست کرنے والا بہتر یا بگاڑ پیدا کر کے اوندھا جانے والا بہتر ہے۔ (۲۳) اسی نے تمہیں بنایا اور کان آنکھیں اور دل عطا فرمائے۔ (۲۴) اسی نے تمہیں زمین میں بنایا اور دوبارہ اسی کی طرف جمع کیے جاؤ گے۔ (۲۵) پوچھتے ہیں کہ یہ جمع ہونے والا واقعہ کب ہوگا۔ (۲۶) اس کے وقت کا علم فقط اللہ تعالیٰ ہی کو ہے۔ (۲۷) جب عذاب الٰہی قریب دیکھیں گے تو ان کے منہ سیاہ ہو جائیں گے۔ اس وقت کہا جائے گا یہی وہ چیز ہے جو تم چاہتے تھے۔ بہر حال تمہیں ہمارا خیال چھوڑ کر اپنے بچاؤ کی کوئی صورت ضرور سوچ لینی چاہیے۔ (۲۹) ہمارا تو اس رحمٰن پر ایمان ہے اور اسی پر بھروسہ ہے تمہیں معلوم ہو جائے گا کہ کون گمراہی میں تھا۔ (۳۰) تم اس قدر محتاج ہو کہ اگر پانی خشک ہو جائے تو اس کے سوا تمہیں پانی کا گھونٹ کہیں سے نہ مل سکے۔

# سورۃ القلم

## سورۃ القلم مکیۃ، نزلت بعد سورۃ العلق

سورۃ الملک اور القلم کے درمیان ربط۔

ماقبل میں اللہ تعالیٰ کے قول ''فَسَتَعْلَمُونَ مَنْ هُوَ فِي ضَلَٰلٍ مُّبِينٍ'' کا اور سورۃ القلم میں ''وَيُبْصِرُونَ بِأَيِّكُمُ الْمَفْتُونُ'' کا بیان ہے پس دونوں کے درمیان ربط حاصل ہوا اور اسی طرح ماقبل میں توحید کے بارے میں بیان تھا اور اس میں رسالت کے طاعنین کا بیان ہے۔

تسمیہ سورۃ قلم:

(بسم اللّٰه) الذی ارشد لمحمد ﷺ فی کتابه (الرّحمٰن) علیه فی الدنیا بارساله (الرّحیم) علیه فی الآخرة بالمقام المحمود.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جس نے حضرت محمد مصطفیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام (تسلیما کثیرا کثیرا) کو اپنی کتاب میں

رہنمائی دی۔ جس نے دنیا میں آپ ﷺ (تسلیما کثیرا کثیرا) کو رسول بنا کر آپ پر بہت بڑی مہربانی کی۔ وہ آخرت میں آپ ﷺ (تسلیما کثیرا کثیرا) کو مقام محمود عطا کر کے بڑا رحم کرے گا۔

## وجہ تسمیہ سورۃ القلم وسورۃ ن والقلم:

ابتدائے سورت میں قلم پر قسم کھانے کی وجہ سے اس سورت کا نام سورت قلم ہے۔ قال تعالیٰ: ن والقلم وما یسطرون

عن أبی بن کعب عن رسول اللہ ﷺ من قرأ سورۃ نون والقلم أعطاہ اللہ تعالیٰ ثواب الذین حسن اخلاقھم. (الکشف والبیان:۱۲.۳۱۶)

ترجمہ: حضرت ابی بن کعبؓ رسول اللہ ﷺ تسلیما کثیرا کثیرا سے روایت کرتے ہیں: کہ جس نے سورت ن، والقلم پڑھا، اللہ تعالیٰ اس کو اچھے اخلاق رکھنے والے لوگوں جیسا ثواب دیں گے۔

## موضوع سورت:

اگر اس دنیا کو خود ساختہ سمجھتے ہو تو تمہارے ہاتھ میں بھی قلم ہے۔ ایسا قرآن لکھ کر لا دو۔

## فضیلت سورۃ القلم:

عن أبی بن کعب قال: قال رسول اللہ ﷺ: من قرأ سورۃ القلم أعطاہ اللہ عز وجل ثواب الذین حسن اللہ اخلاقھم.

(اللباب فی علوم الکتاب: ۱۹/۳۱۱، تفسیر الزمخشری: ۵۹۷/۴، تفسیر البیضاوی: ۲۳۸/۵، السراج المنیر: ۳۶۷/۴، تفسیر أبی السعود: ۲۰/۹، تفسیر الکشف والبیان: ۲۸۸/۱۲)

حضرت ابی بن کعبؓ نے روایت کیا کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا: جو کوئی سورت قلم پڑھے اللہ تعالیٰ اس کو ان لوگوں کا اجر وثواب دیں گے جن کے اخلاق کو اللہ تعالیٰ نے سنوارا ہے۔

## خواب میں سورۃ القلم پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ القلم پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ خیرات اور صدقات دینے کو پسند کرے گا۔ (تعبیر الرؤیا: ۳۶۱)

ترتیب جمعی (68) ترتیب نزولی (2) آیات (52) رکوعات (2) کلمات (300) حروف (1256) زبر (352) زیر (165) پیش (160) دو زبر (4) دو زیر (19) دو پیش (13) کھڑا زبر (30) کھڑی زیر (2)

الٹا پیش(5) جزم (263) شد (81) مد (17)

خلاصہ رکوع ۱:

آپؐ پر یہ لوگ الزام لگاتے ہیں۔آپ کو صبر کرنے کا بے انتہا اجر ملے گا آپ ان کی کوئی بات نہ مانیں۔یہ لوگ باغ والوں کی طرح بالآخر نقصان اٹھائیں گے۔ماخذ(۱) آیت ۲۔(۲) آیت ۳۔(۳) آیت ۸۔(۴) آیت ۱۷۔

ربط آیات:

(۱،۲) قلم اور جو لکھتے ہیں یہ گواہ ہے کہ آپ مجنون نہیں۔ورنہ یہ بھی اس قسم کی کوئی سورت لکھ کر دکھلائیں۔جب نہیں لا سکتے تو معلوم ہوا کہ یہ اعلیٰ درجہ کی تعلیم ہے۔جس کے مقابلہ سے یہ عاجز ہیں۔(۳) آپ کو بے انتہا اجر ملے گا۔۴: آپ خلق عظیم کے حامل ہیں۔(۵) عنقریب سب دیکھ لوگے کہ کیا نتائج نکلتے ہیں۔(۶) کون مفتون اور مجنون ہے۔(۷) اللہ تعالیٰ گمراہوں اور ہدایت والوں کو خوب جانتا ہے۔(۸) آپ ان مکذبین کی پرواہ نہ کریں۔(۹) وہ تو آپ کو مداہن بنانا چاہتے ہیں۔(۱۰ تا ۱۴) آپ اس قسم کے بداخلاقوں کی کوئی پروانہ کریں۔(۱۵) ہماری آیات کو وہ افسانے خیال کرتا ہے۔(۱۶) قریب ہے کہ اس کی ناک پر داغ دیں گے یعنی ذلیل کریں گے۔۱۷: ہم نے ان کفار کو باغ والوں کی طرح آزمایا ہے۔جس طرح انہوں نے نقصان اٹھایا تھا اسی طرح یہ بھی اٹھائیں گے۔انہوں نے قسم کھائی تھی کہ باغ کا میوہ صبح ہونے سے پہلے کاٹ لیں گے۔(۱۸) اور مشیت الٰہی پر انہوں نے محمول نہیں کیا۔(۱۹) ان کے سوتے میں رات کے وقت عذاب الٰہی آیا۔(۲۰) وہ باغ جل کر خاک سیاہ ہو گیا۔(۲۱) صبح سویرے سے انہوں نے ایک دوسرے کو بلایا۔(۲۲) اگر پھل چننا ہے تو جلدی چلو۔(۲۳) آپس میں آہستہ آہستہ یہ گفتگو کرتے جا رہے تھے۔(۲۴) کہ تم پر آج کوئی مسکین نہ آنے پائے۔(۲۵) بخل کی نیت سے صبح سویرے گئے۔(۲۶) باغ کو دیکھ کر کہنے لگے کہ شاید ہم راستہ بھول گئے ہیں۔(۲۷) پھر سمجھ گئے کہ اللہ تعالیٰ نے ہمیں باغ سے محروم کر دیا ہے۔(۲۸) ان میں سے جو سب سے بہتر تھا اس نے کہا۔میں نے پہلے ہی تم سے کہہ دیا تھا کہ انشاء اللہ کیوں نہیں کہتے۔(۲۹) انہوں نے اپنی غلطی کا اقرار کیا۔(۳۰) پھر ایک دوسرے کو ملامت کرنے لگے۔(۳۱) اپنی سرکشی کا اعلان کیا۔(۳۲) ہم اللہ تعالیٰ کی طرف رجوع کرتے ہیں۔ممکن ہے کہ وہ اس سے بھی بہتر باغ ہمیں عطا فرمائے۔(۳۳) عذاب الٰہی اسی طرح آسکتا ہے اور آخرت کا عذاب اس سے بھی زیادہ سخت ہے۔

ربط بین الرکوعین.

ماقبل میں کافروں کو وعید کا بیان تھا اور اس میں متقین سے وعدے کا بیان ہے۔

خلاصہ رکوع ۲:

ہاں موافق اور مخالف برابر نہیں ہو سکتے۔قرآن پر ایمان لانے میں کیا مندرجہ ذیل رکاوٹیں انہیں پیش آ رہی ہیں۔
ماخذ (۱) ۳۴، ۳۵۔ (۲) ۳۷، ۳۹، ۴۱، ۴۲، ۴۷۔

ربط آیات:

(۳۴) متقین کی یہ جزائے خیر ہے۔(۳۵) کیا فرمانبردار اور نافرمان دونوں ہمارے ہاں برابر ہو سکتے ہیں۔(۳۶) کیسے غلط فیصلے کرتے ہو۔(۳۷، ۳۸) کیا تمہاری خواہشات کے مطابق کوئی نازل شدہ کتاب تمہارے پاس ہے۔(۳۹) یا اللہ تعالیٰ سے تم نے عہد و پیمان لے رکھا ہے کہ جو چاہو گے وہی سلوک ہوگا۔(۴۰) کون شخص ان کا کفیل ہے کہ ان کے ساتھ باوجود اس بے راہ روی کے اچھا سلوک ہوگا۔(۴۱) یا اس کے شریک اس حُسن سلوک کے ذمہ دار ہو سکتے ہیں وہ شریک لا کر تو دکھائیں۔(۴۲) چانکہ دنیا میں انہوں نے سجدہ نہیں کیا اس لئے قیامت کے دن کہا جائے گا تو نہیں کر سکیں گے۔(۴۳) ان کی نگاہیں شرم کے مارے نیچے ہوں گی اور ذلت چھائی ہوگی۔(۴۴) ان مکذبین قرآن کو میرے سپرد کر دیجئے۔(۴۵) میں انہیں کچھ مہلت دوں گا۔میرا عذاب بڑا سخت ہے۔(۴۶) کیا آپ ان سے مزدوری مانگتے ہیں اس لئے قرآن کو نہیں مانتے۔(۴۷) کیا یہ لوگ لوح سے براہ راست لے لیتے ہیں۔(۴۸) آپ صبر کریں اور حضرت یونسؑ کی طرح عجلت نہ کریں۔(۴۹) اگر اللہ تعالیٰ کا فضل اس کے شامل حال نہ ہوتا تو کہیں چٹیل میدان میں پھینک دیا جاتا۔(۵۰) اللہ تعالیٰ نے ان پر فضل کیا اور انہیں چن لیا اور نیکوکاروں میں بنا دیا۔(۵۱) کفار آپ پر نظر بد لگانا چاہتے ہیں اور جب قرآن سنتے ہیں تو کہتے ہیں یہ مجنون ہے۔۵۲: حالانکہ قرآن سارے جہان والوں کے لئے نصیحت بنا کر بھیجا گیا ہے۔






# سورۃ الحاقۃ

## سورة الحاقة مكية، نزلت بعد سورة الملک

سورۃ القلم اور الحاقۃ کے درمیان ربط:

ماقبل میں رسالت کا بیان تھا اور اس میں رسالت کے منکرین کا بیان ہے اور اسی طرح ماقبل میں ان کے وبال کا ذکر ہے اور اس میں ان کی ہلاکت اور عذاب کے وقت کا بیان ہے۔

تسمیہ سورۃ الحاقۃ:

(بسم اللّٰہ) الذی یظھر الحآقة لیظھرا لو عد والوعید فیھا(الرّحمٰن) فی الدنیا بتعظیم شانھا (الرّحیم) بوقوعھا فی ما بعد.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو کہ نعمتوں کے وعدے اور عذابوں کے وعید کے وقوع کے لئے حق دن ظاہر کرے گا بہت بڑا مہربان ہے کہ دنیا میں اس دن کی عظیم شان کو ظاہر کی۔ بہت بڑا رحم والا ہے کہ مابعد الفناء میں اس دن کو واقع کرے گا۔

وجہ تسمیہ سورۃ الحاقۃ:

لفظ حاقّہ کے تکرار اور ابتداء میں آنے کی وجہ سے اس سورت کو سورت حاقّہ کہتے ہیں۔قال تعالیٰ: الحاقة .ماالحاقة

عن أبی برزةؓ أن النبیﷺ کان یقرأ فی الفجر باالحاقّة ونحوھا. (الدر المنثور:٨..٢٦٣)

ترجمہ: ابی برزہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ تسلیما کثیراً کثیراً نماز فجر میں سورت حاقّہ اور اس جیسی سورتیں پڑھا کرتے تھے۔

موضوع سورت:

جزائے اعمال دنیا اور آخرت دونوں جگہ ملتی ہے۔

فضیلت سورۃ الحاقۃ:

عن أبی برزةؓ أن النبیﷺ کان یقرأ فی الفجر باالحاقة ونحوھا.

(أورده السیوطی فی الدر المنثور:٢٦٣/٨)

حضرت ابو برزہؓ سے روایت ہے کہ نبی کریم ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نماز فجر میں سورۃ الحاقہ اور اس جیسی سورتیں پڑھا کرتے تھے۔

## خواب میں سورۃ الحاقہ پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الحاقہ پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ حق تعالیٰ کے فرائض اچھی طرح پوری کرے گا۔ (تعبیر الرؤیا: ۳۶۱)

ترتیب جمعی (69) ترتیب نزولی (78) آیات (52) رکوعات (2) کلمات (256) حروف (1480) زبر (416) زیر (171) پیش (106) دو زبر (10) دو زیر (23) دو پیش (15) کھڑا زبر (21) کھڑی زیر (2) الٹا پیش (4) جزم (183) شد (70) مد (9)

## خلاصہ رکوع ۱:

ثمود، عاد اور فرعون وغیرہ کو دنیا میں بھی سزا ملی اور آخرت میں بھی ملے گی۔ ماخذ (۱) ۵۔ (۲) ۶۔ (۳) ۹۔ (۴) ۱۹ تا ۲۴۔ (۵) ۲۵ تا ۳۷۔

## ربط آیات:

(۱ تا ۳) تمہیں معلوم ہے کہ قیامت کیا چیز ہے۔ (۴) یہ دونوں قومیں قیامت کی منکر تھی۔ اس لئے انہوں نے دنیا میں اپنے اعمال کی کوئی اصلاح نہیں کی تھی۔ اس لئے دنیا میں بھی شامت اعمال ان پر پڑی اور آخرت میں بھی پڑے گی۔ (۵) ثمود ایک سخت آواز سے ہلاک کئے گئے۔ (۶) اور عاد سخت آندھی سے ہلاک ہوئے۔ (۷) جو سات دن اور آٹھ رات تک مسلسل چلتی رہی۔ (۸) کیا ان کا کوئی بقایا نظر آتا ہے۔ (۹) فرعون اور اس سے پہلے الٹی بستیوں والے سب مجرم خطا کار تھے۔ (۱۰) ہر ایک نے اپنے اپنے رسول کی مخالفت کی اور سخت گرفت ان پر ہوئی۔ (۱۱) طوفان نوحؑ میں ہم نے تمہارے باپ دادا کو کشتی میں اٹھایا۔ (۱۲) تا کہ یہ واقعہ تمہارے لئے عبرت ہو۔ (۱۳) دنیا میں بھی اسی قسم کی سزائیں ملیں اور جب آئندہ نفخ فی الصور ہوگا۔ (۱۴) زمین اور پہاڑ ٹکڑے ٹکڑے کر دیئے جائیں گے۔ (۱۵) وہ دن قیامت کا ہے۔ (۱۶) آسمان چر جائے گا اور کمزور ہوگا۔ ۱۷: اور ملائکہ عظام اس کے کناروں پر ہوں گے اور تیرے رب کے عرش کو اس دن آٹھ فرشتے اٹھانے والے ہونگے۔ (۱۸) اس دن تمہارے اعمال سامنے لائے جائیں گے۔ (۱۹) جسے اعمال نامہ دائیں ہاتھ میں ملے گا وہ بلا کر دوسروں کو دکھائے گا۔ (۲۰) مجھے پہلے اس کا یقین تھا۔ (۲۱) وہ شخص بڑا خوش ہوگا۔ (۲۲) اونچے بہشتوں میں ہو

گا۔(۲۳) جن کے میوے قریب ہوں گے۔(۲۴) یہ تمہارے دنیا کے اعمال صالحہ کے نتائج ہیں۔لہٰذا کھاؤ پیئو۔(۲۵) جسے نامہ اعمال بائیں ہاتھ میں ملا وہ کہے گا۔کاش مجھے یہ نہ ملتا۔(۲۶) اور میں اپنا حساب کتاب نہ دیکھتا۔(۲۷) کاش کہ موت خاتمہ کرنے والی ہوتی۔(۲۸) میرے مال نے بھی مجھے کوئی فائدہ نہ دیا۔(۲۹) میرا غلبہ وغیرہ سب خاک میں مل گیا۔(۳۰) اسے پکڑو اور ہاتھ گلے میں باندھ دو۔(۳۱) پھر اسے دوزخ میں ڈال دو۔(۳۲) ایک ستر ہاتھ لمبی زنجیر اس میں ڈال دو۔(۳۳) یہ سزا اللہ تعالیٰ پر ایمان نہ لانے کی ہے۔(۳۴) انفاق فی سبیل اللہ پر رغبت نہیں دلاتا تھا۔(۳۵) اور دوزخیوں کو پیپ کے بغیر اور کوئی کھانا نہیں۔(۳۶) اسے خطا کار ہی کھائیں گے۔

## ربط بین الرکوعین:

ماقبل میں مجرمین کا بیان تھا اور اس میں بھی اسی طرح مجرموں کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ۲:

۱) یہ قرآن معزز رسول (جبرائیلؑ) لایا ہے۔۲) اور رب العلمین نے نازل فرمایا ہے۔۳) البتہ فائدہ فقط متقین اس سے اٹھا سکتے ہیں۔ماخذ (۱) ۴۰۔(۲) ۴۳۔(۳) ۴۸۔

## ربط آیات:

(۳۸ تا ۴۱) علم ناسوت اور ملکوت دونوں گواہ ہیں کہ یہ قرآن معزز رسول لایا ہے۔یہ شاعرانہ کلام نہیں۔(۴۲) اور نہ کاہن کا کلام ہے۔باایں ہمہ تم بہت سی کم نصیحت حاصل کرو گے۔(۴۳) رب العلمین کی طرف سے نازل شدہ ہے۔(۴۴ تا ۴۶) اگر رسول اللہ ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً ہم پر جھوٹ بناتے تو ہم انہیں یہ سزا دیتے۔(۴۷) کوئی اسے ہمارے عذاب سے بچا نہیں سکتا۔(۴۸) اور یہ قرآن متقین کے لئے نصیحت ہے۔(۴۹) اور ہمیں معلوم ہے کہ بعض تم میں سے اس کے جھٹلانے والے ہیں۔(۵۰) قیامت کے دن کافر حسرت کھائیں گے کہ ہم اس پر کیوں ایمان نہ لائے۔۵۱: اور یہ قرآن واقعی منزل من اللہ ہے۔(۵۲) اپنے رب کے نام کی تسبیح پڑھا کرو۔









# سورۃ المعارج

## سورة المعارج مكية، نزلت بعد سورة الحاقة

سورۃ الحاقۃ اور المعارج کے درمیان ربط:

ماقبل میں قیامت اور قیامت کے دن بدلہ دینے یعنی مجازات کا بیان تھا اور اس میں بھی اسی طرح قیامت اور مجازات کا بیان ہے۔

تسمیہ سورۃ معارج:

(بسم اللّٰه) الذي يكشف القيامة في وقتها (الرّحمٰن) في الدنيا على من انكر منها و من آمن بهما (الرّحيم) في الدنيا القيامة على المؤمن بها.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو کہ قیامت کے دن سے اس کے وقوع کے وقت میں پردہ ہٹائے گا۔ جو کہ دنیا میں اس دن سے منکر یعنی کافروں پر اور اس دن کے ماننے والے یعنی مؤمن لوگوں پر عام مہربان ہے۔ قیامت میں صرف مؤمن لوگوں پر خاص مہربان ہے۔

وجہ تسمیہ سورۃ المعارج:

اللہ تعالیٰ کے فرمان تعرج الملائكة کی وجہ سے اس سورت کا نام سورت معارج ہے. قال تعالىٰ: تعرج الملائكة والروح اليه.....الخ

دوسرا نام سورۃ سأل:

(السيوطي الاتقان: ١٤٩، وابن الجوزي في زادالمسير: ٣٥٧.٨، والألوسي في روح المعاني: ٥٥.٢٩)

اس سورت کا دوسرا نام سورت سأل ہے؛ کیونکہ اس کی ابتداء لفظ سأل سے ہوئی ہے۔ قال تعالىٰ: سأل سائل بعذاب واقع.

عن ابن عباسؓ قال: نزلت سورة سال بمكة. (الدر المنثور: ٢٧٧.٨)

ترجمہ: حضرت ابن عباسؓ سے روایت ہے فرمایا: سورت سأل مکہ میں نازل ہوئی۔

موضوع سورۃ:

تشریح یوم المجازات

فضیلت سورۃ المعارج:

**عن ابی بن کعبؓ عن رسول اللہ ﷺ من قرأ سورۃ سال سائل اعطاہ اللہ ثواب الذین ھم لأماناتھم راعون.** (تفسیر الکشف والبیان: ۱۲/۳۵۷، تفسیر الزمخشری: ۴/۱۴۰، تفسیر الوسیط للواحدی: ۴/۳۵۰)

حضرت ابی بن کعبؓ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) سے روایت کرتے ہیں کہ جو شخص سورت سائل سائل پڑھتا ہے اللہ تعالیٰ اس کو ان لوگوں کا (سا) ثواب دیں گے جو اپنی امانتوں کی رعایت رکھتے ہیں۔

خواب میں سورۃ المعارج پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ سورۃ المعارج پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ خیر اور نیکی کرے گا۔

(تعبیر الرؤیا: ۳۶۱)

ترتیب جمعی (70) ترتیب نزولی (79) آیات (44) رکوعات (2) کلمات (216) حروف (861) زبر (207) زیر (160) پیش (108) دو زبر (11) دو زیر (9) دو پیش (6) کھڑا زبر (27) کھڑی زیر (1) الٹا پیش (3) جزم (176) شد (72) مد (11)

خلاصہ رکوع ۱:

۱) تشریح یوم المجازات ۲) اور بہشتیوں کے اوصاف حمیدہ۔ ماخذ (۱) آیت ۸ تا ۱۴۔ (۲) آیت ۲۲ تا ۳۴۔

ربط آیات:

(۱،۲): جب کفار کو عذاب سنایا گیا تو پوچھتے ہیں کہ یہ عذاب کس شخص کو ہوگا۔ انہیں کہہ دو کہ کفار کو ہوگا اور اسے کوئی ٹال نہیں سکے گا۔ (۳) اللہ تعالیٰ کی طرف سے آئیگا۔ جو آسمانوں کا مالک ہے۔ (۴) وہ دن قیامت کا تمہارے گنتی کے لحاظ سے پچاس ہزار سال کا ہوگا۔ (۵): آپ صبر کریں۔ (۶، ۷) ان کے خیال ہیں وہ دن دور ہے اور ہمارے خیال میں قریب ہے۔ (۸،۹) اس دن آسمان اور پہاڑوں کی یہ کیفیت ہوگی۔ (۱۰ تا ۱۴) کوئی دوست کسی سے کوئی سوال نہیں کریگا۔ حالانکہ ایک دوسرے کو دیکھیں گے۔ مجرم اس دن سارے رشتہ دار زمین کے سارے رہنے والے دے کر بھی جان چھڑانے کی تمنا کرے گا۔ (۱۵) وہ آگ شعلہ والی ہے۔ (۱۶) چمڑا اور کھال اتار لینے والی ہے۔ (۱۷) حق سے اعراض کرنے والوں کو بلائے گی۔

(۱۸) جس نے مال جمع کیا اور راہ حق میں خرچ نہیں کیا۔ (۱۹) انسان کچی طبیعت کا ہے۔ (۲۰) جب مصیبت آئے تو چیخ پکار کرنے والا۔ (۲۱) اور مال حاصل ہو تو خرچ نہیں کرتا۔ (۲۲ تا ۳۵) وارثین جنت اور عذاب الٰہی سے محفوظ رہنے والوں کے یہ اوصاف ہیں۔

## ربط بین الر کوعین:

پہلی رکوع میں نیک لوگوں کا ذکر تھا کہ یہ لوگ اللہ تعالیٰ کے عذاب سے محفوظ ہیں اب ان نافرمانوں کا ذکر ہے جو آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کی بات کو نہیں مانتے تھے۔

## خلاصہ رکوع ۲:

منکرین قیامت کو اپنے خوض ولعب میں چھوڑ دیں۔ قیامت میں حاضر ہو کر سب کچھ خود دیکھ لیں گے۔ ماخذ آیت ۴۲ تا ۴۴۔

## ربط آیات:

(۳۶، ۳۷) یہ کفار آپ کے دائیں بائیں کیوں پھرتے ہیں۔ (۳۸) کیا ان کا یہ خیال ہے۔ (۳۹) جس چیز سے ہم نے انہیں پیدا کیا ہے (یعنی منی سے) اسے جانتے تو ہیں۔ جنت اور قرب الٰہی کے مدارج یاد الٰہی سے ملتے ہیں۔ اسکے یہ منکر ہیں۔ (۴۰، ۴۱) مشارق و مغارب کا رب انہیں تباہ کر کے دوسرے لوگ ان سے بہتر پیدا کر سکتا ہے۔ (۴۲) انہیں قیامت تک مہلت دی جاتی ہے۔ (۴۳) جس دن قبروں سے نکل کر آئیں گے۔ (۴۴) ان کی نگاہیں ندامت کے مارے نیچی ہوں گی۔ ذلت ان پر چھائی ہوئی ہوگی۔






# سورۃ نوح

## سورة نوح مكية، نزلت بعد سورة النحل

**سورۃ المعارج اور نوح کے درمیان ربط:**

ماقبل میں اللہ تعالیٰ کا قول" فلا اقسم برب المشارق والمغارب انا لقدرون. علی ان نبدل خیراً منهم وما نحن بمسبوقین. اور اس سورۃ نوح میں ان پر شہادت کے وقوع جو نوحؑ کے زمانے میں ان پر واقع ہوئی کہ مجرم قوم کو اللہ تعالیٰ نے ہلاک کردیا۔

**تسمیہ سورۃ نوح:**

(بسم اللّٰه) الذی ظهر قدر ته فی نو ح علیه السلام (الرّحمٰن) باعطاء النبوة له فی الدنیا(الرّحیم) علیه فی الآخرة خاصة علی المو منین.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جس نے حضرت نوحؑ میں اپنی قدرت ظاہر کی۔ بہت بڑا مہربان ہے کہ دنیا میں آپ (نوحؑ) کو نبوت اور رسالت سے سرفراز کیا۔ وہ آپ (نوحؑ) پر بشمول مومنوں کے خصوصی رحم والا ہے آخرت کے معاملے میں۔

**وجہ تسمیہ سورۃ نوح:**

اس سورت کے اول وآخر میں حضرت نوحؑ کے قوم سمیت قصے کی وجہ سے یہ سورت، سورت نوح کہلاتی ہے۔ قال تعالیٰ: انا ارسلنا نو حا الی قومه.... الخ

عن ابن عباسؓ قال:نزلت سورة نوح بمكة. (الدر المنثور :۲۸۸.۸)

ترجمہ: حضرت ابن عباسؓ سے روایت ہے فرمایا: سورت نوح مکہ میں نازل ہوئی۔

**موضوع سُورۃ:**

طریقہ تبلیغ انبیاءؑ۔

**فضیلت سورۃ نوح:**

عن أبی بن كعبؓ عن رسول اللّٰهﷺ:من قرأ سورة نوح كان من المؤمنين الذين تدر كهم دعوة نوحؑ.

(تفسير الكشف والبيان: ١٢/ ٢٧٠، تفسير الزمخشري: ٤/ ١٤٥، تفسير الوسيط للواحدي: ٤/ ٣٦٥، اللباب في علوم الكتاب: ١٩/ ٤٠٣، تفسير أبي السعود: ٩/ ٤٢)

حضرت ابی بن کعبؓ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) سے نقل کرتے ہیں جو شخص سورت نوح پڑھا کریں تو وہ ان مومنوں میں (شمار) ہوگا جس نے نوحؑ کی دعوت کو پایا (قبول) کیا۔

## خواب میں سورۃ نوح پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ نوح پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی عاقبت محمود ہوگی۔

(تعبير الرّويا: ٣٦١)

ترتیب جمعی (71) ترتیب نزولی (71) آیات (28) رکوعات (2) کلمات (224) حروف (929) زبر (316) زیر (105) پیش (103) دو زبر (36) دو زیر (4) دو پیش (4) کھڑا زبر (19) کھڑی زیر (1) الٹا پیش (3) جزم (159) شد (74) مد (13)

## خلاصہ رکوع ۱:

۱) مقصد تبلیغ ۲) مشغلہ تبلیغ، در روز و شب ۳) قبولیت احکام پر نتائج حسنہ کا ترتب۔ ماخذ (۱) آیت ۳۔ (۲) آیت ۵۔ (۳) آیت ۱۰ تا ۱۲۔

### ربط آیات:

(۱) نوحؑ اپنی قوم کی طرف بھیجے گئے۔ (۲،۳) انہوں نے آ کر یہ پیغام پہنچایا۔ (۴) اگر میری اطاعت کرو گے تو یہ نتیجہ نکلے گا۔ (۵،۶) نوحؑ نے بارگاہ الٰہی میں شکایت کی۔ (۷) میری دعوت پر یہ شرارت کرتے ہیں۔ (۸،۹) میں نے انہیں خلوت و جلوت میں ہر طرح سے سمجھایا ہے۔ (۱۰) میں نے کہا کہ اللہ تعالیٰ سے گناہوں کی معافی مانگو تو آئندہ نعمتیں نصیب ہو سکتی ہیں اور موجودہ مصیبتیں ٹل سکتی ہیں۔ (۱۱،۱۲) یہ نعمتیں نصیب ہو سکتی ہیں۔ (۱۳) تم اللہ تعالیٰ کی عظمت کا خیال کیوں نہیں کرتے۔ (۱۴) اسی نے تو مختلف درجے طے کرا کر تمہیں انسان بنایا ہے۔ (۱۵،۱۶) کیا خدا تعالیٰ کے قدرت کی یہ کرشمے ان کے مشاہدہ نہیں آئے۔ (۱۷،۱۸) خدا تعالیٰ نے تمہیں زمین سے نباتات کی طرح اگایا ہے پھر اسی میں لوٹائے گا اور دوبارہ اسی سے نکالے گا۔ (۱۹،۲۰) خدا تعالیٰ نے زمین کو بچھایا تا کہ اس کے کشادہ راستوں میں چلو۔

**ربط بین الرکوعین:**

ماقبل میں حضرت نوحؑ کا اپنی قوم کو تبلیغ کا بیان تھا اور اس میں حضرت نوحؑ کا اپنی قوم کے ایجاب سے مایوسی کا بیان ہے۔

**خلاصہ رکوع ۲:**

مخاطبین اگر داعی الی اللہ کے اخلاص کی قدر نہ کریں تو پھر اس مظلوم کے دل کی آہ خرمن قوم کو جلا دیتی ہے۔ ماخذ آیت ۲۵،۲۶۔

**ربط آیات:**

(۲۱تا۲۳) نوحؑ نے شکایت کی کہ اے اللہ میرے مقابلہ میں ان کا یہ فیصلہ ختمی ہو چکا ہے۔ (۲۴) اورانہوں نے بہت لوگوں کو گمراہ کردیا۔ (۲۵) مخالفت توحید کے باعث غرق کئے گئے۔

(۲۶) نوحؑ نے ان کے حق میں یہ بددعا کی۔ (۲۷) اگر تو نے انہیں چھوڑا تو ان کی نسل میں سے جو پیدا ہوگا وہ کافر ہی ہوگا۔ (۲۸) اے اللہ مجھے اور میرے والدین کو اور جو میرے گھر میں داخل ہو جائے سب کی مغفرت فرما۔

# سورۃ الجن

## سورۃ الجن مکیۃ، نزلت بعد سورۃ الاعراف

**سورۃ نوح اور الجن کے درمیان ربط:**

ماقبل میں توحید، رسالت اور مجازات کے منکرین کا بیان تھا اور اس میں جنات کے ایمان لانے کا ترغیب کے لئے بیان ہے کہ باوجود اس کے کہ جنات ناری مخلوق ہیں اور وہ بھی ایمان لے آئے۔

**تسمیہ سورۃ جن:**

(بسم اللہ) الذی اعطی الایمان للجن (الرّحمٰن) بھم فی الدنیا بالقرآن (الرّحیم) بھم فی الاخرۃ بالجنۃ.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جس نے جنات کو بھی ایمان کی دولت دی۔ جس نے دنیا میں ان پر قرآن مجید کے ساتھ بہت مہربانی کی۔ وہ آخرت میں ان پر جنت کے ساتھ بہت رحم کرے گا۔

وجہ تسمیہ سورۃ الجن:

یہ سورت جنات کے احوال واقوال اور انسانوں کے ساتھ ان کے تعلق پر مشتمل ہونے کی وجہ سے سورت جن کہلاتی ہے۔ قال تعالیٰ: قل اوحی الیّ انه استمع نفر من الجن فقالوا انا سمعنا قرانا عجبا.

فی الدر المنثور :۸.۲۲۶ :فقد أخرج ابن مردویة عن ابن عباسؓ وابن الزبیرؓ أنهما قالا :نزلت سورة الجن بمکة.

ترجمہ: حضرت ابن عباسؓ اور ابن زبیرؓ سے روایت ہے فرمایا: سورت جن مکہ میں نازل ہوئی۔

موضوع سورت:

جس طرح فطرت سلیمہ والے انسان قرآن کے آب حیات کے لئے تشنہ لب ہیں۔ اسی طرح سلیم الطبع جن بھی قرآن کریم کے لئے چشم براہ ہیں۔

فضیلت سورۃ الجن:

عن أبی بن کعبؓ عن رسول اللہ ﷺ :من قرأ سورة الجن أعطی له بعدد کل جنی وشیطان صدق محمدا ﷺ و کذب به عتق رقبة.

(تفسیر الکشف والبیان: ۱۲/۳۷۹، تفسیر الزمخشری: ۴/۱۵۱، اللباب فی علوم الکتاب: ۱۹/۴۴۸، تفسیر البیضاوی: ۵/۲۵۴، تفسیر أبی السعود: ۹/۴۸)

حضرت ابن کعبؓ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) سے نقل کرتے ہیں کہ جو شخص سورت الجن پڑھتا ہے اللہ تعالیٰ اس کو اس تمام جنات اور شیاطین جو حضرت محمد ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کی تصدیق یا تکذیب کرتے ہو، کی تعداد کے برابر لونڈیوں کو آزاد کرنے کا ثواب دے گا۔

خواب میں سورۃ الجن پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الجن پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ توبہ کرے گا اور جنات کی آفت سے محفوظ رہے گا۔ (تعبیر الرؤیا: ۳۶۲)

ترتیب جمعی (72) ترتیب نزولی (40) آیات (28) رکوعات (2) کلمات (285) حروف (870)

زبر (421) زیر (140) پیش (87) دو زبر (39) دو زیر (3) دو پیش (5) کھڑا زبر (47) کھڑی زیر (9)

الثاپیش(9) جزم (164)شد (118) مد (21)

## خلاصہ رکوع ۱:

۱)جنوں کا قرآن سن کر فوراً متاثر ہونا۔۲)اور اپنی قوم کو جا کر تبلیغ کرنا۔ ماخذ(۱) آیت ۱۔(۲) آیت ۲ تا ۱۴۔

### ربط آیات:

(۱) جنوں کا قرآن سننا بذریعہ وحی بتلایا گیا ہے اور وہ سن کو فوراً متاثر ہو گئے ہیں۔ انہوں نے فوراً قرآن حکیم کے متعلق یہ رائے ظاہر قائم کی ہے۔ کہ یہ بہت ہی عجیب چیز ہے۔ (۲ تا ۱۴) یہ ساری قرآن سننے والے جنوں کی تقریر ہے جس طرح ریت پانی کو پی جاتی ہے۔ قطرہ گرتے ہی جذب ہو جاتا ہے اسی طرح فطرہ سلیمہ والے جن ہو یا انسان قرآن حکیم کو سنتے ہی فوراً ہدایت پا جاتے ہیں۔ جنوں کے خیالات کی زبردست تبدیلی ایک قرآن حکیم سننے ہی سے ہو گئی ہے۔ (۱۵) کافر جہنم کا ایندھن ہونگے۔ (۱۶) اگر یہ کافر اپنی اصلاح کر لیں تو ہم انہیں رزق کشادہ فرمائیں۔ (۱۷) اور پھر رزق دے کر انہیں آزمائیں۔ (۱۸) مساجد فقط کلمہ توحید بلند کرنے کے لئے بنائی گئی ہیں نہ کہ اشاعت شرک کے لئے۔

(۱۹) جب بندہ خدا رسول ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً اللہ تعالیٰ کی عبادت کرنے لگا۔ یعنی قرآن پڑھنے لگا تو جنوں نے اس پر بہت زیادہ انبوہ کیا۔ تا کہ قرآن حکیم کو سن سکیں۔

## ربط بین الرکوعین:

ماقبل میں جنات کو تبلیغ کا بیان تھا اور اس میں نبی کریم ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کے مطلق تبلیغ کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ۲:

۱) مقصد تبلیغ دعوت الی اللہ ہے۔۲) انبیاء کسی کے نفع و نقصان کے مالک نہیں ہوتے۔۳) ان کا کام تبلیغ احکام الٰہی ہے۔ ماخذ(۱) آیت ۲۰۔(۲) آیت ۲۱۔(۳) آیت ۲۳۔

### ربط آیات:

(۲۰) میرا مقصد دعوت الی اللہ اور رد شرک ہے۔ (۲۱) میں تمہارے نفع یا نقصان کا مالک نہیں۔ (۲۲) اگر خدانخواستہ مجھ پر بھی گرفت ہو تو مجھے اللہ تعالیٰ سے کوئی بچا نہیں سکتا۔ (۲۳) میرا کام تبلیغ احکام الٰہی ہے۔ (۲۴) ان منکرین قیامت کو اس دن خود ہی پتہ لگ جائے گا کہ کون شخص مددگاروں اور گنتی کے لحاظ سے کمزور ہے۔ (۲۵) مجھے تمہارے عذاب کے متعلق کوئی علم نہیں۔

(۲۶، ۲۷) ان حالات کا جاننے والا فقط اللہ تعالیٰ ہے وہ کسی کو حالات مخفیہ پر مطلع نہیں فرماتا۔ ہاں انبیاءؑ کی طرف وحی فرماتا ہے تو ملائکہ عظام بھیجتا ہے تاکہ شیاطین چوری نہ کرنے پائیں۔ (۲۸) تاکہ اللہ تعالیٰ ظاہر کردے کہ انبیاءؑ نے احکام الٰہی کی تبلیغ کردی ہے۔

# سورۃ المزمل

## سورة المزمل مكية، نزلت بعد سورة القلم

### سورۃ الجن اور المزمل کے درمیان ربط:

ماقبل میں توحید، رسالت اور دوبارہ زندہ ہونے لوٹ آنے کا بیان تھا اور اس میں بھی اسی طرح توحید، رسالت اور معاد کا بیان ہے۔

### تسمیہ سورۃ مزمل.

(بسم الله) الذی اوحی الیٰ النبی ﷺ اولا (الرّحمٰن) علیه فی الدنیا بقیام اللیل تضرعا (الرّحیم) علیه هو بترتیل القرآن ترتیلا.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جس نے حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) پر پہلی وحی کی۔ آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) پر بہت مہربان ہے کہ دنیا میں اپنے لئے پوری عاجزی کے ساتھ رات نماز میں کھڑا کردیا۔ آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) پر بہت زیادہ رحم والا ہے کہ آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کو قرآن مجید ٹھہر ٹھہر کر پڑھ رہے تھے۔

### وجہ تسمیہ سورۃ المزمل:

چونکہ اس سورۃ کی ابتدا میں لفظ مزمل کا ذکر ہے اسی وجہ سے اس کو سورۃ مزمل کہتے ہیں۔ قال الله تعالیٰ: یا یها المزمل

عن ابی بن کعب من رسول اللهﷺ قال: من قرأ یـأیهـا المزمل دفع عنه العسر فی الدنیا والاخرة .(أخرجه الثعلبی فی الكشف والبیان: ۱۲. ۳۹۱)

ترجمہ: حضرت ابی بن کعبؓ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) سے نقل کرتے ہیں کہ جو شخص سورت مزمل کی تلاوت کرتا رہے، اللہ اس سے دنیا وآخرت دونوں کی تنگی دور فرمائیں گے۔

موضوع سورت:

دستور العمل مبلغ۔

فضیلت سورۃ المزمل:

**عن ابی بن کعبؓ قال:قال رسول اللہﷺ:من قرأ سورۃ المزمل رفع عنہ العسر فی الدنیا والآخرۃ.**

(الکشف والبیان:۲۹۱/۳۹۹،تفسیر زمخشری:۶۴۴/۴،والوحدی:۳۷۱/۴)

حضرت ابی بن کعبؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا:جو شخص سورۃ مزمل پڑھتا رہے اس سے دنیا وآخرت کی تنگی دور ہوگی۔

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔اگر خواب میں دیکھے کہ سورۂ مزمل پڑھتا ہے۔دلیل ہے کہ نماز تہجد کو پسند کرے گا۔

(تعبیر الرّؤیا:۲۶۲)

ترتیب جمعی(73)ترتیب نزولی(3)آیات(20)رکوعات(2)کلمات(285)حروف(838) زبر(282)زیر(109)پیش(80)دوزبر(33)دوزیر(2)دوپیش(4)کھڑا زبر(18)کھڑی زیر(3) الٹا پیش(4)جزم(156)شد(64)مد(11)

خلاصہ رکوع ۱:

(۱)قبل از تبلیغ مبلغ کی تیاری۔(۲)تقسیم اوقات مبلغ۔(۳)مبلغ کا تعلق باللہ۔(۴)تبلیغ کے بعد مخالفین کی بربادی۔

ماخذ(۱)آیت ۲ تا ۴۔(۲)آیت ۶،۷(۳)۸(۴)۱۱ تا ۱۳

ربط آیات:

(۱ تا ۴)اے کپڑوں میں لپٹنے والے(یعنی رسول ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً)رات کا اتنا حصہ آہستہ آہستہ قرآن پڑھا کرو۔

(۵)ہم آپ پر ایک بہت بڑا جلیل القدر کلام نازل کرنے والے ہیں۔(۶)رات کے قرآن پڑھنے میں یہ فوائد ہیں۔

(۷)دن میں آپ کو بہت زیادہ مصروفیت ہے(یعنی تبلیغ کا کام جاری کرنا پڑتا ہے)۔(۸)اپنے رب کا نام یاد کر اور سب سے منقطع ہوکر اسی کا ہو جا۔(۹)مشرق اور مغرب کا وہ رب ہے۔اس کے سوا اور کوئی معبود نہیں۔اسی کو اپنا کارساز بنا۔

(۱۰)مخالفین حق جو کچھ کہتے ہیں وہ صبر سے برداشت کر۔(۱۱)اور مکذبین قرآن کو میرے سپرد کردے۔(۱۲،۱۳)ہمارے ہاں ان کے لئے یہ سزا تیار ہے۔

(۱۴) یہ سزا انہیں قیامت کے دن ملے گی۔(۱۵) ہم نے تمہاری طرف رسول اللہ ﷺ تسلیما کثیرا کثیرا کو اسی طرح بھیجا ہے جس طرح فرعون کے ہاں رسول (موسیٰ) بھیجا تھا۔ (۱۶) فرعون نے انکار کیا اور ہم نے اس پر سخت گرفت کی۔(۱۷، ۱۸) اگر قرآن کریم پر ایمان نہیں لائے تو اس دن بچاؤ کی تم نے کون سی تدبیر رکھی ہے۔۱۹): یہ قرآن فرائض وحقوق انسانی کے لئے نصیحت ہے جس کا جی چاہے اپنے رب کی طرف اس کے ذریعہ سے راہ پائے۔

**ربط بین الر کوعین:**

ماقبل میں رات کی عبادت کا بیان تھا اور اس میں اس کی مقدار کا بیان ہے۔

**خلاصہ رکوع ۲:**

چونکہ آپ کی امت کا دائرہ زیادہ وسیع ہونے والا تھا اس لئے عبادت میں تخفیف کردی گئی۔ ماخذ آیت ۲۰۔

**ربط آیات:**

(۲۰) چونکہ آپ کی امت کا دائرہ وسیع ہونے والا ہے اور ساری امت اتنی رات تک عبادت نہیں کر سکے گی اس لئے تخفیف کر دی گئی ہے۔

# سورۃ المدثر

## سورۃ المدثر مکیۃ، نزلت بعد سورۃ المزمل

**ربط بین سورۃ المزمل والمدثر:**

(۱) ماقبل سورۃ میں وعید کا بیان تھا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا۔"وذرنی والمکذبین اولی النعمۃ و مھلھم قلیلا"۔ اور یہ انکار کے قبیل میں سے ہیں۔ اور اس سورۃ کی ابتداء میں اسی طرح انذار (ڈرانے) کا بیان ہے۔

(۲) پہلی سورت میں "یا یھا المزمل" کہہ کر فرمایا کہ آپ عبادت کرتے رہیں اور قیام الیل کریں۔"قم الیل الا قلیلا"۔ اور اسی سورت میں "یایھا المدثر" کہہ کر فرمایا کہ آپ لوگوں کو تبلیغ کریں۔"قم فانذر"۔

**تسمیہ سورۃ مدثر:**

(بسم اللہ) الذی ظھر الوحی فی المدثر (الرّحمٰن) بالطھارۃ فی الدنیا (الرّحیم) با مرہ للطھارۃ فی

الاخرة.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جس نے مدثر (چادر اوڑھنے والا حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) پر وحی ظاہر کی۔ وہ بہت مہربان ہے کہ اس نے دنیا میں طھارت کو پیدا کی۔ وہ بہت رحم والا ہے کہ اس نے آخرت میں طھارت اور پاکیزگی کے لئے اس کا حکم دیا۔

## وجہ تسمیہ سورۃ المدثر:

رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کے ایک صفاتی نام مدثر سے ابتداء ہونے کی وجہ سے یہ سورت، سورت مدثر کہلاتا ہے۔ قال تعالیٰ: یایھا المدثر

عن ابن عباسؓ قال :نزلت سورة المدثر بمكة: (الدر المنثور:٨.٣٢٤)

ترجمہ: حضرت ابن عباسؓ سے روایت ہے فرمایا: سورت مدثر مکہ میں نزل ہوئی۔

## موضوع سورت:

آپ خلق اللہ میں تبلیغ حق فرمائیں اور مخالفین کی بربادی ہمارے سپرد کر دیں۔ (یہ مضمون سورۂ علق، مزمل اور مدثر میں مشترک ہے)۔

## فضیلت سورۃ المدثر:

(١)عن جابر بن عبد الله قال:ان اول شئ نزل من القرآن المدثر. (تفسير مجاهد: ٦٨٢/١)

(٢)عن أبي بن كعبؓ عن رسول اللهﷺقال:من قرأ سورة المدثر(يأيهاالمدثر)أعطاه الله عشر حسنات بعدد من صدق بمحمدﷺ و كذب بمكة.

(الكشف والبيان: ٤٠٤/١٢،تفسير زمخشرى: ٦٥٧/٤،تفسير ابن عطيه: ٣٧٢/٥، والوحدى: ٣٨٩/٤

حضرت ابی بن کعبؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) سے منقول ہے، جو شخص سورۃ المدثر کی تلاوت کرے اللہ تعالیٰ اس کو حضور ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کی مکہ میں تصدیق کرنے والوں اور تکذیب کرنے والوں کی تعداد کے بقدر دس دس نیکیاں دیں گے۔

## خواب میں سورۃ مدثر پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ مدثر پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ نماز تہجد کو پسند کرے گا۔

(تعبیر الرؤیا: ۳۶۲)

ترتیب جمعی (74) ترتیب نزولی (4) آیات (56) رکوعات (2) کلمات (255) حروف (1010)
زبر (417) زیر (91) پیش (105) دو زبر (14) دو زیر (6) دو پیش (4) کھڑا زبر (24) کھڑی زیر (0)
الٹا پیش (3) جزم (159) شد (19) مد (18)

## خلاصہ رکوع ۱:

(۱) آپ تبلیغ حق فرمائیں۔ (۲) اور مکذبین کو میرے سپرد کردیں۔ ماخذ (۱) آیت ۲۔ (۲) آیت ۱۱۔

### ربط آیات:

(۱،۲) اے چادر لپیٹنے والے اُٹھ۔ اللہ تعالیٰ کے بندوں کو ڈرا۔ (۳) اپنے رب کی بڑائی بیان کر۔ ۴: اور کپڑے پاک رکھ۔ (۵) اور پلیدی سے بچ۔ (۶) اس خیال سے کسی پر احسان نہ کر۔ ۷: اور لوگوں کے ایذا پر صبر کر۔ (۸ تا ۱۰) قیامت کا دن کفار پر بڑا سخت ہوگا۔ (۱۱ تا ۱۵) ایسا شخص جس پر ہم نے اس قدر احسانات کئے ہیں اور وہ ہماری آواز اور ہمارے دین کی مخالفت کرتا ہے اور اس کی بربادی کا ذمہ میں لیتا ہوں۔ (۱۶) یہ ہمارے احکام کا معاند ہو رہا ہے۔ (۱۷) جہنم کی گھاٹی صعود پر اسے چڑھاؤں گا۔ (۱۸ تا ۲۴) اس نالائق نے سوچ سوچ کر قرآن کے متعلق کیسی غلط رائے قائم کی ہے کہ یہ سحر ہے جو جادوگروں سے نقل کیا گیا ہے۔ (۲۵) کہتا ہے یہ انسان کا کلام ہے۔ (۲۶ تا ۲۹) اس نالائق کو ان صفات والی جہنم میں ڈالوں گا۔ (۳۰) اس دوزخ پر انیس فرشتے مقرر ہیں۔ (۳۱) یہ تعداد مومنوں کے ایمان کو بڑھائے گی کہ ان کی طبیعتوں میں خوف خدا پیدا ہوگا اور منافق اور کافر اس سے بول پڑیں گے کہ اس تعداد کی کیا ضرورت ہے۔

## ربط بین الرکوعین:

ماقبل میں جہنم کا بیان تھا اور اس میں اسباب جہنم کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ۲:

اگر انکار دائمی رہا اور عبادت بدنیہ اور مالیہ سے تنفر رہا تو داخلہ دوزخ یقینی اور نجات ناممکن ہوگی۔ ماخذ آیت: ۴۲ تا ۴۸۔

### ربط آیات:

(۳۲ تا ۳۵) جس طرح عالم ناسوت میں یہ منور ہیں اسی طرح ملکوتی صفات کے لئے آپ کی تبلیغ منور ہے۔ (۳۶) آپ لوگوں کو اللہ تعالیٰ کے عذاب سے ڈرانے والے ہیں۔ (۳۷) اب انذار کے بعد جس کا جی چاہے خیر میں قدم بڑھائے اور

جس کا جی چاہے پیچھے قدم ہٹائے۔ (۳۸) ہر شخص شامت اعمال کے باعث جہنم میں جائیگا۔ (۳۹) اگر اصحاب الیمین جہنم سے بچ جائیں گے۔ چونکہ ان کے اعمال صالحہ ہیں۔ (۴۰ تا ۴۷) بہشتی دوزخیوں سے داخلہ دوزخ کا سبب دریافت کریں گے تو وہ جواب دیں گے کہ ہم مرتے دم تک ان گناہوں میں مبتلا رہے۔ (۴۸) چونکہ خود انہوں نے کوئی عمل صالح نہیں کیا اس لئے آج انہیں شفیع بھی نہیں ملے گا۔ (۴۹ تا ۵۱) قرآن حکیم سے انہیں اس قدر نفرت ہے۔ (۵۲) یہ چاہتے ہیں کہ ہر ایک کو کھلے ہوئے صحیفے ملیں۔ تب آپ کی تصدیق کریں۔ وہ صحیفے خدا تعالیٰ کی طرف سے آئیں اور ان میں لکھا ہوا ہو کہ آپ نبی ہیں اور آپ واجب الاتباع ہیں۔ (۵۳) یہ قرآن نصیحت ہے جس کا جی چاہے نصیحت حاصل کرے اللہ تعالیٰ ہی چاہے تو یہ لوگ ہدایت پا سکتے ہیں۔

# سورۃ القیامۃ

## سورة القيامة مكية، نزلت بعد سورة القارعة

### سورۃ المدثر اور القیٰمۃ کے مابین ربط:

سورۃ المدثر کے آخر میں ہے" بل لا یخافو ن الاخرة " وہ یہ لوگ آخرت سے نہیں ڈرتے۔ اس سورت میں بھی آخرت اور قیامت کا ذکر ہے۔

### تسمیہ سورۃ قیامۃ:

(بسم الله) المظهر للقيامه و فيها اهوال (الرّحمٰن) بالمؤمنين فى الدنيا (الرّحيم) بهم فى الاخرة.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام شروع کرتا ہوں جو قیامت کو برپا کرنے والا ہے اور اس میں بہت ہیبت ناک حالات ہونگے دنیا میں مؤمنوں پر بہت مہربان ہے وہ آخرت میں مومنوں پر خاص رحم والا ہے۔

### وجہ تسمیہ سورۃ القیامۃ:

روز قیامت پر قسم اٹھانے سے اس سورت کی ابتداء ہوئی ہے؛ اس لیے اس سورت کو سورت قیامہ کہا گیا۔ قال تعالیٰ: لا اقسم بيوم القيامة

عن ابن عباسؓ قال :نزلت سورة القيامة بمكة.(اخرجه ابن الضريس فى فضائله:ص:۳۳)

ترجمہ: حضرت ابن عباسؓ سے روایت ہے فرمایا: سورت قیامہ مکہ میں نازل ہوئی۔

موضوع سورت:

اثبات قیامت

فضیلت سورۃ القیامۃ:

عن ابی بن کعبؓ عن رسول اللہ ﷺ من قرأ سورة القيامة شهدت أنا وجبريلؑ له يوم القيامة أنه كان مؤمنا بيوم القيامة.

(تفسير الكشف والبيان: ١/١٣، تفسير الزمخشري: ٤/١٦٦، تفسير البيضاوي: ٥/٢٦٨، اللباب في علوم الكتاب: ١٩/٥٧٩، السراج المنير: ٤/٤٤٧، تفسير ابي السعود: ٩/٦٩)

حضرت ابی بن کعبؓ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) سے نقل کرتے ہیں کہ جو شخص سورت القیامۃ پڑھتا ہے تو میں اور جبرئیلؑ اس کے حق میں قیامت کے دن اس کے مؤمن ہونے کی گواہی دیں گے۔

خواب میں سورۃ القیامۃ پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ القیامۃ پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ دنیا سے شہادت کے ساتھ رحلت کرے گا۔ (تعبیر الرؤیا: ٣٦٢)

ترتیب جمعی (75) ترتیب نزولی (31) آیات (40) رکوعات (2) کلمات (99) حروف (65) زبر (276) زیر (83) پیش (60) دو زبر (3) دو زیر (7) دو پیش (7) کھڑا زبر (30) کھڑی زیر (4) الٹا پیش (8) جزم (94) شد (56) مد (6)

خلاصہ رکوع ۱:

(۱) اثبات قیامت بآیات انفس۔ (۲) نقصان انکار قیامت۔ (۳) سبب انکار قیامت۔ (۴) اقسام الناس یوم القیامت۔

ماخذ (۱) آیت ا تا ۴۔ (۲) آیت ۵، ۶۔ (۳) آیت ۲۰، ۲۱۔ (۴) آیت ۲۲، ۲۳۔

ربط آیات:

(۱، ۲) علامت قیامت، قیامت کے قریب آنے پر شاہد ہیں اور جس طرح ہر انسان میں ایک نفس لوامہ ہے۔ جب انسان برائی کرتا ہے تو وہ اسے ملامت کرتا ہے۔ اسی طرح نوع انسانی کا ایک نفس لوامہ ہے۔ جس دن سارا نوع ایک میدان میں موجود ہوگا اس دن وہ اپنے افراد کو ان غلطیوں کے متعلق ملامت کریگا جن کا تعلق نوع انسانی سے تھا۔ واللہ اعلم۔ (۳) کیا انسان کا یہ

خیال ہے۔(۴) ہم تو اس کی انگلیاں بھی درست کر کے لانے پر قادر ہیں۔(۵) انکار قیامت سے انسان اپنا مستقبل خراب کرنا چاہتا ہے۔۶: قیامت کے متعلق پوچھتا ہے کہ کب ہوگی۔۷ تا ۹: قیامت کے یہ خواص ہیں۔(۱۰) اس دن کافر کہے گا۔اب کہاں پناہ لوں۔(۱۲،۱۱) آج سوائے رب کے اور کوئی جائے پناہ نہیں۔(۱۳) انسان کو سارے اعمال کی اس دن اطلاع دی جائے گی۔(۱۵،۱۴) اسے اس دن خود ہی بصیرت ہوگی اگر چہ عذر پیش کرے گا۔لیکن مکذب اعضاء بھی اس کے اپنے ہوں گے۔(۱۶،۱۷) اس قیامت کے عذاب سے نجات دلانے والی تعلیم آپ کو دی جارہی ہے۔آپ جبرئیلؑ سے سنتے وقت زبان بند رکھا کریں۔ہمارا ذمہ ہے کہ اسے تیرے سینہ میں جمع کردیں اور زبان سے پڑھوادیں۔(۱۸) لہٰذا جب ہمارے طرف سے جبرائیلؑ پڑھ کر سنائیں آپ خاموش رہیں۔(۱۹) اس کا بیان کردینا ہمارا کام ہے یعنی آپ کی زبان مبارک پر اجراء ہمارے ذمہ ہے۔(۲۰،۲۱) ہم نے نجات آخرت کے لئے آپ کو یہ تعلیم دی ہے۔لیکن تم لوگ دنیا چاہتے ہو اور آخرت کو چھوڑتے ہو۔(۲۲ تا ۲۵) اس دن انسانوں کی دو قسمیں ہوں گی۔(۲۶ تا ۳۰) یہ واقعہ ہے کہ ایک دن انسان کی یہ حالت ہونے والی ہے اور اس دن اپنے رب کے ہاں جارہا ہوگا۔(۳۱) رب کے ہاں جارہا ہوگا۔لیکن کافر نے کوئی تیاری کی نہیں تھی نہ تصدیق کی اور نہ نماز پڑھی۔(۳۲،۳۳) بلکہ یہ کام کیا تھا۔(۳۴،۳۵) افسوس ہے کہ تمہیں مہلت ملی لیکن تم نے کوئی تیاری نہیں کی۔(۳۶) کیا انسان کا یہ خیال ہے کہ اسے مہمل چھوڑ دیا جائے گا۔(۳۷ تا ۳۹) جس مالک الملک نے تمہیں ان خسیس چیزوں سے انسان بنایا ہے۔(۴۰) کیا وہ اس پر قادر نہیں کہ مردہ کو زندہ کرسکے۔

# سورۃ الدھر

## سورۃ الدھر مدنیۃ، نزلت بعد سورۃ الرحمٰن

سورۃ القیامۃ اور الدھر کے مابین ربط:

ماقبل سورت کے خاتمے میں اللہ تعالیٰ کے قول: " الیس ذٰلک بقدر علیٰ ان یحی ے الموتیٰ ". میں قیامت کا بیان تھا اور اس میں قیامت کی تفصیل و ترغیب اور حضرت محمد ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کو تسلی دینے کا بیان ہے۔

تسمیہ سورۃ الدھر:

(بسم اللّٰہ) الذی خلق الدھر (الرّحمٰن) فی الدنیا بھدایۃ السبیل (الرّحیم) بمن فی الاخرۃ اذاقبل بد خول الجنۃ.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جس نے زمانہ پیدا کیا۔اس نے دنیا میں سیدھے راستے کی رہنمائی کر کے

بڑی مہربانی فرمائی۔وہ آخرت میں اس شخص پر خصوصی رحم کرے گا جو جنت میں داخل ہونے کیلئے بڑھ رہے ہوں۔

وجہ تسمیہ سورۃ الدھر:

لفظ" دہر "کے آنے کی وجہ سے اس سورت کو سورت دہر کہتے ہے۔قال تعالیٰ: هل أتى على الانسان حين من الدهر لم يكن شيئا مذكورا.

دوسرا نام سورۃ الانسان:

اس سورت کی ابتداء میں انسان کی عدم سے پیدائش اور پھر اس کے واسطے زمین کی تمام بھلائیوں کی تخلیق کی وجہ سے اس سورت کا نام سورت انسان ہے۔

عن ابن عباسؓ قال :نزلت سورة الانسان بالمدينة: (الدر المنثور:٨،٣٦٥)

ترجمہ: حضرت ابن عباسؓ سے روایت ہے فرمایا: سورت انسان مدینہ میں نازل ہوئی۔

موضوع سورۃ:

نفی دہریت

فضیلت سورۃ الدھر:

عن أبي هريرةؓ قال: كان النبيﷺ يقرأ في الصبح يوم الجمعة (الٓمٓ تنزيل السجدة،وهل أتى على الانسان) (أخرجه البخاري ،كتاب الجمعة: ١/٢٦٧)

حضرت ابوھریرۃؓ فرماتے ہیں: نبی کریمﷺ (تسليماً كثيراً كثيراً) جمعہ کے دن صبح کی نماز میں الٓم سجدہ اور هل اتى على الانسان پڑھا کرتے تھے۔

خواب میں سورۃ الدھر پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الدھر پڑھتا ہے۔دلیل ہے کہ درویشوں کو کھانا دے گا اور حق تعالیٰ کی رضا ڈھونڈے گا۔ (تعبیر الرؤیا:٣٦٢)

ترتیب جمعی(76) ترتیب نزولی(98) آیات(31) رکوعات(2) کلمات(240)

حروف(1054) زبر(359) زیر(136) پیش(101) دو زبر(58) دو زیر(9)

دو پیش(5) کھڑا زبر(28) کھڑی زیر(4) الٹا پیش(2) جزم (199) شد (80) مد (15)

## خلاصہ رکوع ۱:

(۱)اثبات صانع۔(۲)اقسام الانس(۳)قائلین صانع کے اوصاف (۴)اور ان کی جزائے اعمال ۔ماخذ (۱) آیت ا۔(۲) آیت ۳۔(۳) آیت ۷ تا ۱۰۔(۴) آیت ۱۱ تا ۲۱۔

**ربط آیات:**

(۱) کیا ایسا وقت بھی انسان پر گزرا ہے کہ اس کا نام ونشان بھی نہ تھا۔اس کے بعد اسے اللہ تعالیٰ نے بنایا۔معلوم ہوا کہ ساخت اشیاء میں مشیت ایزدی کا دخل ہے۔(۲) اللہ تعالیٰ نے اسے نطفہ سے بنایا۔(۳) انسانوں کی دو قسمیں ہیں شاکر اور کفور۔(۴) کفور کی یہ سزا ہے۔(۵،۶) شاکر کی یہ جزائے خیر ہے۔(۷ تا ۱۰) شاکرین کے یہ اوصاف ہیں۔(۱۱ تا ۲۲) شاکرین کی مزید جزائے خیر کا ذکر۔

## ربط بین الرکوعین:

ماقبل میں جنت کے اوصاف کا بیان تھا اور اسمیں صبر اور نماز کا حکم ہے اور یہ دونوں حصول جنت کے لئے سبب ہیں۔

**خلاصہ رکوع ۲:**

(۱) مسلک مطیعین صانع۔(۲) بیان عجز المخلوقات۔ماخذ (۱) آیت ۲۴ تا ۲۶۔(۲) آیت ۲۸۔

**ربط آیات:**

(۲۳) قرآن حکیم ہم نے نازل فرمایا ہے۔(۲۴ تا ۲۶) اپنا مسلک آپ یہ رکھیں۔(۲۷) یہ لوگ دنیا کے دوست ہیں اور اس سے سخت دن کے خیال کو چھوڑ بیٹھے ہیں۔(۲۸) ہم نے انہیں پیدا کیا اگر چاہیں تو انہیں مٹا دیں اور دوسرے لاکر یہاں بسا دیں۔(۲۹) یہ قرآن حکیم تذکرہ ہے۔جس کا جی چاہے نصیحت حاصل کرے۔(۳۰) تم تب نصیحت حاصل کرو جب اللہ تعالیٰ چاہے تمہاری شامت اعمال کے باعث ادھر سے منظوری نہیں آتی۔(۳۱) جسے چاہے اپنی رحمت میں داخل فرمائے۔اور ظالموں کے لئے دردناک عذاب ہے۔






# سورة المرسلات

## سورة المرسلات مكية، نزلت بعد سورة الهمزة

**سورۃ الدھر اور مرسلات کے مابین ربط:**

ماقبل سورۃ میں قیامت کا ذکر تھا اور اس میں بھی اسی طرح قیامت کے اثبات کا ذکر ہے اسی وجہ سے اس سورۃ میں " ویل یو منذ للمکذبین "۔ دس مرتبہ ذکر کیا گیا ہے۔

**تسمیہ سورۃ مرسلات:**

(بسم اللّٰه) الذی اظهر القدرة فی الریاح (الرّحمٰن) بارسال الریاح علی المؤمنین لینة (الرّحیم) بجعلها ملقیة ذکر اللّٰه تعالیٰ عذراً او نذراً.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جس نے ہواؤں میں اپنی قدرت، طاقت ظاہر فرمائی۔ وہ بہت مہربان ہے کہ وہ مؤمنوں پر رحمت کی ہوائیں بھیجتا ہے وہ بہت رحم والا ہے کہ وہ ان ہواؤں کو مؤمنوں کے دلوں میں معذرت، توبہ، استغفار، خوف الٰہی کی صورت میں اللہ تعالیٰ کی یاد کا الہام کرنے والی بنائیں۔

**وجہ تسمیہ سورۃ المرسلات:**

مرسلات یعنی ہواؤں پر اللہ تعالیٰ کے قسم کھانے کی وجہ سے اس سورت کا نام سورت مرسلات ہے۔ قال تعالیٰ: والمرسلات عرفاً

عن ابن مسعودؓ کان النبی ﷺ یقرأ النظائر السورتین فی رکعة (الرحمن والنجم فی رکعة) ، ثم قال: (و عمّ یتساء لون والمرسلات) فی رکعة: (أخرجه البخاری ,رقم حدیث:٤٩٩٦)

ترجمہ: حضرت ابن مسعودؓ سے روایت ہے: نبی کریم ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً دو ایک جیسی سورتیں یعنی سورت رحمٰن اور سورت نجم ایک رکعت میں پڑھا کرتے تھے۔ پھر سورت نبأ اور مرسلات ایک رکعت میں پڑھا کرتے تھے۔

عن ابن عباسؓ قال: قال ابوبکرؓ یا رسول اللّٰه ﷺ قد شبت قال: شیبتنی هود والواقعة، والمرسلات، وعمّ یتساء لون واذاا لشمس کورت: (اخرجه الترمذی :رقم حدیث:٣٣٠٨)

ترجمہ: حضرت ابن عباسؓ سے روایت ہے کہا: ابوبکرؓ نے عرض کیا: یا رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) آپ تو بوڑھے ہوگئے۔ آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا" مجھے سورت ھود، واقعہ، مرسلات، عم یتساءلون اور سورت تکویر نے بوڑھا

کیا"۔

## موضوع سورت:

مسئلہ مجازاۃ

## فضیلت سورۃ المرسلات:

عن ابن عباسؓ قال: قال أبوبکرؓ یا رسول اللہ ﷺ قد شبت، قال: شیبتنی هود، والواقعة، والمرسلات، وعم یتساء لون، واذا الشمس کورت.

(اخرجه الترمذی، کتاب تفسیر القرآن: ۲/۱۸۵)

حضرت ابن عباسؓ روایت کرتے ہیں کہ ابوبکرؓ نے عرض کیا: یارسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً): آپ بوڑھے ہو گئے آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا: مجھے سورت ہود، واقعہ، مرسلات، عم یتساءلون اور اذا الشمس کورت نے بوڑھا کر دیا۔

## خواب میں سورۃ المرسلات پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ المرسلات پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ وہ جھوٹ بولنے سے توبہ کرے گا۔ (تعبیر الرؤیا: ۳۶۲)

ترتیب جمعی (77) ترتیب نزولی (33) آیات (50) رکوعات (2) کلمات (181)

حروف (816) زبر (249) زیر (139) پیش (87) دوزبر (15) دوزیر (25)

دوپیش (14) کھڑا زبر (24) کھڑی زیر (1) الٹا پیش (2) جزم (159) شد (70) مد (8)

## خلاصہ رکوع ۱:

(۱) اثبات مجازات۔ (۲) تشریح یوم الجازاۃ۔ (۳) نتائج قبیحہ منکرین یوم الجازاۃ۔ ماخذ (۱) آیت ۱تا۷۔ (۲) آیت ۸تا۱۵۔ (۳) آیت ۲۹تا۳۰۔

## ربط آیات:

(۱تا۷) ان صفات والی ہوائیں اس امر پر دلالت کرتی ہیں کہ جزائے اعمال کا جو وعدہ ہو رہا ہے وہ یقیناً واقع ہوگا۔ جس طرح ہوائیں یہیں سے اٹھتی ہیں اور یہیں پھیلتی ہیں۔ اسی طرح اعمال انسان ہی سے پیدا ہوتے ہیں اور جزا بھی اسی پر وارد ہو

گی۔ واللہ اعلم۔ (۸،۹) یوم المجازاۃ میں یہ انقلاب ہوگا۔ (۱۰،۱۱) یوم المجازاۃ کو پہاڑوں میں یہ انقلاب آئے گا اور انبیاءؑ کو شہادت کے لئے بلایا جائیگا۔ (۱۲) یہ واقعات کس دن کے لئے موخر کئے جارہے ہیں۔ (۱۳) یوم الفصل کے لئے موخر ہو رہے ہیں۔ (۱۴) تمہیں معلوم ہے کہ یوم الفصل کیا چیز ہے۔ (۱۵) مکذبین کے لئے ہلاکت کا دن ہے۔ (۱۶ تا ۱۹) کیا یہ لوگ ان واقعات سے بھی عبرت حاصل نہیں کرتے۔ اچھا مکذبین کے لئے ہلاکت ہوگی۔ (۲۵ تا ۲۸) کیا ہماری قدرت کے کرشے مشاہدہ نہیں کرتے جس طرح ہم نے یہ کام کئے اسی طرح اس جہان کو فنا کر کے قیامت لے آئیں گے اور اس دن مکذبین کے لئے ہلاکت ہوگی۔ (۲۹ تا ۳۴) اس دن مکذبین کو اس عذاب میں مبتلا کیا جائے گا۔ (۳۵ تا ۳۷) مکذبین کو بولنے اور معذرت کرنے کی اجازت نہیں دی جائے گی۔ (۳۸) یہی یوم الفصل ہے۔ ہم نے تمہیں اور تم سے پہلے لوگوں کو جمع کیا ہے۔ (۳۹) اگر کوئی مکر ہمارے ساتھ چل سکتا ہے تو کر کے دیکھ لو۔ (۴۰) مکذبین کے لئے اس دن ہلاکت ہوگی۔

## ربط بین الرکوعین:

ماقبل میں مکذبین کو وعید کا بیان تھا اور اس میں متقیوں سے وعدے کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ۲:

(۱) یوم المجازاۃ کے ماننے والوں کی جزائے خیر (۲) اعادۂ انذار۔ ماخذ (۱) آیت ۴۱ تا ۴۴۔ (۲) آیت ۴۶ تا ۵۰۔

## ربط آیات:

(۴۱ تا ۴۴) مجازاۃ کو تسلیم کر کے تعلق باللہ درست کرنے والوں کی جزائے خیر یہ ہے۔ (۴۵) مکذبین کے لئے اس دن ہلاکت ہے۔ (۴۶) چند روز دنیا میں کھا پی لو۔ (۴۷) قیامت کے دن مکذبین کے لئے ہلاکت ہے۔ (۴۸) اللہ تعالیٰ کے سامنے سر نہیں جھکاتے۔ (۴۹) قیامت کے دن مکذبین کے لئے ہلاکت ہے۔ (۵۰) اگر قرآن پر ایمان نہیں لاتے تو اور کس چیز پر ایمان لائیں گے۔






# سورۃ النباء

## سورة النباء مكية، نزلت بعد سورة المعارج

سورۃ المرسلات اور النباء کے درمیان ربط: سورۃ المرسلات کی آخر میں تھا "فبأی حدیث بعدہ یؤمنون"۔ اس میں بھی قرآن کا ذکر تھا اور اسی سورت کی ابتداء میں بھی قرآن کا ذکر ہے۔"عم یتساء لون. عن النباء العظیم"۔ اگر نباء عظیم سے مراد قرآن ہو، اور اگر نباء عظیم سے مراد قیامت ہو تو پہلی سورت کی آخر میں بھی قیامت کا ذکر تھا۔"ویل یومئذ للمکذبین"۔ اور اس میں بھی قیامت کا ذکر ہے۔

تسمیہ سورۃ نباء: (بسم اللّٰہ) الذی اخبرنا باهوال یوم القیامة (الرّحمٰن) بمن امن بالقیامة فی الدنیا (الرّحیم) بمن اتبع الرسول ﷺ فی الاخرة.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جس نے ہمیں قیامت کے دن کے ہولناک احوال کی خبر دی۔ ان لوگوں پر عام مہربان ہے جنہوں نے دنیا میں قیامت پر ایمان لایا وہ آخرت میں ان لوگوں پر خاص رحم والا ہے جنہوں نے رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کی اتباع اختیار کی۔

وجہ تسمیہ سورۃ النباء: اس سورت کی ابتداء میں لفظ "نبأ" کے واقع ہونے کی وجہ سے اس سورت کا نام سورت نبأ پڑ گیا۔ قال تعالیٰ: عم یتساء لون . عن النباء العظیم.

دوسرا نام سورۃ یتساء لون:

(الجمل :٤...٤٧٠:والخازن: ٣٨٦.٤،والألوسی فی روح المعانی:ج ٣٠.ص ٢)

ابتداء میں اللہ تعالیٰ کے اس ارشاد عم یتساء لون . عن النباء العظیم ۔کے آنے کی وجہ سے اس سورت کا نام یتساء لون ہے۔

عن ابن عباسؓ قال: أنزلت سورة (عمّ یتساء لون) بمکة. (الدر المنثور: ٣٨٩.٨)

ترجمہ: حضرت ابن عباسؓ نے فرمایا: سورت عم یتساء لون مکہ میں نازل ہوئی۔

موضوع سورت: یوم الجازات کی تشریح کاشتکاروں کے اصول پر۔

فضیلت سورۃ النبأ: عن ابن عباسؓ قال: قال ابوبکرؓ یا رسول اللّٰہ ﷺ قد شبت، قال: شیبتنی

ھود، والواقعة، والمرسلات، وعم يتساء لون، واذا الشمس كورت.

(أخرجه الترمذي، كتاب تفسير القرآن: ۲/۱۸۵)

حضرت ابن عباسؓ روایت کرتے ہیں کہ ابو بکرؓ نے عرض کیا: یارسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً): آپ بوڑھے ہوگئے آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا: مجھے سورت ہود، واقعہ، مرسلات، عم یتساءلون اور اذا الشمس کورت نے بوڑھا کر دیا۔

**خواب میں سورۃ النبا پڑھنے کی تعبیر:** حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ النبا پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ خوف خدا اور متوکل ہوگا۔ حضرت ابراہیم کرمانیؒ نے فرمایا ہے کہ نیکی کا کام کرے گا۔ (تعبیر الرؤیا: ۳۶۲)

ترتیب جمعی (78) ترتیب نزولی (80) آیات (40) رکوعات (2) کلمات (130)

حروف (690) زبر (286) زیر (77) پیش (58) دو زبر (48) دو زیر (2)

دو پیش (0) کھڑا زبر (23) کھڑی زیر (2) الٹا پیش (0) جزم (118) شد (73) مد (11)

**خلاصہ رکوع ۱:** (۱) جس طرح کھیتی مقصود بالذات ہوتی ہے اور کاشت کاری کے آلات بالتبع مہیا کئے جاتے ہیں۔ اسی طرح اس نظام عالم میں فقط انسان مقصود ہے اور بقیہ نظام اس کے تابع۔ (۲) جس طرح کھیتی کے لئے ایک یوم الفصل ہوتا ہے جس میں اناج اور بھوسہ الگ کیا جاتا ہے اسی طرح یہاں بھی ایک یوم الفصل ہونا چاہئے جس میں دونوں قسم کے انسانوں کو جدا جدا کیا جائے۔ ماخذ (۱) ۶ تا ۱۶ (۲) ۱۷۔

**ربط آیات:** (۱ تا ۳) ایک بہت بڑی خبر (یعنی قیامت) کے متعلق ایک دوسرے سے سوال کرتے ہیں۔ اس کے متعلق ان میں اختلاف ہے۔ (۴، ۵) یہ کوئی چیز قابل اختلاف نہیں ہے۔ عنقریب انہیں معلوم ہو جائے گا۔ (۶ تا ۱۶) یہ سارا نظام محض انسان کے لئے ہے۔ اب اس امر کے دیکھنے کی ضرورت ہے کہ انسانی صورت میں کتنی ہستیاں ہیں جنہوں نے انسانیت کا فرض ادا کیا اور کتنی ہیں جو بمنزلہ بھوسہ کے ہیں۔ (۱۷) لہٰذا تمہارا یوم الفصل (امتیاز کا دن) معین ہے۔ (۱۸ تا ۲۰) یوم الفصل کی ہیئت کذائی یہ ہے۔ (۲۱ تا ۲۶) جنہوں نے فرض انسانیت ادا نہیں کیا ان کا ٹھکانہ دوزخ ہوگا اور یہ ان کے اعمال کی صحیح جزا ہے۔ (۲۷) انہیں محاسبہ الٰہی کا خیال بھی نہیں تھا (اس لئے تیاری بھی نہیں کی تھی)۔ (۲۸) اور ہمارے احکام کو جھٹلاتے تھے جو اس دن کی نجات کا طریق بتلاتے تھے۔ (۲۹) اور ہم نے ان کے سارے اعمال محفوظ کر رکھے تھے۔ (۳۰) پس اپنی بداعمالی کی سزا چکھو۔

**ربط بین الرکوعین :**

ماقبل میں وعید کا بیان تھا اور اس میں مؤمنین کے لئے جنت کے وعدے کا بیان ہے۔

**خلاصہ رکوع ۲ :**

(۱) متقین (جو بمنزلہ اناج کے ہیں) کی جزائے خیر۔(۲) اور جزا کے علاوہ عطا بھی ان پر ہو گی۔ ماخذ (۱) آیت ۳۱۔(۲) آیت ۳۶۔

**ربط آیات:**

(۳۱ تا ۳۷) رب السمٰوٰت والارض کی طرف سے متقیوں کو جزائے اعمال ملے گی۔(۳۸) قیامت کے دن روح اور ملائکہ عظام اعزاز تجلی الٰہی میں صف بستہ ہوں گے۔(۳۹) یہ دن یقیناً آنے والا ہے جو چاہے اپنے رب کے ہاں ٹھکانہ بنا لے۔(۴۰) ہم نے اس دن سے ڈرایا ہے جس میں انسان اپنے ہاتھوں کی کمائی دیکھ لے گا اور کافر کہے گا۔ کاش میں مٹی رہتا تو اچھا تھا۔

# سورۃ النازعات

## سورۃ النازعات مکیة، نزلت بعد سورۃ النباء

### سورۃ النباء اور النّٰزعٰت کے درمیان ربط:

ماقبل سورت میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ ہم نے تمہیں قریب عذاب سے ڈرایا۔ اور یہاں سورۃ النّٰزعٰت میں فرمایا کہ "فانما هي زجرة واحده فاذا هم بالساهرة" یعنی اس میں وقوع عذاب کے حال کا بیان ہے۔

**تسمیہ سورۃ النّٰزعٰت:**

(بسم اللّٰه) القادر على نزع الارواح (الرّحمٰن) في الدنيا بنزع الروح المؤمن سهلاً (الرّحيم) بالمؤمن في الاخرة بسهل عليه اهوال القيامة.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو کہ ارواح کے نکالنے پر قادر مطلق ہے۔ وہ دنیا میں مومن کی روح کو نرمی کے ساتھ نکال کر بہت زیادہ مہربانی کرتا ہے۔ وہ آخرت میں مومن پر قیامت کی شدائد (سختیاں) آسان کر کے بہت رحم

فرمائے گا۔

وجہ تسمیہ سورۃ النازعات:

نازعات (روح نکالنے والے فرشتوں) پر قسم اٹھانے سے اس سورت کی ابتداء ہوئی ہے؛ اس لیے اس سورت کا نام سورت نازعات ہے۔قال تعالیٰ: والنازعات غرقاً

عن أبی بن کعب عن رسول اللّٰہ ﷺ قال :من قرأ سورۃ النازعات کان حبسہ فی القبر حتیٰ یدخل الجنۃ قدر صلاۃ المکتوبۃ: (أخرجہ الثعلبی فی الکشف والبیان :۱۳،۶۲)

ترجمہ: حضرت ابی بن کعبؓ رسول اللہ ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً سے روایت کرتے ہیں کہ جس نے سورت نازعات پڑھی تو قبر میں فرض نماز کے بقدر ٹھہر کر جنت میں داخل ہوگا۔

موضوع سورت:

مجازات۔

فضیلت سورۃ النازعات:

عن أبی بن کعبؓ عن رسول اللّٰہ ﷺ من قرأ سورۃ النازعات کان حبسہ فی القبر حتی یدخل الجنۃ قدر صلاۃ المکتوبۃ.

(تفسیر الکشف والبیان:۶۲/۱۳،تفسیر الزمخشری: ۱۸۴/۴،تفسیر البیضاوی: ۲۸۵/۵، تفسیر أبی السعود:۱۰۶/۹،روح البیان: ۳۳۰/۱۰،تفسیر الوسیط للواحدی:۴۱۸/۴)

حضرت ابی بن کعبؓ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) سے روایت کرتے ہیں کہ جو شخص سورت نازعات پڑھتا رہے تو اس کا قبر میں رہنے اور جنت میں داخل ہونے کے درمیان اتنا وقت لگے گا جتنا کہ فرض نماز کی ادائیگی کے دوران لگتا ہے۔

خواب میں سورۃ النازعات پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ النازعات پڑھتا ہے۔دلیل ہے کہ وہ جان کنی کے وقت موت سے نہ ڈرے گا۔ (تعبیر الرؤیا:۳۶۳)

ترتیب جمعی (79) ترتیب نزولی (81) آیات (46) رکوعات (2) کلمات (173)

حروف (753) زبر (299) زیر (83) پیش (52) دو زبر (13) دو زیر (1)

دو پیش (7) کھڑا زبر (51) کھڑی زیر (1) الٹا پیش (2) جزم (109) شد (56) مد (6)

## خلاصہ رکوع ۱:

رفع استبعاد قیامت۔ ماخذ آیت ۱ تا ۶،۱۵ (ان دو مثالوں سے انقلاب فوری شخصی دکھایا گیا ہے۔ پہلی میں انسان کے دم نکلتے ہی ایک آن واحد میں سب چیز اس کے قبضہ سے نکل جاتی ہے۔ جسمانی انقلاب ہے اور دوسری مثال میں ایک روحانی فوری انقلاب دکھایا گیا ہے تو جس طرح انقلاب شخصی شب و روز دیکھتے ہو انقلاب عالم کو اسی پر قیاس کرلو)۔

## ربط آیات:

۱): ان فرشتون کی قسم جو غوطہ لگا کر کافر کی روح کو قبض کرنے والے ہیں۔ (۲) ان فرشتوں کی قسم جو تیرنے والے ہیں (مومن کی روح لے کر آسمان پر اڑ جاتے ہیں)۔ (۴) پھر ان فرشتوں کی قسم جو مومن کی روح کو اللہ تعالیٰ کے حضور میں لے جانے میں ایک دوسرے سے سبقت کرنا چاہتے ہیں۔ (۵) پھر ان فرشتوں کی قسم جو تدبیر امور بامر الٰہی کرنے والے ہیں۔ جواب قسم ان کا محذوف ہے لتبعثن۔ (۶، ۷) وہ بعثت اس دن ہوگی۔ (۸) انکار قیامت کرنے والے دل اس دن ڈرنے والے ہوں گے۔ (۹) ان کی نگاہیں نیچی ہوں گی۔ (۱۰، ۱۱) کفار کا استبعاد بعثت بعد الموت۔ (۱۲): کفار کہتے ہیں کہ اگر بالفرض بعثت ثانیہ ہوئی تو پھر ہمارے حق میں خسارہ ہوگا۔ (۱۳، ۱۴) فقط ایک ڈانٹ سے سب سطح زمین پر آجائیں گے۔ (۱۵ تا ۱۷) ایک آن واحد میں درجہ عالیہ نبوت عطا ہو جاتا ہے اور فرعون کی طرف موسیٰ مبعوث ہوتے ہیں (اسی طرح ایک آن واحد میں اللہ تعالیٰ سب کو قیامت کے دن پیدا کرے گا)۔ (۱۸، ۱۹) فرعون کو جا کر یہ کہو۔ (۲۰، ۲۱) باوجود یہ کہ موسیٰ نے معجزات دکھائے لیکن فرعون نے تکذیب کی اور نافرمان رہا۔ (۲۲، ۲۳) پھر اپنی طاقت جمع کی اور اعلان کیا۔ (۲۴) کہ میں تمہارا سب سے بڑا رب ہوں۔ (۲۵) اللہ تعالیٰ سے ڈرنے والوں کے لئے اس واقعہ میں عبرت ہے۔

## ربط بین الرکوعین:

ماقبل میں قیامت کے اثبات کا بیان تھا اور اس میں بھی اسی طرح قیامت کے اثبات کا بیان ہے۔

## خلاصہ رکوع ۲:

۱) رفع استبعاد قیامت۔ ۲) اور قیامت میں انسانوں کی دو قسمیں ہوں گی۔ ماخذ (۱) آیت ۲۷ تا ۳۳۔ (۲) آیت ۳۷ تا ۴۱۔

## ربط آیات:

۲۷ تا ۳۳: تمہارا دوبارہ پیدا کرنا زیادہ مشکل ہے یا ان چیزوں کا پہلی مرتبہ پیدا کرنا۔ ۳۴، ۳۵: قیامت کے دن انسان اپنے

اعمال دیکھ لے گا۔۳۶: یعنی میدان محشر میں دوزخ سامنے آجائے گا۔۳۷ تا ۳۹: دنیا میں طغیان و سرکشی کرنے والوں کا ٹھکانہ دوزخ ہوگا۔۴۰، ۴۱: دنیا میں اللہ تعالیٰ سے ڈرنے والوں کا ٹھکانہ جنت ہوگا۔۴۲: قیامت کی تاریخ پوچھتے ہیں۔۴۳: آپ کو اس کا کیا علم ہے۔۴۴: تاریخ قیامت کا علم فقط اللہ تعالیٰ کو ہے۔۴۵: قیامت سے ڈرنے والوں کے لئے آپ منذر ہیں کہ انہیں اس دن کے حالات سے پورے طور پر آگاہ فرمادیں۔۴۶: قیامت کے دن دنیا کی زندگی انہیں اتنی نظر آئے گی۔

# سورۃ عبس

## سورة عبس مكية، نزلت بعد سورة النازعات

### سورۃ النّٰزعٰت اور عبس کے درمیان ربط:

سورۃ النازعات میں آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کو بتایا گیا کہ " انما انت منذر من يخشٰها" کہ ان کے پیچھے پڑنا تمہاری ذمہ داری نہیں اور اسی سورت میں بھی یہ بیان ہے کہ ان کفار کے پیچھے نہ پڑے۔ "وما عليك الا يزكى".

### تسمیہ سورۃ عبس:

(بسم الله) المحب للمؤمنين (الرّحمٰن) بالا عمٰى فى الدنيا (الرّحيم) به فى الاخرة.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو کہ مومن لوگوں سے محبت کرنے والا ہے۔ جو کہ دنیا میں ایک نابینا صحابیؓ پر بہت مہربان ہے۔ آخرت میں بھی اس پر بہت رحم کرے گا۔

### وجہ تسمیہ سورۃ عبس:

اس سورت کی ابتدا میں ایک فطری وصف (ایک آندھے کی مداخلت) پر حضور ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کو تنبیہ کی گئی ہے کہ یہ نبوت کے مرتبے کے شایان شان نہیں۔ قال تعالیٰ: عبس و تولى. أن جاءه الاعمى.

عن ابن عباسؓ و ابن الزبيرؓ..... أنهما قالا :نزلت سورة عبس بمكة: (الدر المنثور :٨..٤١٥)

ترجمہ: ابن عباسؓ اور زبیرؓ سے روایت ہے دونوں فرماتے ہیں: کہ سورت عبس مکہ میں نازل ہوئی۔

### موضوع سورت:

مساوات فی التعلیم۔

## فضیلت سورۃ عبس:

عن ابی بن کعبؓ عن رسول اللہ ﷺ من قرأ سورة (عبس وتولى) جاء يوم القيامة ووجهه ضاحك مستبشرا.

(تفسير الوسيط للواحدى: ٤/٤٢٢، تفسير الزمخشرى: ٤/١٨٧، تفسير البيضاوى: ٥/٢٨٨، اللباب فى علوم الكتاب: ٢٠/١٧٣، تفسير ابى السعود: ٩/١١٤)

حضرت ابی بن کعبؓ رسول اللہ ﷺ (تسليماً كثيراً كثيراً) سے روایت کرتے ہیں کہ جو شخص سورت عبس وتولی کی تلاوت کرتا رہے تو قیامت کے دن وہ ہنستے اور خوش چہرے کے ساتھ آئے گا۔

## خواب میں سورۃ عبس پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ عبس پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ لوگوں پر ترش روئی کرے گا۔

(تعبير الرّؤيا: ٣٦٣)

ترتیب جمعی (80) ترتیب نزولی (24) آیات (42) رکوع (1) کلمات (133)

حروف (533) زبر (240) زیر (49) پیش (43) دو زبر (11) دو زیر (13)

دو پیش (9) کھڑا زبر (12) کھڑی زیر (3) الٹا پیش (20) جزم (80) شد (57) مد (15)

## خلاصہ رکوع:

۱) تعلیم دین میں دنیادار کی رعایت نہیں ہونی چاہیئے۔ ۲) صحف قرآن کا رتبہ۔ ۳) ابتدائے خلقت۔ ۴) اور انتہائے زندگی اور معاشرت کی ضروریات جب ایک طریقہ سے پوری ہوتی ہیں۔ ۵) جن سے امیر وغریب یکساں نفع اٹھاتے ہیں تو تعلیم میں کیوں مساوات نہ ہو۔ ماخذ (۱) آیت ۵۔ (۲) آیت ۱۱ تا ۱۴۔ (۳) آیت ۱۸۔ (۴) آیت ۲۱۔ (۵) آیت ۲۴ تا ۴۲۔

## ربط آیات:

۱ تا ۴: ترک مساوات فی التعلیم پر تنبیہ ہوئی ہے۔ (۵ تا ۷) ان نالائقوں کی خاص رعایت رکھنے کی کوئی ضرورت نہیں۔ (۸ تا ۱۰) اس قسم کے شائق تعلیم سے بے توجہی نہیں ہونی چاہیئے۔ (۱۱،۱۲) اس تعلیم میں ہر شخص کا یکساں حصہ ہے۔ (۱۳،۱۴) صحف قرآن اس قدر بلند مرتبہ ہیں۔ (۱۵،۱۶) ان صحف کے محافظ ایسے پاکیزہ ترین فرشتے ہیں۔ (۱۷) یہ کیسا ناشکرا ہے۔ اپنے مبدا اور معاد پر غور نہیں کرتا۔ (۱۸ تا ۲۰) سب کی پیدائش نطفہ سے ہے۔ (۲۱) پھر سب قبروں میں دفن

ہوں گے۔(۲۲) پھر جب اللہ تعالیٰ چاہے گا سب کو اٹھائیگا (جب ان حالتوں میں سب مساوی ہیں تو روحانی تعلیم پانے میں کیوں غرباء سے علیحدگی چاہتے ہیں۔(۲۳) ہرگز نہیں انسان نے اپنا فرض ادا نہ کیا۔(۲۴تا۲۹) دیکھ لیجئے یہ رزق بارگاہ الٰہی سے سب کے لئے یکساں پیدا ہوتا ہے یا امیر و غریب کے رزق کا کوئی فرق ہے۔(۳۰تا۳۲) کیا ان میوہ جات کے پیدا ہونے میں امیر و غریب کا فرق ہے۔ کیا ایک ہی پانی سے پیدا نہیں ہوتے۔ جب ابتداء انتہا اور معاشرت میں یکساں ہو پھر تعلیم مین کیوں امتیاز چاہتے ہو۔(۳۳) جس دن قیامت کی آواز آئے گی۔(۳۴تا۳۷) قیامت کے دن یہ خاندانی گھمنڈ سارے چھوڑنے پڑیں گے۔ بلکہ اپنے خاندان سے انسان کو نفرت ہو گی جب آئندہ یہ غرور ٹوٹے گا تو آج ہی کیوں اسے توڑ کر انسان سیدھا نہ ہو جائے۔(۳۸،۳۹) جنہوں نے آج غرور چھوڑا اور صحیح تعلیم پا کر اصلاح کر لی ان کی یہ حالت ہو گی۔(۴۰تا۴۲) جنہوں نے آج دنیا میں غرور نہیں توڑا اور صحیح تعلیم نہیں پائی ان کی قیامت کے دن یہ حالت ہو گی۔

# سورة التكوير

## سورة التكوير مكية، نزلت بعد سورة اللهب

### سورۃ عبس اور التکویر کے مابین ربط:

ماقبل میں قیامت کا بیان تھا اللہ تعالیٰ کے قول۔" يوم يفر المرء من اخيه وامه وابيه وصاحبته وبنيه لكل امرىء منهم يومئذ شأن يغنيه" اور اس میں بھی اسی طرح قیامت کا بیان ہے۔ اللہ تعالیٰ کا قول:" علمت نفس مآ احضرت".

### تسمیہ سورۃ تکویر:

(بسم الله) القادر بتكور الشمس (الرّحمٰن) بالمؤمن فى ذالك اليوم (الرّحيم) بقرب الجنة للمؤمنين.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو کہ سورج کو تہہ کرنے (یعنی سورج کو بے نور کرنے) پر قادر ہے۔ وہ اسی دن میں مومن پر بہت ہی مہربان ہے۔ وہ بہت خصوصی رحمت والا ہے کہ جنت مومن لوگوں کو قریب دے گا۔

### وجہ تسمیہ سورۃ التکویر:

اس سورت کی ابتدا اللہ تعالیٰ کے اس فرمان اذا الشمس كورت سے ہوئی ہے یعنی کہ سورج کو لپیٹ دیا جائے گا اور اس کی روشنی ختم ہو جائے گی۔

دوسرا نام سورۃ إذا الشمس کورت:

عن ابن عمرؓ قال :قال رسول اللّٰہ من سرہ أن ینظر إلی یوم القیامۃ کأنہ رأی عین فلیقرأ اذ الشمس کورت ، واذاالسماء انفطرت. واذاالسماء انشقت (أخرجہ الترمذی :رقم حدیث :۳۳۴۵)

ترجمہ: حضرت ابن عمرؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیما کثیرا کثیرا) نے فرمایا: جو شخص چاہتا ہے کہ وہ قیامت کا حال (گویا) اپنی آنکھوں سے دیکھے تو وہ یہ اذ الشمس کورت ، واذاالسماء انفطرت. واذاالسماء انشقت سورتیں پڑھے۔

موضوع سورت:

نبی کے پاس علم کس طرح آتا ہے اور کہاں سے آتا ہے۔ ماخذ آیت ۱۹، ۲۰۔

فضیلت سورۃ التکویر:

عن ابن عمرؓ قال: قال رسول اللّٰہ ﷺ من سرہ أن ینظر الی یوم القیامۃ کانہ رأی عین فلیقرأ. (أذا الشمس کورت واذا السماء انفطرت واذا السماء انشقت)

(أخرجہ الترمذی، کتاب تفسیر القرآن: ۱۹۱/۲)

حضرت ابن عمرؓ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا: جس کو یہ بات بھلی لگے اس بات سے خوش ہو کہ قیامت (کی ہولناکیوں کا منظر) کو اپنی آنکھوں سے دیکھے تو اسے چاہئیے کہ وہ اذا الشمس کورت اور اذا السماء انفطرت اور اذا السماء انشقت پڑھے۔

خواب میں سورۃ التکویر پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ التکویر پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ درد چشم سے بے خوف رہے گا۔ (تعبیر الرؤیا: ۳۶۳)

ترتیب جمعی (81) ترتیب نزولی (7) آیات (29) رکوع (1) کلمات (104)

حروف (533) زبر (140) زیر (69) پیش (56) دو زبر (0) دو زیر (11)

دو پیش (1) کھڑا زبر (5) کھڑی زیر (0) الٹا پیش (2) جزم (74) شد (30) مد (7)

## خلاصہ رکوع :

نبی کے پاس علم کس طرح آتا ہے اور کہاں سے آتا ہے۔ ماخذ آیت ۱۹، ۲۰۔

## ربط آیات:

(۱ تا ۹) بذریعہ قرآن منزل من اللہ علم الٰہی اس دن کام آئے گا جس دن یہ واقعات ظہور پذیر ہوں گے۔ (۱۰ تا ۱۴) جس دن یہ واقعات متحقق ہوں گے اس دن انسان سارے اعمال جزاوسزا کے لئے حاضر پائے گا۔ لہٰذا جن اعمال صالحہ سے نجات مل سکتی ہے وہ قرآن مجید ہی بتلائے گا اور جن اعمال سیئہ سے ہلاکت و بربادی ہوگی ان کی تفصیل بھی قرآن حکیم سے معلوم ہوگی۔ (۱۵ تا ۱۸) جس طرح نظام مادی کے دو حصے ہیں۔ مبصر اور دوسرا غیر مبصر۔ مبصر کو ہر ایک پہچانتا ہے اور غیر مبصر پہچانے بغیر ہر شخص جانتا ہے۔ ستاروں کا نظام سارے مانتے ہیں۔ لیکن عوام الناس ان کی حرکات کے قواعد وضوابط سے ناآشنا ہیں۔ اور دوسرا حصہ نظام کا رات کا جانا اور صبح کا آنا ہر شخص سمجھتا ہے۔ اسی طرح تعلیم روحانی کے نظام کے بھی دو حصے ہیں ایک مبصر دوسرا غیر مبصر۔ (۱۹ تا ۲۱) نظام تعلیم روحانی کا یہ حصہ غیر مبصر ہے جسے رسول اللہ ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً تو اچھی طرح جانتے اور پہچانتے ہیں اور آپ الصادق المصدوق ہیں۔ لہٰذا اس حصہ کا تمہیں آپ کی تصدیق پر یقین ہونا چاہیئے۔ (۲۲) نظام تعلیم روحانی کا یہ دوسرا حصہ ہے یعنی حضور انور ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً کا وجود مسعود۔ اس حصہ کو تم خود اچھی طرح جانتے ہو لہٰذا تمہیں اس تعلیم روحانی کی تصدیق کرنی چاہیئے اور اس سے فائدہ اٹھانا چاہیئے۔ (۲۳) آپ نے جبرائیلؑ کو اصلی حالت میں بھی دیکھا ہے۔ لہٰذا جس صورت میں وہ آئیں آپ پہچان سکتے ہیں۔ (۲۴) اور آپ اس علم پر بخیل نہیں جو خزانہ غیب سے آرہا ہے۔ (۲۵) اور یہ خدانخواستہ معاذ اللہ شیطان راندہ درگاہ الٰہی کا کلام نہیں۔ (۲۶ تا ۲۸) یہ قرآن اس شخص کے لئے نصیحت ہے جو سیدھے راستہ پر چلنا چاہے۔ (۲۹) اصل بات یہ ہے کہ مشیت ایزدی چاہے تو تم اسے قبول کرو۔ تمہاری شامت اعمال کے باعث وہ نہیں چاہتا کہ یہ درِ بے بہا تم ایسے گدھوں کے گلے میں ڈالے جائیں۔









# سورۃالانفطار

## سورة الانفطار مكية، نزلت بعد سورة النازعات

سورۃ التکویر اور الانفطار کے مابین ربط:

ماقبل سورت میں قیامت کے علامات کا بیان تھا اور اس میں بھی اسی طرح قیامت کے علامات کا بیان ہے اور اسی طرح ماقبل میں اور اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے۔"علمت نفس ما احضرت اور اس سورت میں علمت نفس ماقدمت و اخرت"آیا ہے۔

تسمیہ سورۃ انفطار:

(بسم اللّٰه) القادر على انفطار السمآء (الرّحمٰن) بالمؤمنين يو م القيامة (الرّحيم) بالمؤمنين بتسهيل المشى على الصراط يو م القيامة.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو کہ آسمان کے چیر کر پھٹ جانے پر قادر ہے وہ قیامت کے دن مؤمن لوگوں پر بہت مہربان ہے وہ قیامت کے دن پل صراط پر گزرنے کو آسان کر دینے کے سلسلے میں مؤمن لوگوں پر بہت رحم کرنے والا ہے۔

وجہ تسمیہ سورۃ الانفطار:

اللہ تعالیٰ کے اس قول سے اذاالسماء انفطرت۔ شروع ہونے کی وجہ سے اس سورت کو سورۃ انفطار کہا جاتا ہے۔

موضوع سورت:

(۱) اپنے بنانے والے سے تمہیں تعلق بگاڑنا نہ چاہیئے ورنہ یوم الجازاۃ میں بھلائی کی کوئی امید نہیں۔(۲) تعلق باللہ خراب ہونے کی حالت میں کوئی معین و ناصر نہیں ہوگا۔

ماخذ (۱) آیت ۶۔(۲) آیت ۶۔(۳) آیت ۱۹۔

فضیلت سورۃ الانفطار:

عن جابر بن عبد اللّٰهؓ قال: قام معاذ فصلى العشاء الآخرة فطول فقال النبی ﷺ: أفتان يا معاذ، أفتان يا معاذ أين أنت من سبح اسم ربك الأعلى، والضحىٰ، وإذا السماء انفطرت.

(أخرجه النسائي في سننه، كتاب لاافتتاح: ۲/۱۷۲)

حضرت جابر بن عبداللہؓ روایت کرتے ہیں کہ حضرت معاذؓ کھڑے ہو گئے اور عشاء کی نماز پڑھانے لگے۔ آپؓ نے نماز لمبی پڑھائی تو نبی کریم ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا: اے معاذ! کیا آپ لوگوں کو فتنہ میں مبتلا کرنے کا ارادہ رکھتے ہیں اے معاذ! کیا آپ لوگوں کو فتنہ میں مبتلا کرنے کا ارادہ رکھتے ہیں۔ آپ کا دھیان سبح اسم ربك الاعلیٰ، ضحی، انفطار سے کہا گیا تھا۔

## خواب میں سورۃ الانفطار پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الانفطار پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ خوف خدا رکھے گا۔

(تعبير الرّويا: ۳۶۳)

ترتیب جمعی (82) ترتیب نزولی (82) آیات (19) رکوع (1) کلمات (80)

حروف (329) زبر (131) زیر (47) پیش (23) دو زبر (2) دو زیر (11)

دو پیش (2) کھڑا زبر (5) کھڑی زیر (0) الٹا پیش (0) جزم (61) شد (28) مد (7)

## خلاصہ رکوع:

(۱) اپنے بنانے والے سے تمہیں تعلق بگاڑنا نہ چاہیئے ورنہ یوم المجازاۃ میں بھلائی کی کوئی امید نہیں۔ (۲) تعلق باللہ خراب ہونے کی حالت میں کوئی معین و ناصر نہیں ہوگا۔

ماخذ (۱) آیت ۶۔ (۲) آیت ۶۔ (۳) آیت ۱۹۔

## ربط آیات:

۱ تا ۵: قیامت کے دن جب یہ واقعات ظاہر ہوں گے اس دن انسان اپنے پہلے بھیجے ہوئے اور اس کے مرنے کے بعد نتائج اعمال جو آئے ہوئے ہوں گے سب حاضر پائے گا۔ ۶ تا ۸: اے انسان تمہیں ایسے مالک و خالق سے تعلق بگاڑنے کے لئے کس نے بہکایا۔ ۹: دراصل یوم القیامۃ کا انکار تمہاری اس خرابی کا باعث ہے اور یہ انکار بہت بری چیز ہے۔ ۱۰: تم قیامت کے دن کے منکر ہو۔ حالانکہ اسی دن کی تیاری کے لئے تم پر محافظ معین ہیں جو تمہاری ہر نقل و حرکت کو ضبط کر رہے ہیں۔ ۱۱: نہایت معزز لکھنے والے ہیں۔ ہر وہ چیز امانت سے پوری لکھیں گے۔ ۱۲: وہ تمہاری ہر نقل و حرکت سے آگاہ ہیں۔ ۱۳ تا ۱۵: اس دن فیصلہ یہ ہوگا۔ ۱۶: فجار اس جہنم سے چھپ نہیں سکیں گے۔ ۱۷ تا ۱۹: یوم الدین وہ دین ہے جس دن راحت و رنج عذاب و ثواب

کی باگ فقط اللہ تعالیٰ کے قبضہ میں ہوگی اور کوئی شخص کسی کے کام نہیں آسکے گا۔

# سورة المطففين

## سورة المطففين مكية، نزلت بعد سورة العنكبوت

### سورۃ الانفطار اور المطففین کے درمیان ربط:

سورۃ الانفطار کے آخر میں اللہ عزوجل نے فرمایا کہ: ''والامر يومئذ لله''۔ اور اس سورت میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: ''يوم يقوم الناس لرب العلمين ''۔ یعنی دونوں میں قیامت کے دن کا بیان ہے۔

### تسمیہ سورۃ مطففین:

(بسم اللّه) الذی نبه المطففين بالعذاب (الرّحمٰن) على المؤمنين بترك التطفيف في الدنيا (الرّحيم) عليهم بالعدل و التخويف بالتطفيف.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جس نے ناپ تول میں کمی کرنے والوں کو عذاب آخرت کے بارے میں خبردار کر دیا ہے۔ جس نے دنیا میں مومنوں کو کمی بیشی یعنی ناانصافی کے چھوڑنے کا حکم دے کر ان پر بہت زیادہ مہربانی فرمائی۔ وہ اللہ تعالیٰ مومنوں پر رحم والا ہے کہ اس نے مومنوں کو ناپ تول میں کمی بیشی سے خوف دلایا اور انھیں عدل و انصاف پر قائم کرنے کا حکم دیا۔

### وجہ تسمیہ سورۃ المطففین:

اللہ تعالیٰ کے ارشاد ويل للمطففين سے اس سورت سے ابتدا ہونے کی وجہ سے اس سورت کا یہ نام پڑ گیا۔

عن ابن عباسؓ قال: نزلت سورة المطففين بمكة. (الدر المنثور: ۸، ٤١١)

ترجمہ: حضرت ابن عباسؓ سے روایت ہے کہ سورت مطففین مکہ میں نازل ہوئی۔

### موضوع سورت:

وعید تطفیف (تطفیف سے مراد اپنا حق پورا لینا اور دوسرے کا حق دیتے وقت نقصان پہنچانا ہے)۔

### فضیلت سورۃ المطففین:

عن ابن عباسؓ لما قدم النبي ﷺ المدينة كانوا من أخبث الناس كيلا، فأنزل الله سبحانه

(ویل للمطفّفین) فأحسنوا الکیل. (أخرجه ابن ماجه، کتاب التجارات: ۷۴۸/۲)

حضرت ابن عباسؓ سے روایت ہے کہ جب نبی کریم ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) مدینہ تشریف لائے تو کیل میں کمی بیشی کرنے والے بدترین لوگ تھے۔ جب اللہ تعالیٰ نے ویل للمطففین نازل فرمائی۔ تو کیل اچھی طرح کرنے لگے۔

## خواب میں سورۃ المطففین پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ المطففین پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ ناپ اور پیمانہ درست رکھے گا۔ (تعبیر الرؤیا: ۳۶۳)

ترتیب جمعی (83) ترتیب نزولی (86) آیات (36) رکوع (1) کلمات (169)

حروف (730) زبر (237) زیر (114) پیش (93) دو زبر (1) دو زیر (11)

دو پیش (8) کھڑا زبر (19) کھڑی زیر (2) الٹا پیش (2) جزم (146) شد (64) مد (16)

## خلاصہ رکوع:

وعید تطفیف (تطفیف سے مراد اپنا حق پورا لینا اور دوسرے کا حق دیتے وقت نقصان پہنچانا ہے)۔

## ربط آیات:

۱) مطفف کے لئے ہلاکت ہے۔ (۳،۲) جو اپنا حق پورا لیتے ہیں اور دوسرے کا حق ناقص کر کے دیتے ہیں۔ ۵،۴: کیا انہیں اس بڑے دن کا خیال نہیں۔ (۶) جس دن حساب و کتاب دینے کے لئے رب العٰلمین کے سامنے کھڑے ہونگے۔ (۷ تا ۱۱) فجار کا اعمال نامہ سجین میں ہوگا اور منکرین قیامت کے لئے اس دن ہلاکت ہوگی۔ (۱۲، ۱۳) حدود الٰہیہ سے تجاوز کرنے والا گنہگار ہی اس دن کا انکار کر سکتا ہے۔ جس کی آیات الٰہیہ کے متعلق یہ بری رائے ہو۔ (۱۴) آیات الٰہی افسانے نہیں۔ ان کے گناہوں کی سیاہی دلوں پر غالب آگئی ہے اس لئے یہ اس کی قدر نہیں کرتے۔ (۱۵) قیامت کے دن یہ لوگ دیدار الٰہی سے محجوب ہوں گے۔ (۱۶) پھر دوزخ میں داخل ہونگے۔ (۱۷) یہی وہ چیز ہے جس کی تکذیب کرتے تھے۔ (۱۸ تا ۲۱) ابرار کا نامہ اعمال علیین وہ دفتر ہے جہاں مقربین الٰہی رہتے ہیں۔ (۲۲-۲۳) ابرار نعمتوں میں ہونگے تختوں پر بیٹھے سیر و تماشا دیکھ رہے ہوں گے۔ (۲۴) ان کے مونہوں میں نعمتوں کی تازگی پہچانی جائے گی۔ (۲۵،۲۶) اس قسم کی شراب پلائے جائیں گے۔ (۲۷) اس شراب میں تسنیم کی ملاوٹ ہوگی۔ (۲۸) تسنیم وہ چشمہ ہے جس سے مقرب الٰہی پئیں گے۔ (۲۹ تا ۳۲) مطففین (یا عام مجرمین لئے جائیں) کا دنیا میں یہ مشغلہ تھا۔ (۳۳) حالانکہ ان مجرموں کو ابرار پر محافظ نہیں

بنایا گیا تھا۔(۳۴) آج ابرار مجرموں پر ہنسیں گے۔(۳۵) تختوں پر بیٹھے دیکھتے۔(۳۶) کیا کفار کو بداعمالی کی سزا مل گئی ہے۔

# سورۃ الانشقاق

## سورۃ الانشقاق مکیۃ، نزلت بعد سورۃ الانفطار

سورۃ المطففین اور سورۃ الانشقاق کے درمیان ربط:

ماقبل میں قیامت، مجرموں کے عذاب اور فاجروں کا بیان تھا اور اس میں بھی وہی بیان ہے۔

**تسمیہ سورۃ انشقاق:**

(بسم اللّٰہ) القادر بانشقاق السمآ (الرّحمٰن) بالمؤمنین بعمل القرآن فی الدنیآ (الرّحیم) بالمؤمنین فی الاخرۃ بشفاعۃ النبی ﷺ.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو کہ آسمان کو توڑ دینے پر قادر ہے۔ جس نے دنیا میں مؤمنوں کو قرآن مجید پر عمل کرنے کی توفیق دے کر بڑی مہربانی

فرمائی۔ وہ آخرت میں حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ (تسلیما کثیرا کثیرا) کی شفاعت کی اجازت دے مؤمنوں پر بڑا رحم کرے گا۔

وجہ تسمیہ سورۃ الانشقاق:

اس سورت کے شروع میں انشقاق مصدر سے ماضی کا صیغہ آنے کی وجہ سے اس سورت کا نام انشقاق ہے۔

**قال تعالیٰ: اذالسماء انشقت**

**عن أبی رافعؓ قال: صلیت مع أبی ہریرۃؓ العتمۃ فقرأ اذالسماء انشقت فسجد فقلت: ما ہذہ؟ قال: سجدت بہا خلف أبی القاسم ﷺ فلا أزال أسجدفیہا حتی ألقاہ**

(أخرجہ البخاری، رقم حدیث: ۱۰۷۸، ۲، ۳۲۹)

ترجمہ: حضرت رافعؓ سے روایت ہے کہ میں نے ابو ہریرہؓ کے پیچھے عشاء کی نماز پڑھی۔ آپؓ نے سورت اذالسماء انشقت پڑھ کر سجدہ (تلاوت) کیا۔ میں پوچھا یہ کیسا سجدہ تھا؟ آپؓ نے فرمایا: میں اس کے ساتھ ابوالقاسم (تسلیما کثیرا کثیرا) کے پیچھے نماز پڑھی۔ اب میں ہمیشہ یہ سجدہ کرتا رہوں گا یہاں تک کہ ان سے جا ملوں۔

## موضوع سورت:

یوم المجازاۃ میں اعطائے صحف کی تشریح۔ ماخذ آیت ۷ تا ۱۳۔

## فضیلت سورۃ الانشقاق:

**عن ابن عمرؓ قال: قال رسول اللہ ﷺ: من سره أن ينظر الى يوم القيامة كأنه رأى عين فليقرأ (اذا الشمس كورت واذاالشمس انفطرت وأذا السماء انشقت)**

(رواه الحاكم في المستدرك، كتاب التفسير: ۲/ ۵۶۰)

حضرت ابن عمرؓ روایت کرتے ہیں: رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا: کہ جس کو یہ بات خوش کرتا ہو کہ وہ قیامت (کی ہولناکیوں کا منظر) اپنی آنکھوں سے دیکھے تو وہ اذا الشمس کورت اوراذا السماء انفطرت اوراذا السماء انشقت کی تلاوت کرے۔

## خواب میں سورۃ الانشقاق پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الانشقاق پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ قیامت کے دن اس کا نامہ اعمال دائیں ہاتھ میں دیں گے۔ (تعبير الرؤيا: ۳٦٤)

**ترتیب جمعی (84) ترتیب نزولی (83) آیات (25) رکوع (1) کلمات (109) حروف (430) زبر (133) زیر (57) پیش (39) دو زبر (9) دو زیر (2) دو پیش (2) کھڑا زبر (11) کھڑی زیر (5) الٹا پیش (5) جزم (60) شد (34) مد (7)**

## خلاصہ رکوع:

یوم المجازاۃ میں اعطائے صحف کی تشریح۔ ماخذ آیت ۷ تا ۱۳۔

### ربط آیات:

(۱ تا ۵) جس دن یہ واقعات متحقق ہوں گے اس دن تم سے حساب لیا جائے گا۔ (۶) انسان دنیا میں اس کام کے لئے آیا ہے کہ اطاعت وانقیاد کی محنت کرکے جائے اور رب کے ہاں اس کا اجر پائے۔ (۷ تا ۹) اطاعت وانقیاد کا حق ادا کرنے والوں سے یہ سلوک ہوگا۔ (۱۰ تا ۱۲) عصیان وعدوان کو شیوہ بنانے والوں سے یہ سلوک ہوگا۔ (۱۳) دنیا میں یہ شخص اطاعت وانقیاد سے الٰہی سے آزاد ہوکر خوش وخرم رہتا تھا۔ (۱۴) اس کا خیال تھا کہ ہرگز اللہ تعالیٰ کی طرف رجوع نہیں ہوگا۔ (۱۵) رجوع تو یقیناً

ہوتا تھا۔اس کا رب اس کے تمام اعمال کو دیکھ رہا تھا۔(۱۶ تا ۱۹) جس طرح شفق غروب آفتاب کے بعد آتی ہے اس کے بعد رات چھا جاتی ہے اور چاند نکل آتا ہے اسی طرح انسان پر بھی حالات مختلفہ وارد ہوتے رہیں گے۔یہ بھی ایک حالت پر رہنے والا نہیں۔(۲۰) یہ لوگ کیوں ان حقائق واضحہ کو تسلیم نہیں کرتے۔(۲۱) قرآن جب انہیں سنایا جائے تو مطیع نہیں ہوتے۔(۲۲) بلکہ کافر قرآن کے حقائق کو جھٹلاتے ہیں۔(۲۳) اور اللہ تعالیٰ ان کے اعمال جمع شدہ کو خوب جانتا ہے۔(۲۴) انہیں دردناک عذاب کی خوشخبری سنا دیں۔(۲۵) مگر ایمان والے عذاب الٰہی سے محفوظ رہیں گے اور بے انتہا اجر پائیں گے۔

# سورة البروج

## سورة البروج مكية، نزلت بعد سورة الشمس

سورۃ الانشقاق اور البروج کے مابین ربط:

ماقبل سورت میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ ان کو دردناک عذاب کی خوشخبری دو اور اس سورت البروج میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا: پس ان کے لئے جہنم کا عذاب اور جلا دینے والا عذاب ہے۔دونوں سورتوں کے درمیان ربط حاصل ہے اور وہ جہنم کے عذاب کا بیان ہے۔

تسمیہ سورۃ بروج:

(بسم اللّٰه) القادر بالبروج فی السمآء (الرّحمٰن) بالمؤمنين في اليوم الموعود (الرّحيم) بالمؤمن با خذ حقهم من الظالم .

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام شروع کرتا ہوں جو کہ آسمان میں بروج یعنی بڑے بڑے ستارے قائم کرنے پر قادر ہے۔وہ وعدہ کئے گئے دن میں مومنوں پر بڑا مہربان ہے۔وہ مؤمنوں پر بڑا رحم کرنے والا ہے کہ وہ مومنوں کے حق ظالموں سے دلوائے گا۔

وجہ تسمیہ سورۃ البروج:

سورت بروج کو سورت بروج اس لیے کہا جاتا ہے؛ کہ اس کی شروع میں بروج والے آسمان پر اللہ تعالیٰ کے قسم اٹھانے کا ذکر ہے۔قال تعالیٰ: والسماء ذات البروج

عن جابر بن سمرةؓ أن رسول الله ﷺ كان يقرأ في الظهر والعصر بالسماء والطارق، والسماء ذات البروج ونحوها من السور (ابوداؤد: ۱، ۲۱۳)

ترجمہ: حضرت جابر بن سمرہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) ظہر اور عصر کی نماز میں سورت والسماء الطارق اور سورت والسماء ذات البروج اور ان جیسی سورتیں پڑھا کرتے تھے۔

موضوع سورت:

خدا پرستوں کی دل آزاری کرنے والے گرفت الٰہی سے بچ نہیں سکتے۔ ماخذ آیت ۱۰۔

فضیلت سورۃ البروج:

عن جابر بن سمرۃؓ: أن رسول اللہ ﷺ كان يقرأ في الظهر والعصر بالسماء والطارق، والسماء ذات البروج ونحوهما من السور. (أخرجه أبو داؤد في سننه، كتاب الصلاة: ۲۱۳/۱)

حضرت جابر بن سمرہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) ظہر و عصر کی نمازوں میں والسماء ذات البروج اور والسماء والطارق جیسی سورتیں پڑھا کرتے تھے۔

خواب میں سورۃ البروج پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ البروج پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ دنیا میں اندوہگین ہوگا اور اس کی عاقبت محمود ہوگی۔ (تعبیر الرؤیا: ۳۶۴)

ترتیب جمعی (85) ترتیب نزولی (27) آیات (22) رکوع (1) کلمات (109)

حروف (438) زبر (123) زیر (70) پیش (64) دو زبر (14) دو زیر (6)

دو پیش (9) کھڑا زبر (0) کھڑی زیر (0) الٹا پیش (2) جزم (102) شد (31) مد (3)

خلاصہ رکوع:

خدا پرستوں کی دل آزاری کرنے والے گرفت الٰہی سے بچ نہیں سکتے۔ ماخذ آیت ۱۰۔

ربط آیات:

(۱ تا ۴) آسمان ستاروں والا۔ قیامت کا دن، جمعہ کا دن اور عرفہ کا دن یہ سب چیزیں اس امر پر گواہ ہیں کہ خندق والے ہلاک کئے گئے۔ (۵،۶) اسی آگ میں ہلاک کئے گئے۔ جس پر وہ بیٹھنے والے تھے۔ (۷) اور جب وہ مومنوں کی اس تکلیف کا مشاہدہ کر رہے تھے جو انہیں دے رہے تھے۔ (۸،۹) مومنین کی تکلیف کا سبب فقط یہ تھا۔ (۱۰) اللہ تعالیٰ کے ہاں ایسے مفسدوں کی سزا یہ ہے۔ (۱۱) خدا پرستوں کی بالآخر جزا یہ ہے۔ ۱۲: اللہ تعالیٰ کی گرفت بڑی سخت ہے۔ (۱۳) چونکہ مبدا اور

معاد نظام عالم پر وہی قابض ہے اس لئے مخالفین کا اس گرفت سے بچنا ناممکن ہے۔(۱۴)اور فرمانبرداروں کے لئے ان صفات سے متصف ہے۔(۱۵)وہ بزرگ ذات فرش سے لے کر عرش معلیٰ تک کا مالک ہے۔(۱۶)جو چاہے کر ے۔(۱۷،۱۸) کیاان قوموں پراس کی گرفت کے واقعات تمہیں معلوم نہیں۔(۱۹،۲۰) کفار مرض تکذیب میں مبتلاء ہیں اور وہ ان پر پورا قابض ہے۔(۲۱،۲۲)اس قرآن کا یہ لوگ کیا بگاڑ سکتے ہیں۔وہ لوح محفوظ میں محفوظ ہے۔

# سورة الطارق

## سورة الطارق مكية، نزلت بعد سورة البلد

### سورۃ البروج اور الطارق کے مابین ربط:

ماقبل سورت میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا:" والله من ورا ئهم محيط. بل هو قران مجيد. في لوح محفوظ "۔اور اس سورت میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:"ان كل نفس لما عليها حافظ "۔اوران دونوں سورتوں میں اللہ تعالیٰ کے محافظ اور احاطے ہونے کا بیان ہے۔اور اسی طرح ماقبل سورت میں اور اس سورت میں آسمان کا ذکر ہے۔اللہ تعالیٰ نے فرمایا: والسمآء ذات البروج. واليوم الموعود "۔اور اس میں" والسماء والطارق. وما ادرك ما الطارق. النجم الثاقب"۔

### تسمیہ سورۃ الطارق:

(بسم الله)القادر للسمآء في الهوآء (ا ل رحمن) بحفظ الطارق في السمآء (الرحيم)بحفظ الانسان بالقوة النظرية

ترجمہ:اُس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو کہ خلا میں آسمان کو قائم کرنے پر قادر ہے۔وہ بہت زیادہ مہربان ہے۔کہ وہ آسمان میں رات والے ستارے کی حفاظت کرتا ہے۔بہت رحم والا ہے۔کہ اپنی قوی نظر سے انسان کی حفاظت کرتا ہے۔

### وجہ تسمیہ سورۃ الطارق:

اس سورت کو سورت طارق اس لیے کہا جاتا ہے کہ اس سورت کی ابتدا میں اللہ تعالیٰ کے آسمان اور رات کو طلوع ہونے والے طارق نامی ستارے پر قسم کھانے کا ذکر ہے۔یہ لفظ (طارق) اس سورت کے علاوہ کسی اور سورت میں وارد نہیں ہوا ہے۔قال تعالیٰ:والسماء والطارق

عن جابر بن سمرةؓ أن النبي ﷺ كان يقرأ في الظهر والعصر بالسماء والطارق والسماء ذات البروج

(ابو داؤد:۱،۲۱۳)

ترجمہ: حضرت جابر بن سمرہؓ سے روایت ہے کہ نبی ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیرا) ظہر اور عصر کی نماز میں سورت والسماء والطارق اور والسماء ذات البروج پڑھا کرتے تھے۔

موضوع سورت:

رفع استبعاد قیامت۔ ماخذ آیت ۶ تا ۸۔

فضیلت سورۃ الطارق:

عن جابر بن سمرةؓ: أن رسول اللهﷺ كان يقرأ في الظهر والعصر بالسماء والطارق، والسماء ذات البروج ونحوهما من السور. (رواه النسائي في سننه، كتاب الافتتاح: ۲/۱٦٦)

حضرت جابر بن سمرہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) ظہر وعصر کی نمازوں میں والسماء ذات البروج اور والسماء والطارق جیسی سورتیں پڑھا کرتے تھے۔

خواب میں سورۃ الطارق پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الطارق پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے فرزند صالح پیدا ہوگا۔ (تعبير الرّويا: ٣٦٤)

ترتیب جمعی (86) ترتیب نزولی (36) آیات (17) رکوع (1) کلمات (61)

حروف (239) زبر (79) زیر (42) پیش (21) دوزبر (37) دوزیر (5)

دوپیش (4) کھڑا زبر (3) کھڑی زیر (1) الٹا پیش (3) جزم (38) شد (25) مد (6)

خلاصہ رکوع:

رفع استبعاد قیامت۔ ماخذ آیت ۶ تا ۸۔

ربط آیات:

(۱ تا ۳) آسمان اور ستارے شاہد ہیں۔ (۴) کہ ہر نفس پر ایک محافظ معین ہے۔ (۵ تا ۷) اگر انسان اپنی پہلی پیدائش پر غور کرے۔ (۸) تو اسے یہ مسئلہ سمجھ میں آجائے کہ اللہ تعالیٰ دوبارہ پیدا کرنے پر بھی قادر ہے۔ (۹،۱۰) جس دن دوبارہ انسان پیدا ہوگا۔ اس کے مخفی راز ظاہر کئے جائیں گے اور اللہ تعالیٰ کے عذاب سے بچنے کے لئے کوئی طاقت اور کوئی مددگار اس کا نہیں

ہوگا۔(۱۱تا۱۳) جس طرح آسمان اور زمین کی قوتوں سے روزانہ کام لے کر نباتات پیدا کئے جاتے ہیں۔اسی طرح انہیں قوتوں سے کام لے کر دوبارہ انسان بنایا جائے گا۔(۱۴) بعثت بعد الموت واقعی ہے مذاق نہیں۔(۱۵تا۱۷) یہ اس مسئلہ کی تردید کے لئے تدابیر کررہے ہیں۔اور ہم اس کے ذہن نشین کرانے کے درپے ہیں۔انہیں گرفت ہونے میں چندروزہ مہلت ملی ہوئی ہے۔

## سورة الاعلى

## سورة الاعلیٰ مكية، نزلت بعد سورة التكوير

سورۃ الطارق اور سورۃ الاعلیٰ کے درمیان ربط:

یہ کہ سورۃ الطارق میں انسان کی تخلیق کا بیان تھا جیسے اللہ تعالیٰ نے فرمایا:"فلينظر الانسان مم خلق"۔اور اس میں اللہ تعالیٰ کی قدرت کی طرف اشارہ ہے،اور اس میں بھی اسی طرح اللہ تعالیٰ کی قدرت کے احاطے کا بیان ہے۔(۲) ماقبل سورت میں قیامت سے ڈرانے کا بیان تھا اور اس سورت میں اس کے ضد یعنی قیامت کے دن نجات کا بیان ہے۔

تسمیہ سورۃ الاعلیٰ:

(بسم الله)الذى يعطى للمؤمن المرتبة الاعلىٰ ببركة اسمه الاعلىٰ(الرحمن)على من سبحه فى الدنيا (الرحيم)على من تابع رسول ﷺ فى الاخرة.

ترجمہ:اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو اپنے مؤمن بندے کو اپنے بلند نام کی برکت سے بلند مرتبہ عطا کردیتا ہے۔وہ اس شخص پر بہت زیادہ مہربان ہے جو اس کی تسبیح کرتا ہے دنیا میں۔وہ اس شخص کے ساتھ رحم کا معاملہ کرے گا جس نے رسول اللہ ﷺ (تسليماً كثيراً) کی تابعداری کی ہو۔

وجہ تسمیہ سورۃ الاعلیٰ:

ابتداء سورت میں اللہ تعالیٰ کے اس قول سبح اسم ربك الاعلى کے آنے کی وجہ سے اس سورت کا نام الاعلیٰ پڑھ گیا۔

عن جابر بن سمرةؓ أن النبیﷺ كان يقرأ فى الظهر بسبح اسم ربك الاعلى

(أخرجه مسلم :۳۳۸، رقم حديث: ۴۶۰)

ترجمہ: حضرت جابر بن سمرہؓ سے روایت ہے کہ آپ ﷺ (تسليما كثيرا) ظہر کی نماز میں سبح اسم ربك الاعلى پڑھا کرتے تھے۔

## خلاصہ رکوع و موضوع سورت:

(۱) ضرورت نبوت۔(۲) اور طریقہ تعلیم نبوت۔ ماخذ (۱) آیت ۴ تا ۶۔(۲) آیت ۹۔

(۱،۲) اس رب اعلیٰ کے نام کی تسبیح پڑھ جس نے پیدا کیا۔(۳) اس نے پہلے تقدیر کی پھر اس کے مطابق راہنمائی فرمائی۔(۵) پھر اسے سیاہ خس و خاشاک بنا دیا۔(٦) جس نے جانوروں کے لئے گھاس بنائی ہے وہی تمہیں خلق اللہ کی ہدایت کے لئے علم سکھائے گا۔(۷) جو اللہ تعالیٰ چاہے گا وہ آپ کے قلب مبارک سے خود محو فرمائے گا۔(۸) اس آسان شریعت پر چلنے کے لئے ہم آپ کو توفیق دیں گے۔(۹) نصیحت جہاں نفع آور ہو وہاں فرمائیں۔(۱۰) خوف الٰہی والے اس سے یقیناً مستفید ہوں گے۔(۱۱) بد بخت محروم رہیں گے۔(۱۲) جن کا داخلہ جہنم میں ہونے والا ہے۔(۱۳) داخلہ کے بعد ان کی یہ حالت ہوگی۔۱۴: تزکیہ نفس کرنے والے نجات پائیں گے۔(۱۵) تزکیہ کے بجائے دنیا پیاری ہے۔۱۷: حالانکہ آخرت بہتر ہے۔

(۱۸،۱۹) ابراہیمؑ اور موسیٰؑ کے صحائف میں بھی اس کا اعلان ہو چکا ہے۔

## فضیلت سورۃ الأعلیٰ:

عن النعمان بن بشیرؓ قال: کان رسول اللّٰہ ﷺ یقرأ فی العیدین وفی الجمعۃ، سبح اسم ربك الأعلیٰ، وهل أتاك حدیث الغاشیة، قال: وأذا اجتمع العید والجمعة، فی یوم واحد یقرأ بهما أیضا فی الصلاتین. (أخرجه مسلم، کتاب الجمعة: ۵۹۸/۲)

حضرت نعمان بن بشیرؓ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) عیدین کی نمازوں اور نماز جمعہ میں سبح اسم ربك الاعلیٰ اور هل اتاك حدیث الغاشیه تلاوت فرماتے تھے۔ فرمایا: جب عید اور جمعہ ایک دن جمع ہو جاتا تو بھی یہی دونوں سورتیں تلاوت فرماتے۔

## خواب میں سورۃ الاعلیٰ پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الاعلیٰ پڑھتا ہے۔ دلیل ہے سبحان اللہ اور لا اله الا الله بہت پڑھے گا۔ (تعبیر الرؤیا: ۳٦٤)

ترتیب جمعی (87) ترتیب نزولی (8) آیات (19) رکوع (1) کلمات (72)

حروف (284) زبر (112) زیر (26) پیش (24) دو زبر (1) دو زیر (0)

دو پیش (1) کھڑا زبر (19) کھڑی زیر (1) الٹا پیش (2) جزم (49) شد (28) مد (2)

# سورة الغاشية

## سورة الغاشية مكية، نزلت بعد سورة الذّٰريٰت

سورۃ الغاشیۃ اور الاعلیٰ کے درمیان ربط:

ماقبل سورت میں کامیاب اور ناکام (بدبختون) کا بیان تھا اور اس میں ان کے چہروں کا بیان ہے جیسے اللہ تعالیٰ نے فرمایا:" وجوه يومئذ خاشعة"۔اور"ووجوه يومئذ ناعمة".

### تسميةسورة الغاشيه:

(بسم اللّٰه)القادر باليوم الغاشية باتيانها(الرحمن)بالمؤمن فيها بالتخفيف(الرحيم)بالمؤمن بسبب القرآن.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو کہ ڈھانپنے والے دن (یوم القیامۃ) کے وقوع کرنے پر قادر ہے۔ وہ اس دن مؤمن بندے پر عذاب کی تخفیف کے سلسلے میں بہت مہربان ہے۔ وہ مؤمن بندے پر قرآن مجید کی برکت پر بہت بڑا رحم کرنے والا ہے۔

وجہ تسمیہ سورۃ الغاشیۃ:

اس سورت کے شروع میں اللہ تعالیٰ کے اس قول کی وجہ سے اس سورت کا نام سورت غاشیہ پڑھ گیا۔قال تعالیٰ: هل اتاك حديث الغاشيةعن ابن عباسؓ قال :نزلت سورة الغاشية بمكة (الدر المنثور:٨، ٤٩٠)

ترجمہ: حضرت ابن عباسؓ سے مروی ہے کہ سورت غاشیہ مکہ میں نازل ہوئی۔

خلاصہ رکوع وموضوع سورت:

عاملین کے اقسام مع نتائج اعمال۔ ماخذ آیت ۲ تا ۱۶۔

### فضيلت سورة الغاشية:

عن النعمان بن بشيرؓ قال : كان رسول اللّٰهﷺيقرأ في العيدين وفي الجمعة،سبح اسم ربك الأعلىٰ،وهل أتاك حديث الغاشية،قال:وإذا اجتمع العيد والجمعة،في يوم واحد يقرأ بهما أيضا في

الصلاتین. (أخرجه مسلم، كتاب الجمعة: ٢/٥٩٨)

حضرت نعمان بن بشیرؓ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) عیدین کی نمازوں اور نماز جمعہ میں سبح اسم ربك الاعلیٰ اور هل اتاك حديث الغاشيه تلاوت فرماتے تھے۔ فرمایا: جب عید اور جمعہ ایک دن جمع ہو جاتا تو بھی یہی دونوں سورتیں تلاوت فرماتے۔

## خواب میں سورۃ الغاشیہ پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ فرماتے ہیں۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الغاشیہ پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ قیامت کے خوف سے ڈرے گا اور توبہ کرے گا اور اس کی دہشت سے امن وامان میں رہے گا۔

(تعبیر الرؤیا: ۳۶۴)

ترتیب جمعی (88) ترتیب نزولی (68) آیات (26) رکوع (1) کلمات (92)

حروف (181) زبر (137) زیر (53) پیش (35) دوزبر (2) دوزیر (9)

دوپیش (17) کھڑا زبر (6) کھڑی زیر (0) الٹا پیش (0) جزم (59) شد (25) مد (3)

## ربط آیات:

(۱) اے مخاطب کیا قیامت کا حال معلوم ہے۔ (۳،۲) اس دن ایک جماعت کا یہ حال ہوگا۔ ۴ تا ۷: جہنم کا داخلہ اور خورد ونوش ان کی یہ ہوگی۔ (۹،۸) دوسری جماعت انسانوں کی نہایت خوش ہوگی۔ اپنی کوشش سے راضی ہوگی۔ (۱۰ تا ۱۶) اس جماعت کا مقام جنت ہوگا اور وہاں ان کے آرام کا یہ سامان ہوں گے۔ (۱۷ تا ۲۰) کام کرنے والی جماعت کو اپنی صفات پیدا کرنی چاہئیں۔ سادگی اونٹ کی سی۔ علو مقصد آسمان کی طرح استقامت پہاڑوں کی سی اور فروتنی زمین کی سی۔ (۲۱) آپ کا کام فقط تذکیر ہے۔ (۲۲) آپ عمل کرانے کے ذمہ دار نہیں ہیں۔ (۲۳ تا ۲۶) استثناء منقطع ہے۔ تذکیر کے بعد جس نے تولی اختیار کی اور کفر کیا اس کی یہ سزا ہے اور سزا یقینی ہے کیونکہ سب کا رجوع اللہ تعالیٰ کی طرف ہے اور حساب وکتاب اسی نے لینا ہے۔

# سورة الفجر

## سورة الفجر مكية، نزلت بعد سورة الليل

### سورة الغاشیہ اور الفجر کے درمیان ربط:

سورۃ الغاشیہ میں بھی معرضین عن الحق کاذکرتھا۔"الا من تولی و کفر "۔جنہوں نے ایمان سے اعراض کیااور کفر کیا۔اس سورت میں بھی اجمالی طور پرمعرضین عن الحق کے کچھ واقعات کا ذکر کرتے ہیں۔"الم تر کیف فعل ربك بعاد. ارم ذات العماد. التی لم یخلق مثلها فی البلاد. وثمود الذین جابوا الصخر بالواد. وفرعون ذی الاوتاد"۔فرعون، عاد، ثمود یہی لوگ ہیں جنہوں نے حق سے اعراض کیااور کفر کیا۔

### تسمیہ سورۃ الفجر:

(بسم الله)الغافر یوم عرفه للمستغفر(الرحمن)بارکان الحج(الرحیم)بالمؤمن یوم القیامة.

ترجمہ:اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو کہ عرفہ کے دن استغفار کرنے والے بندے کو معاف کرنے والا ہے۔جس نے ارکان حج کے احکام نازل کر کے مؤمن پر بڑی مہربانی کی۔وہ قیامت کے دن مؤمن پر بہت رحم کرنے والا ہے۔

### وجہ تسمیہ سورۃ الفجر:

اس سورت کے ابتداء میں اللہ تعالیٰ کے اس قول والفجر کی وجہ سے اس سورت کا نام سورت الفجر پڑ گیا ہے۔

عن أبی بن كعب عن رسول الله ﷺمن قرأ سورة الفجر فی اللیالی العشر غفرله ومن قرأها فی سائر الایام كانت له نوراً یوم القیامة. (الکشف والبیان:۱۳،۲۰۴)

ترجمہ: حضرت ابی بن کعبؓ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) سے روایت کرتے ہیں جوشخص سورت فجر کو دس راتوں میں پڑھا کریں تو اس کی مغفرت کردی جائے گی،اور جو اس کو سارے دن پڑھتا رہے تو اس کے لیے قیامت کے دن روشنی ہوگی۔

### خلاصہ رکوع وموضوع سورت:

۱)اعمال کی جزا اور سزا دنیا میں شروع ہو جاتی ہے۔۲) اور مصائب دنیاوی عام طور پر بد اعمالی سے پیش آتے

ہیں۔ماخذ (۱) آیت ۱۱ تا ۱۳۔(۲) آیت ۱۷ تا ۲۰۔

## فضیلت سورۃ الفجر:

**عن ابی بن کعبؓ عن رسول اللہ ﷺ: من قرأ سورة الفجر فی اللیالی العشر غفر له ومن قرأها فی سائر الأیام کانت له نورا یوم القیامة.**

(تفسیر الکشف والبیان: ۲۰۴/۱۳، تفسیر الزمخشری: ۲۱۲/٤، تفسیر الوسیط للواحدی: ٤۷۸/٤، تفسیر البیضاوی: ۳۱۲/۲)

حضرت ابی بن کعبؓ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) سے روایت کرتے ہیں کہ جو دس دنوں (اللیالی العشر) میں سورۃ الفجر پڑھے تو اس کی مغفرت کردی جائے گی اور جو اس کو تمام دنوں میں پڑھتا رہے تو یہ اس کے لئے قیامت کے دن روشنی ہوگی۔

## خواب میں سورۃ الفجر پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الفجر پڑھتا ہے۔دلیل ہے کہ نیک کام میں مشغول ہوگا۔

(تعبیر الرؤیا: ۳۶۴)

ترتیب جمعی (89) ترتیب نزولی (10) آیات (30) رکوع (1) کلمات (139)

حروف (597) زبر (218) زیر (80) پیش (43) دوزبر (10) دوزیر (8)

دو پیش (3) کھڑا زبر (10) کھڑی زیر (0) الٹا پیش (6) جزم (3) شد (53) مد (10)

## ربط آیات:

(۱ تا ۵) عقلمندوں کے لئے ان واقعات میں کافی شہادت ہے۔کہ جزا و سزا مل کر رہتی ہے۔(۶ تا ۸) چنانچہ قوم عاد کا واقعہ اسی قاعدہ کی ایک مثال ہے۔(۹، ۱۰) یہ واقعات بھی اسی قاعدہ کی مثالیں ہیں۔(۱۱ تا ۱۳) ان قوموں کی تباہی کا اصلی سبب خدا تعالیٰ کے ملک میں فساد پھیلانا تھا۔(۱۴) اللہ تعالیٰ تو بندے کے افعال پر پورا پورا نگران ہے۔(۱۵) کبھی تو اعمال صالحہ کی برکت سے اسے آرام ملتا ہے۔(۱۶) اور کبھی بداعمالی کی شامت کے باعث تنگی پہنچتی ہے لیکن انسان بجائے اپنے اعمال کے خدا تعالیٰ کو ملزم قرار دیتا ہے۔(۱۷ تا ۲۰) اس تکلیف کا موجب تمہاری اپنی بداعمالی ہے۔(۲۱ تا ۲۳) ان غافلوں کی آنکھ قیامت کے دن کھلے گی۔(۲۴) اس دن دست حسرت مل کر یہ کہے گا۔(۲۵، ۲۶) خدا تعالیٰ کے نافرمانوں کو ایسی سخت سزا

ملے گی۔(۲۷ تا ۳۰) مرتے وقت نفس مطمئنہ کو یہ پیغام بشارت آئیگا۔

# سورة البلد

## سورة البلد مكية، نزلت بعد سورة ق

### سورۃ الفجر اور البلد کے مابین ربط:

ماقبل سورت میں مجازات کا بیان تھا اور اس میں بھی اسی طرح کا بیان ہے اور مزید یہ کہ ماقبل میں ان اعمال کا بیان تھا جس میں اکثر خراب اعمال ہیں۔ اور یہاں ان اعمال کا بیان ہے جس میں اکثر نیک اعمال ہیں۔

### تسمیۃ سورۃ البلد:

**(بسم الله) الذى جآء بك الىٰ مكة بعد الهجرة الى المدينة (الرحمن) يحلّها للنبى ﷺ ساعة من نهار (الرحيم) بهداية النجدين للانسان.**

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جس نے آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کو مکہ مکرمہ میں مدینہ منورہ کو ہجرت کرنے کے بعد لے آیا۔ وہ بہت مہربان ہے کہ وہ (اللہ تعالیٰ) اپنے نبی پاک ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کے مکہ کو دن کے کچھ وقت حلال کر دیتا ہے۔ وہ بہت رحم والا ہے کہ اس نے انسان کے لئے اچھائی اور برائی کے دونوں راستوں کی رہنمائی فرمائی۔

### وجہ تسمیہ سورۃ البلد:

اس سورت کے شروع میں اللہ تعالیٰ کے قسم اٹھانے کا ذکر ہے جو اللہ تعالیٰ نے محترم شہر پر اٹھائی ہے۔ **قال تعالىٰ: لا اقسم بهذا البلد**

### خلاصہ رکوع وموضوع سورت:

انسان دنیا میں آرام پانے نہیں بلکہ کام کرنے آیا ہے۔ ماخذ آیت ۴۔

### فضیلت سورۃ البلد:

**عن أبى بن كعبؓ عن رسول الله ﷺ قال: من قرأ لا اقسم بهذا البلد اعطاه الله الأمن من غضبه يوم القيامة.**

(تفسير الكشف والبيان: ۲۳۲/۱۲، تفسير الزمخشري: ۲۱۴/٤، تفسير الوسيط للواحدي: ٤٨٨/٤، تفسير أبي السعود: ١٦٣/٩، تفسير السراج المنير: ٥٤١/٤، تفسير حدائق الروح والريحان: ٣٢/٦)

حضرت ابی بن کعبؓ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) سے روایت کرتے ہیں۔ آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا: جو شخص لا اقسم بھذا البلد کی تلاوت کرتا رہے تو اللہ تعالیٰ اس کو قیامت کے دن اپنے غصے سے امن دیں گے۔

## خواب میں سورۃ البلد پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ البلد پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ صدقہ دینا اس پر واجب ہوگا اور پسند کرے گا۔ (تعبير الرّؤيا: ٣٦٥)

ترتیب جمعی (90) ترتیب نزولی (35) آیات (20) رکوع (1) کلمات (82)

حروف (320) زبر (143) زیر (32) پیش (21) دو زبر (5) دو زیر (7)

دو پیش (6) کھڑا زبر (10) کھڑی زیر (0) الٹا پیش (2) جزم (64) شد (15) مد (4)

## ربط آیات:

(۱،۲) آپ کے قیام مکہ معظمہ۔ (۳) اور بچہ پیدا ہونے کے وقت ماں بچہ کی حالت۔ (۴) اس امر پر گواہ ہے کہ دنیا میں انسان آرام پانے کے لئے نہیں آیا ہے۔ (۵) کیا انسان کا یہ خیال ہے اس لئے بے فکر ہے۔ (۶) تعلّی سے یہ کہتا ہے۔ (۷) کیا باطل پرست اس خیال میں محو ہے۔ (۸،۹) ان ذرائع سے کام لے اور حق کی تلاش کرے۔ (۱۰) ہم نے تو نیک و بد کی تمیز اس کے اندر پیدا کر دی ہے۔ (۱۱،۱۲) انسان اپنے فرض منصبی کی دشوار گذار گھاٹی پر نہیں چڑھا۔ (۱۳ تا ۱۶) فرائض انسانی یہ ہیں۔ (۱۷) انفاق فی سبیل اللہ کے بعد ایمان وغیرہ یہ چیزیں بھی ہوں۔ (۱۸) تب ان کو مقربین الٰہی میں جگہ ملے گی۔ (۱۹،۲۰) مخالفین فرائض انسانی کا ٹھکانہ دوزخ ہے۔






# سورة الشمس

## سورة الشمس مكية، نزلت بعد سورة القدر

### سورت البلد اور الشمس کے مابین ربط:

پہلی سورت میں دو قسم کے لوگوں کا ذکر تھا "اصحاب الميمنة" اور "اصحاب المشئمة" اور اس سورت میں بھی دو قسم کے لوگوں کا ذکر ہے ایک وہ ہے جو تقوی والے ہیں اور جنہوں نے اپنے نفس کو پاک کر دیا وہ کامیاب ہوئے "قد افلح من زكها"۔ اور دوسرے وہ جنہوں نے اپنے نفس کو خاک میں ملا کر گناہوں میں چھپا دیا۔ "وقد خاب من دسّها"۔

### تسمیہ سورۃ الشمس:

(بسم الله)المنور للشمس (الرحمٰن)بسيرة في البروج (الرحيم)باظهار في النهار واخفائه في الليل.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو کہ سورج کو روشن کرنے والا ہے۔ وہ بہت مہربان ہے کہ اس نے سورج کو بڑے بڑے ستاروں کے درمیان چلایا رکھا۔ وہ بہت رحم والا ہے کہ وہ سورج کو دن میں ظاہر کرتا ہے اور رات کو چھپا دیتا ہے۔

### وجہ تسمیہ سورۃ الشمس:

اس سورت کے شروع میں روشن اور منور سورج پر اللہ تعالیٰ کے قسم کا ذکر ہے۔ قال تعالىٰ: والشمس وضحا ها.

### دوسرا نام سورۃ الشمس وضحاھا:

اس سورت کے پہلے ہی جملے میں یہ الفاظ وارد ہوئے ہیں؛ اس لیے اس سورت کا یہ نام بھی ہے۔ قال تعالىٰ: والشمس وضحا ها.

عن ابن عباسؓ أن النبيﷺ أمره أن يقرا في صلاة الصبح. والليل اذا يغشى، والشمس و ضحاها.

ترجمہ: ابن عباسؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہﷺ (تسلیما کثیرا کثیرا) ان کو حکم دیا کرتے تھے کی صبح کی نماز میں والیل اذا يغشى، والشمس و ضحاها. پڑھا کرو۔ (الكبير، رقم حديث:١١٢٧٦،١١،١٣٤)

### خلاصہ رکوع و موضوع سورت:

مظاہر قدرت نے ابتدائے عالم سے مشاہدہ کرا دیا ہے کہ اخلاق حمیدہ والی قوموں نے نجات پائی اور بد اخلاق قومیں ہمیشہ قعر مذلت میں گرتی رہیں، جن کی ایک مثال قوم ثمود ہے۔ ماخذ آیت ۹ تا ۱۱۔

## فضیلت سورۃ الشمس:

**عن جابرؓ أنه قال: صلى معاذ بن جبل لأصحابه العشاء فطوّل عليهم فانصرف رجل منا فصلى، فأخبر معاذ عنه، فقال: أنه منافق فلما بلغ ذلك الرجل، دخل على رسول الله ﷺ فأخبره ما قال معاذ، فقال له النبي ﷺ أتريد ان تكون فتانا يا معاذ؟ اذا اممت الناس فاقرأ بالشمس وضحاها وبسبح اسم ربك الأعلىٰ واقرأ باسم ربك والليل اذا يغشى.**

(اخرجه مسلم، كتاب الصلاة: ۱/ ۳۴۰)

حضرت جابرؓ فرماتے ہیں کہ معاذ بن جبلؓ نے اپنے ساتھیوں کو نماز عشاء پڑھائی تو آپؓ نے نماز کو لمبا کیا۔ تو ہم میں سے ایک آدمی پھرا اور (اکیلے بلا جماعت) نماز پڑھی۔ معاذؓ کو اس کے متعلق بتایا گیا تو آپؓ نے کہا کہ وہ (شخص) منافق ہے۔ جب اس شخص کو یہ بات پہنچی تو وہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کے پاس پہنچا اور آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کو معاذؓ کے قول کی خبر دی۔ نبی ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے معاذؓ سے فرمایا: کیا تم شرانگیز (فتنہ پرداز) بننا چاہتے ہو؟ جب تم لوگوں کی امامت کرنے لگو تو (نماز میں) سورت شمس، سورت ضحی، سبح اسم ربك الاعلىٰ، والیل اذا یغشی پڑھا کرو۔

## خواب میں سورۃ الشمس پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الشمس پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے ہاتھ سے کوئی فاسد کام ہوگا۔ (تعبیر الرؤیا: ۳۶۵)

ترتیب جمعی (91) ترتیب نزولی (26) آیات (15) رکوع (1) کلمات (54)

حروف (247) زبر (108) زیر (18) پیش (16) دو زبر (0) دو زیر (1)

دو پیش (0) کھڑا زبر (17) کھڑی زیر (0) الٹا پیش (0) جزم (32) شد (15) مد (2)

## ربط آیات:

(۱تا۸) ذات باری جل مجدہ اور نظام عالم کے بڑے بڑے ارکان اور خود نفس انسان اس بات پر گواہ ہے۔ (۹، ۱۰) کہ انسان فلاح تزکیہ نفس سے پاتا ہے اور تباہی و خسران تب آتی ہے جب فسق و فجور سے اپنے آپ کو ڈھانپ لے۔ (۱۱، ۱۲) قوم ثمود کا واقعہ سابقہ قاعدہ کی ایک مثال ہے۔ (۱۳، ۱۴) ان کے رسول صالحؑ نے انہیں برائی سے منع کیا لیکن وہ باز نہ آئے۔ (۱۵) پھر

اللہ تعالیٰ کا عذاب ان سب پر آیا اور اللہ تعالیٰ کو اس عذاب کی عاقبت کا کوئی خطرہ نہ تھا۔

# سورۃ اللیل

## سورۃ اللیل مکیۃ، نزلت بعد سورۃ الاعلیٰ

### سورۃ الشمس اور اللیل کے درمیان ربط:

ماقبل سورت میں فریقین کے مجازات کا بیان تھا اور اس میں بھی اسی طرح کا بیان ہے۔

### تسمیۃ سورۃ اللیل:

(بسم اللّٰہ) القادر بخلق الذکر والانثی (الرحمن) بھم فی الدنیا بالنھار والیل (الرحیم) بالمؤمنین فی الاخرۃ.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو مذکر و مونث کی تخلیق پر قادر ہے۔ دنیا میں دن رات تمام لوگوں پر اس کی مہربانیاں ہیں۔ وہ آخرت میں صرف مؤمنوں پر رحم کرنے والا ہے۔

### وجہ تسمیہ سورۃ اللیل:

اس سورت کی ابتداء واللیل اذا یغشی رات پر اللہ کے قسم کھانے سے ہوئی ہے؛ اس لیے اس سورت کا نام بھی سورت لیل ہے۔

عن جابر بن سمرۃؓ قال: کان النبیﷺ یقرأ فی الظھر والعصر واللیل اذا یغشی ونحوھا

.( اخرجہ البیھقی فی سننہ:۳،۳۹۱)

ترجمہ: حضرت جابر بن سمرہؓ سے روایت ہے کہ نبی ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیرا) ظہر اور عصر کی نماز میں والیل اذا یغشی، اور اس جیسی سورتیں پڑھا کرتے تھے۔

### خلاصہ رکوع و موضوع سورت:

۱) قوائے طبعیہ کے اختلاف اور بعض اثرات خارجیہ کے اختلاف سے اعمال انسانی میں اختلاف لازمی ہے۔ اعمال حمیدہ والوں کے لئے دنیوی اور اخروی نجات لازی ہے۔۲) اور بد اخلاقوں کے لئے دنیاوی اور اخروی ذلت لازمی ہے۔ ماخذ (۱) ۱،۲،۳،۴۔ (۲) آیت ۵ تا ۱۰۔

فضیلت سورۃ اللیل:

عن جابرؓ أنه قال: صلى معاذ بن جبل لأصحابه العشاء فطول عليهم فانصرف رجل منا فصلى، فأخبر معاذ عنه، فقال: أنه منافق فلما بلغ ذلك الرجل، دخل على رسول الله ﷺ فأخبره ما قال معاذ، فقال له النبي ﷺ أتريد أن تكون فتانا يا معاذ؟ إذا أممت الناس فاقرأ بالشمس وضحاها وسبح اسم ربك الأعلىٰ واقرأ باسم ربك والليل إذا يغشى.

(أخرجه مسلم، كتاب الصلاة: ۱/۳٤۰)

حضرت جابرؓ فرماتے ہیں کہ معاذ بن جبلؓ نے اپنے ساتھیوں کو نماز عشاء پڑھائی تو آپؓ نے نماز کو لمبا کیا۔ تو ہم میں سے ایک آدمی پھرا اور (اکیلے بلا جماعت) نماز پڑھی۔ معاذؓ کو اس کے متعلق بتایا گیا تو آپؓ نے کہا کہ وہ (شخص) منافق ہے۔ جب اس شخص کو یہ بات پہنچی تو وہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کے پاس پہنچا اور آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کو معاذؓ کے قول کی خبر دی۔ نبی ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے معاذؓ سے فرمایا: کیا تم شر انگیز بننا چاہتے ہو؟ جب تم لوگوں کی امامت کرنے لگو تو (نماز میں) سورت شمس، سورت ضحی، سبح اسم ربك الاعلیٰ، والیل اذا یغشی پڑھا کرو۔

(أخرجه مسلم، كتاب الصلاة: ۱/۳٤۰)

خواب میں سورۃ اللیل پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ اللیل پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ مال کی زکوٰۃ دے گا اور سائلوں کو نہ جھڑکے گا۔ (تعبیر الرؤیا: ۳٦٥)

ترتیب جمعی (92) ترتیب نزولی (9) آیات (21) رکوع (1) کلمات (71)

حروف (320) زبر (122) زیر (30) پیش (21) دو زبر (0) دو زیر (2) دو پیش (0) کھڑا زبر (22)

کھڑی زیر (0) الٹا پیش (5) جزم (49) شد (27) مد (5)

ربط آیات:

(۱ تا ۳) ان چیزوں میں غور کرنے سے ثابت ہوتا ہے۔ ۴: کہ انسانوں کی کوشش میں اختلاف ہے۔ (۶،۵) جس کی سعی کا یہ طریقہ ہے۔ (۷) اس کے یہ نتائج نکلیں گے۔ (۹،۸) اور جس کی سعی کا یہ مسلک ہے۔ (۱۰) اس مکذب کو مال کوئی نفع نہیں دیگا۔ (۱۲) ہدایت کا واضح کرنا اللہ تعالیٰ کا کام ہے۔ (۱۳) علاوہ اس کے دنیا اور آخرت کے تمام امور کی باگ ڈور اللہ تعالیٰ

کے قبضے میں ہے۔(۱۴ تا ۱۶) آگ میں داخل ہونے والے مکذب اور حق سے اعراض کرنے والے ہوں گے۔(۱۷، ۱۸) اس جہنم سے بچنے والوں کے یہ اوصاف ہیں۔(۱۹، ۲۰) نجات پانے محض اللہ تعالیٰ کی رضا حاصل کرنے کے لئے بندگان خدا کی خدمت کرتے ہیں۔(۲۱) ایسے بندوں کو اللہ تعالیٰ عنقریب راضی کردے گا۔

# سورة الضحیٰ

## سورة الضحیٰ مکیة، نزلت بعد سورة الفجر

سورۃ الیل اور الضحیٰ کے مابین ربط:

ماقبل سورت میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا عنقریب تمھیں راضی کریگا۔اور سورۃ الضحیٰ میں فرمایا۔کہ عنقریب تمہارا رب دیگا پس تو راضی ہو جائیگا پس دونوں سورتوں میں رضاء اور اعطیٰ کا بیان ہے۔

تسمیہ سورۃ الضحیٰ

(بسم اللّٰہ) القادر بتاخیر الوحی عن النبی ﷺ (الرحمن) بالوحی علی النبی ﷺ فی الدنیا (الرحیم) باتمام القرآن علی النبی،

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کو دیر سے وحی کرنے پر قادر ہے۔جس نے حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) پر دنیا ہی میں وحی دے کر بہت مہربانی فرمائی۔جس نے حضرت محمد ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) پر پورا کا پورا قرآن مجید مکمل کرکے بڑا رحم کیا۔

وجہ تسمیہ سورۃ الضحیٰ:

اس سورت کے شروع میں لفظ "الضحیٰ" کی قسم کھانے کی وجہ سے اس سورت کا نام سورت ضحیٰ ہے۔

عن جابرؓ قال :قام معاذ فصلی العشاء الآخرة فطول فقال النبی ﷺ أفتان یا معاذ ؟أفتان یا معاذ؟أین کنت عن سبح اسم ربك الاعلی والضحیٰ واذالسماء انفطرت " (اخرجه النسائی فی سننه:۲، ۱۷۲)

ترجمہ: حضرت جابرؓ سے مروی ہے فرمایا: حضرت معاذؓ نماز عشاء پڑھانے کے لیے کھڑے ہو گئے تو انہوں نے نماز لمبی کی۔نبی کریم ﷺ ؟(تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا": اے معاذ ! کیا تم فتنہ پرداز ہو؟ اے معاذ! کیا تم فتنہ پرداز ہو ؟تمھاری توجہ سبح اسم ربك الاعلی والضحیٰ واذالسماء انفطرت سے کہاں گئی تھی؟

خلاصہ رکوع وموضوع سورت:

زمانہ فترۃ الوحی قوائے ایمانیہ کے لئے موجب تکمیل ہے۔ ماخذ آیت ۱ تا ۴:

فضیلت سورۃ الضحیٰ:

عن جابر بن عبد اللہؓ قال: قام معاذ فصلی العشاء الأخرة فطول فقال النبیﷺ: أفتان یا معاذ، أفتان أنت یا معاذ أین من سبح اسم ربک الأعلیٰ والضحی واذا السماء انفطرت.

(أخرجه النسائی فی سننه: ۲/۱۷۲، رقم الحدیث: ۹۹۷)

حضرت جابر بن عبد اللہؓ فرماتے ہیں کہ حضرت معاذؓ عشاء کی نماز پڑھنے کے لئے کھڑے ہوگئے تو آپؓ نے نماز لمبی کی۔ تو حضور ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا: اے معاذ! تم فتنہ پرداز ہو؟ اے معاذ! تم فتنہ پرداز ہو۔ آپ سبح اسم ربك الاعلى، والضحى اور اذاالسماء انفطرت کو کیوں چھوڑ گئے۔

خواب میں سورۃ الضحیٰ پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الضحیٰ پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ سائلوں کو کچھ دے گا۔

(تعبیر الرّؤیا: ۳۶۵)

ترتیب جمعی (93) ترتیب نزولی (11) آیات (11) رکوع (1) کلمات (40)

حروف (192) زبر (79) زیر (15) پیش (6) دو زبر (3) دو زیر (0) دو پیش (1) کھڑا زبر (10) کھڑی زیر (0) الٹا پیش (0) جزم (21) شد (13) مد (3)

ربط آیات:

(۱،۲) یہ چیزیں اس امر پر گواہ ہیں۔ ۳: کہ آپ کے رب نے نہ آپ کو چھوڑا ہے اور نہ بیزار ہی ہوا ہے۔ (۴) وحی بند ہونے کے بعد دوبارہ جب وحی نازل ہوگی تو وہ حالت آپ کے لئے پہلی سے بہتر ہوگی۔ (۵) آپ کو اللہ تعالیٰ جو اجر عطا فرمائے گا۔ تب آپ بڑے خوش ہوں گے۔ (۶ تا ۸) کیا ان مصائب میں اللہ تعالیٰ نے پہلے کبھی آپ کا ساتھ چھوڑا ہے (ہرگز نہیں) (۹،۱۰) فترۃ الوحی کے وقت ان مساکین کی خدمت کیجئے۔ واللہ اعلم۔ (۱۱) اور نعمت رب (یعنی قرآن) انہیں پڑھایئے۔ واللہ اعلم۔

# سورۃ الانشراح

## سورة الانشراح مكية، نزلت بعد سورة الضحىٰ

### سورۃ الضحیٰ اور الانشراح میں ربط:

سورۃ الانشراح اور الضحیٰ دونوں سورتوں میں نبی کریم ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کو تسلی ہے۔

### تسمیۃ سورۃ الانشراح:

(بسم اللّٰہ) الذی شقّ صدر النبی ﷺ ثلاث مرات بانوارہ (الرحمن) بوضع وزرہ عنہ فی الدنیا (الرحیم) برفع ذکرہ معہ فی الشھادۃ.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں۔ جس نے حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کا سینہ مبارک تین مرتبہ چیرا کر اس میں انوارات رکھ دیئے۔ وہ بہت مہربان ہے کہ حضور ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) سے دنیا میں آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کے بھاری بوجھ کو رکھ دیا۔ وہ رحم کرنے والا ہے کہ اس نے نبی پاک ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کا نام محمد ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) رکھ کر آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کے ذکر کو بلند کیا۔

### وجہ تسمیہ سورۃ الانشراح:

اس سورت کے اول میں وارد ہونے والے فعل کے مصدر پر اس سورت کا نام سورت انشراح رکھا گیا ہے۔ اس سورت میں خطاب رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کو ہے۔ قال تعالیٰ: الم نشرح لك صدرك

### دوسرا نام سورۃ الم نشرح:

(تفسیر الطبری: ۱۲، ۶۲۶، والنسفی: ۴، ۲۰۵، والخازن: ۴، ۴۴۱، والجمل: ۴، ۵۵۴ والثعالبی: ۴، ۴ والبیضاوی: ۲، ۴۰۵، والزمخشری: ۴، ۲۲۰)

اس سورت کے اول میں الم نشرح لك صدرك آنے کی وجہ سے اس سورت کا نام پڑ گیا۔

عن عبد اللّٰہ قال: سمعت رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم یقول: من قرأ أَلَمْ نَشْرَحْ لَكَ صَدْرَكَ فكأنما جاء نی وأنا مغتم ففرّج عنّی. تفسیر الثعلبی الکشف والبیان عن تفسیر القرآن (232 /10)

ترجمہ: عبداللہؓ سے مروی ہے کہ میں نے رسول اللہ ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً کو فرماتے ہوئے سنا کہ جس شخص نے أَلَمْ نَشْرَحْ لَكَ صَدْرَكَ پڑھا تو گویا وہ اس حال میں میرے پاس آیا کہ میں غمگین تھا اور اس نے میری غمگینی دور کر دی۔

**خلاصہ رکوع و موضوع سورت:**

تتمہ سورۃ والضحیٰ۔ ماخذ آیت ا۔

**فضیلت سورۃ الانشراح:**

**عن أبی بن کعبؓ عن النبیﷺ من قرأ الم نشرح لك صدرك فكانما جاء نی و أنا مغتم ففرج عنی.**

(تفسیر الکشف والبیان: ١٦٦/١٣،تفسیر الزمخشری: ٢٢٢/٤،تفسیر الوسیط للواحدی: ٥١٥/٤،تفسیر البیضاوی: ٣٢٢/٥،تفسیر حدائق الروح والریحان: ١٠٦/٣٢)

حضرت ابی بن کعبؓ نبی کریم ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) سے روایت کرتے ہیں: جو شخص الم نشرح لك صدرك پڑھے تو گویا وہ میرے پاس ایسے حال میں آیا کہ میں غمگین تھا پس اس نے مجھ سے غم کو دور کیا۔

**خواب میں سورۃ الم نشرح پڑھنے کی تعبیر:**

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الم نشرح پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کی مشکل آسان ہوگی۔

(تعبیر الرؤیا: ٣٦٥)

ترتیب جمعی (94) ترتیب نزولی (12) آیات (8) رکوع (1) کلمات (27)

حروف (103) زبر (51) زیر (10) پیش (4) دو زبر (2) دو زیر (0)

دو پیش (0) کھڑا زبر (1) کھڑی زیر (0) الٹا پیش (0) جزم (23) شد (4) مد (1)

**ربط آیات:**

(ا) اللہ تعالیٰ آپ سے (خدانخواستہ) بیزار کیسے ہو۔ بلکہ اس نے تو آپ کی شرح صدر فرمائی۔ (۳،۲) اور علاوہ اس کے یہ انعام بھی کیا کہ اصلاح امت کے لئے جس قانون کی ضرورت تھی وہ عطا فرما کر آپ کا بوجھ اتار دیا۔ (۴) اور آپ کا ذکر خیر شرط ایمان میں سے ہے۔ (۶،۵) آپ نہ گھبرائیں۔ عسر کے ساتھ یسر لازمی ہے۔ (۸،۷) تبلیغ رسالت سے فراغت کے وقت یہ کام کیا کیجئے۔







# سورۃ التین

## سورة التين مكية، نزلت بعد سورة البروج

### سورۃ الانشراح اور التین کے مابین ربط:

ماقبل سورتوں میں نبی کریم ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) پر خاص نعمتوں کا بیان تھا اور اس میں عام انسانوں خصوصاً مؤمنوں پر عام انعامات کا بیان ہے۔ اللہ تعالیٰ کے قول "لقد خلقنا الانسان في احسن تقويم"۔

### تسمیۃ سورۃ التین:

(بسم الله)الذی خلق الانسان اشرف المخلوقات(الرحمن)به فی الدنيا باحسن التقويم(الرحيم)به فی الاخرة باجر غير ممنون.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جس نے اشرف المخلوقات انسان کو پیدا کیا۔ جس نے دنیا میں انسان کو خوبصورت ڈھانچہ اور شکل دے کر اس پر بہت زیادہ مہربانی کی۔ اور آخرت میں اس کو بے انتہا، بے شمار اجر وثواب دے کر بہت زیادہ رحم کرنے والا ہے۔

### وجہ تسمیہ سورۃ التین:

اس سورت کی ابتدا میں اللہ تعالیٰ کے قسم کا ذکر ہے جو اللہ تعالیٰ نے تین (انجیر) پر کھایا ہے۔ انجیر کا لفظ اس سورت کے علاوہ کسی اور سورت میں نازل نہیں ہوا ہے۔ قال تعالىٰ: والتين و الزيتون

عن ابن عباسؓ قال:أنزلت سورة التين بمكة. (الدر المنثور:٨،٥٥٣)

ترجمہ: حضرت ابن عباسؓ سے روایت ہے: سورت تین مکہ میں نازل ہوئی۔

خلاصہ رکوع وموضوع سورت:

انسان اگر فرض منصبی ادا کرے تو بہترین مخلوقات اور اگر فرض منصبی ادا نہ کرے تو بدترین مخلوقات۔ ماخذ آیت ۵،۶۔

### فضیلت سورۃ التین:

عن البراء بن عازبؓ أن النبیﷺ كان فی سفر فقرأ فی العشاء فی أحدى الركعتين بالتين والزيتون.

(أخرجه البخاری، كتاب التفسير: ٢/٧٣٩)

حضرت براء بن عازبؓ روایت کرتے ہیں کہ نبی کریم ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کسی سفر میں تھے تو آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے نماز عشاء کی ایک رکعت میں والتین والزیتون سورت پڑھی۔

**خواب میں سورۃ التین پڑھنے کی تعبیر:**

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ التین پڑھتا ہے۔دلیل ہے کہ نیک خصلت، نیک کرداراور خوب صورت ہوگا۔ (تعبیر الرّویا:۳٦٥)

ترتیب جمعی (95) ترتیب نزولی (28) آیات (8) رکوع (1) کلمات (34)

حروف (150) زبر (32) زیر (42) پیش (13) دوزبر (0) دوزیر (2)

دوپیش (1) کھڑا زبر (7) کھڑی زیر (0) الٹا پیش (0) جزم (32) شد (9) مد (1)

**ربط آیات:**

(۱تا۴) یہ اشیاء انسان کے احسن تقویم ہونے پر گواہ ہیں۔(۵) اگر انسان فرض منصبی ادا نہ کرے تو پھر اس سے بدتر کوئی چیز نہیں۔(٦) ایماندار خلقت کے لحاظ سے بھی بہتر اور نتائج کے لحاظ سے بھی بہتر ہوں گے۔(۷،۸) تمہیں اب تک قیامت کا یقین نہیں آتا۔کیا اللہ تعالیٰ احکم الحاکمین نہیں ہے کہ جو چاہے کرے۔

# سورۃ العلق

## سورۃ العلق مکیۃ، اوّل مانزلت

**سورۃ التین اور العلق کے مابین ربط:**

سورۃ التین میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا" لقد خلقنا الانسان فی احسن تقویم "۔یعنی اس میں انسان تناسب الاعضاء کے حسین ہونے کا بیان ہے۔اور سورۃ العلق میں قرآن سے تحسین انسانیت کا بیان ہے۔

**تسمیۃ سورۃ العلق:**

(بسم اللّٰہ) الذی جعل الابتداء باسمہ فی کلامہ (الرحمن) بمن علم القرآن فی الدنیا (الرحیم) بخلق الانسان من علق.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جس نے اپنے کلام پاک کے آغاز کو اللہ تعالیٰ کے نام سے مقرر کیا ہے۔ جو کہ دنیا میں ان لوگوں پر مہربان ہے جنہوں نے قرآن مجید سیکھا اور سکھایا۔ جس نے انسان کو خون کے لوتھڑے سے پیدا کر کے بہت رحم کیا۔

## وجہ تسمیہ سورۃ العلق:

اس سورت کی ابتدا میں لفظ علق کے واقع ہونے کی وجہ سے اس سورت کا نام سورت علق ہے۔ قال تعالیٰ: اقرأ باسم ربّك

دوسرا نام: سورۃ اقرأ باسم ربّک (الطبری: ۲،۱۰۲،۶۴۴)

وجه تسمية: عن عائشةؓ قالت: أول سورة نزلت من القرآن .اقرأ باسم ربّك

(اخرجه الحاكم فى المستدرك، كتاب التفسير :۲،۵۷۶)

ترجمہ: عائشہؓ سے روایت ہے فرماتی ہے: قرآن کی پہلی نازل ہونے والی سورت اقرأ باسم ربك ہے۔

## خلاصہ رکوع وموضوع سورت:

آپ تبلیغ کے لئے کمر بستہ رہیں اور اعدائے اسلام کی سرکوبی ہمارے سپرد کیجئے۔ ماخذ (۱) آیت ۱ تا ۵۔ (۲) آیت ۱۵۔

## فضیلت سورۃ العلق:

عن عائشةؓ قالت: أول سورة نزلت من القرآن اقرأ باسم ربك، فاخبرت عن السورة (اقرأ باسم ربك) (اخرجه الحاكم فى المستدرك، كتاب التفسير: ۲/۵۷۶)

حضرت عائشہؓ فرماتی ہیں: پہلی سورت جو قرآن مجید میں نازل ہوئی وہ اقرأ باسم ربك ہے۔ میں نے سورت کی خبر دی۔

## خواب میں سورۃ العلق پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ العلق پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ حق تعالیٰ اس کو علم اور قرآن خوانی عنایت کرے گا۔ (تعبير الرّؤيا: ۳۶۶)

ترتیب جمعی (96) ترتیب نزولی (1) آیات (19) رکوع (1) کلمات (72)

حروف (170) زبر (121) زیر (31) پیش (10) دو زبر (2) دو زیر (4)

دو پیش(0) کھڑا زبر(11) کھڑی زیر(0) الٹا پیش(1) جزم (51) شد (24) مد (3)

ربط آیات:

(۲،۱) اس رب کے نام سے پڑھ جس نے انسان کو بنایا۔(۳) پڑھ اور تیرا رب بڑا معزز ہے۔(۴) جس نے انسان کو قلم کے ذریعہ علوم سکھائے۔(۵) انسان کو جن چیزوں کا علم نہیں تھا۔ وہ سکھائیں۔(۷،۶) انسان اپنے آپ کو مستغنی خیال کر کے سرکش ہو جاتا ہے۔(۸) حالانکہ اس کا رجوع اللہ تعالیٰ کے ہاں ہونے والا ہے۔(۱۰،۹) کیا اس معاند حق کو آپ نے دیکھا۔ (۱۲،۱۱) بجائے حالت سابقہ کے یہ حالت ہوتی تو اس کے لئے مفید تھی۔

(۱۴،۱۳) تکذیب کے وقت اسے یہ خیال نہیں آیا کہ مالک الملک دیکھ رہا ہے۔(۱۶،۱۵) اگر یہ اپنی ناشائستہ حرکتوں سے باز نہ آیا تو اسے پیشانی کے بل گھسیٹ کر دوزخ میں پھینک دیں گے۔(۱۷ تا ۱۹) یہ بھی اپنے مجلسیوں کو بلائے ہم بھی دوزخ کے فرشتوں کو اس کے لئے بلائیں گے۔ آپ خدا تعالیٰ سے اپنا تعلق درست رکھیں اور ان کی پرواہ نہ کریں۔

# سورة القدر

## سورة القدر مكية، نزلت بعد سورة عبس

سورت العلق اور القدر کے درمیان ربط:

ماقبل میں تلاوت قرآن پر امر کا بیان ہے اور اس میں لیلۃ القدر میں قرآن کے انزال کا بیان ہے۔

تسمیہ سورۃ القدر:

(بسم اللہ) الذی اراد نزول القرآن فی اللیلة النصف من شعبان (الرحمن) بنزوله فی رمضان (الرحیم) بمن عمل به فی عمره.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جس نے قرآن مجید کو آدھے شعبان المعظم کی رات میں نازل کرنے کا ارادہ کیا۔ جس نے اسی قرآن مجید کو رمضان مبارک میں نازل کر کے بہت بڑی مہربانی کی۔ وہ (اللہ تعالیٰ) جو ان لوگوں پر بہت رحم کرنے والا ہے۔ جنہوں نے اپنی زندگیوں میں اس قرآن مجید پر عمل کیا۔

وجہ تسمیہ سورت القدر:

سورت القدر کو القدر اس لیے کہا جاتا ہے کہ اس سورت میں یہ لفظ مکرر ذکر ہوا ہے۔ یہ اس رات کے نام سے موسوم ہے جس میں قرآن مجید کا نزول ہوا ہے۔ قال تعالیٰ: إنا أنزلنه فی لیلة القدر

عن ابن عباس ؓ قال: نزلت سورة إنا أنزلنه فی لیلة القدر بمكة.

ترجمہ: حضرت ابن عباس ؓ سے روایت ہے فرماتے ہیں کہ سورت إنا أنزلنه فی لیلة القدر مکہ میں نازل ہوئی۔

## خلاصہ رکوع وموضوع سورت:

لیلۃ القدر میں قرآن مجید کا نزول لوح محفوظ سے آسمان دنیا پر ہوا ہے اور پھر تھوڑا تھوڑا حسب ضرورت نازل ہوتا رہا۔ ماخذ آیت ۱، ۵

## فضیلت سورۃ القدر:

عن أبی بن كعب ؓ عن رسول الله ﷺ قال: من قرأ سورة القدر أعطی من الأجر كمن صام رمضان وأحيا ليلة القدر.

(تفسیر الکشف والبیان: ۲۵۱/۱۳، تفسیر الزمخشری: ۲۲۶/۴، تفسیر الوسیط للواحدي: ۵۳۲/۴)

حضرت ابی بن کعب ؓ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کی روایت نقل کرتے ہیں کہ جو شخص سورت قدر کی تلاوت کرتا رہے تو اس کو اتنا اجر دیا جائے گا گویا اس نے رمضان کے روزے رکھے اور لیلۃ القدر کو (عبادت کے واسطے) بیدار رہا۔

## خواب میں سورۃ القدر پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرین ؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ القدر پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ دنیا سے شب قدر کا ثواب پا کر رحلت کرے گا۔ (تعبیر الرؤیا: ۳۶۶)

ترتیب جمعی (97) ترتیب نزولی (25) آیات (5) رکوع (1) کلمات (30)

حروف (121) زبر (45) زیر (20) پیش (8) دوزبر (0) دوزیر (2)

دوپیش (2) کھڑا زبر (5) کھڑی زیر (0) الٹا پیش (0) جزم (27) شد (8) مد (3)

## ربط آیات:

۱) اس قرآن حکیم کا نزول لیلۃ القدر میں ہوا ہے لہذا اس مبارک رات کی برکتوں کا یہ حال ہے۔ ۲ تا ۵) لیلۃ القدر کی بارگاہ الٰھی میں یہ قدر ہے۔

# سورة البيّنة

## سورة البيّنة مكية, نزلت بعد سورة الطلاق

**سورۃ القدر اور البینۃ کے مابین ربط:**

ماقبل میں لیلۃ القدر میں نزول قرآن کا بیان تھا اور اس میں قرآن اور رسالت کا بیان ہے۔

**تسمیۃ سورۃ البینۃ:**

(بسم اللّٰہ)الذی اظھر نبیه بینة(الرحمن)بتبیانه ببینة یتلوا صحفا مطھرة(الرحیم)باشتماله صحیفة من صحف الانبیآء.

ترجمہ:اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جس نے اپنے نبی حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کو حجت (دلیل) کے ساتھ ظاہر کیا۔وہ بہت مہربان ہے۔ پیغمبر ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) محبت کے طور پر پاکیزہ صحیفوں (سورتیں) تلاوت کرتے رہتے ہیں۔وہ بہت رحم کرنے والا ہے جس نے تمام انبیاء کرام علیھم السلام کے صحیفوں میں سے ایک صحیفہ (قرآن) کو بھی شامل کیا ہے۔

**وجہ تسمیہ سورت البینۃ:**

:سورت کو سورت بینہ اس لیے کہتے ہیں کہ اس سورت کے ابتداہی میں یہ لفظ وارد ہوا ہے۔

## دوسرا نام لم یکن الذین کفروا:

عن أنس بن مالكؓ قال :قال رسول الله ﷺ لأبی بن کعبؓ :إن اللّٰه أمرنی أن أقرأ علیك "﴿لم یکن الذی کفروا من اهل الکتاب والمشرکین منفکین حتی تاتیهم البینه(١)﴾ قال :وسماني؟قال":نعم"فبکی . (اخرجه البخاری :رقم الحدیث:4959)

ترجمہ:انس بن مالکؓ سے روایت ہے کہا کہ رسول ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً نے ابی بن کعبؓ سے فرمایا":اللہ نے مجھے حکم دیا ہے کہ میں تمھارے سامنے ﴿لم یکن الذی کفروا من اهل الکتاب والمشرکین منفکین حتی تاتیهم البینه(١)﴾ پڑھوں (تمھیں سناؤں)۔آپؓ نے پوچھ: کیا خدا نے میرا نام لیا تھا؟ آپ ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً نے فرمایا":ہاں" آپؓ نے کہا:اچھا۔اور رو دیے۔

تیسرا نام: لم یکن:

(الاتقان 149؛ احکام القرآن لجصاص: 474/3)

عن ابن عباسؓ نزلت سورۃ لم یکن بمکۃ. (الدر المنثور: 585/8)

ترجمہ: حضرت ابن عباسؓ سے روایت ہے کہ سورت لم یکن مکہ میں نازل ہوئی۔

خلاصہ رکوع وموضوع سورت:

۱) ضرورت بعثت محمدیہ (علی صاحبہا الصلوۃ والسلام)۔۲) آپ کا دین ادیان سابقہ سے اصولاً متفق ہے تعلیم اسلام کے مؤید خیر البریہ اور مخالف شر البریہ ہیں۔ ماخذ (۱) آیت ا۔(۲) آیت ۵۔(۳) آیت ۶،۷۔

فضیلت سورۃ البینۃ:

عن انسؓ قال: قال رسول اللہ ﷺ لأبی بن کعبؓ: ان اللہ امرنی أن أقرأ علیک (لم یکن الذین کفروا) قال: وسمانی؟ قال: نعم، فبکی. (رواہ الدر المنثور: ۵۸۵/۸)

حضرت انسؓ نے کہا: رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے حضرت ابی بن کعبؓ سے فرمایا: بے شک اللہ تعالیٰ نے مجھے حکم دیا ہے کہ میں آپ پر (لم یکن الذین کفروا) پڑھو۔ حضرت ابی بن کعبؓ نے پوچھا کیا اللہ تعالیٰ نے میرا نام لیا تھا۔ آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا۔ ہاں۔ تو حضرت ابی بن کعبؓ (خوشی سے) رونے لگے۔

خواب میں سورۃ البینہ پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ البینہ پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ دنیا سے توبہ کر کے رحلت کرے گا۔ (تعبیر الرؤیا: ۳۶۶)

ترتیب جمعی (98) ترتیب نزولی (100) آیات (8) رکوع (1) کلمات (94)

حروف (196) زبر (117) زیر (68) پیش (49) دو زبر (3) دو زیر (1)

دو پیش (3) کھڑا زبر (20) کھڑی زیر (0) الٹا پیش (1) جزم (68) شد (32) مد (8)

ربط آیات:

(۱،۲) اہل کتاب اور مشرک اپنی تعلّی، غرور سے باز آنے والے نہ تھے۔ جب تک ان کے پاس اللہ تعالیٰ کا رسول نہ آتا۔(۳) وہ رسول ایسے صحیفے پڑھ کر سناتا ہے جن میں ناقابل ترمیم وتنسیخ احکام ہیں۔(۴) اہل کتاب بینہ (رسول) کے

آنے کے بعد مختلف گروہ بن گئے۔(۵) حالانکہ رسول اللہ ﷺ تسلیما کثیرا کثیرا کی تعلیم اصولاً ان کی سابقہ تعلیم سے متحد ہے۔(۶) نہ ماننے والوں کا ٹھکانہ دوزخ اور وہ بدترین مخلوقات ہیں۔(۷) ایمان لانے والے بہترین مخلوقات ہیں۔(۸) اوران کی جزاء خیر جنت اور رضائے الٰہی ہے

# سورة الزلزال

## سورة الزلزال مدنية، نزلت بعد سورة النساء

سورۃ البینۃ اور الزلزال کے مابین ربط:

ماقبل سورت میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ" هم خير البرية "۔اور سورۃ الزلزال میں فرمایا:"فمن يعمل مثقال ذرة خير يره"۔یعنی قیامت کے دن اللہ تعالیٰ نیک اعمال کا بدلہ دے گا۔

تسمیہ سورۃ الزلزال:

(بسم اللّٰه)القادر بزلزلة الارض(الرحمن)بالمؤمن في الدنيا(الرحيم)به في الاخرة بقصر يوم الدين.

ترجمہ:اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جوزمین کے زلزلے (ہلانے) پر قادر ہے۔جو دنیا میں مؤمن پر بہت مہربان ہے۔جو کہ آخرت میں بھی اس پر قیامت کے دن کو کم محسوس کرنے میں اس پر رحم کرنے والا ہے۔

وجہ تسمیہ سورت الزلزال و إذا زلزلت:

اس سورت کو سورت زلزال اور اذا زلزلت کہتے ہیں؛ کیونکہ اس کی ابتدا قیامت سے پہلے پیدا ہونے والے زلزلوں کی پیشن گوئیوں سے ہوئی ہے۔اللہ کا ارشاد ہے:اذا زلزلت الارض زلزالها(۱)

عن انس بن مالکؓ قال :قال رسول الله :من قرأ إذا زلزلت عدلت له بنصف القران.

(أخرجه البخاري:رقم الحديث:2898)

ترجمہ: حضرت انس بن مالکؓ روایت کرتے ہیں کہا کہ رسول اللہ ﷺ تسلیما کثیرا کثیرا نے فرمایا: جوسورت اذا زلزلت پڑھے تو یہ اس کے لیے (ثواب میں) آدھے قران پڑھنے کے برابر ہے۔

خلاصہ رکوع و موضوع سورت:

ابتداء وقائع قیامت۔ ماخذ آیت ۱تا۴۔

## فضیلت سورۃ الزلزال:

**عن انسؓ قال: قال رسول اللّٰہ ﷺ: من قرأ: اذا زلزلت عدلت له بنصف القرآن، ومن قرأ: قل یایها الکافرون عدلت له بربع القرآن ومن قرأ قل هو اللّٰه احد عدلت له بثلث القرآن.**

(اخرجه الترمذی، کتاب فضائل القرآن: ۱۳۲/۲)

حضرت انسؓ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا: جو آدمی اذا زلزلت الارض کی تلاوت کرے تو یہ اس کے لئے نصف قرآن (کی تلاوت کے ثواب) کے برابر ہوگا۔ اور جو قل یایها الکفرون پڑھے تو اس کے لئے ایک چوتھائی قرآن (کی تلاوت کے ثواب) کے برابر ہوگا۔ اور جو قل هو اللّٰه احد پڑھے تو اس کے لئے ایک ثلث قرآن (کی تلاوت کے ثواب) کے برابر ہوگا۔

## خواب میں سورۃ الزلزال پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الزلزال پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کا کسی سے کام پڑے گا اور عدل وانصاف کرے گا۔ (تعبیر الرؤیا: ۳۶۶)

ترتیب جمعی (99) ترتیب نزولی (93) آیات (8) رکوع (1) کلمات (35)

حروف (135) زبر (69) زیر (13) پیش (11) دوزبر (3) دوزیر (4)

دوپیش (0) کھڑا زبر (1) کھڑی زیر (0) الٹا پیش (2) جزم (28) شد (13) مد (0)

## ربط آیات:

۱،۲: قیامت کے دن زلزلہ آئے گا۔ اس سے سارے آدمی زمین سے باہر آجائیں گے۔ (۳) انسان تعجب کرے گا۔ (۴) اس دن زمین سارے حالات بیان کرے گی۔ (۵) کیونکہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے اسے حکم ہوگا۔ (۶) اس دن لوگ قبروں سے اٹھ کر مختلف گروہ ہوکر محشر میں آئیں گے۔ (۷،۸) فیصلہ اس طرح ہوگا۔









# سورة العٰدیٰت

## سورة العٰديٰت مكية، نزلت بعد سورة العصر

**سورۃ الزلزال اور العٰدیٰت کے مابین ربط:**

ماقبل سورۃ میں خیر اور شر کے جزا کا بیان تھا اور یہاں جزاء کے وقت کا بیان ہے۔

**تسمیۃ سورۃ العدیت:**

**(بسم اللّٰـه) الذی اقسم علی العادیات وجعلها آلة الجهاد (الرحمن) بالمؤمن فی الدنيا وبالايمان (الرحيم) بالمؤمن من المجاهد الشاكر بالنعمة يوم القيامة.**

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جس نے تیز دوڑنے والے گھوڑوں کی قسم کھائی اور ان کو جہاد فی سبیل اللہ کے لئے آلہ بنایا ہے۔ دنیا میں دنیوی نعمتوں اور ایمان کی نعمت سے نواز کر مؤمن پر مہربانی کی۔ وہ (اللہ تعالیٰ) قیامت کے دن نعمتوں کے شکرگزار اور جہاد کرنے والوں پر رحم کرنے والا ہے۔

**وجہ تسمیہ سورت العدیت:**

اس سورت کو سورت عادیات اس لیے کہا جاتا ہے کہ اس سورت کی ابتداء لفظ عادیات سے ہوئی ہے، جس کے معنی جہادی گھوڑوں کے ہیں و العادیات ضبحاً (۱)۔۔۔اور یہ لفظ اس سورت کے علاوہ کسی اور سورت میں وارد نہیں ہوا ہے۔

**عن ابن عباسؓ قال: نزلت سورة العاديات بمكة.** **(الدر المنثور: 599/8)**

ترجمہ: حضرت ابن عباسؓ سے روایت ہے فرمایا کہ سورت عادیات مکہ میں نازل ہوئی۔

**خلاصہ رکوع و موضوع سورت:**

۱) بیان مرض، ۲) سبب مرض، ۳) علاج مرض۔ ماخذ آیت ۶، ۸، ۹۔

**فضیلت سورۃ العادیات:**

**عن الحسن قال: قال رسول اللهﷺ: اذا زلزلت، تعدل نصف القرآن، والعاديات، تعدل نصف القرآن.**

**(أخرجه ابو عبيده فی فضائله، ص: ۱٤۱)**

حضرت حسنؓ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا: جو اذا زلزلت پڑھے تو اس کے لیے یہ

نصف قرآن (پڑھنے کے ثواب) کے برابر ہوگا اور جو سورت العادیات پڑھے تو اس کے لئے نصف قرآن (پڑھنے کے ثواب) کے برابر ہوگا۔

**خواب میں سورۃ العادیات پڑھنے کی تعبیر:**

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ العادیات پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس کے اہل بیت اس کی محبت رکھیں گے۔ (تعبیر الرّؤیا: ۳٦٦)

**ترتیب جمعی (100) ترتیب نزولی (14) آیات (11) رکوع (1) کلمات (40)**

**حروف (163) زبر (50) زیر (32) پیش (13) دو زبر (5) دو زیر (1)**

**دو پیش (4) کھڑا زبر (6) کھڑی زیر (3) الٹا پیش (2) جزم (28) شد (9) مد (0)**

**ربط آیات:**

(۱ تا ۵) گھوڑے کے ان حالات میں غور کرنے سے معلوم ہو جائے گا۔ (٦) کہ انسان اپنے رب کا نافرمان ہے۔ (۷) اور وہ اس پر گواہ ہے۔ (۸) نافرمانی کا باعث حب مال ہے۔ (۹ تا ۱۱)

تذکیر بما بعد الموت تا کہ انسان اپنی اصلاح کر لے۔

# سورة القارعه

## سورة القارعه مكية، نزلت بعد سورة القريش

**سورۃ العٰدیٰت اور القارعۃ کے مابین ربط:**

سورۃ عادیات میں یہ ذکر تھا کہ "اذا بعثر ما فی القبور"۔ جب قبروں سے نکالا جائے گا۔ اب اس سورت میں قیامت کا ذکر ہے کہ جب قبروں سے اٹھائے جائیں گے تو ان کی حالت کیا ہوگی۔

**تسمیہ سورۃ القارعۃ:**

(بسم اللّٰه) الذی جعل ای خلق الجبال ثم جعل کالعهن (الرحیم) بوزن اعمال الخیر (الرحیم) علی المؤمنین بجعلهم فی عیشة راضیة.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جس نے بڑے بڑے پہاڑ بنائیں پھر ان کو دُھنکی ہوئی رنگین اون کی طرح کر دے گا۔ وہ (اللہ تعالیٰ) بہت مہربان ہے کہ وہ اچھے نیک اعمال کا وزن کرے گا۔ وہ (اللہ تعالیٰ) مؤمنوں پر بہت رحم کرنے والا ہے کہ وہ ان کے لئے مرضی خوشی کی زندگی مہیا کر دے گا۔

**وجہ تسمیہ سورت القارعۃ:**

اس سورت کے شروع میں لفظ القارعہ کے آنے کی وجہ سے اس سورت کا نام سورت القارعہ ہے۔ قال تعالیٰ: القارعة (۱) ما القارعة (۲)

**خلاصہ رکوع و موضوع سورت:**

انتہائے واقعہ قیامت۔ ماخذ آیت ۶ تا ۹۔

## فضیلت سورة القارعة:

عن أبی بن کعبؓ عن رسول اللہ ﷺ من قرأ سورة القارعة ثقل اللّٰہ بھا میزانه یوم القیامة.

(تفسیر الکشف والبیان: ۲۸۸/۱۳، تفسیر الزمخشری: ۲۳۱/۴، تفسیر الوسیط للواحدی: ۵۴۶/۴، تفسیر البیضاوی: ۳۳۳/۵، اللباب فی علوم الکتاب: ۴۷۴/۲۰، السراج المنیر: ۵۸۰/۴، تفسیر حدائق الروح والریحان: ۶۶۶/۳۲، تفسیر أبی السعود: ۱۹۴/۹)

حضرت ابی بن کعبؓ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کی حدیث نقل کرتے ہیں کہ جو سورت القارعہ کی تلاوت کرتا رہے تو اللہ تعالیٰ قیامت کے دن اس کے ترازو (کے نیکیوں والے پلڑے) کو بھاری کر دیں گے۔

**خواب میں سورۃ القارعہ پڑھنے کی تعبیر:**

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ القارعہ پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ قیامت کے دن اس کے نیک اعمال سے ترازو بھاری ہوگا۔ (تعبیر الرؤیا: ۳۶۶)

ترتیب جمعی (101) ترتیب نزولی (30) آیات (11) رکوع (1) کلمات (36)

حروف (152) زبر (59) زیر (17) پیش (17) دوزبر (0) دوزیر (2)

دوپیش (3) کھڑا زبر (2) کھڑی زیر (0) الٹا پیش (3) جزم (26) شد (6) مد (2)

ربط آیات:

(۱ تا ۳) قیامت کی عظمت شان کے لئے بار بار سوال کیا گیا ہے۔ (۴) قیامت کے دن انسان کی یہ حالت ہوگی۔ (۵) اور پہاڑوں کی یہ حالت ہوگی۔ (۶، ۷) اعمال صالحہ جن کے زیادہ ہونگے ان کی یہ جزا ہوگی۔ (۸ تا ۱۱) اور جن کے برے اعمال غالب ہوں گے ان کا ٹھکانہ دوزخ ہوگا۔

# سورۃ التکاثر

## سورة التكاثر مكية، نزلت بعد سورة الكوثر

سورۃ التکاثر اور سورۃ القارعۃ کے مابین ربط:

سورۃ القارعۃ میں یہ ذکر تھا کہ بعض لوگ ایسے ہونگے جن کے موازین بھاری ہونگے اور کچھ لوگ ایسے ہونگے کہ جن کے موازین ہلکے ہونگے اب سورۃ التکاثر میں ایسے ہی لوگوں کا ذکر ہے جن کی نیکیاں کم ہو۔

تسمیہ سورۃ التکاثر:

(بسم اللّٰه) الذی نبه الانسان علی غفلته (الرحمن) بالمؤمن بایمانه بالحشر و النشر (الرحیم) بالمؤمن فی الاخرة بالقرآن.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جس نے انسان کو اس کی غفلت پر متنبہ کر دیا ہے۔ بہت زیادہ مہربان ہے کہ اس نے مؤمن کو حشر و نشر پر ایمان رکھنے کی توفیق دی۔ بہت رحم کرنے والا ہے کہ وہ آخرت میں قرآن کے ساتھ مؤمن شخص پر رحم کرنے والا ہے۔

وجہ تسمیہ سورت التکاثر:

پہلی آیت میں لفظ التکاثر ذکر ہونے کی وجہ سے اس سورت کو سورۃ التکاثر کہتے ہیں۔ قال تعالیٰ: الهاكم التكاثر

عن ابن عباسؓ قال نزلت بمكة سورة التكاثر (الدر المنثور ۸/۶۰۹)

دوسرا نام: سورت الهاكم التكاثر:

عن ابن عمرؓ قال: قال رسول الله ﷺ: الا يستطيع احدكم ان يقرا الف آية في كل يوم؟ قالوا: ومن يستطيع ان يقرا الف آية؟ قال: اما يستطيع احدكم ان يقرا الهاكم التكاثر.

(اخرجه البيهقي في شعب الايمان: 498/2)

**خلاصہ رکوع و موضوع سورت:**

فرض منصبی سے غافل کرنے والا مرض تکاثر اموال ہے۔ ماخذ آیت ا۔

**فضیلت سورۃ التکاثر:**

عن ابن عمرؓ قال: قال رسول اللہ ﷺ الا يستطيع أحدكم أن يقرأ ألف آية في كل يوم؟ قالوا: ومن يستطيع أن يقرأ ألف آية؟ قال: أما يستطيع أحدكم أن يقرأ الهاكم التكاثر.

(أخرجه البيقهي في الشعب، باب تعظيم القرآن: ۲/۴۹۸)

حضرت ابن عمرؓ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا: تم میں سے کوئی ایک ہزار آیات ہر روز پڑھنے کی طاقت رکھ سکتا ہے۔ صحابہؓ نے عرض کیا: بھلا کون ہزار آیتیں پڑھنے کی طاقت رکھ سکتا ہے، آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا: کیا تم میں سے کوئی الھکم التکاثر پڑھنے کی طاقت رکھتا ہے؟ (یعنی یہی پڑھتا رہے)

**خواب میں سورۃ التکاثر پڑھنے کی تعبیر:**

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ التکاثر پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ تمام نیک لوگوں کی زیارت کرے گا۔ (تعبیر الرؤیا: ۳۶۷)

ترتیب جمعی (102) ترتیب نزولی (16) آیات (8) رکوع (1) کلمات (28)

حروف (120) زبر (53) زیر (11) پیش (17) دو زبر (0) دو زیر (1)

دو پیش (1) کھڑا زبر (2) کھڑی زیر (0) الٹا پیش (0) جزم (23) شد (12) مد (0)

**ربط آیات:**

(۱) فرض منصبی سے غافل کرنے والی چیز کثرت طلبی مال ہے۔ (۲) اور یہ غفلت عموماً موت تک رہتی ہے۔ (۳،۴) اس غلطی کا تمہیں عنقریب احساس ہو جائے گا۔ (۵،۶) اگر ان ارشادات الٰہیہ پر یقین کرتے تو تمہیں ایسا معلوم ہوتا کہ گویا دوزخ سامنے ہے۔ (۷) پھر مرنے کے بعد اسے اپنی آنکھوں سے بھی مشاہدہ کر لیتے۔ (۸) یاد رکھو۔ قیامت کے دن تم سے تمام نعمتوں کے متعلق حساب لیا جائے گا۔

# سورۃ العصر

## سورة العصر مكية، نزلت بعد سورة الانشراح

سورۃ التکاثر اور العصر کے درمیان ربط:

پہلی سورت میں ذکر تھا: ”الهكم التكاثر“ کا کہ اس تکاثر یعنی مال کی کثرت نے اولاد کی کثرت نے تمہیں غفلت میں ڈالا۔ اب اس سورت میں ”والعصر“ زمانے کی قسم اٹھاتے ہیں کہ یہ تکاثر تمہیں زمانے میں ہوا۔

تسمیہ سورۃ العصر:

(بسم الله)الذی انعم بالعمر علی الانسان وهو رأس مالية (الرحمن)عليه بالحواس الخمسة فی الدنيا وباعطآء اسباب الربح فی رأس ماليۃ(الرحيم)عليه بالعقل فی الاخرة وبالمؤمنين بتوفيق جعل الاسباب فی الطاعة.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام شروع کرتا ہوں جس نے انسان کو زندگی (عمر) عطا کر احسان کیا یہ عمر انسان کی تجارتی سرمایہ ہے۔ جو انسان پر بہت زیادہ مہربان ہے کہ اس نے دنیا میں انسان کو حواس خمسہ اور اپنی تجارتی سرمائے یعنی زندگی (عمر) میں کمائی کے اسباب بھی عطا کئے۔ وہ انسان پر رحم کرنے والا ہے۔ آخرت میں عقل سمجھ عطا کرنے کے ساتھ اور مؤمنوں پر رحم کرنے والا ہے جس نے بندگی کے اسباب اختیار کرنے کی توفیق دی۔

وجہ تسمیہ سورت العصر:

اس سورت کے ابتدا میں اللہ نے لفظ عصر (زمانے) کی قسم کھائی ہے: اس لیے اس سورت کا نام سورت العصر ہے۔ قال تعالیٰ :والعصر(١)ان الانسان لفی خسر(٢)

عن ابن عباس ؓ قال :نزلت سورة (والعصر) فی مكة. (الدر المنثور: 621/8)

ابن عباس ؓ سے روایت ہے فرمایا: سورت والعصر مکہ میں نازل ہوئی۔

خلاصہ رکوع وموضوع سورت:

اقوام عالم کی کامیابی کے اصول اربعہ۔ ماخذ آیت ٣۔

## فضیلت سورۃ العصر:

**عن أبی مدینة الدارمی: اسمه عبد اللّٰہ بن حصن قال: کان الرجلان من أصحاب رسول ﷺ إذا التقیا وارادا أن یفترقا قرأ أحدهما علی الآخر سورة العصر الی آخرها، ثم یسلم أحدهما علی الآخر.**

(أخرجه البیهقی فی الشعب، باب فی مقاربة وموادة أهل الدین: ٦/٥٠١)

ابی مدینہ دارمی جس کا نام عبداللہ بن حصن ہے روایت کرتے ہیں: حضور ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کے دو صحابی جب آپس میں ملتے اور پھر ایک دوسرے سے الگ ہونے کا ارادہ کر لیتے تو ایک دوسرے پر سورت العصر پڑھا کرتے پھر ایک دوسرے کو سلام کرتے۔

## خواب میں سورۃ العصر پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ العصر پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ سب کاموں میں صابر اور قانع ہوگا۔ (تعبیر الرؤیا: ٣٦٧)

ترتیب جمعی (103) ترتیب نزولی (13) آیات (3) رکوع (1) کلمات (14)

حروف (68) زبر (22) زیر (13) پیش (3) دو زبر (0) دو زیر (1)

دو پیش (0) کھڑا زبر (3) کھڑی زیر (0) الٹا پیش (0) جزم (12) شد (6) مد (0)

## ربط آیات:

(۱،۲) زمانہ گواہ ہے کہ انسان نے ہمیشہ نقصان اٹھایا۔ (۳) مگر ان اصول اربعہ کے پابند ہمیشہ کامیاب ہوئے۔









# سورۃ الھمزۃ

## سورة الهمزة مكية، نزلت بعد سورة القيامة

### سورۃ العصر اور الھمزۃ کے مابین ربط:

سورۃ العصر میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ''ان الانسان لفی خسر''۔ اور سورۃ الھمزۃ میں خسارہ پانے والے انسان کا بیان ہے اللہ تعالیٰ کا قول ہے: ''لینبذن فی الحطمة''۔

(۲) ماقبل میں خاسرین کا بیان ہے اور یہاں خسران کے اسباب کا بیان ہے۔

### تسمیہ سورۃ الھمزۃ:

**(بسم اللّٰه) الذی یسخط بالمعاصی وبجمع المال والعدد (الرحمن) فی الدنیا باعطاء الفهم الانسان وعدم العذاب له (الرحیم) علی الانسان بالایمان وصونه عن الحطمة فی الاخرة.**

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو کہ گناہ کرنے اور مال شمار کر کے جمع رکھنے پر ناراض ہوتا ہے۔ دنیا میں انسان کو عقل و سمجھ سے نوازنے اور اسے اپنے عذاب سے دور رکھ کر اس پر بہت زیادہ مہربان ہے۔ وہ انسان کو ایمان دینے اور آخرت میں اس کو حطمہ (روند کر ڈالنے والے) عذاب سے نجات دلا کر بہت رحم کرنے والا ہے۔

### وجہ تسمیہ سورت الھمزہ:

اس سورت کو سورت ہمزہ اس لیے کہتے ہیں کہ اس کی ابتدا اللہ کے اس قول ﴿ویل لکل همزة لمزة (۱)﴾ سے ہوئی ہے۔

### دوسرا نام: ویل لکل ہمزۃ:

عن ابن عباسؓ قال: انزلت ویل لکل همزة بمکة. (الدر المنثور: 603/8)

ترجمہ: ابن عباسؓ سے روایت ہے کہ سورت ویل لکل ہمزۃ مکہ میں نازل ہوئی۔

### خلاصہ رکوع و موضوع سورت:

زر پرستوں سے سلوک الٰہی۔ ماخذ آیت ۱، ۲۔

## فضیلت سورۃ الھمزۃ:

**عن ابی بن کعبؓ عن رسول اللہ ﷺ من قرأ سورة ويل لكل همزة لمزة أعطي عشر حسنات بعدد من استهزأ بمحمد ﷺ و أصحابه.**

(تفسير الكشف والبيان: ۳۰۱/۱۳، تفسير الزمخشري: ۲۳۳/٤، تفسير الوسيط للواحدي: ٥٥٢/٤، تفسير البيضاوي: ۳۳۸/٥، السراج المنير: ٥٨٧/٤، تفسير ابي السعود: ١٩٩/٩)

حضرت ابی بن کعبؓ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) سے روایت کرتے ہیں کہ جو شخص سورت **ويل لكل همزة** کی تلاوت کرے تو اس کو ان تمام لوگوں میں سے ہر ہر ایک کے بدلے میں دس دس نیکیاں دی جاتی ہے جنہوں نے حضور ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) اور ان کے صحابہ کرام کا مذاق اڑایا تھا۔

## خواب میں سورۃ الھمزہ پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الھمزہ پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ باتیں بہت کرے گا اور لوگوں کے سامنے روشناس ہوگا۔ (تعبير الرّؤيا: ٣٦٧)

ترتیب جمعی (104) ترتیب نزولی (32) آیات (9) رکوع (1) کلمات (33)

حروف (96) زبر (59) زیر (15) پیش (14) دو زبر (1) دو زیر (3)

دو پیش (2) کھڑا زبر (2) کھڑی زیر (0) الٹا پیش (3) جزم (17) شد (16) مد (2)

## ربط آیات:

(۱) ان بری صفتوں والے کے لئے ہلاکت ہے۔ (۲) جسے اخلاق مطلوب نہیں ہیں جمع مال زندگی کا مقصد ہے خواہ بداخلاقی سے ہو۔ (۳) یہ مال کو ہر مصیبت کا علاج خیال کرتا ہے۔ (۴) اس کا یہ خیال غلط ہے بلکہ یہ شخص اور اس کا مال دونوں دوزخ میں جائیں گے۔ (۶،۵) حطمہ دوزخ کا نام ہے۔ (۷) چونکہ دل سب سے زیادہ مجرم ہے اس لئے اول دل پر اس کا اثر ہو گا۔ (۹،۸) وہ آگ لمبے لمبے ستونوں میں بند کی جاوے گی تا کہ زیادہ تکلیف ہو۔

# سورة الفيل

## سورة الفيل مكية، نزلت بعد سورة الكافرون

### سورۃ الھمزۃ اور سورۃ الفیل کے مابین ربط:

ماقبل سورۃ میں ہلاکت اخرویہ کا بیان ہے اور اس میں دنیاوی اصحاب فیل کی ہلاکت کا بیان ہے۔

### تسمیہ سورۃ الفیل:

**(بسم اللّٰه) الذی انزل القهر باصحاب الفيل وانتقم من عدوه (الرحمن) بالمؤمن في الدنيا بالايمان وبثبات قهره علىٰ اعدآئه (الرحيم) بالمؤمن في الاخرة بدخول الجنة ويجعل اولياء ه امنين عن عذابه۔**

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جس نے ہاتھیوں والوں پر اپنا قہر و غضب نازل کیا اور اپنے دشمن سے خود بدلہ لے لیا۔ وہ بہت زیادہ مہربان ہے کہ اس نے دنیا میں مؤمن کو ایمان کی نعمت دی اور اس کے دشمنوں پر اپنا قہر و غضب ثابت کر رکھا۔ وہ آخرت میں مؤمن کو جنت میں داخل کرنے اور اپنے دوستوں کو عذاب سے محفوظ رکھنے میں بہت زیادہ رحم کرنے والا ہے۔

### وجہ تسمیہ سورت الفیل:

اس سورت کو سورت الفیل کہنے کی وجہ یہ ہے کہ اس سورت میں ہاتھی (والے لشکر) کا قصہ مذکور ہے اور اس سورت کے علاوہ یہ لفظ کسی اور سورت میں وارد نہیں ہوا ہے۔ قال تعالیٰ: **الم تر كيف فعل ربك باصحاب الفيل (١)**

### دوسرا نام سورت الم تر کیف:

**عن عمرو بن ميمونؓ قال: صلينا المغرب خلف عمر بن الخطابؓ فقرأ في الاولى ﴿والتين والزيتون﴾ وفي الثانية: الم تر كيف و لايلاف قريش،** (اخرجه ابن ابی شیبه: 358/1)

ترجمہ: عمرو بن میمونؓ نے فرمایا کہ ہم نے عمر بن خطابؓ کے پیچھے نماز پڑھی تو آپؓ نے پہلی رکعت میں ﴿والتين والزيتون﴾ دوسری رکعت میں الم تر کیف و لایلاف قریش پڑھی۔

خلاصہ رکوع وموضوع سورت:

توہین شعائر اللہ سے دائمی ذلت کا لزوم۔ ماخذ آیت ا۔

فضیلت سورۃ الفیل:

قال عمرو بن ميمون: صلى بنا عمر بن الخطابؓ صلاة المغرب فقرأفي الركعة الأولىٰ(بالتين والزيتون)وفي الركعة الثانية:(ألم تر كيف فعل ربك،ولا يلاف قريش)

(أخرجه ابن أبي شيبة في المصنف، كتاب الصلاة: ۱/۳۵۸)

حضرت عمرو بن میمون فرماتے ہیں کہ عمر بن خطابؓ نے ہم کو نماز مغرب پڑھائی تو پہلی رکعت میں سورت التین اور دوسری میں الم تر کیف و قریش کی تلاوت فرمائی۔

خواب میں سورۃ الفیل پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابراہیم کرمانیؒ نے فرمایا ہے کہ دشمن پر فتح پائے گا اور اس کی مراد پوری ہوگی۔

(تعبير الرؤيا: ۳٦۷)

ترتیب جمعی (105) ترتیب نزولی (19) آیات (5) رکوع (1) کلمات (23)

حروف (76) زبر (39) زیر (15) پیش (4) دو زبر (1) دو زیر (5)

دو پیش (0) کھڑا زبر (1) کھڑی زیر (0) الٹا پیش (0) جزم (27) شد (5) مد (0)

ربط آیات:

ا: تمہیں معلوم نہیں کہ تیرے رب نے اصحاب فیل کے ساتھ کیا سلوک کیا۔ (۲) کیا ہدم کعبہ کے متعلق ان کے تدابیر بے کار نہ کردی تھیں۔ (۳ تا ۵) اور ان پر یہ عذاب نازل ہوا تھا۔









# سورة القريش

## سورة القريش مكية، نزلت بعد سورة التين

### سورۃ الفیل اور قریش کے مابین ربط:

ماقبل سورت میں عام نعمتوں کا بیان تھا اور اس میں قریش مکہ پر خاص نعمتوں کا بیان ہے۔

### تسمیہ سورۃ القریش:

**(بسم الله)الذى اظهر بيته وجعل ايلاف القريش فى الشتاء(الرحمن)بايلاف قريش فى الدنيا للتجارة (الرحيم)بطلب عبادته منهم والنجاة من عذابه.**

ترجمہ:اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جس نے اپنے گھر میں برکت ظاہر کی۔اور قریش کو موسم سرما سے مانوس کیا۔وہ بہت زیادہ مہربان ہے کہ دنیا میں قریش کو تجارت کے لئے مانوس کیا۔وہ بہت رحم کرنے والا ہے جس نے قریش سے بندگی کا مطالبہ کیا اس پر عذاب سے ان کو نجات دلایا۔

### وجہ تسمیہ سورت قریش:

اس سورت کو سورت قریش اس لیے کہتے ہیں کہ اس سورت کے ابتدا میں اللہ تعالیٰ کا یہ ارشاد ﴿لايلاف قريش(١)﴾ نازل ہوا ہے۔اور یہ لفظ اس سورت کے علاوہ کسی اور جگہ وارد نہیں ہوا ہے۔

### دوسرا نام:لایلاف قریش:

**عن ام هانئؓ بنت ابى طالب ان رسول الله ﷺ قال:فضل الله قريش بسبع خصال لم يعطها احد قبلهم وذكرمنها:.......ونزلت فيهم سورة من القرآن لم يذكرفيها احد غيرهم ،لايلاف قريش.**

**(اخرجه الحاكم فى المستدرك:584/2)**

ترجمہ:ام ہانیؓ بنت ابو طالب سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ تسلیما کثیرا کثیرا نے فرمایا: اللہ نے قریش کو سات خصوصیات سے نوازا ہے۔اللہ نے یہ کسی اور کو عطا نہیں فرمائی۔ان میں یہ یہ ذکر کیے۔اور ان کے متعلق قرآن کی سورت نازل ہوئی۔اس میں سوائے قریش کے اور کسی کا ذکر نہیں۔

خلاصہ رکوع وموضوع سورت:

:فرائض علمائے کرام وصوفیائے عظام۔ماخذ آیت ۳،۴۔

فضیلت سورۃ القریش:

وعن معرور بن سويدؓ قال: خرجنا مع عمر بن الخطابؓ حجاجا فصلى بنا الفجر فقرأ: ألم تر، ولايلاف قريش. (أخرجه البيهقي في الشعب،باب في تعظيم القرآن: ٢/٤٠٦)

حضرت معرور بن سوید فرماتے ہیں کہ ہم عمر بن خطابؓ کے ساتھ حج ادا کرنے کے لئے نکلے۔انہوں نے ہمیں نماز فجر پڑھائی اوراس میں الم تر کیف اور لایلاف قریش پڑھی۔

خواب میں سورۃ القریش پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ القریش پڑھتا ہے۔دلیل ہے کہ خوف اور دہشت سے امن میں ہوگا۔ (تعبير الرّؤيا: ٣٦٧)

ترتیب جمعی (106) ترتیب نزولی (29) آیات (4) رکوع (1) کلمات (17)

حروف (73) زبر (20) زیر (13) پیش (6) دوزبر (0) دوزیر (3)

دوپیش (0) کھڑا زبر (4) کھڑی زیر (1) الٹا پیش (0) جزم (18) شد (7) مد (2)

ربط آیات:

(۱،۲) قریش پر اللہ تعالیٰ کا یہ احسان ہے۔(۳،۴) اس لئے ان کا فرض منصبی ہے کہ اس گھر کے رب کی عبادت کریں۔






# سورة الماعون

## سورة الماعون مكية، نزلت بعد سورة التكاثر

### سورۃ القریش اور الماعون کے درمیان ربط:

سورۃ قریش میں یہ ذکر تھا کہ قریش مکہ والوں سے اللہ تعالیٰ نے بھوک ختم کی اور خوف دور کیا۔اب اس سورت میں ان لوگوں کا بیان ہے کہ ان احساسات کے باوجود ان میں سے بعض ایسے بھی ہیں جنہوں نے قیامت کی تکذیب کی۔" یکذب یا لدین"۔

### تسمیہ سورۃ الماعون:

(بسم اللّٰہ)الذی ارسل الینا الدین ونبہ قبیہ بامور الدین (الرحمن) فی الدنیا بالیتیم والمسکین(الرحیم)بمن ادی حقھما فی الاخرۃ.

ترجمہ؛اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جس نے ہمیں دین اسلام بھیج دیا اور اپنے نبی ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کو دین کے کاموں کی خبر دی۔وہ دنیا میں یتیم و مسکین پر بہت مہربان ہے۔وہ آخرت میں رحم کرنے والا ہے ان لوگوں پر جو یتیم و مسکین کے حقوق ادا کرتے ہیں۔

### وجہ تسمیہ سورت الماعون:

اس سورت کے بالکل آخر میں لفظ ماعون کے آنے کی وجہ سے اس سورت کا نام ماعون پڑ گیا۔یہ لفظ اس سورت کے علاوہ کسی اور جگہ واقع نہیں ہوا۔قال تعالیٰ:ویمنعون الماعون

### دوسرا نام:سورت ارایت الذی یکذب:

عن ابن عباسؓ قال:انزلت سورۃ (ارایت الذی یکذب)بمکۃ. (الدر المنثور:641/8)

### خلاصہ رکوع وموضوع سورت:

اوصاف مکذبین قیامت۔ماخذ آیت ا تا ۳۔

### فضیلت سورۃ الماعون:

عن ابی بن کعبؓ عن رسول اللہ ﷺ:من قرا سورۃ أرأیت غفر اللہ لہ أن کان للزکاۃ مؤدیا .

(تفسیر الکشف والبیان: ۱۳/ ۲۳۰، تفسیر الزمخشری: ۴/ ۲۳۷، تفسیر الوسیط للواحدی: ۴/ ۵۵۸، اللباب فی علوم الکتاب: ۲۰/ ۵۱۸، تفسیر حدائق الروح والریحان: ۳۲/ ۳۶۱، تفسیر البیضاوی: ۵۱/ ۳۴۱)

حضرت ابی بن کعبؓ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) سے نقل کرتے ہیں کہ جس نے سورت أرایت پڑھی تو اس کی مغفرت کردی جائے گی بشرطیکہ وہ زکوٰۃ کی ادائیگی کرتا رہتا ہو۔

### خواب میں سورۃ الماعون پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الماعون پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ نماز پڑھے گا۔

(تعبیر الرؤیا: ۳۶۸)

ترتیب جمعی (107) ترتیب نزولی (17) آیات (7) رکوع (1) کلمات (25)

حروف (125) زبر (38) زیر (18) پیش (14) دو زبر (0) دو زیر (0)

دو پیش (1) کھڑا زبر (2) کھڑی زیر (0) الٹا پیش (0) جزم (24) شد (10) مد (1)

### ربط آیات:

(۱تا۳) منکرین قیامت کے یہ اوصاف ہیں۔ (۴تا۷) نمازی ہو کر اگر خلق خدا تعالیٰ کی دل آزاری کرے اور اس کی حقیری خدمت بھی نہ کرے تو معلوم ہوتا ہے کہ اس نے نماز کا مقصد ہی نہیں سمجھا اور یہ بھی مکذب کی طرح دوزخ میں جائے گا۔

# سورۃ الکوثر

## سورۃ الکوثر مکیۃ، نزلت بعد سورۃ العٰدیٰت

### سورۃ الماعون اور الکوثر کے مابین ربط:

ماقبل سورت میں مکذبین کے اوصاف کا بیان ہے اور اس میں متقین اور مخلصین کے اوصاف کا بیان ہے۔ اور اسی طرح ماقبل میں مکذبین کا بیان تھا اور یہاں یہ بیان ہے کہ ان کا یہ تکذیب نبی ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کے حزن کا سبب ہے۔

### تسمیۃ سورۃ الکوثر:

(بسم اللّٰہ) المتجلی بکمالاتہ فی حیاۃ رسولہ ﷺ (الرحمن) باعطاہ الکوثر لہ (الرحیم) بامرہ بالصلوٰۃ

والنحر.

ترجمہ:اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو کہ اپنے رسول ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کی زندگی میں اپنے کمالات کے ساتھ جلوہ نما ہے۔وہ بہت زیادہ مہربان ہے جس نے اپنے رسول ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کو حوض کوثر عطا کی۔وہ بہت زیادہ رحم کرنے والا ہے جس نے آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کو نماز اور قربانی کا حکم دیا۔

## وجہ تسمیہ سورت الکوثر:

اس سورت کے ابتدا میں لفظ کوثر کے انے کی وجہ سے اس سورت کا نام سورت الکوثر ہے۔قال تعالیٰ:انا اعطیناك الکوثر(۱)

## دوسرا نام:انا اعطیناک الکوثر:

عن ابن عباسؓ قال:نزلت سورة انا اعطیناك الکوثر بمکة. (الدر المنثور:646/8)

ترجمہ:ابن عباسؓ سے روایت ہے کہ سورت انا اعطیناک الکوثر مکہ میں نازل ہوئی۔

## خلاصہ رکوع وموضوع سورت:

اصول ہزیمت اعدائے اسلام۔ماخذ آیت ۳،۲۔

## فضیلت سورۃ الکوثر:

عن أبی بن کعبؓ عن رسول اللہ ﷺ قال:من قرأ سورة أنا أعطینا ك الکوثر سقاه اللہ من أنهار الجنة،وأعطی من الأجر عشر حسنات بعدد کل قربان قربة العباد فی کل یوم عید ویقربون أهل الکتاب والمشرکون.

(تفسیر الکشف والبیان:۱۲/۳۳۵،تفسیر الزمخشری:۴/۲۳۸،تفسیر الوسیط للواحدی:۴/۵۶۰،اللباب فی علوم الکتاب:۲۰/۵۲۶)

## خواب میں پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الکوثر پڑھتا ہے۔دلیل ہے کہ مال اور نعمت پائے گا۔

(تعبیر الرؤیا:۳۶۸)

ترتیب جمعی(108)ترتیب نزولی(15)آیات(3)رکوع(1)کلمات(10)

حروف (42) زبر (20) زیر (6) پیش (2) دو زبر (0) دو زیر (0) دو پیش (0) کھڑا زبر (1) کھڑی زیر (0) الٹا پیش (0) جزم (8) شد (4) مد (1)

**ربط آیات:**

(۱) ہم نے آپ کو خیر کثیر (قرآن حکیم) عطا فرمایا۔ (۲) لہٰذا یہ کام بالالتزام کیجئے۔ (۳) آپ کے دشمن ہی دم بریدہ ہوں گے (ان کی تحریک خود بخود فنا ہو جائے گی)۔

# سورة الكافرون

## سورة الكافرون مكية، نزلت بعد سورة الماعون

**سورۃ الکوثر اور الکفرون کے مابین ربط:**

ماقبل سورت میں کوثر کے مقام کا بیان تھا اور اس میں کفار سے مقاطعت کا بیان ہے اور اسی طرح دونوں میں نبی ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کو خطاب بھی ہے۔

**تسمیۃ سورۃ الکافرون:**

**(بسم الله)الذى هو لطيف بعبادته(الرحمن)بتو فيقه اياهم للعبادة وفى الدنيا بالايمان(الرحيم)بهم فى الآخرة بالنعيم فى الجنة وبتخصيصه اياهم بكمال الفوائد.**

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو اپنے عبادت کرنے والوں پر مہربان ہے۔ اس نے دنیا میں ان کو ایمان اور بندگی و عبادت کی توفیق دیکر بہت مہربانی کی۔ وہ بہت رحم کرنے والا ہے کہ اس نے مؤمنوں کو آخرت میں جنت کی نعمتوں اور پورے پورے فائدوں مزوں حاصل کرنے کے لئے خاص کیا۔

**وجہ تسمیہ سورت الکافرون:**

اس سورت کے شروع میں لفظ کافرون آیا ہے؛ اس لیے یہ سورت، سورت کافرون کہلایا۔ قال تعالیٰ: قل یـــا ایهــــا الکافرون(۱)

**دوسرا نام: قل یاایها الکافرون:**

عن ابی ہریرۃ ان رسول اللہ ﷺ قرا فی رکعتی الفجر :قل یاایھا الکافرون،وقل ھو اللہ احد.

(اخرجہ مسلم:رقم الحدیث:726)

ترجمہ:حضرت ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ تسلیما کثیرا کثیرا نے صبح کی دونوں رکعتوں میں قل یاایھا الکافرون اور قل ھو اللہ احد پڑھا۔

## خلاصہ رکوع وموضوع سورت:

مقاطعہ عن الکفار۔ ماخذ آیت ۶۔

## فضیلت سورۃ الکافرون:

وعن عبد اللہ بن عمروؓ قال: کان رسول اللہ ﷺ یقرا فی المغرب (قل یایھا الکافرون،وقل ھو اللہ احد)

(أخرجہ ابن ماجہ، کتاب اقامۃ الصلاۃ والسنۃ فیھما: ۱/۲۷۲)

حضرت عبداللہ بن عمروؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے نماز مغرب میں قل یایھا الکافرون اور قل ھو اللہ احد پڑھا۔

## خواب میں سورۃ الکافرون پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الکافرون پڑھتا ہے۔دلیل ہے کہ بدعت کی راہ چلے گا اور دنیا پر مغرور ہوگا۔ (تعبیر الرؤیا:۳۶۸)

ترتیب جمعی (109) ترتیب نزولی (18) آیات (6) رکوع (1) کلمات (26)

حروف (74) زبر (31) زیر (8) پیش (19) دوزبر (0) دوزیر (0)

دوپیش (1) کھڑا زبر (4) کھڑی زیر (0) الٹا پیش (0) جزم (20) شد (3) مد (7)

## ربط آیات:

(۱،۲) اے کافرو! مجھے تمہارا مسلک ہرگز پسند نہیں۔(۳) اور نہ تمہیں میرا مسلک پسند ہے۔

(۴) اور نہ آئندہ مجھے تمہارے مسلک شرک سے کبھی اتفاق ہوسکتا ہے۔(۵) اور یہ توقع بھی نظر نہیں آتی کہ تم شرک سے باز آجاؤ گے۔(۶) لہٰذا آئندہ میرا تمہارا قطع تعلق ہے۔

# سورة النصر

## سورة النصر مدنية، نزلت بعد سورة التوبة

**سورۃ الکافرون اور النصر کے مابین ربط:**

ماقبل سورت میں کفار سے مقاطعت کا بیان تھا اور یہاں کفار سے مقاطعت پر نصرت الٰہی کا بیان ہے۔

**تسمیہ سورۃ النصر:**

(بسم اللّٰه)المتجلي بكمالاته في نصره حتى جعله سبب ظهور دينه وهو الناصر لدينه(الرحمن)بالمؤمن بفتح بلاد الاسلام (الرحيم)بدخول الناس في الاسلام افواجا.

ترجمہ:اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو اپنی مدد ونصرت میں اپنے کمالات کے ساتھ جلوہ نما ہے یہاں تک کہ اس نے اپنی مدد ونصرت کو اپنے دین اسلام کے ظہور کا سبب بنایا۔ اور وہ اپنے دین کی مدد کرنے والا ہے۔ وہ (اللہ تعالیٰ) بہت زیادہ مہربان ہے کہ اس نے مؤمن کو اسلامی علاقوں کی فتح دلائی۔ وہ اللہ تعالیٰ بہت زیادہ رحم کرنے والا ہے کہ لوگ جوق در جوق دین اسلام میں داخل ہوئے۔

**وجہ تسمیہ سورت النصر:**

افتتاح سورت میں لفظ نصر آیا ہے؛ اس لیے یہ سورت، سورت نصر کہلاتا ہے۔ قال تعالیٰ: اذا جاء نصر الله و الفتح(۱)

**دوسرا نام اذا جاء نصر اللّٰه و الفتح:**

عن عائشةؓ قالت:ما صلى النبي ﷺ صلاة بعد ان نزلت عليه ﴿اذا جاء نصر الله و الفتح(۱)﴾الا ان يقول فيها:سبحانك ربناوبحمدك اللهم اغفرلي. (اخرجه البخاري:رقم الحديث:4967)

عائشہؓ فرماتی ہے کہ سورت ﴿اذا جاء نصر الله و الفتح (۱)﴾ کے نازل ہونے کے بعد نبی ﷺ جو بھی نماز پڑھتے تھے تو اس کے بعد سبحانك ربناوبحمدك اللهم اغفر لي کا ورد کیا کرتے تھے۔

**خلاصہ رکوع وموضوع سورت:**

رسول اللہ ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً کی کامیاب زندگی کی حد اور انتقال پر ملال کی پیش گوئی۔ ماخذ آیت ۱ تا ۳۔

**فضیلت سورۃ النصر:**

**عن ابن عباسؓ قال: لما نزلت (اذا جاء نصر الله والفتح) قال رسول الله ﷺ: نعيت الیّ نفسی أنی مقبوض فی تلك السنة.** (أخرجه أحمد فی مسنده: ١/٢٦٩)

حضرت ابن عباسؓ فرماتے ہیں: جب (اذا جاء نصر الله والفتح) نازل ہوئی تو آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا: کہ مجھے میرے نفس نے خبر دی کہ اس سال میرا انتقال ہوگا۔

**خواب میں سورۃ النصر پڑھنے کی تعبیر:**

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ النصر پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ حق کی راہ میں متوکل ہوگا۔

(تعبیر الرؤیا: ٣٦٨)

ترتیب جمعی (110) ترتیب نزولی (114) آیات (3) رکوع (1) کلمات (23)
حروف (77) زبر (28) زیر (12) پیش (5) دو زبر (2) دو زیر (0)
دو پیش (0) کھڑا زبر (2) کھڑی زیر (0) اُلٹا پیش (1) جزم (14) شد (7) مد (1)

**ربط آیات:**

(۱،۲) جب اسلام اس درجہ تک غالب آجائے۔ (۳) تو پھر آپ تسبیح وتحمید واستغفار میں شاغل ہوں اور حضور الٰہی میں حاضری کے لئے تیار ہو جائیں۔

# سورۃ اللھب

## سورۃ اللھب مکیة، نزلت بعد سورة الفاتحة

**سورۃ النصر اور اللھب کے مابین ربط:**

سورۃ نصر میں نصرت الٰہی کا ذکر تھا: "اذا جاء نصر الله والفتح" اور اس سورۃ میں دشمنان نبی ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کا ذکر ہے۔

**تسمیہ سورۃ اللھب:**

**(بسم الله) المتجلی بکمالاته فی هذا الدین بجماله فی اهله وجلاله فی مخالفیه والقاهر باعدآء**

ہ(الرحمن) بالمؤمن فی الدنیا بارشادہ ونجاتہ عن الالتھاب(الرحیم)بالمؤمنین باھلاك اعدآئھم.

ترجمہ:اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو کہ اس دین حق میں اپنے کمالات کے ساتھ جلوہ نما ہے یعنی اہل دین کے لئے اپنی اچھائی کے ساتھ اوران کے مخالفین کے لئے رعب، دبدبے کے ساتھ اوران کے دشمنوں کے لئے قہر وغضب کے ساتھ جلوہ نما ہے۔وہ مؤمن پر بہت مہربان ہے کہ دنیا میں اس کو اپنی راہنمائی کی اور آگ کے شعلوں سے نجات دی۔وہ مؤمنوں پر بہت رحم کرنے والا ہے کہ اس نے ان کے دشمنوں کو ہلاک کیا۔

وجہ تسمیہ سورت اللہب:

اس سورت کی پہلی آیت میں کلمہ لہب کے آنے کی وجہ سے اس سورت کا نام سورت لہب ہے۔قال تعالیٰ:تبت یدا ابی لھب و تب(۱)

دوسرا نام :تبت یدا ابی لھب و تب:

عن ابن عباسؓ وابن الزبیرؓ وعائشةؓ ...انھم قالوا:انزلت (تبت یدا ابی لھب )بمکة.

(الدرالمنثور:665/8)

ترجمہ:ابن عباس،ابن زبیراور عائشہؓ سے روایت ہے کہ سورت تبت یدا ابی لھب مکہ میں نازل ہوئی۔

خلاصہ رکوع وموضوع سورت:

تبلیغ حق میں حارج نوع ابی لہب میں داخل ہے۔ماخذ آیت ا۔

فضیلت سورۃ اللھب:

عن ابی بن کعبؓ عن رسول اللہ ﷺ قال:من قرأ سورة تبت رجوت أن لایجمع اللہ بینہ وبین ابی لھب فی دار واحدة.

(تفسیر الکشف والبیان:۱۲/۳۷۱،تفسیر الوسیط للواحدی:۴/۵۷۰،تفسیر الزمخشری:۴/۸۱۴،تفسیر أبی السعود:۹/۲۱۱)

حضرت ابی بن کعبؓ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کی روایت نقل کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ (تسنیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا:جو شخص سورت تبت یدا کی تلاوت کرتا ہو تو میری یہی امید ہے کہ اللہ تعالیٰ اس کو اور ابولہب کو ایک ہی گھر (یعنی دوزخ) میں جمع نہیں فرمائیں گے۔

خواب میں سورۃ اللھب پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے: اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ اللھب پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ مکار اور فریبی ہوگا اور خدائی عذابوں کے خطرات میں ہوگا۔ (تعبیر الرؤیا:۳۶۸)

ترتیب جمعی (111) ترتیب نزولی (6) آیات (5) رکوع (1) کلمات (23)

حروف (77) زبر (35) زیر (6) پیش (3) دو زبر (1) دو زیر (3)

دو پیش (1) کھڑا زبر (2) کھڑی زیر (0) الٹا پیش (2) جزم (11) شد (7) مد (2)

ربط آیات:

(۱) ابولہب (عداوت اسلام کے باعث) ہلاک ہوا۔ (۲) اور اس کے مال و متاع نے اسے عذاب الٰہی سے نہیں بچایا۔ (۳) عنقریب دوزخ میں داخل ہو جائے گا۔ (۴) اور اسکی بیوی بھی۔ (اپنی عداوت اسلام کے باعث)۔ (۵) دوزخ میں اس کی یہ حالت ہوگی۔

# سورۃ الاخلاص

## سورۃ الاخلاص مکیۃ، نزلت بعد سورۃ الناس

سورۃ اللھب اور الاخلاص کے مابین ربط:

ماقبل میں نبی ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) پر انعامات کا بیان ہے اور اس میں توحید کا امر ہے کہ کہو: "قل ھو اللہ احد"۔ اور اسی طرح ماقبل میں ابولہب کی ہلاکت کا بیان تھا اور یہاں پر اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کرنے کا امر ہے۔ اور ان دونوں سورتوں کا ربط مابعد کے ساتھ یہ ہے کہ مکمل قرآن کا اختتام ہو گیا اور تین سورۃ باقی ہیں اور یہی تین سورتیں قرآن کا حاصل جو پانچ امور پر مشتمل ہے۔ توحید، رسالت، بشارت، تخویف اور کفار کے ساتھ جہاد۔ پس یہ تینوں سورتیں قرآن کا حاصل اور خلاصہ ہے۔ کہ اس میں بھی پانچ امور کا بیان ہے۔

تسمیہ سورت اخلاص:

(بسم اللہ) المتجلی بکمالاتہ فی صفاتہ القائمۃ بذاتہ (الرحمن) بتعریف ذاتہ بھا (الرحیم) بالجمع بین

الصفات المعرفة على وجوه الترتيب.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو کہ اپنی ذاتی صفات میں اپنے کمالات کے ساتھ جلوہ نما ہے۔ جس نے اپنی ذات کی تعریف وتعارف اپنی صفات کے ساتھ کر کے بہت بڑی مہربانی کی جس نے اپنی تعریفی صفات کو ترتیب کے اچھے طریقے سے جمع کر کے بہت رحم کیا۔

**وجہ تسمیہ سورت الاخلاص:**

اس سورت کا نام سورت اخلاص ہے؛ کیونکہ یہ سورت اخلاص کے ساتھ اللہ کی عبادت کرنے، اللہ کی وحدانیت، اس کی ہر عیب وشرک سے پاکی پر مشتمل ہے۔ یہ سورت لوگوں کے واسطے تعلیم ہے کہ اللہ کی عبادت بالکل اخلاص کے ساتھ ادا کی جائے۔

**دوسرا نام قل هو الله احد:**

اس سورت کی پہلی آیت ہونے کی وجہ سے اس سورت کا نام قل هو الله احد بھی ہے۔

**عن ابی الدرداء عن النبی ﷺ قال: ایعجز احدکم ان یقرا فی لیلة ثلث القرآن ؟قالوا: وکیف یقرا ثلث القرآن ؟قال :قل هو الله احد تعدل ثلث القرآن.**

خلاصہ رکوع وموضوع سورت: ممتاز توحید اسلام کا ذکر۔ ماخذ آیت ا تا ۴۔

## ﴿ فضائل سورة الاخلاص ﴾

# مایوس کیوں؟

## چالیس احادیث یاد کر کے جنت کے کسی بھی دروازے سے داخل ہونا چاہو، داخل ہو جا

﴿۱﴾ عن أبی هُرَیرة قال : قال رسول الله ﷺ : لکل شیء نسبة ، ونسبة الله : ﴿ قُل هُوَ اللّٰهُ أَحَد اللّٰهُ الصَّمَدُ﴾ (رواہ الطبرانی فی المعجم الأوسط برقم: ۳۴۲۳)

ترجمہ: حضرت ابوھریرہؓ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا ہر چیز کے لئے ایک خاص نسبت ہوتی ہے اور اللہ تعالیٰ کی نسبت ﴿ قُل هُوَ اللّٰهُ أَحَد اللّٰهُ الصَّمَدُ﴾ ہے۔

﴿۲﴾ عَنْ اَبِی هُرَیْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَ سَلَّمَ: اُحْشُدُوْا فَاِنِّی سَاَقْرَاُ عَلَیْکُمْ ثُلُثَ الْقُرْآنِ، فَحَشَدَ مَنْ حَشَدَ، ثُمَّ خَرَجَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَ سَلَّمَ: فَقَرَاَ: (قُلْ هُوَ اللّٰهُ أَحَدٌ) ثُمَّ

دَخَلَ. فَقَالَ بَعْضُنَا لِبَعْضٍ: إِنَّا نَرىٰ هٰذَا خَبَرًا جَاءَهُ مِنَ السَّمَاءِ فَذَاكَ الَّذِيْ أَدْخَلَهُ، ثُمَّ خَرَجَ نَبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ: إِنِّي قُلْتُ لَكُمْ سَأَقْرَأُ عَلَيْكُمْ ثُلُثَ الْقُرْآنِ أَلَا إِنَّهَا تَعْدِلُ ثُلُثَ الْقُرْآنِ.

(أخرجه مسلم، كتاب فضائل القرآن: ۱/۲۷۱)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے ارشاد فرمایا: سب جمع ہو جاؤ (میں تم لوگوں کو تہائی قرآن سناؤں گا) لوگ جمع ہو گئے پھر نبی کریم ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) تشریف لائے اور قُلْ هُوَ اللّٰهُ أَحَدٌ کی تلاوت فرمائی، پھر (اپنے حجرہ میں) داخل ہو گئے ہم آپس میں بات کرنے لگے کہ ہمارا یہ خیال ہے کہ نبی کریم ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) پر کوئی وحی آنے والی ہے جس کی وجہ سے آپ تشریف لے گئے، پھر نبی کریم ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) باہر تشریف لائے اور فرمایا میں نے تم سے کہا تھا کہ (میں تم لوگوں کو تہائی قرآن سناؤں گا) یہ سورت تہائی قرآن کے برابر ہے۔

﴿۳﴾ وَعَنْ أَبِي أَيُّوبَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: أَيَعْجِزُ أَحَدُكُمْ أَنْ يَقْرَأَ فِي لَيْلَةٍ ثُلُثَ الْقُرْآنِ، مَنْ قَرَأَ: اللّٰهُ الْوَاحِدُ الصَّمَدُ فَقَدْ قَرَأَ ثُلُثَ الْقُرْآنِ.

(أخرجه الترمذى، كتاب فضائل القرآن: ۲/۱۳۳)

حضرت ابوایوب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے ارشاد فرمایا: کیا تم میں سے کوئی اس بات سے عاجز ہے کہ ایک رات میں قرآن کا تہائی حصہ پڑھ لے؟ جس نے سورۃ قُلْ هُوَ اللّٰهُ أَحَد پڑھ لی تو گویا اس نے قرآن کا تہائی حصہ پڑھ لیا۔

﴿۴﴾ وَعَنْ أَبِي سَعِيْدِ الْخُدْرِيِّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ أَنَّ رَجُلًا سَمِعَ رَجُلًا يَقْرَأُ: (قُلْ هُوَ اللّٰهُ أَحَدٌ) يُرَدِّدُهَا. فَلَمَّا أَصْبَحَ جَاءَ إِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَذَكَرَ ذٰلِكَ لَهُ، وَكَأَنَّ الرَّجُلَ يَتَقَالُّهَا، فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: وَالَّذِيْ نَفْسِيْ بِيَدِهِ إِنَّهَا لَتَعْدِلُ ثُلُثَ الْقُرْآنِ.

(أخرجه البخارى، كتاب فضائل القرآن: ۵۰۰۷، سنن ابو داود: ۱/۴۸۱، رقم الحديث: ۱۴۴۷)

حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک شخص نے کسی شخص کو بار بار قُلْ هُوَ اللّٰهُ أَحَد کی سورت پڑھتے ہوئے سنا، صبح کو یہ شخص نبی کریم ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کی خدمت اقدس میں حاضر ہوا اور اس بات کا ذکر کیا گویا کہ اسکے پڑھنے کو کم سمجھ رہا تھا، نبی کریم ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے ارشاد فرمایا قسم ہے اس ذات کی جس کے قبضہ میں محمد ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کی جان ہے کہ یہ سورت تہائی قرآن کے برابر ہے۔

﴿۵﴾ عن الزهری، عن حُمَيد بن عبد الرحمٰن :۔أن نَفَرامن أصحاب محمد ﷺ حدثوه عن النبی ﷺ أنه قال : ﴿قُل هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ﴾ تعدلُ ثُلُثَ القرآن لمن صلى بها )

( سنن النسائی الکبری برقم : ۱۰۵۳۲ ابحواله تفسیر القرآن العظیم: ۵۲۴/۸)۔

ترجمہ: امام زہری حمید بن عبدالرحمٰن سے روایت نقل کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کے اصحاب میں سے ایک گروہ (جماعت) نے نبی ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) سے یہ نقل کیا ہے کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا کہ جس نے ﴿قُل هُوَ اللّٰهُ أَحَد﴾ کے ساتھ نماز پڑھی اس کے لئے یہ (اجر میں) ثلث قرآن کے برابر ہے۔

﴿۶﴾ وَعَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بَعَثَ رَجُلاً عَلٰى سَرِيَّةٍ وَكَانَ يَقْرَأُلِاَصْحَابِهٖ فِي صَلَاتِهِمْ فَيَخْتِمُ(بِقُلْ هُوَاللّٰهُ أَحَدٌ)فَلَمَّا رَجَعُوْا ذَكَرُوْا ذٰلِكَ لِلنَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ،فَقَالَ:سَلُوْهُ لِاَيِّ شَيْءٍ يَصْنَعُ ذٰلِكَ؟فَسَأَلُوْهُ، فَقَالَ:لِاَنَّهَاصِفَةُ الرَّحْمٰنِ،وَأَنَا أُحِبُّ أَنْ أَقْرَأَبِهَا،فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ:أَخْبِرُوْهُ أَنَّ اللّٰهَ يُحِبُّهٗ.

(اخرجه مسلم ،کتاب فضائل القرآن : ۲۷۱/۱ )

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہے کہ نبی کریم ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے ایک شخص کو ایک لشکر کا امیر بنا کر بھیجا ،وہ اپنے ساتھیوں کی امامت کرتے تھے اور ہر قرأت کے ختم ہونے پر سورۃ قل ھو اللہ احد ضرور پڑھتے تھے، یہ لوگ جب واپس لوٹے تو انہوں نے نبی کریم ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کے سامنے یہ واقعہ بیان کیا، آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا: ان سے پوچھو کہ یہ ایسا کیوں کرتے تھے؟ لوگوں نے ان سے پوچھا تو انہوں نے جواب دیا کہ یہ سورت اللہ تعالیٰ کی صفات کا بیان ہے اور مجھے اس کا پڑھنا پسند ہے نبی کریم ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا انہیں بتادو کہ اللہ تعالیٰ کو ان سے محبت ہے۔

﴿۷﴾ عَنْ اَنَسٍ قَالَ:قَالَ رَجُلٌ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ اِنِّيْ أُحِبُّ هٰذِهِ السُّوْرَةَ(قُلْ هُوَ اللّٰهُ أَحَدٌ) قَالَ:حُبُّكَ اِيَّاهَاادخلَكَ الْجَنَّةَ.

(أخرجه البخاری،باب الجمع بين السورتين في ركعة:(۲۵۵/۲) والبيهقي في السنن : ۶۱/۲ ، وفي شعب الايمان ۴۸۳/۵ ،وابو يعلى في المسند ۳۴۸/۳، ۳۴۹، وأخرجه الدارمي في فضائل القرآن: ۲۳۰/۲،وابن السني في عمل اليوم والليلة:ص:۳۲۴،والترمذي،باب ماجاء في سورة الاخلاص :۱۳۳/۲ ، كنز العمال ،كتاب الاذكار ، ۲۹۹/۱،رقم الحديث :۲۷۳۷ )

حضرت انسؓ سے روایت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم (تسلیماً کثیراً کثیراً) کے پاس ایک شخص آئے اور کہا کہ مجھے اس سورت (قُلْ هُوَ اللّٰهُ أَحَد) سے محبت ہے تو رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا کہ تمہاری اس سے محبت تجھے جنت میں داخل کردے گی۔

**﴿۸﴾ عن أنس بن مالک عن رسول الله ﷺ قال: من قرأ ﴿قُل هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ﴾ خمسین مرة غُفرت له ذنوب خمسین سنة**

**(الدارمی فی السنن رقم الحدیث: ۳۴۳۸).**

ترجمہ: حضرت انس بن مالکؓ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) سے روایت نقل کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ جس نے پچاس مرتبہ ﴿قُل هُوَ اللّٰهُ أَحَد﴾ پڑھی تو اس کے لئے پچاس سال کے (صغیرہ) گناہوں کو معاف کیا جائیگا۔

**﴿۹﴾ عن أنس قال: قال رسول الله ﷺ: من قرأ فی یوم ﴿قُل هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ﴾ ما ئتی مرة، کتب الله له ألفاو خمسما ئة حسنة الا أن یکون علیه دین**

**(مسند أبی یعلی (۶/ ۱۰۳)).**

ترجمہ: حضرت انسؓ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا جس نے ایک دن میں دوسو مرتبہ ﴿قُل هُوَ اللّٰهُ أَحَد﴾ پڑھی اگر اس پر کوئی دین (کسی کا حق) نہ ہو تو اس کے لئے اللہ تعالیٰ پندرہ سو نیکیاں لکھ دیتے ہیں۔

**﴿۱۰﴾ عن أنس قال: قال رسول الله ﷺ من قرأ: ﴿قُل هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ﴾ ما ئتی مرة، حط الله عنه ذنوب ما ئتی سنة**

**(رواه ابن الضریس فی فضا ئل القرآن، رقم الحدیث: ۲۶۷).**

ترجمہ: حضرت انسؓ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا جس نے دوسو مرتبہ ﴿قُل هُوَ اللّٰهُ أَحَد﴾ پڑھی تو اللہ تعالیٰ اس سے دوسو سال کی گناہوں کو مٹا دیتا ہے۔

**﴿۱۱﴾ حد ثنا عبد الرحمن، حدثنا زید بن الحباب، حد ثنا ما لک بن مِغول، حد ثنا عبد الله بن بُرَیدة، عن أبیه: أنه دخل مع رسول الله ﷺ المسجد فاذا رجل یصلی، یدعو یقول: اللهم انی أسألک بأنی أشهد أن لا اله الا أنت الأحد الصمد الذی لم یلد ولم یولد ولم یکن له کفوا أحد. قال: ((والذی نفسی بیده، لقد سأله باسمه الأعظم، الذی اذا سئل به أعطی، واذا دعا به أجاب))**

(سنن النسائی الکبری کما فی تحفۃ الأشراف للمزی (۲/ ۹۰) وسنن ابن ماجہ رقم الحدیث: ۳۸۵۷).

ترجمہ: ہمیں عبداللہ بن بریدہؓ نے اپنے باپ سے نقل کرتے ہوئے یہ بیان کیا ہے کہ وہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کے ساتھ مسجد میں داخل ہوئے اچانک دیکھا کہ ایک شخص نماز پڑھ کر دعا کرتے ہوئے کہتا ہے اے اللہ میں تجھ سے اس گواہی کے ساتھ کہ تمہارے سوا کوئی عبادت کالائق نہیں تو یکتا ہے بے نیاز ہے وہ ذات ہے جس نے نہ کسی کو جنا ہے اور نہ کسی نے اسے جنا ہے (نہ کسی کا باپ ہے اور نہ کسی کا بیٹا) اور نہ اس کا کوئی ھمسر ہے۔ (برابر ہے) سوال کرتا ہوں تو رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا اسی ذات کی قسم جس کی قدرت میں میری جان ہے اس نے اپنے اسم اعظم کے ساتھ سوال کیا کہ جس کے ساتھ جب سوال کیا جائے تو اللہ تعالیٰ دیتا ہے اور اس کے ساتھ دعا مانگی جائے۔ تو اللہ تعالیٰ دعا کو قبول کرتا ہے۔

﴿۱۲﴾ عَنْ اَنَسٍؓ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ مَنْ قَرَأَ کُلَّ یَوْمٍ مِائَتَیْ مَرَّۃٍ (قُلْ ھُوَ اللّٰہُ أَحَدٌ) مُحِیَتْ عَنْہُ ذُنُوْبُہٗ خَمْسِیْنَ سَنَۃً اِلَّا اَنْ یَّکُوْنَ عَلَیْہِ دَیْنٌ.

(أخرجہ الترمذی فی فضائل القرآن، باب ماجاء فی سورۃ الاخلاص ۲/ ۱۳۳)

حضرت انسؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے ارشاد فرمایا: جس شخص نے ہر روز دوسو (200) مرتبہ (قل هو الله احد) پڑھی تو اس کے پچاس سال کے گناہ معاف کردیے جائیں گے مگر یہ کہ اس پر قرض نہ ہو۔

﴿۱۳﴾ عَنْ اَنَسٍؓ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ مَنْ أَرَادَ اَنْ یَّنَامَ عَلٰی فِرَاشِہٖ فَنَامَ عَلٰی یَمِیْنِہٖ ثُمَّ قَرَأَ (قُلْ ھُوَ اللّٰہُ أَحَدٌ) مِائَۃَ مَرَّۃٍ فَاِذَا کَانَ یَوْمَ الْقِیَامَۃِ یَقُوْلُ لَہُ الرَّبُّ تَبَارَکَ وَ تَعَالٰی یَا عَبْدِیْ اُدْخُلْ عَلٰی یَمِیْنِکَ الْجَنَّۃَ.

(أخرجہ الترمذی فی فضائل القرآن، باب ماجاء فی سورۃ الاخلاص ۲/ ۱۳۳)

حضرت انسؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے ارشاد فرمایا: جس شخص نے بچھونے پر سوتے وقت سو (100) مرتبہ (قُلْ ھُوَ اللّٰہُ أَحَدٌ)

دائیں کروٹ پڑھا تو قیامت کے دن اللہ تعالیٰ اسے فرمائے گا کہ اے بندے! دائیں جانب سے جنت میں داخل ہوجا۔

﴿۱٤﴾ عَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ قَالَ: اَقْبَلْتُ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَ سَلَّمَ فَسَمِعَ رَجُلًا یَقْرَأُ: (قُلْ ھُوَ اللّٰہُ أَحَدٌ، اَللّٰہُ الصَّمَدُ، لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ، وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا أَحَدٌ) فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَ سَلَّمَ: وَجَبَتْ، فَسَأَلْتُہٗ مَا ذَا یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ؟ فَقَالَ: الْجَنَّۃُ، فَقَالَ اَبُوْھُرَیْرَۃَ: فَأَرَدْتُ أَنْ أَذْھَبَ اِلَی الرَّجُلِ فَأُبَشِّرَہٗ، ثُمَّ فَرِقْتُ أَنْ یَفُوْتَنِی الْغَدَاءُ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَ سَلَّمَ، ثُمَّ ذَھَبْتُ اِلَی الرَّجُلِ

فَوَجَدْتُهُ قَدْ ذَهَبَ. (البشير والنذير، كتاب قراءة القرآن: ۵۷۲/۲)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کے ساتھ آرہا تھا آپ نے ایک شخص کو قُلْ هُوَ اللّٰهُ أَحَد پڑھتے ہوئے سنا، آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا لازم ہوگئی، میں نے پوچھا کیا لازم ہوگئی؟ آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا جنت حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں نے چاہا اس شخص کے پاس جا کر اس کو یہ خوشخبری دوں، پھر مجھے یہ ڈر ہوا کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کے ساتھ دوپہر کا کھانا نہ نکل جائے۔ پھر میں اس شخص کے پاس گیا تو دیکھا کہ وہ نکل چکا تھا۔

﴿۱۵﴾ عَنْ معاذ بن انس الجهنيؓ قَالَ: قَالَ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ مَنْ قَرَأَ (قُلْ هُوَ اللّٰهُ أَحَدٌ) عَشْرَ مَرَّاتٍ بَنَى اللّٰهُ لَهُ بَيْتًا فِي الْجَنَّةِ قَالَ عُمَرُؓ: إِذَا نَسْتَكْثِرُ قَالَ: اَللّٰهُ أَكْثَرَ وَأَطْيَبُ.

(كنزل العمال، كتاب الاذكار: ۲۹۸/۱، رقم الحديث ۲۷۲۸)

حضرت معاذ بن انس الجہنیؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: کہ جس شخص نے دس بار (قُلْ هُوَ اللّٰهُ أَحَدٌ) پڑھا۔ تو اللہ تعالیٰ اس کے لئے جنت میں ایک گھر بناتا ہے۔ حضرت عمرؓ نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) تو ہم بہت محل حاصل کرلیں گے۔ آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ کے ہاں کس چیز کی کمی ہے اور وہاں ہر چیز بہتر سے بہتر موجود ہے۔

﴿۱۶﴾ عَنْ اِبْنِ مَسْعُوْدٍؓ اَنَّ النَّبِيُّ ﷺ قَالَ: اَيَعْجِزُ اَحَدُكُمْ اَنْ يَقْرَأَ ثُلُثَ الْقُرْآنِ كُلَّ لَيْلَةٍ؟ قُلْنَا: وَمَنْ يُطِيْقُ ذٰلِكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ؟ قَالَ قُلْ هُوَ اللّٰهُ أَحَدٌ ثُلُثُ الْقُرْآنِ.

(اخرجه النسائي في الكبرى رقم الحديث: ۱۰۵۲۹، والطبراني: ۲۵۵/۱۷، رقم الحديث: ۷۱۵۰، وابن ماجه رقم الحديث: ۳۷۸۹، عن ابي سعيد عند البخاري، كتاب فضائل القرآن، رقم الحديث: ۵۰۱۵)

حضرت ابن مسعودؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا: کیا تم میں سے کوئی آدمی اس بات سے عاجز ہے کہ ہر رات تہائی قرآن پڑھا کرے؟ ہم نے عرض کی۔ یا رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) اس کی کون طاقت رکھتا ہے؟ آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا: (قل هو الله احد) پڑھنا تہائی قرآن پاک پڑھنے کے برابر ثواب ملتا ہے۔

﴿۱۷﴾ عَنْ جابر بن عبدالله قَالَ: قَالَ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ: ثَلَاثٌ مَنْ جَآءَ بِهِنَّ مَعَ الْاِيْمَانِ دَخَلَ مِنْ اَيِّ أَبْوَابِ الْجَنَّةِ شَآءَ وَزَوَّجَ مِنَ الْحُوْرِ الْعَيْنِ حَيْثُ شَآءَ، مَنْ عَفَا عَنْ قَاتِلِهٖ وَاَدّٰى دَيْنًا خَفِيًا وَقَرَأَ فِيْ دُبُرِ كُلِّ

صَلٰوۃٍ مَکْتُوْبَۃٍ عَشْرَ مَرَّاتٍ (قُلْ هُوَ اللّٰهُ أَحَدٌ) قَالَ : فَقَالَ ابوبکرؓ أَوْ اِحْدَاهُنَّ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ قَالَ: أَوْ اِحْدَاهُنَّ.

(تفسیر ابن کثیر: ۴/۵٦۹)

حضرت جابر بن عبداللہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے ارشاد فرمایا: کہ تین باتیں ایسی ہیں کہ جس نے ان کو ایمان کے ساتھ ادا کیا تو وہ جنت میں جس دروازے سے چاہے داخل ہو جائے اور جس حور العین سے چاہے (نکاح) جوڑا بنائے۔ ایک یہ کہ جس نے قتل کرنے والے سے عفو کیا اور دوسرا جس نے پوشیدہ قرضہ ادا کیا۔ اور تیسرا یہ کہ ہر فرض نماز کے بعد دس مرتبہ (قل ھو اللہ احد) پڑھے۔ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے عرض کیا: یارسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) اگر کسی نے ان تین خصلتوں میں سے ایک ہی پر عمل کیا تو آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا کہ ہاں یعنی ایک ہی پر عمل کرنا بھی یہی ثواب رکھتا ہے۔

﴿۱۸﴾ عَنْ واثلة بن الاسقعؓ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ یَقُوْلُ مَنْ صَلّٰی صَلَاةَ الصُّبْحِ ثُمَّ قَرَءَ (قُلْ هُوَ اللّٰهُ أَحَدٌ) مِائَةَ مَرَّةٍ قَبْلَ اَنْ یَتَکَلَّمَ غَفَرَ اللّٰهُ لَهٗ ذَنْبَ سَنَةٍ

(اخرجه ابن السنی فی عمل الیوم واللیلة ص: ٦۳، وکنز العمال، کتاب الاذکار: ۲/٦۸ رقم الحدیث ۳۵۴۳)

حضرت واثلہ بن اسقع رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کو یہ ارشاد فرماتے ہوئے سنا۔ جس شخص نے صبح کی نماز پڑھی پھر بولنے سے پہلے سو مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھی (قل ھو اللہ احد) تو اللہ تعالیٰ اس کے ایک سال کے گناہوں کی مغفرت فرما دیں گے۔

﴿۱۹﴾ عَنْ سعید بن المسیبؒ یقول ان النبی ﷺ قال: من قرأ (قل هو الله احد) عشر مرات بنی الله له قصرا فی الجنة و من قرأها عشرین مرة بنی الله له قصرین فی الجنة و من قرأها ثلاثین مرة بنی الله له ثلاثة قصور فی الجنة فقال عمرؓ اذا نکثر قصورنا، فقال رسول الله ﷺ: الله أوسع من ذلك.

(تفسیر ابن کثیر: ۴/۵٦۸)

حضرت سعید بن مسیبؒ فرماتے ہے کہ نبی کریم ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کا ارشاد ہے جو شخص دس بار (۱۰) سورت اخلاص پڑھ لے، اس کے لئے جنت میں ایک عظیم الشان محل تیار کر دیا جاتا ہے اور جو بیس (۲۰) مرتبہ پڑھ لے تو جنت میں دو محل تیار کر دئے جاتے ہیں اور جو تیس (۳۰) مرتبہ پڑھ لیں تو جنت میں تین محل تیار کر دئے جاتے ہیں حضرت عمرؓ نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) پھر تو ہم اپنے محلات بہت بنوالیں گے۔ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا اللہ تعالیٰ بہت زیادہ وسعت والے ہیں۔

﴿۲۰﴾عَنْ ابی هريرةؓ قال: أقبلتُ مع النبی ﷺ فسمع رجلاً يقرأ: (قل هو الله احد) فقال رسول الله ﷺ وجبت قلت وما وجبت ؟ قال الجنة.

(اخرجه الترمذی ،ابواب فضائل القرآن ،باب ما جاء فی سورة الاخلاص : ۱۴۳/۲)

حضرت ابوهریرہؓ سے روایت ہے کہ ایک شخص سے آنحضرت ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے (قل هو الله احد) پڑھتے ہوئے سنا۔ تو رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا واجب ہوگئی۔ میں نے کہا کیا واجب ہوگئی؟ آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا: جنت واجب ہوگئی۔

﴿۲۱﴾عن سهل بن سعدؓ جاء رجل الی النبی ﷺ و شکا الیه الفقر فقال اذا دخلت بيتك فسلم ان كان فيه أحد وان لم يكن فيه احد فسلم على نفسك ،واقرأ (قل هو الله احد) مرة واحدة ففعل الرجل فادر الله عليه رزقاً حتیٰ أفاض على جيرانه. (تفسير كبير : ۱۷۴/۳۲)

حضرت سہل بن سعدؓ سے روایت ہے۔ وہ کہتے ہیں کہ ایک شخص حضور ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کی خدمت میں حاضر ہوا۔ اور فقر و فاقہ اور تنگ دستی کی شکایت کی تو رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے اس سے فرمایا جب تم اپنے گھر میں داخل ہوا کرو تو اس میں خواہ کوئی شخص موجود ہو یا نہ ہو۔ بہر حال سلام کیا کرو اس کے بعد ایک مرتبہ (قل هو الله احد) والی سورت پڑھا کرو۔ اس شخص نے اس پر عمل کیا تو اس پر رزق کے دروازے (بارش کی طرح) اللہ تعالیٰ نے کھول دیے۔ حتیٰ کہ اس نے اپنے پڑوسیوں پر بھی مال پانی کی طرح بہایا۔

﴿۲۲﴾عن جرير بن عبد الله قال: قال رسول الله ﷺ: من قرأ ﴿قُلْ هُوَ اللَّهُ أَحَدٌ﴾ حين يدخل منزله ، نفت الفقر عن أهل ذلك المنزل والجيران (المعجم الكبير : ۳۴۰/۲).

ترجمہ: جریر بن عبداللہ سے روایت ہے وہ فرماتے کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا جس نے اپنے گھر میں داخل ہوتے وقت ﴿قُلْ هُوَ اللَّهُ أَحَدٌ﴾ پڑھی تو اس اہل مکان اور پڑوس سے فقر (غربت) ختم ہو جائیگی۔

﴿۲۳﴾ عَنْ عَائِشَةَؓ أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ قَالَ : مَنْ قَرَأَ بَعْدَ صَلٰوةِ الْجُمُعَةِ (قُلْ هُوَ اللّٰهُ أَحَدٌ و قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ و قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ) سَبْعَ مَرَّاتٍ اَعَاذَهُ اللّٰهُ بِهَا مِنَ السُّوْءِ اِلَى الْجُمُعَةِ الْاُخْرٰى.

(اخرجه ابن السنی فی عمل اليوم و الليلة : ۱۴۵/۱)

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: کہ جو شخص جمعہ کی نماز کے بعد (قُلْ هُوَ اللّٰهُ أَحَدٌ و قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ و قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاس ) سات سات مرتبہ پڑھے تو اللہ تعالیٰ آئندہ جمعہ تک

اس کو برائی سے پناہ میں رکھیں گے۔

﴿۲۴﴾ عَنْ عَائِشَةَ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ :مَنْ قَرَأَ إِذَا سَلَّمَ الْإِمَامُ يَوْمَ الْجُمُعَةِ قَبْلَ أَنْ يُثْنِيَ رِجْلَيْهِ (فَاتِحَةَ الْكِتَابِ وَ قُلْ هُوَ اللّٰهُ أَحَدٌ وَ قُلْ أَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ وَ قُلْ أَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ) سَبْعًا سَبْعًا غُفِرَ لَهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِهِ وَمَا تَأَخَّرَ وَ أُعْطِيَ مِنَ الْأَجْرِ بِعَدَدِ كُلِّ مَنْ آمَنَ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ.

(الخصال المکفرة للذنوب المتقدمة والمتاخرة لابن حجر عسقلانیؒ ، ص : ۹۸)

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ والہ وسلم (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے ارشاد فرمایا ہے: جو شخص جمعہ کے دن امام کے سلام پھیرنے کے بعد اسی ہیئت پر بیٹھے ہوئے (سورة الفاتحہ ، قُلْ هُوَ اللّٰهُ أَحَدٌ، قُلْ أَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ، قُلْ أَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ) سات سات مرتبہ پڑھے تو اس کے اگلے پچھلے گناہوں کی مغفرت کر دی جائے گی اور جتنے لوگ اللہ تعالیٰ اور قیامت کے دن پر ایمان رکھتے ہیں ان کے عدد کے بقدر اس کو اجر عطا کیا جائے گا۔

﴿۲۵﴾ عَنْ ابن عباس قَالَ رَسُوْلُ اللّٰه ﷺ : مَنْ قَرَأَ قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَد دُبر كُلِّ صَلَاةٍ مَكْتُوْبَة عَشْرَ مَرَّاتٍ أَوْجَبَ اللّٰهُ لَهُ رِضْوَانَهُ وَمَغْفِرَتَهُ. (کنز العمال ، کتاب الاذکار : ۱ ( ۲۹۸)

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے۔ کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے ارشاد فرمایا: جو شخص ہر فرض نماز کے بعد دس مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھے اس کے لئے اللہ تعالیٰ اپنی رضامندی اور مغفرت واجب کر دیتے ہیں۔

﴿۲۶﴾ و عن ايفع بن عبد الكلامی قال قال رَجُلٌ يا رسول الله اَیُّ سورة القرآن اعظم قال : (قل هو اللّٰه احد) قال : فایُّ ايةٍ في القرآن اعظم قال :(اية الكرسی :اللّٰه لا اله الاّ هو الحی القيوم )قال :فایُّ ايةٍ يا نبیَّ اللّٰه تُحِبُّ اَنْ تُصيبك و اُمّتك ،قال خاتمة سورة البقرة فانها من خزائنِ رحمة اللّٰه تعالىٰ من تحت عَرْشِهٖ اعطاها هٰذهِ الاُمَّة لم تَتْرُكْ خَيْراً من خير الدُّ نيا والاٰخرةِ اِلاَّ اشْتَمَلَتْ عليه.

(رواه مشكوة المصابيح ،كتاب فضائل القرآن : ۱/ ۲۰۵، ۲۰۶)

حضرت ایفع بن عبد الکلامیؒ کہتے ہیں کہ ایک شخص نے نبی کریم ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) سے عرض کیا کہ یا رسول اللہ: قرآن مجید میں سب سے عظیم الشان سورت کون سی ہے؟ آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا (قل هو الله احد )اس نے عرض کیا کہ قرآن مجید میں سب سے عظیم الشان آیت کون سی ہے؟ آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا آیت الکرسی (اللّٰه لا اله الاّ هو الحی القيوم )اس نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ ﷺ وہ کونسی آیت ہے جس کے بارے میں آپ

ﷺ پسند کرتے ہیں آپ ﷺ (تسلیما کثیرا کثیرا) کو اور آپ ﷺ کی امت پہنچے، آپ ﷺ (تسلیما کثیرا کثیرا) نے فرمایا: سورۃ بقرۃ کا آخری حصہ، بے شک وہ آخری (آیتیں) اللہ تعالیٰ کی رحمت کے خزانوں میں عرش کے نیچے سے اتری ہیں اور جو اس امت کو عطا کی گئی ہیں اور دنیا و آخرت کی ایسی بھلائی نہیں ہے جو اس میں نہ ہو۔

﴿۲۷﴾ عن ابن عمر قال: من قرأ قل هو الله احد عشية عرفة ألف مرّة اعطاه الله عزوجل ما سأل.

(كنز العمال، كتاب الاذكار: ۱/۲۹۹)

حضرت ابن عمرؓ فرماتے ہیں: کہ جو شخص شام کو (یعنی زوال آفتاب کے بعد شام تک) ایک ہزار مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھے، اس کو اللہ تعالیٰ وہی چیز عطا فرما دیتے ہیں جو وہ مانگتا ہے۔

﴿۲۸﴾ عن تميم الداريؓ قال: قال رسول الله ﷺ: من قال لا اله الا الله واحداً احداً صمداً لم يتخذ صاحبة ولا ولد ولم يكن له كفواً احد عشر مرات كتب الله له اربعين مائة الف حسنة.

(رواه ابن كثير: ٤/٥٦٨)

حضرت تمیم داریؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیما کثیرا کثیرا) نے فرمایا کہ: جس شخص نے دس مرتبہ (لا الـه الا اللـه واحداً احداً صمداً لم يتخذ صاحبة ولا ولد ولم يكن له كفواً احد) کہا تو اللہ تعالیٰ ان کے لئے چالیس لاکھ نیکیاں لکھتے ہیں۔

﴿۲۹﴾ عن انس بن مالكؓ يقول: كنا مع رسول الله ﷺ بتبوك فطلعت الشمس بضياء و شعاع و نور لم نرها طلعت فيما مضى بمثله فاتى جبرئيل الى النبى ﷺ فقال: يا جبريل مالى أرى الشمس طلعت اليوم بضياء و شعاع و نور لم أرها طلعت بمثله فيما مضى؟ قال: ان ذلك معاوية بن الليثى مات بالمدينة اليوم فبعث الله اليه سبعين الف ملك يصلون عليه قال: و فيم ذلك؟ قال كان يكثر قراءة (قل هو الله احد) في الليل و في النهار وفي ممشاه و قيامه و قعوده فهل لك يا رسول الله ان اقبض الارض فتصلى عليه، قال نعم فصلى عليه.

(رواه تفسير ابن كثير: ٤/٥٦٩، مسند ابى يعلىٰ: ٧/٢٥٦، دلائل النبوة: ٥/٢٤٥)

حضرت انسؓ سے روایت ہے کہ ہم رسول اللہ ﷺ (تسلیما کثیرا کثیرا) کے ہمراہ تبوک میں تھے ایک دن آفتاب طلوع ہوا تو اس میں ایسی روشنی و شعاع اور ایسا نور تھا کہ ہم نے اس سے پہلے کبھی نہیں دیکھا تھا، (چنانچہ رسول اللہ ﷺ (تسلیما کثیرا کثیرا) سورج کی اس روشنی و نور کے بارے میں اظہار تعجب ہی فرما رہے تھے) کہ اچانک حضرت جبرائیلؑ تشریف لے آئے

ان سے پوچھا کہ سورج کے لئے ایسا کیا سبب پیش آیا کہ میں اس کو ایسی روشنی و نور کے ساتھ دیکھ رہا ہوں کہ پہلے کبھی اس طرح طلوع ہوتے نہیں دیکھا؟ انہوں نے کہا کہ اس کا سبب یہ ہے کہ آج مدینہ میں معاویہ ابن معاویہ اللیثیؓ کا انتقال ہو گیا ہے چنانچہ اللہ تعالیٰ نے ان کی طرف ستر ہزار فرشتے بھیجے تا کہ وہ ان کی نماز جنازہ پڑھیں آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیرا) نے پوچھا کہ اے جبرائیلؑ: اس فضیلت و کرامت کا سبب کیا ہے حضرت جبرائیلؑ نے کہا کہ اس کی وجہ یہ ہے کہ وہ (قل ھو اللہ احد) بہت زیادہ پڑھتے تھے کھڑے بیٹھے چلتے اور دن رات کے دوسرے اوقات میں اس سورت کو بہت زیادہ پڑھتے تھے پھر حضرت جبرائیلؑ نے کہا کہ کیا میں آپ کے لئے زمین سمیٹ لوں تا کہ آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیرا) ان کی نماز جنازہ پڑھ سکیں؟ آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیرا) نے کہا ہاں چنانچہ آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیرا) نے ان کی نماز جنازہ پڑھی۔

﴿۳۰﴾ عن أنس قال : نزل جبريل على النبي ﷺ فقال : مات معاوية بن معاوية الليثي ، فتحب أن تصلي عليه ؟ قال : نعم فضرب بجناحه الأرض ، فلم تبق شجرة ولا أكمة ألا تضعضعت ، فرفع سريره فنظر أليه ، فكبر عليه وخلفه صفان من الملائكة ، في كل صف سبعون ألف ملك ، فقال النبي ﷺ : يا جبريل ، بم نال هذه المنزلة من الله تعالى ؟ . قال بحبه : ﴿قُلْ هُوَ اللّٰهُ أَحَدٌ﴾، وقراءته اياها ذاهبا وجائيا قائماً وقاعداً ، وعلى كل حال (مسند أبي يعلى (۲۵۸/۷).

ترجمہ: حضرت انسؓ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں۔ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کے پاس جبریلؑ تشریف لائے اور فرمایا معاویہ بن معاویہ اللیثی وفات ہوئے تو اس پر نماز جنازہ پڑھنا چاہیئے تو آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا جی ہاں! تو جبریلؑ نے زمین پر اپنے پر مارے تو کوئی درخت اور کوئی ٹیلہ ایسا نہیں رہا مگر وہ حرکت کر گیا تو اس کی چارپائی اٹھائی گئی تو آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے اسے دیکھا اس پر تکبیر کہی اور آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کے پیچھے فرشتوں کے دو صف تھے اور ہر صف میں 70 ہزار فرشتے تھے تو نبی ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا اے جبریلؑ اس شخص نے یہ مقام و منزلت کس چیز کے ذریعے پایا تو جبریلؑ نے فرمایا ﴿قُلْ هُوَ اللّٰهُ أَحَدٌ﴾ کے ساتھ محبت پر اٹھنے بیٹھنے آنے جانے اور ہر حال میں اس کی تلاوت پر۔

﴿۳۱﴾ عن عبداللہ بن عمروؓ : ان ابا ايوب الانصاریؓ كان في المجلس و هو يقول : الا يستطيع احدكم ان يقوم بثلث القرآن كل ليلة ؟فقالوا : و هل يستطيع ذلک احد؟ قال : فان (قل هو الله احد)ثلث القرآن. قال : فجاء النبي ﷺ و هو يسمع ابا ايوب : فقال : صدق ابو ايوب.

(رواہ تفسیر ابن کثیر ، تفسیر سورۃ الاخلاص : ۵۶۷/۴)

حضرت عبداللہ بن عمروؓ سے روایت ہے کہ ایک مجلس میں حضرت ابوایوب انصاریؓ نے فرمایا کہ کیا تم میں سے کوئی ساری رات میں ایک تہائی قرآن کے قیام کی طاقت رکھ سکتا ہے؟ تو انہوں نے کہا کیا اس کی بھی کوئی طاقت رکھتا ہے؟ فرمایا کہ (قل هو الله احد) ایک تہائی قرآن ہے۔ حضرت عبداللہ بن عمروؓ فرماتے ہیں کہ آنحضرت ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) تشریف لائے اور ابوایوب انصاریؓ کی بات سنی تو فرمایا کہ ابوایوب نے سچ کہا ہے۔

﴿۴۲﴾ عَنْ اَبِیْ الدرداءؓ ان رسول الله ﷺ قال: ایعجز کم احدکم ان یقرأ فی لیلة ثلث القرآن؟ قالوا و کیف یقرا ثلث القرآن قال (قل هو الله احد) تعدل ثلث القرآن و فی الروایة الاخری: ان الله جزّا القرآن ثلاثة اجزاء فجعل (قل هو الله احد) جزاً من اجزاء القرآن.

(اخرجه مسلم، کتاب فضائل القرآن: ۱/ ۲۷۱)

حضرت ابوالدرداءؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا: کیا تم میں سے کوئی اس سے عاجز ہے کہ ایک رات میں تہائی قرآن پڑھ لیا کرے؟ صحابہؓ نے عرض کیا کہ ایک رات میں تہائی قرآن کیسے پڑھا جا سکتا ہے۔ آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے ارشاد فرمایا کہ (قل هو الله احد) تہائی قرآن کے برابر ہے اور دوسری روایت میں ہے کہ آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید کو تین اجزاء میں تقسیم کیا ہے اور (قل هو الله احد) (ایک تہائی) ثلث قرآن ہے۔

﴿۴۳﴾ عن ابی سعیدؓ قال: قال رسول الله ﷺ لا صحابه (ایعجز کم احدکم ان یقرأ ثلث القرآن فی لیلة) فشق ذلک علیهم و قالوا اینا یطیق ذلک یا رسول الله، فقال: (الله الواحد الصمد ثلث القرآن)

(رواه البخاری، فضائل القرآن: ۲/ ۷۵۰)

حضرت ابوسعیدؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے اپنے صحابہ کرام سے فرمایا: تم میں سے کوئی طاقت رکھتا ہے کہ رات میں ایک تہائی قرآن پڑھے۔ یہ ان پر گراں گزری اور کہنے لگے کہ کون اس کی طاقت رکھتا ہے اے رسول ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً)؟ تو آنحضرت ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا:

(الله الواحد الصمد) ایک تہائی قرآن ہے۔

﴿۴۴﴾ عن ابن عبد الرحمٰن عن ابیه: ان النبی ﷺ کان یقرا فی الوتر (سبح اسم ربک الاعلیٰ، و قل یا ایها الکافرون، و قل هو الله احد) فاذا سلّم قال: سبحان الملک القدوس ثلاث مرّاتٍ یرفع با لثالث صوته.

(مسند ابوداؤد طیالسی: ۱/ ۳۷۲،واحمد، رقم الحدیث: ۱۵۳۹۱، والنسائی، رقم الحدیث ۱۷۳۱. ۱۷۳۲. ۱۷۳۵، والبیھقی: ۴۱/۳، والدار قطنی: ۳۱/۲، والسنن لابن ماجہ، رقم الحدیث: ۱۱۸۲، الکبری للنسائی، رقم الحدیث: ۱۴۳۲، وابن حبان، رقم الحدیث: ۲۴۵۰، وابو دائود، رقم الحدیث: ۱۴۲۳، والبغوی فی الجعدیات، رقم الحدیث ۴۹۱، وابو نعیم فی الحلیة: ۱۸۱/۷، والحاکم: ۲۵۷/۲، والطبرانی فی الاوسط، رقم الحدیث: ۱۶۶۶)

حضرت ابن عبدالرحمانؓ اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ نبی کریم ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) وتروں میں (سبح اسم ربک الاعلی، اور قل یا ایھا الکافرون، اور قل ھو اللہ احد) پڑھتے تھے، جب سلام پھیرتے تو پڑھتے :(سبحان الملک القدوس) تین مرتبہ اور تیسری مرتبہ بلند آواز پڑھتے۔

﴿۳۵﴾ عن انس بن مالک قال کان رجل من الانصار یؤمھم فی مسجد قباء فکان کلما افتتح سورة یقرأ لھم فی الصلاة یقرأ بھا افتتح (بقل ھو اللہ احد) حتی یفرغ منھا ثم یقرأ سورة اخری معھا و کان یصنع ذلک فی کل رکعة فکلمه اصحابه فقالوا انک تقرأ ھذه السورة ثم لا تری انھا تجزئک حتی تقرأ بسورة اخری فاما ان تقرأ بھا واما ان تدعھا وتقرأ بسورة اخری، قال: ما انا بتارکھا ان احببتم ان اؤمکم بھا فعلت وان کرھتم ترکتکم و کانوا یرونه افضلھم و کرھوا ان یؤمھم غیرہ فلما اتاھم النبی ﷺ اخبروہ الخبر فقال: یا فلان ما یمنعک مما یامر به اصحابک وما یحملک ان تقرأ ھذه السورة فی کل رکعة فقال یا رسول اللہ ﷺ انی احبھا فقال رسول اللہ ﷺ: ان حبھا ادخلک الجنة. (رواہ الترمذی، فضائل القرآن: ۱۳۳/۲)

حضرت انسؓ سے روایت ہے کہ مسجد قبا کے لوگوں کا ایک انصاری صحابی امام تھا، اس کا قاعدہ یہ تھا کہ جب نماز پڑھانے کے لئے کھڑا ہوتا، تو الحمد کے بعد سورة (قل ھو اللہ احد) پڑھتا تھا، اس کے بعد دوسری سورت پڑھتا اور یہی قرأة سب رکعتوں میں اس کا معمول تھا، ان لوگوں نے اس سے کہا کہ تو یہ سورت شروع فرماتا ہے، مگر پھر اسی قدر کو جائز نہیں سمجھتا کہ اس کے بعد دوسری سورت بھی پڑھتا ہے، پس اگر تو چاہے اس کو چھوڑ کر دوسرے ہی سورت پر اکتفا کر، اس نے کہا کہ میں اس طریقہ کو نہیں چھوڑونگا، تمہارا جی چاہے تو مجھے امام بناؤ نہیں تو میں امامت چھوڑ دونگا یہ لوگ اپنے نزدیک اس کو سب سے افضل سمجھتے تھے ان کو گوارا نہ ہوا کہ ان کے سوا کوئی دوسرا امامت کرے، لہذا رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) ان کے یہاں آئے تو انہوں نے رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) سے یہ حال عرض کیا تو رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے

اس صحابی سے فرمایا کہ فلاں: تو اپنے لوگوں کا کہنا کیوں نہیں مانتا اور کیا سبب ہے کہ ضرور ہر رکعت میں یہ سورت پڑھا کرتا ہے۔ اس نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ ﷺ (تسلیما کثیرا کثیرا) مجھے اس سورت مبارکہ سے محبت ہے، رسول اللہ ﷺ (تسلیما کثیرا کثیرا) نے فرمایا کہ اس کی محبت نے تجھے جنت پہنچا دیا۔

﴿۳۶﴾ عن ابن عباس ؓ قال :قال رسول اللہ ﷺ: اذا زلزلت تعدل نصف القرآن ، و قل ھو اللہ احد تعدل ثلث القرآن ، و قل یایھا الکافرون تعدل ربع القرآن .

(اخرجہ الترمذی ، کتاب فضائل القرآن ،باب ما جاء فی اذا زلزلت ، رقم الحدیث : ۲۸۹۹)

حضرت عبداللہ بن عباس ؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیما کثیرا کثیرا) نے فرمایا: سورۃ (اذا زلزلت) (اجر وثواب میں) آدھے قرآن کی برابر ہے اور (قل ھو اللہ احد) تہائی قرآن کی برابر ہے اور (قل یایھا الکافرون) چوتھائی قرآن کی برابر ہے۔

﴿۳۷﴾ عن انس ؓ قال : قال رسول اللہ ﷺ من قرأ قل ھو اللہ احد مرۃً بُوْرِكَ علیہ فَإِنْ قَرَاھَا مَرَّتَیْنِ بُوْرِكَ عَلیہ و علی اھلہ فان قَرَأھَا ثلاثًا بُوْرِكَ عَلَیہ و عَلیٰ اھلہ و جیرانہ وان قراھا اثنتی عَشْرَۃَ مرَّۃً بنی اللہ لہ بھا اثنی عشر قصراً فی الجنۃ و تقول الحفظۃ انطلقوا بنا ننظر الی قصور اخینا،فان قراھا مائۃ مرۃ کُفِرَ عنہ ذنوب خمس و عشرین سنۃ ما خلا الدماءُ والاموال فان قراھا مائتی مرۃ کفر عنہ ذنوب خمسین سنۃ ما خلاالدماءُ والاموال وان قراھا ثلاث مائۃ مرۃ کتب اللہ لہ اجر اربع مائۃ شھید کل قد عقر جوارہ و اھریق دمہ وانْ قراھا الف مرۃ لم یمت حتی یری مکانہ من الجنۃ او یُریَ لہ.

(کنز العمال، کتاب الاذکار: ۱/۲۹۹، حدیث :۲۷۳۵)

حضرت انس ؓ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیما کثیرا کثیرا) نے فرمایا جس نے ایک بار (قل ھو اللہ احد) پڑھا اس پر برکت ڈالی جائے گی اگر اس نے دو بار پڑھا تو اس پر اور اس کے اہل وعیال پر برکت ڈالی جائیگی اگر اس نے تین بار پڑھا تو اس پر اور اس کے اھل وعیال اور ہمسائیوں پر برکت ڈالی جائیگی۔ اور اگر اس نے بارہ مرتبہ یہ سورت پڑھی تو اللہ تعالیٰ اس کے بدلے میں اس کے لئے جنت میں بارہ محل بنائیگا۔ اور کراما کاتبین فرشتے کہیں گے کہ ہمیں لے جاؤ کہ ہم اپنے بھائی کے محل کو دیکھ لیں۔ اور اگر اس نے ایک سو مرتبہ یہ سورۃ پڑھی تو خون (قتل) اور (حرام) مال کے سوا پچیس (۲۵) سال کی گناہوں کو مٹا دیئے جائینگے۔ اور اگر اس نے دو سو مرتبہ یہ سورۃ پڑھی تو اس سے خون اور (حرام) مال کے سوا پچاس (۵۰) سال کی گناہوں کو مٹا دیئے جائینگے اور اگر اس نے تین سو مرتبہ یہ سورۃ پڑھی تو اللہ تعالیٰ اس کے لئے ۴۰۰

شہیدوں کا اجر لکھے گا جس کے اندام زخمی اور خون بہایا گیا ہو، اور اگر ایک ہزار مرتبہ یہ سورۃ پڑھی تو اس وقت تک وہ نہیں مریگا جب تک جنت میں وہ اپنا مکان دیکھ نہ لے یا اسے نہ دکھایا جائے۔

﴿۳۸﴾ عن علی بن ابی طالبؓ قال : قال رسول اللہ ﷺ من مر علی المقابر وقرأ (قل ھو اللہ احد) احدی عشر مرۃ ثم وھب اجرہ للاموات اعطی من الاجر بعدد الاموات.

(فضائل سورۃ الاخلاص وما لقارئها : ۱/۱۰۲/۵۴، مطالب اولی النهی فی شرح غایۃ المنتهی : ۹/۵ مواهب الجلیل فی شرح مختصر الخلیل : ۵/۴۵۲، مراقی الفلاح : ۱/۲۳۳، ردالمختار : ۲/۵۹۶، فتح القدیر : ۳/۱۴۳)

حضرت علی ابن ابی طالبؓ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ جو شخص کسی مقبرے پر گزرا۔ اور اس نے ۱۱ مرتبہ (قل ھو اللہ احد) الخ پڑھا۔ اور اسکا اجر مردوں کو بخشا تو اسے مردوں کے تعداد کے برابر اجر دیا جائیگا۔

﴿۳۹﴾ عن انس بن مالکؓ ان رسول اللہ ﷺ قال لرجل من اصحابہ : ھل تزوجت یا فلان؟ قال: لا واللہ یا رسول اللہ ، ولا عندی ما اتزوج بہ ،قال: الیس معک قل ھو اللہ احد ؟ قال :بلی ،قال :ثلث القرآن قال :الیس معک اذا جآء نصر اللہ والفتح ؟ قال: بلی، قال: ربع القرآن ، قال الیس معک قل یایھا الکافرون ؟ قال: بلی،قال: ربع القرآن ، قال الیس معک اذا زلزلت الارض ؟ قال : بلی،قال :ربع القرآن ،قال : تزوج تزوج .

(اخرجہ الترمذی ، کتاب فضائل القرآن ، باب ما جآء فی اذا زلزلت رقم الحدیث: ۲۹۰۰)

حضرت انس بن مالکؓ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے اصحاب میں سے ایک آدمی کو فرمایا اے فلاں کیا تو نکاح نہیں کرتا؟ تو اس نے کہا نہیں اللہ کی قسم یارسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) میرے پاس کچھ ہے نہیں کہ جس پر میں نکاح کروں۔ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا۔ کیا تیرے پاس (قل ھو اللہ احد) نہیں تو اس نے کہا کیوں نہیں رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا یہ قرآن کا ثلث یعنی تیسرا حصہ ہے پھر فرمایا کیا تیرے پاس (اذا جآء نصر اللہ والفتح) الخ نہیں تو اس نے کہا کیوں نہیں۔ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا یہ قرآن کا چوتھائی حصہ ہے پھر فرمایا کیا تیرے پاس (قل یایھا الکافرون) الخ نہیں اس نے کہا کیوں نہیں رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا یہ بھی قرآن کی چوتھائی ہے۔ پھر فرمایا کیا تیرے پاس (اذا زلزلت الارض) الخ نہیں۔ اس نے کہا کیوں نہیں۔ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا یہ بھی قرآن کی چوتھائی ہے۔ تب رسول اللہ ﷺ

(تسلیماً کثیراً کثیرا) نے فرمایا نکاح کرونکاح کرو۔

﴿٤٠﴾ عن عبد الله بن شخير قال رسول الله ﷺ من قرأ (قل هو الله احد) فی مرضه الذی يموت فيه لم يفتن فی قبره، وأمن من ضغطة القبر، وحملته الملائكة يوم القيامة بأكفها حتى تجيز ه الصراط الى الجنة.

(اخرجه الطبرانی فی المعجم الاوسط : ٣٦٧/٦)

حضرت عبداللہ بن شخیرؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیرا) نے فرمایا کہ جس نے (قل هو الله احد) الخ اس مرض میں پڑھی جس میں وہ فوت ہو جائے۔ عذاب قبر کے آزمائش میں نہیں ڈالا جائیگا۔ اور قبر کے تنگ ہونے سے مامون رہے گا۔ اور اسے قیامت کے دن فرشتے اپنے کندھوں پر اٹھا کر پل صراط سے پار کر کے جنت پہنچ جائیگا۔

﴿٤١﴾ عن ابی هريرةؓ قال رسول الله ﷺ من قرأ (قل هو الله احد) اثنتی عشرة مرةً بعد صلاة الفجر فكا نها قرأ القرآن أربع مرات و كان افضل اهل الارض يو مئذٍ اذاا تقى.

(رواه الطبرانی فی المعجم الصغير : ٦١/١، و كنزالعمال : ٢٩٨/١)

حضرت ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیرا) نے فرمایا کہ جس نے فجر کی نماز کے بعد ۱۲ مرتبہ (قل هو الله احد) پڑھا گویا کہ اس نے چار مرتبہ قرآن کریم پڑھا۔ اور اگر گناہوں سے بچتا رہا تو وہ اسی دن زمین والوں میں سب سے افضل ہوگا۔

﴿٤٢﴾ عن عقبةؓ : أن النبی ﷺ قال له : ألا اعلمك سوراً ما أنزل فی التوراة ولا فی الزبور ولا فی الانجيل ولا فی الفرقان مثلها ؟ قلت: بلى، قال :(قل هو الله احد) و (قل اعوذ برب الناس).

(الاتقان فی علوم القرآن، ص : ٨٠٥)

حضرت عقبہؓ سے روایت ہے کہ نبی کریم ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیرا) نے فرمایا کہ کیا میں تمہیں ایسی سورتیں نہ بتاؤں جس کی طرح کوئی سورت نہ تورات میں نازل ہوئی اور نہ زبور اور انجیل میں اور نہ فرقان میں (راوی فرماتا ہے) میں نے کہا کیوں نہیں رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیرا) نے فرمایا (قل هو الله احد) الخ اور (قل اعوذ برب الناس)

﴿٤٣﴾ عن عقبة بن عامر قال : لقيت رسول الله ﷺ، فا بتد أته فا خذتُ بيده، فقلت : يا رسول الله، بم نجاة المومن ؟ قال : يا عقبة احرُس لسا نك وليسَعك بيتُك، وابكِ على خطيئتك قال :ثم لقينی رسول الله ﷺ، فا بتد أنی فا خذ بيدی، فقال : ياعقبة بن عامر، ألا أعلمك خير ثلاث سُورَ أنزلت فی التوراة، والأنجيل، والزبور، والقرآن العظيم ؟ . قال : قلت : بلى، جعلنی

الله فداك. قال: فا قرأ نی: ﴿قُل هُوَ اللّٰهُ اَحَدَ﴾و﴿قُل أَعُوذُ بِرَب الفَلَقِ﴾و﴿قُل اَعُو ذُ بِرَ بَ النَّا س﴾
ثم قال : يا عقبة ، لا تنسهن ولا تبت ليلة حتى تقرأهن ) . قال : فما نسيتهن منذ قال: ( لا تنسهن ) ،
وما بت ليلة قط حتى أقرأهن . قال عقبة: ثم لقيت رسول الله ﷺ فابتد أته ، فأخذت بيده ، فقلت :
يا رسول الله ، أخبرني بفواضل الأعمال . فقال : (( يا عقبة ، صِل من قطعك ، وأعطِ من حرمك ،
وأعرض عمن ظلمك )

(تفسير القرآن العظيم : ۹/ ۵۳۷، المسند ( ۴/ ۱۴۸ ).

ترجمہ: حضرت عقبہ بن عامرؓ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ میں رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) سے ملا۔ ملتے ہی میں نے رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کا دست مبارک پکڑ کر کہا یا رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) مومن کی نجات کس چیز پر ہے۔ تو رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا اپنی زبان کی حفاظت کر اور گناہوں پر رو۔ حضرت عقبہ بن عامرؓ فرماتے ہیں پھر اس کے بعد مجھے رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) ملے اور پہلے میرے ہاتھ کو پکڑ کر فرمایا اے عقبہ بن عامر کیا میں تمہیں ایسی بہترین تین سورتوں کا خبر نہ دوں جو تورات، زبور، انجیل اور قرآن عظیم میں بھی نازل ہوئی ہیں۔ عقبہؓ فرما تے ہیں میں نے کہا کیوں نہیں اللہ تعالیٰ مجھے آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) پر قربان کر دے، تو رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے مجھے ﴿قُل هُوَ اللّٰهُ أَحَد﴾، ﴿قُل اَعُوذُ بِرَبِّ الفَلَق﴾ اور ﴿قُل اَعُوذُ بِرَبِّ النَّاس﴾ پڑھایا پھر رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا۔ اے عقبہؓ سے نہ بھول اور ایسی کوئی رات نہ گزار جس میں تم نے یہ سورتیں نہ پڑھی ہو۔ حضرت عقبہؓ فرماتے ہیں جب سے رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے مجھے یہ فرمایا ہے کہ اسے نہ بھول۔ میں نے نہیں بھلایا اور میں نے کوئی رات ایسی نہیں گزاری جس میں یہ سورتیں نہ پڑھی ہو۔ حضرت عقبہؓ فرماتے ہیں پھر میں رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) سے ملا اور پہلے میں نے رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کا دست مبارک پکڑ کر کہا اے اللہ تعالیٰ کے رسول ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) مجھے افضل اعمال کے بارے میں خبر دیں تو رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا اے عقبہؓ جو تجھ سے توڑتا ہے اس سے صلہ رحمی کر اور جو تجھے محروم کر دیتا ہے اسے دو اور جو تجھ پر ظلم کرتا ہے اس سے اعراض کر۔

﴿۴۴﴾ عن انس بن مالكؓ قال : قال رسول الله ﷺ: من قرأ : اذا زلزلت، عدلت له بنصف القرآن ، ومن قرأ : قل يايها الكافرون عدلت له بربع القرآن ومن قرأ : قل هو الله احد عدلت له بثلث القرآن .

(اخرجه الترمذی، کتاب فضائل القرآن : ١٣٢/٢، والبیهقی فی شعب الایمان : ٤٩٧/٢)

حضرت انس بن مالکؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا جس نے (اذا زلزلت) الخ پڑھی تو اس کے لئے نصف قرآن کے برابر (اجر وثواب ہوگا۔ اور جس نے (قل ایہا الکافرون) سورۃ پڑھی تو اس کے لئے قرآن کے چوتھائی حصے کے برابر اجر ہے۔ اور جس نے (قل ھو اللہ احد) الخ پڑھی تو اس کے لئے تہائی قرآن کے اجر کے برابر ثواب ہے۔

﴿٤٥﴾ عن ابی ھریرةؓ ان رسول اللہ ﷺ قرأ فی رکعة الفجر : (قل یایها الکافرون، و قل هو اللہ احد).

(اخرجه مسلم، کتاب صلاة المسافرین و قصرها، باب استحباب رکعتی سنة الفجر : ٥٠٢/١)

حضرت ابو ھریرہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فجر کی دو رکعتوں میں قل یایها الکافرون اور قل هو الله احد پڑھی۔

﴿٤٦﴾ عن عبد اللہ بن عمروؓ قال : کان رسول اللہ ﷺ یقرأ فی المغرب (قل یایها الکافرون، و قل هو اللہ احد). (اخرجه ابن ماجه، باب القرأة فی صلاة المغرب: ٢٧٢/١)

حضرت عبداللہ بن عمرؓ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) مغرب کی نماز میں (قل یایها الکافرون) اور (قل هو اللہ احد) پڑھتے تھے۔

﴿٤٧﴾ عن ابی بن کعبؓ قال: قال رسول اللہ ﷺ: من قرأ (قل هو اللہ احد) فکانما قرأ ثلث القرآن. (اخرجه ابو عبید فی فضائله، باب (فضل قل هو الله احد) ص: ١٤٤، واحمد فی المسند: ١٨٦/٥، سنن النسائی الکبری، برقم: ١٠٥٢١)

حضرت ابی ابن کعبؓ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا جس نے (قل ھو اللہ احد) سورۃ پڑھی گویا کہ اس نے تہائی (تیسرا حصہ) قرآن پڑھا۔

﴿٤٨﴾ عن ابن عمرؓ قال: قال رسول اللہ ﷺ من دخل یوم الجمعة المسجد فصل اربع رکعات یقرأ فی کل رکعة (بفاتحة الکتاب و قل هو اللہ احد) خمسین مرة فذلك مائتا مرة فی اربع رکعات، لم یمت حتی یری منزله فی الجنة أو یری له. (کتاب الشعب تفسیر القرطبی: ٧٣٣٩/٨)

حضرت عبداللہ بن عمرؓ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا: جو شخص جمعۃ المبارک کے دن مسجد میں

داخل ہوکر چار رکعات کی (نفل) کا نیت باندھا اور ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ اور اس کے بعد (قل ہو اللہ احد) پچاس (50) مرتبہ پڑھے، تو یہ چار رکعات میں (مجموعی طور پر) دوسو (200) مرتبہ ہوئی، تو اس وقت تک وہ نہیں مرے گا جب تک جنت میں وہ اپنا مکان دیکھ نہ لے یا اسے نہ دکھایا جائے۔

﴿٤٩﴾ عن جابر بن عبداللّٰہ فی حدیث طویل قال فیہ : ثم نفذ الی مقام ابراھیمؑ فقرأ : ( وتخذوا من مَّقام ابراھیم مصلّی ) فجعل المقام بینہ و بین البیت : کان یقرأ فی الرکعتین (قل ھو اللّٰہ احد، و قل یایھا الکافرون ...الخ).

(اخرجہ مسلم ،کتاب الحج ، باب حجۃ النبی ﷺ: ٨٨٦/٢)

حضرت جابر بن عبداللہ سے ایک طویل حدیث میں نقل ہے وہ اس میں فرماتے ہیں کہ پھر نبی کریم ﷺ مقام ابراہیم تشریف لائے۔ اور ( وتخذوا من مَّقام ابراھیم مصلّی ) یہ آیت پڑھی۔ اور مقام ابراہیم اور بیت اللہ کے درمیان دو رکعتوں میں (قل ھو اللّٰہ احد) اور ( قل یایھا الکافرون ) پڑھنے لگے۔

## خواب میں سورۃ اخلاص پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الاخلاص پڑھتا ہے۔ دلیل ہے۔ کہ راہ دین میں مخلص اور توفیق زہد وعبادت پائے گا۔ (تعبیر الرؤیا: ٣٦٩)

ترتیب جمعی (112) ترتیب نزولی (22) آیات (4) رکوع (1) کلمات (15)

حروف (47) زبر (17) زیر (1) پیش (9) دو زبر (1) دو زیر (0)

دو پیش (2) کھڑا زبر (2) کھڑی زیر (0) الٹا پیش (1) جزم (8) شد (4) مد (0)

ربط آیات:

(۱) اللہ تعالیٰ وحدہ لاشریک ہے۔ ۲: وہ سب سے بے نیاز ہے۔ (۳،۴) نہ اس کا کوئی مولود ہے نہ والد، نہ کوئی عزیز وقریب۔









# سورۃ الفلق

## سورة الفلق مكية. نزلت بعد سورة الفيل

سورۃ الاخلاص اور الفلق کے مابین ربط:

ماقبل میں اس کا بیان تھا کہ اللہ احد، صمد، لم یلد اور لم یولد ہے اور اس میں یہ بھی بیان ہے کہ وہی اللہ تعالیٰ مضرات جسمانیہ سے بچانے اور پناہ دینے کے لئے کافی ہے۔

تسمیہ سورۃ الفلق:

(بسم اللّٰہ) المتجلی بکمالاتہ فی نور الفلق (الرحمن) بافشاء ذالك النور فی السمآء والارض (الرحیم) باستعاذ من عاذبه من الشرور.

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو کہ صبح کی روشنی میں اپنے کمالات کے ساتھ جلوہ نما ہے۔ وہ (اللہ تعالیٰ) بہت زیادہ مہربان ہے کہ اس نے روشنی کو آسمان اور زمین میں پھیلائی دی۔ وہ (اللہ تعالیٰ) بہت زیادہ رحم کرنے والا ہے۔ وہ اس شخص کو پناہ دیتا ہے جو اس (اللہ تعالیٰ) کے ساتھ شروفتنوں سے پناہ مانگتا ہے۔

وجہ تسمیہ سورت الفلق:

لفظ فلق آنے کی وجہ سے اس سورت کا نام سورت فلق ہے۔ قال تعالیٰ: قل اعوذ برب الفلق

دوسرا نام: قل اعوذ برب الفلق:

عن عقبة بن عامرؓ قال: قال رسول اللهﷺ: الم تر آيات انزلت الليلة لم ير مثلهن قط؟ قل اعوذ برب الفلق و قل اعوذ برب الناس. (مسلم: 558/1)

تیسرا نام سورت المعوذتین:

عن ابن عابس الجهنیؓ ان رسول اللهﷺ قال له: يا ابا عابس! الا اخبرك بافضل ما تعوذ به المتعوذون؟ قال: بلى يا رسول اللهﷺ قال: قل اعوذ برب الفلق وقل اعوذ برب الناس. هما المعوذتان. (النسائی: رقم الحدیث: 5432)

ترجمہ: حضرت ابن عابسؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ تسلیماً کثیراً نے اس سے فرمایا: اے ابو عابس! کیا میں تجھے وہ بہترین سورتیں نہ بتا دوں جن کے ذریعے (شیطان سے) پناہ ڈھونڈنے والے پناہ پا لیتے ہیں؟ میں نے عرض کیا: کیوں نہیں فرما دیجئے۔ آپ ﷺ تسلیماً کثیراً نے فرمایا: قل اعوذ برب الفلق و قل اعوذ برب الناس

## خلاصہ رکوع و موضوع سورت:

مضرات جسمانی سے بچ کر اللہ تعالیٰ کی پناہ میں آنے کی تلقین۔ ماخذ آیت ۱ تا ۵۔

## فضائل معوذتین:

**(۱) عن عبد اللّٰہ بن خُبیبؓ عن ابیه انه قال: خَرجنا فی لیلة مطر وظلمة شدیدة نطلُبُ رسول اللّٰہ ﷺ لیصلّی لنا فادرکناه فقال: قُل فلم اقل شیأ، ثم قال: قل فلم اقل شیأ، ثم قال: قل فقلت ما اقول یا رسول اللّٰہ ﷺ، قال: قُل هو اللّٰہ احد والمعوّذتین حین تمسی وحین تصبح ثلٰث مرّات تکفیک من کل شئ**

(أخرجهٗ ابو داؤد، کتاب الدعوات: ۵۹۲/۳، والترمذی، کتاب الدعوات: ۲۲۰/۲، والنسائی: ۲۵۰/۸)

حضرت عبداللہ بن خبیبؓ اپنے والد سے روایت کرتے ہیں انہوں نے فرمایا کہ ہم ایک سخت اندھیری اور بارش کی رات میں رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کی تلاش میں نکلے تا کہ آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) ہمیں نماز پڑھائیں۔ سو ہم نے آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کو پالیا۔ آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا کہہ۔ میں نے کچھ نہ کہا۔ آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے پھر فرمایا کہ کہہ۔ میں نے پھر کچھ نہیں کہا، آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً) نے پھر فرمایا کہ کہہ۔ میں نے کہا کیا کہوں یا رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً)! آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا: صبح وشام تین بار (قل هو اللّٰہ احد) اور معوذتین (قل اعوذ برب الفلق، قل اعوذ برب الناس) پڑھو، ہر چیز سے تیری کفایت کریں گی۔

**(۲) عن عائشةؓ قالت: أن النبیﷺ کان اذا أوی الی فراشه کلّ لیلة جمع کفیه ثم نفث فیهما فقرأ فیهما (قل هو اللّٰہ احد) و (قل اعوذ برب الفلق) و (قل اعوذ برب الناس) ثم یمسح بهما مااستطاع من جسده یبدأ بهما علٰی رأسه ووجهه وما أقبل من جسده، یفعل ذلک ثلاث مرّات.**

(رواه البخاری فی فضائل القرآن: ۷۵۰/۲، ومسلم فی الذکر، رقم الحدیث: ۲۷۱۴، والترمذی فی الدعوات، رقم الحدیث: ۳۴۰۲، وابن ماجه، رقم الحدیث: ۳۸۷۵، والنسائی فی عمل الیوم واللیلة، رقم الحدیث: ۷۸۸، واحمد: ۱۱۶/۶، والطبرانی فی الدعوات، رقم الحدیث: ۲۷۳)

حضرت عائشہؓ سے روایت ہے کہ آنحضرت ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) ہر رات جب بچھونے پر آتے تو اپنے دونوں ہاتھ مبارک ملا کر ان میں دم کرتے اور ان میں (قل هو اللّٰہ احد، قل اعوذ برب الفلق، قل اعوذ برب الناس)

پڑھتے، پھر دونوں سے اپنے تمام بدن کو جہاں تک ہاتھ پہنچتے تھے مسح کرتے اور پہلے سر سے شروع کرتے کہ ان کو سر پر اور منہ پر اور سامنے رُخ بدن پر پھیرتے، ایسا تین مرتبہ کرتے تھے۔

(۳) عن عائشةؓ ان رسول اللهﷺ كان اذا اشتكى يقرأ على نفسه بالمعوّذاتِ وينفثُ فلما اشتدّ وجعه كنت اقرأ عليه وامسح بيده رجاء بركتها. (أخرجه البخاري، في فضائل القرآن: ۲/۷۵۰)

حضرت عائشہ صدیقہؓ فرماتی ہیں کہ: رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کو جب بیماری پیش آتی تو آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) ان دونوں سورتوں (قل اعوذ برب الفلق، قل اعوذ بوب الناس) کو پڑھ کر اپنے ہاتھوں پر دم کرتے اور پورے بدن پر پھیر لیتے تھے، پھر جب مرض وفات میں آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کی تکلیف بڑھی تو میں یہ سورتیں پڑھ کر آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کے ہاتھوں پر دم کر دیتی تھی، آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) اپنے تمام بدن پر پھیر لیتے تھے اور میں یہ کام اس لئے کرتی تھی کہ آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کے ہاتھوں کا بدل میرے ہاتھ نہ ہو سکتے تھے۔

(۴) عن عقبه بن عامرؓ قال: امر نی رسول اللهﷺ ان اقرأ بالمعوذتين فی دبر كل صلوٰة.

(أخرجه الترمذی، فضائل القرآن: ۲/۱۳۳)

حضرت عقبہ بن عامرؓ فرماتے ہے کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے مجھ کو ان دونوں سورتوں کو ہر نماز کے بعد پڑھنے کی تلقین فرمائی ہے۔

(۵) عن عقبه بن عامر قال كنت اقود برسول اللهﷺ ناقته فی السفر فقال لی یا عقبةؓ الا أعلمك خير سورتين قرئتا فعلّمنی (قل اعوذ برب الفلق، وقل اعوذ برب الناس) قال فلم يرنی سررت بهما جدًا فلما نزل لصلوٰة صلّى بهما صلوٰة الصبح للناس فلما فرغ رسول اللهﷺ من الصلوٰة التفت الّى فقال يا عقبةؓ كيف رأيت. (أخرجه ابو داؤد، باب: ۵۰۹، فی المعوّذين: ۱/۴۸۲)

حضرت عقبہ بن عامرؓ سے روایت ہے کہ میں سفر میں رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کے اونٹ کو کھینچا کرتا تھا۔ آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے فرمایا: اے عقبہؓ! کیا میں تجھ کو دو بہترین سورتیں نہ سکھاؤں؟ پھر آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے مجھے (قل اعوذ برب الفلق، وقل اعوذ برب الناس) سکھائیں۔ آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے محسوس کیا کہ مجھے یہ سورتیں سیکھ کر زیادہ خوشی نہیں ہوئی تو آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے صبح کو اتر کر فجر کی نماز میں یہی دونوں سورتیں پڑھیں۔ جب آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نماز پڑھا کر فارغ ہوئے تو میری طرف

متوجہ ہو کر فرمایا: اے عقبہؓ! کیا اب بھی سمجھے تم ان سورتوں کا مرتبہ؟

(٦)عن عقبةؓ بن عامر قال بينا انا اسير مع رسول اللهﷺ بين الجحفة والا بواء اذا غشيتنا ريح و ظلمة شديدة فجعل رسول اللهﷺ يتعوذ (با عوذ برب الفلق واعوذ برب الناس) ويقول ياعقبة تعوّذ بهما فما تعوّذ متعوّذ بمثلهما قال و سمعته يؤمّنا بهما فی الصّلوٰة.

(أخرجه ابو داؤد، باب(٥٠٩): ٤٨٢/١)

حضرت عقبہ بن عامرؓ سے روایت ہے کہ میں رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) کے ساتھ جحفہ اور ابواء (نامی دو مقاموں) کے درمیان چل رہا تھا۔ اچانک تیز ہوا اور تاریکی نے ہم کو ڈھانپ لیا تو رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے (قل اعوذ برب الفلق اور قل اعوذ برب الناس) پڑھنی شروع کر دی اور فرمایا: اے عقبہؓ! ان دونوں سورتوں کے ذریعہ سے پناہ مانگا کر کیونکہ کسی پناہ مانگنے والے نے اس جیسی پناہ نہیں مانگی ہے۔ حضرت عقبہؓ فرماتے ہیں کہ میں نے ان سورتوں کو آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) سے نماز کی حالت میں سنا ہے۔

(٧)عن عقبة بن عامرؓ قال: قال رسو اللهﷺ: ألم تر آيات اُنزلت اللّيلة لم ير مثلهن قط(قل أعوذ برب الفلق، وقل أعوذ برب الناس)

(أخرجه مسلم، رقم الحديث: ٨١٤، ٢٨٢/١، والنسائي، رقم الحديث: ٩٥٢، والطبراني: ٣٥٠/١٧، والدارمي رقم الحديث: ٣٤٤٤ والترمذى: ١٢٣/٢، مسند ابى داؤد الطيالسى: ٣٠/٢)

حضرت عقبہ بن عامرؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے ارشاد فرمایا: تم نے وہ آیتیں نہیں دیکھی جو آج ہی رات نازل ہوئیں ہیں۔ ان جیسی آیتیں کبھی بھی دیکھنے میں نہیں آئیں (وہ ہیں) قل اعوذ برب الفلق، قل اعوذ برب الناس۔

(٨)عن جابر بن عبد اللہؓ قال: رسول اللهﷺ: اقرأ يا جابر، فقلت: وما أقرأ بابى و امّى؟ قال(قل اعوذ برب الفلق، وقل اعوذ برب الناس) فقرأتهما، فقال: أقرأبهما، ولن تقرأ بمثلها.

(رواه النسائي، باب: الفضل فی قراءة المعوذتين: ١٥٩/٢)

حضرت جابر بن عبد اللہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے ارشاد فرمایا: اے جابر: پڑھو، میں نے عرض کیا میرے ماں باپ آپ پر قربان، کیا پڑھوں؟ ارشاد فرمایا: قل اعوذ برب الفلق اور قل اعوذ برب الناس، میں نے دونوں سورتیں پڑھیں، ارشاد فرمایا: ان دونوں سورتوں کو پڑھتے رہنا اس لئے کہ ان جیسی سورتیں نہیں پڑھ

سکتے (یعنی افضلیت میں ان دونوں سورتوں کی طرح کوئی سورت نہیں)

(۹)عن عقبہ بن عامرؓ قال: قلت: یا رسول اللہ ﷺ اقرئنی آیا من سورۃ ھود وآیا من سورۃ یوسف، فقال النبی ﷺ: یا عقبۃ، انك لن تقرأ سورۃ أحب الی اللّٰہ، ولا أبلغ عندہ من أن تقرأ: (قل اعوذ برب الفلق) فان استطعت أن لا تفوتك فی الصلاۃ فافعل۔

(الترغیب والترھیب: ۲/۵۷۴)

حضرت عقبہ بن عامرؓ کہتے ہیں کہ میں نے عرض کیا: یا رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً)! کیا میں (پناہ چاہنے اور شر و برائی کے دفعیہ کے لئے) سورۃ ھود کی آیتیں یا سورۃ یوسف کی آیتیں پڑھ لیا کروں؟ حضور ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے ارشاد فرمایا: اے عقبہ تم اللہ تعالیٰ کے نزدیک (قل اعوذ بربّ الفلق) سے زیادہ بہتر کوئی چیز (یعنی سورت یا آیت) ہرگز نہیں پڑھ سکتے، اگر تم سے ہو سکے کہ کسی نماز میں یہ تم سے نہ چھوٹنے پائے تو اس کو ہر نماز میں پڑھا کرو۔

(۱۰) عن أبی سعید الخدریؓ قال: کان رسول اللّٰہ ﷺ یتعوّذ من الجان وعین الانسان، حتیٰ نزلت المعوّذتان فلما نزلتا أخذ بھما، وترك ما سواھما۔

(أخرجہ الترمذی، ابواب الطب: ۲/۳۵)

حضرت ابو سعید الخدریؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) جنات اور نظر بد سے پناہ مانگا کرتے تھے، یہاں تک کہ معوذتین نازل ہوئیں تو آپ ﷺ (تسلیماً کثیراً کثیراً) نے ان دونوں کو الاستعاذہ (اللہ تعالیٰ کی پناہ لینے کے لئے) اختیار فرما لیا اور ان کے علاوہ (استعاذہ کی) سب دعاؤں کو چھوڑ دیا۔

## خواب میں سورۃ الفلق پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الفلق پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ اس پر جادو کارگر نہ ہوگا۔

(تعبیر الرؤیا: ۳۶۹)

ترتیب جمعی (113) ترتیب نزولی (20) آیات (5) رکوع (1) کلمات (23)

حروف (69) زبر (27) زیر (18) پیش (4) دو زبر (0) دو زیر (2)

دو پیش (0) کھڑا زبر (2) کھڑی زیر (0) الٹا پیش (0) جزم (8) شد (7) مد (0)

ربط آیات:

(۱) جس خالق نے انسان کو بنایا ہے۔ جسمانی ضرر رسانوں سے بچنے کے لئے اس کی پناہ میں آنے کی تلقین۔ (۲ تا ۵) تفصیل اشیاء ضارہ۔

# سورة الناس

## سورة الناس مكية، نزلت بعد سورة الفلق

**سورۃ الفلق اور سورۃ الناس کے درمیان ربط:**

ماقبل میں تعوذ کا بیان تھا اور اس میں بھی اسی طرح تعوذ کا بیان ہے۔

**تسمیۃ سورۃ الناس:**

**(بسم الله)المتجلي باسمآء ه وصفاته وافعاله في الناس(الرحمن)بتكميله بها بعد افاضة انوار الوجود (الرحيم) بحفظانه من شر ما فيه ومن شر ما ظهر عنه.**

ترجمہ: اس اللہ تعالیٰ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو کہ لوگوں میں اپنے اسماء اپنی صفات اور اپنے افعال کے ساتھ جلوہ نما ہے۔ وہ بہت مہربان ہے کہ اس نے لوگوں پر اپنے وجود کے انوار اتوں کے برسانے کے بعد اس (قرآن مجید) کو اپنی صفات کے ساتھ مکمل کیا۔ وہ بہت رحم کرنے والا ہے کہ اس نے لوگوں کو باطنی اور ظاہری شر سے محفوظ کیا۔

**وجہ تسمیہ سورت الناس:**

اس سورت کو سورت ناس اس لیے کہتے ہیں کہ اس کی ابتداہی اس لفظ سے ہوئی ہے۔ یہ لفظ اس سورت میں پانچ مرتبہ آیا ہے۔

**دوسرا نام قل اعوذ برب الناس:**

**عن عقبة بن عامرؓ قال :قال رسول اللهﷺ:الم تر آيات انزلت الليلة لم ير مثلهن قط؟قل اعوذ برب الفلق و قل اعوذ برب الناس.** (مسلم:558/1)

ترجمہ: حضرت عقبہ بن عامرؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً نے فرمایا: کیا تم نے اس رات نازل ہونے والی ایسی آیات دیکھی ہے جس طرح کی آیتیں کبھی بھی (نازل ہوتے ہوئے) نہیں دیکھی گئیں۔ آپ ﷺ تسلیماً کثیراً کثیراً نے فرمایا: ﴿قل اعوذ برب الفلق و قل اعوذ برب الناس﴾

**خلاصہ رکوع و موضوع سورت:**

مضرات روحانی سے بچ کر اللہ تعالیٰ کی پناہ میں آنے کی تلقین۔ ماخذ آیت ۱ تا ۶۔

## خواب میں سورۃ الناس پڑھنے کی تعبیر:

حضرت ابن سیرینؒ نے فرمایا ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ سورۃ الناس پڑھتا ہے۔ دلیل ہے کہ حق تعالیٰ اس کو نظر بد سے محفوظ رکھے گا اور نیز اس پر روزی فراخ ہوگی۔ (تعبیر الرّؤیا: ۳۶۹)

ترتیب جمعی (114) ترتیب نزولی (21) آیات (6) رکوع (1) کلمات (20)

حروف (79) زبر (17) زیر (22) پیش (7) دو زبر (0) دو زیر (0)

دو پیش (0) کھڑا زبر (1) کھڑی زیر (0) الٹا پیش (0) جزم (11) شد (10) مد (0)

رابط آیات:

(۱ تا ۶) دونوں قسم کے شیطانوں (جن اور انسان) سے بچنے کے لئے رب الناس، ملك الناس، اله الناس کی پناہ لینے کی تلقین۔






